

**زرِ سالانہ بذریعہ رجسٹری**

| | |
|---|---|
| پاکستان (سالانہ) | 600 روپے |
| ایشیا، افریقہ، یورپ | 5000 روپے |
| امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا | 6000 روپے |




اپریل 2013
جلد 40 شمارہ 12
قیمت 50 روپے

خط و کتابت کا پتہ: خواتین ڈائجسٹ، 37 - اردو بازار، کراچی۔

پبلشر آزر ریاض نے ابن حسن پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر شائع کیا۔ مقام: بی 91، بلاک W، نارتھ ناظم آباد، کراچی

Phone: 32721777, 32726617, 021-32022494 Fax: 92-21-32766872
Email: info@khawateendigest.com Website www.khawateendigest.com

مدیرہ

# کہی سُنی

خواتین ڈائجسٹ کا اپریل کا شمارہ سالگرہ نمبر آپ کے ہاتھوں میں ہے۔
41 واں سالگرہ نمبر۔
دن ہفتے بنے، ہفتے مہینوں میں تبدیل ہوئے اور مہینے سالوں کی مسافت طے کرتے گئے۔
لمحہ لمحہ کرکے وقت کا سفر آگے بڑھتا گیا۔
زندگی نے کتنے رنگ بدلے، کتنے ساتھی راہ میں ساتھ چھوڑ گئے۔ بے شمار لوگ ساتھ شامل ہوئے۔ تبدیلی وقت کا لازمی امر اور اللہ تعالیٰ کا صد شکر و احسان ہے کہ یہ تبدیلی خوش آئند ہے۔ خواتین ڈائجسٹ وقت کے ساتھ مقبولیت، پسندیدگی اور کامیابی کی نئی منزلیں طے کرتا رہا ہے۔
خواتین ڈائجسٹ اپنی نوعیت کا پہلا پرچا تھا جس نے خواتین کو سوچ و فکر کی بلندیوں سے روشناس کرایا۔ اُن کی شخصیت میں مضبوطی پیدا کی، انہیں ٹوٹنے بکھرنے سے بچایا، ان کو اعتماد دیا کہ وہ اپنی صلاحیتیں دنیا سے منوا سکیں۔ وقت کے ساتھ ساتھ خواتین ڈائجسٹ نسل در نسل منتقل ہوتا رہا ہے اور آج یہ تین نسلوں کا پسندیدہ ترین پرچا ہے۔ مائیں اپنی بچیوں کو خود پڑھنے کے لیے دیتی ہیں اور بچیاں اپنی ماؤں کو اس کی کہانیاں پڑھ کر سناتی ہیں یہ اللہ تعالیٰ کا کرم ہے اور ہم اس کے حضور سجدہ ریز ہیں۔
خواتین ڈائجسٹ کی کامیابی میں سب سے بڑا حصہ ہماری مصنّفین کا ہے۔ انہوں نے خواتین کو اپنی بہترین تخلیقات سے نوازا۔ اپنی تحریروں سے تعمیری اور مثبت طرزِ فکر پیدا کی اور تفریح اور دلچسپی کے عنصر کو بھی برقرار رکھا جو بلاشبہ بہت بڑا کام ہے۔
آج بہت سی مصنّفین ہمارے درمیان نہیں۔ محمود ریاض صاحب جنہوں نے یہ شمع روشن کی، محمود بابر فیصل اور محمود خاور بھی اس دارِ فانی کو الوداع کہہ چکے ہیں۔ ہم ان تمام لوگوں کی مغفرت اور دائمی زندگی میں سکون کے لیے دعاگو ہیں۔
خواتین ڈائجسٹ کی ایک خوش نصیبی یہ بھی ہے کہ ہمیں بہت باصلاحیت، ذہین اور تخلیقی صلاحیت رکھنے والی قارئین کا تعاون حاصل ہے۔ ہماری قارئین کی صلاحیتوں کے گواہ خواتین ڈائجسٹ کے خوبصورت اور منفرد سلسلے ہیں۔
ہم اپنی قارئین کی محبتوں کے مقروض اور تہہ دل سے ان کے ممنون ہیں۔
اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ یہ محبتیں ہمیشہ ہمارے ساتھ رہیں اور خواتین ڈائجسٹ ترقی کی منازل طے کرکے بڑھتا رہے۔
آمین۔

## سالگرہ نمبر 2،

بہت سی مصنّفین کی تخلیقات تاخیر سے موصول ہونے کی بنا پر شامل نہ ہو سکیں۔ ان شاء اللہ یہ مئی کے شمارے سالگرہ نمبر 2 میں شامل ہوں گی۔

## افسانہ اپنا پن،

بہن آسیہ رزاقی کا نام ہی اچھی تحریر کی ضمانت ہے۔ ایک خاص روایتی تہذیب و اقدار کے پس منظر میں لکھی گئی ان کی تحریریں بڑا بھرپور تاثر رکھتی ہیں۔ اس بار انہوں نے کہانی کے روایتی انداز سے ہٹ کر لکھا ہے۔ اپنائیت، محبت اور ممتا کے رنگوں میں گُھلی یہ تحریر بہن آسیہ رزاقی کے حقیقی رشتوں کی ایک جھلک دکھلاتی ہے۔

## اس شمارے میں،

- نعیمہ ناز کا مکمل ناول — تخلیق،
- نگہت سیما کا مکمل ناول — زمین کے آنسو،
- سمیرا حمید اور آمنہ ریاض کے ناولٹ،
- عنیزہ سید اور نگہت عبداللہ کے ناول،
- آسیہ رزاقی، سعدیہ عزیز آفریدی، عنبرین اعجاز، صباحت یاسمین اور سائرہ غلام نبی کے افسانے،
- باتیں شہزاد شیخ سے،
- کرن کرن روشنی — احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا سلسلہ۔
- نفسیاتی ازدواجی اُلجھنیں اور عدنان کے مشورے شامل ہیں۔

سالگرہ نمبر کے بارے میں آپ کی رائے جاننے کے لیے منتظر ہیں۔ ہمیں خط ضرور لکھیے گا۔



قرآن پاک زندگی گزارنے کے لیے ایک لائحہ عمل ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی قرآن پاک کی عملی تشریح ہے۔ قرآن اور حدیث دینِ اسلام کی بنیاد ہیں اور یہ دونوں ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم کی حیثیت رکھتے ہیں۔ قرآن مجید دین کا اصل ہے اور حدیث شریف اس کی تشریح ہے۔
پوری امتِ مسلمہ اس پر متفق ہے کہ حدیث کے بغیر اسلامی زندگی نامکمل اور ادھوری ہے، اس لیے ان دونوں کو دین میں حجت اور دلیل قرار دیا گیا۔ اسلام اور قرآن کو سمجھنے کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کا مطالعہ کرنا اور ان کو سمجھنا بہت ضروری ہے۔
کتب احادیث میں صحاح ستہ یعنی صحیح بخاری، صحیح مسلم، سنن ابوداؤد، سنن نسائی، جامع ترمذی اور موطا مالک کو جو مقام حاصل ہے، وہ کسی سے مخفی نہیں۔
ہم جو احادیث شائع کر رہے ہیں، وہ ہم نے ان ہی چھ مستند کتابوں سے لی ہیں۔
حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث کے علاوہ ہم اس سلسلے میں صحابہ کرام اور بزرگانِ دین کے سبق آموز واقعات بھی شائع کریں گے۔

# کِرن کِرن روشنی

ادارہ

## بھوک کی شدت

حضرت فضالہ بن عبید رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب لوگوں کو نماز پڑھاتے تو صف میں کھڑے بعض لوگ بھوک کی شدت سے گر پڑتے اور یہ اصحاب صفہ تھے، حتیٰ کہ دیہاتی لوگ کہتے کہ یہ دیوانے ہیں۔ چنانچہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز سے فارغ ہو کر ان کی طرف متوجہ ہوتے تو فرماتے۔
"اگر تمہیں اس اجر کا علم ہو جائے جو تمہارے لیے اللہ کے پاس ہے تو تم اس بات کو پسند کرو کہ تم اس سے بھی زیادہ حاجت اور فاقے میں مبتلا ہو۔" (اسے امام ترمذی نے روایت کیا ہے اور کہا۔ یہ حدیث صحیح ہے۔)

فوائد و مسائل:

(1) اس میں علم دین حاصل کرنے والے طلبا کے لیے بڑی نصیحت ہے کہ انہیں ایسے مدارس تلاش نہیں کرنے چاہئیں جہاں دنیاوی سہولتوں کی فراوانی اور وظائف وغیرہ کی ارزانی ہو' بلکہ ایسے مدارس میں تعلیم کے لیے جانا چاہیے جہاں تعلیمی اور تربیتی معیار اچھا ہو' چاہے کھانے پینے کی سہولتوں کی کمی ہو۔
(2) علاوہ ازیں طلبائے علوم دینیہ کے لیے اس میں ایک دوسرا سبق یہ بھی ہے کہ تنگی اور فقر و فاقہ سے وقت گزار لینا اچھا ہے لیکن لوگوں کے سامنے دست سوال دراز کرنے سے گریز کیا جائے' جیسے اصحاب صفہ رضی اللہ تعالیٰ نے کردار پیش کیا۔ زمانہ طالب علمی کی خودداری ساری عمر کے لیے انسان کو خوددار اور صابر و قانع بنا دیتی ہے اور اس عمر اور دور میں مانگنے کی عادت عمر بھر انسان کو مانگنے کی ذلت سے دوچار رکھتی ہے۔ علما کا وقار صبر' قناعت اور استغفار میں ہے نہ کہ لوگوں کی جیبوں پر نظر رکھنے اور ان کے سامنے دست سوال پھیلانے میں۔

## پیٹ بھر کھانا

حضرت ابو کریمہ مقدام بن معدی کرب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا۔

"کسی آدمی نے کوئی برتن اپنے پیٹ سے زیادہ برا نہیں بھرا۔ آدمی کے لیے تو چند لقمے ہی کافی ہیں جو اس کی پشت کو سیدھا رکھیں اور اگر زیادہ ہی کھانا ضروری ہو تو پھر پیٹ کا تیسرا حصہ اپنے کھانے کے لیے تیسرا حصہ پانی کے لیے اور تیسرا حصہ سانس لینے کے لیے ہو۔" (اسے ترمذی نے روایت کیا ہے اور کہا ہے۔ یہ حسن حدیث ہے۔)

**فائدہ؛**

اس میں بسیار خوری اور زیادہ شکم پروری سے روکا گیا ہے اور یقیناً "کم خوری صحت کے لیے مفید ہے۔" تمام ڈاکٹر بھی اس امر پر متفق ہیں۔

## سادگی

حضرت ابو امامہ ایاس بن ثعلبہ انصاری حارثی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ نے ایک دن آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے دنیا کا ذکر کیا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"کیا تم نہیں سنتے؟ کیا تم نہیں سنتے کہ سادگی ایمان کا حصہ ہے؟ یقیناً" سادگی ایمان کا حصہ ہے۔" اس سے آپ کی مراد تکلفات اور زیب و زینت کی چیزوں کا ترک ہے۔ (ابوداؤد)

**فوائد و مسائل؛**

(1) اس میں عمدہ قیمتی لباس کے مقابلے میں سادہ لباس کی اور مرغوب، لذیذ اور انواع و اقسام کی خوراک کے مقابلے میں روکھی سوکھی اور سادہ خوراک کی ترغیب ہے کیونکہ انسان جتنا تکلفات دنیا سے اجتناب کرے گا، اتنا ہی وہ آخرت کی تیاری پر متوجہ رہے گا اور جس حساب سے وہ دنیا کی آسائشوں اور سہولتوں میں الجھے گا، آخرت کا دھیان کم ہوتا چلا جائے گا۔

(2) یہ خیال رہے کہ سادگی کا مطلب صفائی سے گریز نہیں ہے کیونکہ صفائی تو خود مطلوب اور نصف ایمان ہے۔ پاکیزگی اور صفائی سے ایک مومن کس طرح صرف نظر کر سکتا ہے۔ سادگی سے مراد تکلف و تصنع سے دامن بچانا ہے۔

## صحابہؓ کی تنگ دستی

حضرت ابو عبداللہ جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں بھیجا اور حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ہمارا امیر مقرر فرمایا، (مقصد ہمارے بھیجنے کا یہ تھا کہ) ہم قریش کے ایک قافلے کا تعاقب کریں۔ اور زاد راہ کے طور پر کھجور کا ایک تھیلا ہمیں دیا۔

اس کے علاوہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو کچھ اور میسر نہیں آیا (ورنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیں ضرور دیتے)۔

چنانچہ حضرت ابو عبیدہ ہمیں ایک ایک کھجور دیتے۔ ان سے پوچھا گیا۔

"آپ لوگ اس سے کیسے گزارہ کرتے تھے؟"

انہوں نے فرمایا۔ "ہم اسے اس طرح چوستے جیسے بچہ چوستا ہے، پھر اوپر سے ہم پانی پی لیتے، تو یہ ہمیں پورے دن رات تک کافی ہو جاتا۔ (یعنی ایک کھجور اور پانی ایک دن اور رات کی خوراک ہوتی۔) اور ہم اپنی لاٹھیوں سے درختوں کے پتے جھاڑتے، پھر انہیں پانی میں تر کرتے اور کھا لیتے۔"

راوی بیان کرتے ہیں کہ ہم سمندر کے ساحل پر چلے تو ہمارے سامنے ساحل سمندر پر ریت کے بڑے ٹیلے کی طرح ایک چیز بلند ہوئی، ہم اس کے پاس آئے تو دیکھا کہ ایک بڑا جانور ہے جسے عنبر کے نام سے پکارا جاتا تھا۔



(ہمارے امیر) حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا۔ "یہ مردار ہے۔" (اس لیے ہمارے لیے بیکار ہے)۔

پھر فرمایا۔ "نہیں، بلکہ ہم تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قاصد ہیں اور اللہ کے راستے میں نکلے ہوئے ہیں اور تم اضطرار کی حالت میں ہو، اس لیے کھاؤ۔"

چنانچہ ایک مہینہ ہم نے اسی کے گوشت پر گزارہ کیا اور ہم تین سو افراد تھے یہاں تک کہ ہم فربہ ہو گئے۔ اور ہمارا حال یہ تھا کہ ہم اس جانور کی آنکھ کے گڑھے سے تیل کے گھڑے کے گھڑے نکالتے اور اس سے بیل کی مثل یا بیل کے بقدر (گوشت کے) ٹکڑے کاٹتے۔

اور حضرت ابو عبیدہ نے ہم میں سے تیرہ آدمی لیے اور انہیں اس کی آنکھ کے گڑھے میں بٹھا دیا اور اس کی پسلیوں میں سے ایک پسلی پکڑ کر اسے کھڑا کیا پھر ہمارے پاس موجود سب سے بڑے اونٹ پر کجاوہ رکھا اور اسے اس کے نیچے سے گزار دیا اور ہم نے اس کے گوشت کے ٹکڑے کاٹ کر زاد راہ کے طور پر ساتھ لے لیے۔

جب ہم مدینہ پہنچ گئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس جانور کا ذکر کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

"وہ رزق تھا جسے اللہ نے تمہارے لیے نکالا تھا۔ کیا تمہارے پاس اس کے گوشت میں سے کچھ باقی ہے؟ وہ ہمیں بھی تو کھلاؤ؟"

چنانچہ ہم نے اس کا ایک حصہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیجا جسے آپؐ نے تناول فرمایا۔ (مسلم)

## فوائد و مسائل

(1) اس میں بھی ایک تو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی اس تنگ دستی کا ذکر ہے جس سے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ اسلام کے ابتدائی دور میں گزرے اور اسے انہوں نے خندہ پیشانی سے برداشت کیا۔

(2) اللہ کی طرف سے برکت کے ظہور کی وضاحت کہ شب و روز کے چوبیس گھنٹے صرف ایک کھجور اور پانی پی کر گزار لیتے۔

(3) حالات کے مطابق اجتہاد کی گنجائش کا بیان کہ حضرت ابو عبیدہ رضی اللہ عنہ نے پہلے تامل کا اظہار کیا بعد میں اپنے اجتہاد سے اس کے برعکس رائے قائم کی اور اسے بطور خوراک استعمال کیا۔

(4) صحابہ کرام کی ولایت کہ اللہ نے معجزانہ طور پر انہیں سمندر کی اتنی بڑی مچھلی عطا کر دی جسے تین سو افراد کا قافلہ ایک مہینے تک کھاتا رہا۔

(5) اس سے معلوم ہوا کہ سمندر کا مردار بھی حلال ہے، جیسے دوسری روایت میں صراحت موجود ہے کہ "سمندر کا پانی اور اس کا مردار، دونوں حلال ہیں۔"

(6) کہتے ہیں۔ یہ مچھلی پچاس پچاس گز لمبی ہوتی ہے۔ وہیل مچھلی بھی اسی طرح بڑی لمبی چوڑی ہوتی ہے۔ سچ ہے۔ "تیرے رب کے لشکروں کو اس کے سوا کوئی نہیں جانتا۔"

## برکت

حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ہم خندق والے دن خندق کھود رہے تھے کہ ایک نہایت سخت چٹان سامنے آگئی (جسے توڑنے میں صحابہ ناکام رہے)۔ چنانچہ وہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یہ سخت چٹان خندق میں آگئی ہے (جو ٹوٹنے میں نہیں آرہی)۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"(اچھا) میں خود (خندق میں) اترتا ہوں۔"

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوئے اور (بھوک کی شدت سے) آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیٹ پر پتھر بندھا ہوا تھا۔ اور تین دن ہمارے ایسے گزرے تھے کہ ہم نے کوئی چیز چکھی تک نہیں تھی۔

چنانچہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کدال پکڑی اور چٹان پر ماری جس سے وہ ریت کا ٹیلہ ہوگئی یعنی ریت کی طرح ریزہ ریزہ ہوگئی۔

راوی حدیث حضرت جابر کہتے ہیں۔

میں نے کہا۔ "اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! مجھے گھر جانے کی اجازت دیں۔"

(چنانچہ میں گھر آیا) اور اپنی بیوی سے کہا۔

"میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی ایسی حالت دیکھی ہے جو میرے لیے ناقابل برداشت ہے کیا تیرے پاس (کھانے پینے کی) کوئی چیز ہے؟"

اس نے کہا۔ "میرے پاس کچھ جو اور ایک بکری کا بچہ ہے۔"

چنانچہ میں نے وہ (بکری کا) بچہ ذبح کیا اور اس نے جو پیسے یہاں تک کہ ہم نے گوشت (پکنے کے لیے) ہنڈیا میں ڈال دیا، پھر میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا جبکہ آٹا تیار تھا اور ہنڈیا چولہے پر چڑھی ہوئی پکنے کے قریب تھی۔ میں نے کہا۔ "میں نے تھوڑا سا کھانا تیار کیا ہے اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم! آپ تشریف لے چلیے اور ایک دو آدمی ساتھ لے لیں۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "وہ کھانا کتنا ہے؟"

میں نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو تفصیل بتلائی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"وہ بہت ہے اور عمدہ ہے۔ تم اپنی بیوی سے کہہ دو کہ میرے آنے تک ہنڈیا چولہے سے اتارے نہ تنور سے روٹیاں نکالے۔"

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام صحابہ کو خطاب کرکے فرمایا۔ "اٹھو!"

چنانچہ تمام مہاجرین اور انصار اٹھ کھڑے ہوئے۔

حضرت جابر فرماتے ہیں۔ میں (جلدی جلدی) گھر آیا اور بیوی سے کہا۔

"تیرا بھلا ہو، نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تمام مہاجرین اور انصار سب آگئے۔"

بیوی نے کہا۔ "نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تم سے (کھانے کی مقدار کی بابت) پوچھا تھا؟"

میں نے کہا۔ "ہاں"۔

بیوی نے کہا۔ "اللہ اور اس کا رسول صلی اللہ علیہ وسلم بہتر جانتا ہے، تم نے تو انہیں، جو کچھ ہمارے پاس ہے بتلادیا تھا۔"

بیوی کی یہ بات سن کر مجھے کچھ حوصلہ ہوا اور میرے دل کا بوجھ دور ہوگیا اور میں نے بیوی سے کہا۔ "تو نے سچ کہا۔"

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے صحابہ سے فرمایا۔ "اندر آجاؤ اور تنگی نہ کرو۔"

پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے روٹی کے ٹکڑے کرنے اور ان پر گوشت رکھنا شروع کردیا، اور ہانڈی سے گوشت اور تنور سے روٹی نکال لیتے تو انہیں ڈھک دیتے اور انہیں اپنے ساتھیوں کو پیش کردیتے اور پھر نکالتے (اور اس طرح دوسروں کو دیتے)۔

چنانچہ اس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم روٹیاں توڑتے اور گوشت نکالتے رہے (اور سب کو دیتے رہے) یہاں تک کہ سب سیر ہوگئے اور اس میں سے کچھ کھانا (پھر بھی) بچ گیا، پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے (جابر کی بیوی سے) فرمایا۔

"تو بھی کھالے اور دوسرے کو ہدیہ بھی بھیج کیونکہ لوگ بھوکے ہیں۔" (بخاری و مسلم)

ایک اور روایت میں ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

"تم اپنی ہنڈیا (چولہے سے) نہ اتارنا اور نہ اپنے آٹے کی روٹی پکانا، یہاں تک کہ میں آجاؤں۔"

چنانچہ میں آیا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم بھی لوگوں کے ساتھ آگے آگے چلنے لگے حتیٰ کہ میں اپنی بیوی کے پاس آیا (اور اسے سب کے آنے کی خبر دی) وہ مجھ سے جھگڑی۔ میں نے کہا (میرا کیا قصور ہے؟) میں نے تو وہی کیا جو تجھ سے کہا تھا۔ بہرحال رسول اللہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے آئے۔

بیوی نے آٹا نکال کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں اپنا لعاب دہن ڈالا اور برکت کی دعا فرمائی، پھر ہماری ہنڈیا کی طرف آئے، اس میں بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لعاب دہن ڈالا اور برکت کی دعا فرمائی، پھر فرمایا۔

"کوئی روٹی پکانے والی بلالے، وہ تیرے ساتھ روٹی پکائے اور اپنی ہنڈیا میں سے پیالوں میں (سالن) ڈالتی جا، مگر اسے چولہے سے نہ اتارنا۔"

اور یہ سارے (شریک طعام) افراد ایک ہزار تھے۔ میں اللہ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ سب نے کھانا کھایا، یہاں تک کہ کھانا باقی چھوڑ گئے اور چلے گئے اور ہماری ہنڈیا یقیناً" جوش مار رہی تھی، جیسے وہ پہلے ابل رہی تھی، اور ہمارے آٹے سے بھی پہلے کی طرح روٹیاں پک رہی تھیں۔

**فوائد و مسائل :**

(1) اس میں بھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سمیت صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی تنگ دستی اور فقر و فاقہ والی زندگی اور معجزہ تکثیر طعام (کھانا بڑھنے) کے علاوہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی تواضع کا بیان ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ اکرام رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ مل کر سخت محنت و مشقت والے کام بھی کرتے تھے۔ کاش! ہمارے قائدین اور بڑے لوگ بھی اس اسوہ حسنہ کو اپنائیں۔

(2) ہدیہ دینا مستحب ہے۔ خاص طور پر حاجت اور بھوک کے موقع پر۔

(3) رزق کی کشادگی کے ساتھ ساتھ برکت کی بھی دعا کرنی چاہیے کیونکہ محض کثرت انسان کو کافی نہیں ہوتی جب تک برکت نہ ہو۔

(4) نیک اور خوددار لوگوں کے حالات سے آگاہی رکھنی چاہیے۔ نیز ان کی ضرورتوں کا خیال رکھنا باعث برکت ہے۔

(5) میاں بیوی کے درمیان تلخ کلامی ہوجائے تو ایک دوسرے کو دلائل کے ذریعے سے قائل کرنا چاہیے۔

## زخم کا علاج

حضرت سہل بن سعد ساعدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے انہوں نے فرمایا۔

جنگ احد کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم زخمی ہوگئے۔ آپ کا سامنے والے دانتوں کے ساتھ والا دانت ٹوٹ گیا۔ آپ کے سر میں خود ٹوٹ کر گھس گیا۔ حضرت فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ کے جسم مبارک سے خون کو دھو کر صاف کرنے لگیں اور حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ ڈھال میں پانی لاکر ڈال رہے تھے۔

جب فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے دیکھا کہ پانی ڈالنے سے خون اور زیادہ بہتا ہے تو انہوں نے ایک چٹائی کا ٹکڑا لے کر جلایا۔ جب اس کی راکھ بن گئی تو وہ زخم پر لگادی تب خون رک گیا۔

**فوائد و مسائل :** سامنے کے دانت جو بالکل سامنے درمیان میں ہوتے ہیں، ثنایا کہلاتے ہیں۔ ان کے ساتھ کے دانت (ایک دائیں طرف، ایک بائیں طرف) رباعیہ کہلاتے ہیں۔ ان کے بعد دائیں بائیں انیاب ہوتے ہیں جو نوکیلے ہوتے ہیں۔ (ایک ناب دائیں طرف، ایک بائیں طرف) ان کے بعد داڑھیں شروع ہوجاتی ہیں۔

حصیر (چٹائی) عرب میں کھجور کے پتوں سے بنائی جاتی تھی۔ راکھ کھجور کے پتوں کی ہو یا پٹ سن کے بورے کی یا سوتی کپڑے کی، خون بند کردیتی ہے۔

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر مشکلات کا آنا امت کے لیے سبق ہے کہ وہ حق کی راہ میں آنے والی تکلیفیں خندہ پیشانی سے برداشت کریں اور توحید کا سبق بھی کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بھی مختار کل نہ تھے ورنہ جہاد کی مشکلات برداشت کیے بغیر سب کو ایک لمحے میں مسلمان کرلیتے۔

☆

# ایک سوالنامے کا جواب نامہ

انشا جی

## ایک سوالنامے کا جواب نامہ

آج ہمیں ایک بڑا سا جہازی سائز کا کارڈ ڈاک میں ملا ہے۔ جس کے ایک طرف تو ہمارا پتا لکھا ہے۔ مکرمی معظمی وغیرہ القابات کے ساتھ دوسری طرف کارڈ چھاپنے اور بھیجنے والے کا نام ہے۔

خدمت عوام پارٹی۔ (غیر سیاسی)

اس کے نیچے چند سوالات درج ہیں۔

1 ۔ کیا آپ ادارے یا محکمے کا سامان اسٹیشنری وغیرہ اپنے ذاتی استعمال کے لیے گھر تو نہیں لے جاتے؟

2 ۔ کیا آپ اپنے دفتری اوقات کو خوش گپیوں یا دوستوں کی خاطر تواضع میں تو ضائع نہیں کرتے؟

3 ۔ کیا آپ دفتر کا کام ختم ہو جانے سے پہلے کھسک تو نہیں جاتے؟

4 ۔ کیا آپ اپنے دفتر کا کام جان بوجھ کر تاخیر سے تو نہیں کرتے؟

5 ۔ کیا آپ کسی عزیز یا محترمہ کو اپنے سرکاری ٹیلی فون سے مفت کال کرنے کی اجازت تو نہیں دیتے؟

6 ۔ کیا آپ اپنے دفتر میں کام کرنے والی خواتین کو اس نگاہ احترام سے دیکھتے ہیں جیسے اپنی خواتین کو؟

7 ۔ کیا تنخواہ لیتے وقت آپ کا ضمیر تو کبھی ملامت نہیں کرتا؟

☼ ☼ ☼

بعض لوگ منفی ذہنیت کے ہوتے ہیں' ہم ان میں سے نہیں ہیں۔ چنانچہ پہلے پانچ سوالات کی حد تک ہمارا جواب اثبات میں ہے۔ بے شک اپنے ادارے کی اسٹیشنری لے جاتے ہیں' لیکن اس پر ذاتی استعمال کی تہمت نہیں لگا سکتے۔ ایک تو اس لیے کہ زیادہ تر بچوں کے کام آتی ہے' یا اس پر دھوبی کا حساب لکھتے ہیں' سو دھوبی کی ذات اور ہماری اپنی ذات میں فرق ہے' اگر اس اسٹیشنری سے خطوط لکھتے بھی ہیں تو ہر چند کہ خود لکھتے ہیں' لیکن وہ جاتے تو دوسروں کے نام ہیں۔ دوسرے لوگ ہماری ذات کی تعریف میں کیسے آسکتے ہیں۔

☼ ☼ ☼

دوسرے سوال میں لفظ ضائع کے استعمال پر ہمیں اعتراض ہے۔ بلکہ ہم اس پر احتجاج کرتے ہیں۔ خوش گپیوں اور دوستوں کے لطف صحبت سے دماغ تازہ ہوتا ہے اور اگلے روز کام کرنے کے لیے آدمی تازہ دم اور مستعد آتا ہے۔ اگر اگلے روز بھی وہ احباب آجاتے ہیں تو اس سے اگلے روز سمجھیے۔

اے ذوق کسی ہمدم دیرینہ کا ملنا
بہتر ہے ملاقات مسیحا و خضر سے

☼ ☼ ☼

تیسرے سوال کا جواب تو اثبات ہی میں ہے' لیکن کھسکنے کا لفظ یہاں بے محل ہے' ایک سینما میں کوئی صاحب فلم دیکھ رہے تھے' وہ بھی کوئی تعمیری قسم کی' چنانچہ خراٹے لینے لگے' پاس والے نے معترض ہو کر ان کو جگایا اور ملامت کی کہ بھلے مانس خراٹے لے کر دوسروں کی نیند میں کیوں خلل ڈالتا ہے۔ چپکے سے نکل جانے میں بھی کچھ اسی قسم کی مصلحت ہے۔ کوئی دیکھ لے اور پوچھ لے اور بازپرس کرنے لگے تو خود ہی سوچیے اس میں کتنا وقت ضائع ہو گا اور وہ سرکاری وقت ہی ہو گا۔

☼ ☼ ☼





چوتھے سوال کا جواب بھی ہاں ہے اور حکمت اس میں یہ ہے کہ اگر جھٹ پٹ کام کر دیا جائے تو پھر دفتر کی ضرورت نہیں رہتی۔ تاخیر میں کئی فائدے ہیں' ایک آدمی کا کام کرنے کے لیے پانچ آدمی رکھے جاتے ہیں۔ ملک میں بے روزگاری کم ہوتی ہے۔ تاخیر کے اسباب معلوم کرنے کے لیے کمیشن بیٹھتا ہے۔ اس میں نیا عملہ وملہ بھرتی ہوتا ہے' اس سے بے روزگاری مزید ختم ہو جاتی ہے۔ پانچویں سوال کے جواب میں ہم کہیں گے' یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے' جب کسی محترمہ کو ہم خود مفت کال کرتے' اگر وہ خود آکر مفت کال کرلے تو کیا مضائقہ ہے۔

☼ ☼ ☼

اب رہا سوال نمبر 6' دفتر میں کام کرنے والی عورتیں اگر معمولی صورت کی یا مسن ہیں تو اخلاق کے تقاضے سامنے آجاتے ہیں کہ ان کو مائیں' بہنیں' بیٹیاں سمجھا جائے' ویسے آج کل گھر گھاٹ۔ یعنی گھر اور دفتر میں چنداں فرق نہیں رہا۔

مغرب میں تو عام بات ہے کہ اگر کوئی سیکریٹری خوب صورت ہے تو مستقبل قریب میں اپنے افسر کی گھروالی بن جاتی ہے اور گھر اور دفتر کے پردے اٹھ جاتے ہیں' ساتویں سوال کا جواب ہے کہ جی نہیں۔ ملامت نہیں کرتا۔ کیا مجال ہے کہ کرے' البتہ تنخواہ نہ لیں تو ضرور ملامت کرتا ہے۔

☼ ☼ ☼

یہ سوالات تو ضمنی ہیں۔ کچھ اہمیت نہیں رکھتے۔ اصل چیز خدمت عوام پارٹی ہے' بلکہ اس کا غیر سیاسی ہونا ہے۔ ویسے

ہستی کے مت فریب میں آجائیو اسد

ہم نے بہت سی پارٹیوں' جماعتوں اور تحریکوں کو غیر سیاسی سے شروع ہو کر سیاست کا بھونچا پکڑتے دیکھا ہے۔ خود اس سوال نامے میں سیاست کے جراثیم بہت ہیں۔ کل ان ہی لوگوں کے پاؤں جم گئے تو جھنڈے لے کر نکل آئیں گے کہ دفتروں میں کاہلی' بے ایمانی اور عدم کارکردگی دور کرنے کے لیے ہمیں اپنی صفوں کو منظم کرنا چاہیے اور عوام کی خدمت اور معاشرے کی اصلاح کے لیے اگلے الیکشن میں کھڑا ہونا چاہیے' الیکشن کی بات آئے گی تو دائیں بازو اور بائیں بازو اور اسلام اور سوشلزم کا قضیہ ضرور اٹھے گا' ہم نے تو اس سوال نامے کے بے سوچے سمجھے جواب دے دیے۔

قارئین کو احتیاط چاہیے' کیونکہ بات سے بات نکلتی ہے اور غیر سیاسی سے سیاسی بنتی ہے' سرچشمہ باید گرفتن بہ میل۔۔۔

ایک بزرگ بازار میں جا رہے تھے۔ ایک نوجوان نے انھیں سلام کیا۔ وہ چپ رہے اور جواب نہ دیا۔ بزرگ کے ساتھیوں نے کہا۔

"بھلا آپ نے یہ غیر شرعی حرکت کیوں کی۔ سلام کا جواب دینا چاہیے تھا۔" بولے "تم نہیں سمجھے' میں سلام کا جواب دیتا تو وہ اپنا تعارف کراتا اور کہتا حاجی صاحب آیئے چائے خانے میں چل کر چائے پیجیے' اس کی چائے پی کر اسے چائے پلانا میرا فرض ہو جاتا۔ اس کی میرے گھر میں آمد و رفت شروع ہو جاتی۔ میری ایک جوان بیٹی ہے۔ میں ایسے اوباش نوجوان کو اپنی بیٹی کا رشتہ ہرگز نہیں دے سکتا۔"

☼



# شہزاد شیخ سے باتیں

شاہین رشید

1 "اصلی نام؟"
"شہزاد شیخ۔"

2 "پیار کا نام؟"
"شہزی۔"

3 "تاریخ پیدائش/شہر؟"
"26 ستمبر 1982ء/کراچی۔"

4 "ستارہ/قد؟"
"لبرا/چھ فٹ دو انچ۔"

5 "تعلیمی قابلیت؟"
"بیچلر کمپیوٹر سائنس اور فلم کے بارے میں کورس کیا ہے۔"

6 "بہن بھائی/آپ کا نمبر؟"
"ایک چھوٹی بہن ہے۔"

7 "شادی؟"
"جی! میری شادی دسمبر 2012ء میں ہوئی ہے اور میری پسند سے ہی ہوئی ہے۔"

8 "پہلا پروگرام/وجہ شہرت؟"
"آگ ٹی وی کے لیے ڈراما سیریل "ڈریمر" کیا تھا اور شہرت بھی اسی سیریل سے ملی۔"

9 "شوبز میں آمد؟"
"بس اچانک ہی ایکٹنگ کا شوق ہو گیا تھا۔"

10 "سال کے کس دن کا بے چینی سے انتظار کرتے ہیں؟"
"اپنی سالگرہ کا..... اور ویسے تو ہر دن نیا ہی ہوتا ہے۔"

11 "کبھی نجومی کو ہاتھ دکھایا؟"
"دکھایا تھا بہت پہلے۔ مگر یاد نہیں کہ کیا کہا تھا۔ یہی کیا ہو گا کہ ترقی کرو گے، قسمت اچھی ہے وغیرہ وغیرہ۔"

12 "پاکستان کے کس شہر میں گھر بنانے کی خواہش ہے؟"
"کراچی میں تو اپنا گھر ہے ہی۔ مجھے کراچی بہت پسند ہے تو یہیں رہنا ہے مجھے۔"

13 "کس ملک کی شہریت لینے کی خواہش ہے؟"
"میرے پاس امریکا کا گرین کارڈ ہے۔"

14 "کس ملک میں ہمیشہ رہنے کی خواہش ہے؟"
"کسی بھی ملک میں نہیں۔ اپنا ملک اپنا ہی ہوتا ہے۔"

15 "کوئی تحفہ جسے پا کر بہت خوشی ہوئی ہو؟"
"امی اور بابا جو بھی تحفہ دیں۔ مجھے بہت خوشی ہوتی ہے۔"

16 "انٹرنیٹ اور فیس بک سے آپ کی دلچسپی؟"
"بہت محدود ہے۔ ویسے ہی بہت لوگوں سے ملاقات ہو جاتی ہے۔"

17 "کوئی فیوچر پلاننگ؟"
"آئندہ پانچ سال صرف اداکاری کروں گا۔"

18 "سمندر کو دیکھ کر کیا خیال آتا ہے؟"
"کہ زندگی میں ہم جن چیزوں کے پیچھے بھاگ رہے ہوتے ہیں، اصل میں ان کی کوئی اہمیت نہیں ہوتی۔"

19 "مطالعہ ضروری ہے یا وقت گزاری؟"
"مطالعہ بہت ضروری ہے۔ کیونکہ پڑھنے سے کچھ نہ کچھ اچھی بات ہی معلوم ہوتی ہے۔"

20 "پاکستانی معاشرے کی اچھی اور بری بات؟"
"دونوں ایک ہی ہے کہ ہم "جذباتی" بہت ہیں۔"

21 "باہر کے معاشرے کی اچھی اور بری بات؟"
"ان کے بارے میں تو میں صرف اچھی بات ہی کروں گا کہ جن باتوں کو ہمیں اپنانا چاہیے، وہ انہوں نے اپنائی ہوئی ہیں۔"

22 "آپ کی شخصیت کی کمزوری اور طاقت؟"
"تھوڑا سست ہوں، یہ کمزوری ہے اور طاقت یہ ہے کہ ہمیشہ ایماندار رہتا ہوں۔"

23 "میک اپ کتنا ضروری ہے؟"
"میک اپ بہت ضروری نہیں ہے۔ کم سے کم استعمال کرنا چاہیے۔"

24 "کس قسم کے رویے دکھ کا باعث بنتے ہیں؟"
"کوئی آپ کی برائی کرے، کوئی غلط بات کرے، کوئی آپ سے غیر دیانت دار (Dishonest) رہے۔"

25 "بوریت دور کرنے کے لیے کیا کرتے ہیں؟"
"موویز بہت دیکھتا ہوں۔"

26 "کس کی یاد تنہائی میں سکون دیتی ہے؟"
"والدہ کی۔"

27 "کس تاریخی شخصیت سے ملنے کی خواہش ہے؟"
"قائداعظم۔"

28 "کبھی ہجوم میں اکیلا پن محسوس ہوا؟"
"نہیں! ابھی نہیں ..... اور ایسا ہونا بھی نہیں چاہیے۔"

29 "کیا ڈراموں میں فنکار کی شخصیت کا عکس ہوتا ہے؟"
"بالکل ہوتا ہے جی.... اور کری ایشن بھی ہوتی ہے۔"

30 "صبح اٹھتے ہی کیا دل چاہتا ہے؟"
"کہ ناشتا کرلوں۔"

31 "گھر کے کس کونے میں سکون ملتا ہے؟"
"اپنے کمرے میں۔"

32 "شدید بھوک میں آپ کی کیفیت؟"
"تھوڑا سا غصہ آجاتا ہے۔"

33 "کھانا کس کے ہاتھ کا پکا ہوا پسند ہے؟"
"امی کے ہاتھ کا۔"

34 "ناشتے میں کیا چیز شوق سے کھاتے ہیں؟"
"آملیٹ۔"

35 "اپنے مسائل کس سے شیئر کرتے ہیں؟"
"والدہ سے یا بیوی سے۔"

36 "کوئی گہری نیند سے اٹھا دے تو؟"
"تو بہت غصہ آتا ہے۔"

37 "آئینے کو کتنا وقت دیتے ہیں؟"
"زیادہ نہیں۔ بس شیو کے وقت آئینہ دیکھتا ہوں اور ڈریسنگ دیکھنے کے لیے....."

38 "کیا آپ اپنی مرضی سے زندگی گزار رہے ہیں؟"

"بالکل جی..... بالکل۔"
39 "زندگی میں کس چیز کے لیے وقت نکالنا مشکل ہے؟"
"نماز کے لیے۔"
40 "جب پہلی مرتبہ نیا پین استعمال کرتے ہیں تو کیا لکھتے ہیں؟"
"اپنا نام۔"
41 "کبھی غصے میں کھانا پینا چھوڑا؟"
"لوگوں کو دکھانے کے لیے چھوڑ دیتا ہوں۔ لیکن کھا لیتا ہوں۔"
42 "دل کب ٹوٹتا ہے؟"
"جب کوئی مجھ سے میرے ہی منہ پر جھوٹ بولتا ہے۔"
43 "غصہ کب آتا ہے؟"
"جب کوئی غلط اور ناجائز بات کرے۔"
44 "کیا بات بہت جذباتی کر دیتی ہے؟"
"جب اپنے ملک کے خلاف کوئی بات سنتا ہوں تو۔"
45 "موڈ کب خراب ہوتا ہے؟"
"جب کوئی چیز اچھی نہ لگ رہی ہو..... اور کوئی بلاوجہ فری ہو تو۔"
46 "ملک میں کون سی تبدیلی ضروری ہے؟"
"عوام کی..... عوام تبدیل ہو جائیں۔ وہ اپنے آپ کو اچھا کر لیں تو سب کچھ ٹھیک ہو جائے۔"
47 "کیا آپ اپنی غلطی کا اعتراف کر لیتے ہیں؟"
"بالکل..... اکثر غلطی مان لیتا ہوں۔"
48 "پاکستان کے لیے سوچتے ہیں؟"
"میرا دل، میری جان، پاکستان، پاکستان۔"
49 "عام لوگوں سے آپ کی زندگی کتنی مختلف ہے؟"
"کوئی مختلف نہیں ہے۔ میں خود ایک عام انسان ہوں۔"
50 "کن چیزوں کو لیے بغیر گھر سے نہیں نکلتے؟"
"پانی۔"

51 "تنہائی میں کس سے ہم کلام ہوتے ہیں؟"
"خود سے۔"
52 "اپنا موبائل نمبر کتنی مرتبہ تبدیل کر چکے ہیں؟"
"صرف ایک بار۔"
53 "سفر کے لیے بہترین سواری رکشہ، بس یا اپنی کار؟"
"اپنی کار۔"
54 "کن چیزوں پر بہت خرچ کرتے ہیں؟"
"میں فضول چیزوں پر بہت خرچ کرتا ہوں۔"
55 "ایک کردار جو آپ کرنا چاہتے ہیں؟"
"کوئی ایک نہیں..... میں ہر کردار کرنا چاہتا ہوں۔"
56 "اپنی کوئی اچھی اور بری عادت بتائیں؟"
"اچھی عادت تو ایمان داری اور بری یہ کہ سست بہت ہوں۔"
57 "دھوکا اپنے دیتے ہیں یا پرائے؟"
"اپنے دیتے ہیں۔"
58 "کس ملک کے لیے کہتے ہیں کہ کاش! یہ ہمارا ہوتا؟"
"کبھی ایسا سوچا نہیں۔ کیونکہ اپنے ملک سے بہتر کوئی نہیں۔"
59 "پاکستان میں کس چیز کی آزادی نہیں ہے؟"
"اللہ کا شکر ہے، ہر چیز کی آزادی ہے۔"
60 "لائٹ چلی جانے پر بے ساختہ جملہ؟"
"اف..... لائٹ چلی گئی۔"
61 "لوگ آپ سے مل کر پہلا جملہ کیا بولتے ہیں؟"
"آپ کے ابا کیسے ہیں۔"
62 "ٹی وی آن کرتے ہی کون سا چینل لگاتے ہیں؟"
"اسپورٹس چینل۔"
63 "اگر آپ اس ملک کے صدر ہوتے تو؟"
"تو عوام کے پاس جا کر ان کے مسائل پوچھتا اور حل کرنے کی کوشش کرتا۔"
64 "خدا کی حسین تخلیق؟"
"پوری دنیا۔"
65 "دن کے کس حصے میں اپنے آپ کو تر و تازہ محسوس کرتے ہیں؟"
"رات کے وقت۔"
66 "کیا محبت ایک بار ہوتی ہے؟"
"ضروری نہیں۔ بار بار بھی ہوتی ہے۔ لیکن سچی محبت لائف پارٹنر سے ہی ہوتی ہے۔"
67 "فقیر کو کم سے کم کتنا دیتے ہیں؟"
"جو جتنا مستحق ہوتا ہے۔"
68 "غصے میں آپ کا ری ایکشن؟"
"کوئی خاص نہیں۔ شور نہیں کرتا۔ چپ رہتا ہوں۔"
69 "نصیحت جو بری لگتی ہے؟"
"یہ ایسے نہ کرتے۔ یہ ویسے نہ کرتے۔"
70 "شہرت کیسی لگ رہی ہے؟"
"بہت اچھا لگ رہا ہے۔ لوگ تعریف کرتے ہیں۔ حوصلہ افزائی بھی کرتے ہیں۔"
71 "زندگی میں کس چیز کی کمی محسوس ہوتی ہے؟"
"شکر ادا کرتا ہوں کہ فی الحال کس چیز کی کمی نہیں ہے۔"
72 "زندگی کب بری لگتی ہے؟"
"کبھی نہیں۔"
73 "کوئی لڑکی اگر مسلسل گھورے تو؟"
"تو..... میں بھی گھورنا شروع کر دوں گا۔"
74 "بھروسے کے قابل کون ہوتا ہے لڑکے یا لڑکیاں؟"
"منحصر ہے دوستوں پر۔ ویسے لڑکیاں بھروسے کے قابل زیادہ ہوتی ہیں۔"
75 "اپنی شخصیت میں کیا چیز بدلنا چاہتے ہیں؟"
"کہ میں صبح جلدی اٹھنا شروع کر دوں۔"
76 "گھر آ کر پہلی خواہش؟"
"گرما گرم چائے مل جائے۔"
77 "موت سے ڈر لگتا ہے؟"
"میرے خیال میں سب کو لگتا ہے۔"



78 "جھوٹ آسانی سے بول لیتے ہیں؟"
"ایسا لگتا تو ہے۔"
79 "سائنس کی بہترین ایجاد؟"
"الیکٹرک سٹی، موبائل فون۔"
80 "اگر موبائل فون نہ ہوتا تو؟"
"تو سکون ہوتا۔ جیسے کسی زمانے میں تھا۔"
81 "شوبز کی سب سے بڑی برائی؟"
"فی الحال تو نظر نہیں آ رہی۔"
82 "چھٹی کا دن کیسے گزارتے ہیں؟"
"زیادہ تر سو کے۔"
83 "کون سا تہوار شوق سے مناتے ہیں؟"
"14 اگست۔"
84 "اپنی شخصیت میں کیا چیز بہت پسند ہے؟"
"کچھ خاص نہیں۔ بس ایک اچھا انسان بننا چاہتا ہوں۔"
"اگر آپ کی شہرت کو زوال آ جائے تو؟"
"اللہ نہ کرے۔ اسے قائم رکھنے کی کوشش کروں گا۔"

ہوائیں لاکھ چلیں، لَو سنبھلتی رہتی ہے
دیے کی روح میں کیا چیز جلتی رہتی ہے
وہ آدمی ہوں، ستارے ہوں یا تمنائیں
ہے کی راہ میں ہرشے بدلتی رہتی ہے

نگار خانہ ہستی میں زندگی کے لاکھوں رنگ ہیں۔ آوازیں، رونقیں، محبتیں، آرزوئیں، تمنائیں، محفلیں، رفاقتیں، دکھ سکھ زندگی کے میلے میں کتنے لوگ ہیں جو ملتے ہیں، بچھڑ جاتے ہیں، اپنی یادیں محبتیں چھوڑ جاتے ہیں۔ کچھ خوش کن لمحات جو خانہ دل میں ہمیشہ کے لیے محفوظ ہو جاتے ہیں وقت کے یہ لمحات زندگی کی شاہراہ پر ایسے انمول نقوش چھوڑ جاتے ہیں جن کی تاب ناکی وقت کے ساتھ بڑھتی جاتی ہے۔ اور ایک چراغ سے جیسے سینکڑوں چراغ روشن ہوتے جاتے ہیں۔

قارئین سے ہمارا محبتوں کا، دوستی کا ایک لازوال رشتہ ہے۔ ایک ایسی دوستی جو ہر فرق سے بے نیاز صرف لفظوں کے تعلق کی بنا پر استوار ہے۔

خواتین ڈائجسٹ کی سالگرہ کے موقع پر ہم نے حسب روایت اپنی قارئین سے سروے کیا ہے۔ سوالات یہ ہیں۔

1۔ آپ کی نظر میں سالگرہ کا اہتمام ہونا چاہیے یا نہیں؟ کیا آپ باقاعدہ سالگرہ مناتی ہیں؟ اب تک کی زندگی میں مبارک باد کا سب سے خوبصورت اظہار کس کی طرف سے تھا اور کس طریقے سے کیا گیا؟ کوئی خوبصورت بات یا جملہ؟

2۔ کون سا تحفہ پا کر خوشی ہوتی ہے۔ کتاب، خوشبو، پھول یا زیورات و ملبوسات؟ کبھی ایسا ہوا کہ آپ کو جس کی مبارک باد کا سب سے زیادہ انتظار تھا، وہی بھول گیا؟ آپ کا رد عمل کیا تھا؟

3۔ اس سال شائع ہونے والی تحریر میں سے کون سی تحریریں آپ کو پسند آئیں؟ کوئی خوب صورت اقتباس، جملہ یا شعر جس نے آپ کو متاثر کیا؟

آیئے دیکھتے ہیں، ہماری قارئین نے کیا جوابات دیے ہیں۔

# یادوں کی جلتی شمعیں

ادارہ

## قرۃ العین ہاشمی... لاہور

1۔ ہر گھڑی اپنی جگہ پر ساعت نایاب ہے
حاصل عمر گریزاں ایک بھی لمحہ نہیں
لفظ معنی ہے
جو ہر لحظ نئے چہرے بدلتا ہے
جانے والا وقت سایہ ہے
کہ جب تک جسم ہے
یہ آدمی کے ساتھ چلتا ہے....
گزرے وقت کے سائے تمام عمر ہمارے ساتھ ساتھ چلتے ہیں.... ہر لمحہ ہر پل اپنی جگہ پہ نایاب ہے مگر "سالگرہ" کا دن اس کی اہمیت اپنی جگہ ہے۔

سالگرہ کے اہتمام کی اگر بات کی جائے تو میرا ذہن بہت سال پیچھے چلا جاتا ہے۔ جب ہمارے بچپن میں ہمارے والدین ہماری سالگرہ بہت اہتمام سے مناتے






تھے۔ میری اور میری بہن نور العین کی سالگرہ چار دن کے وقفے سے ایک ہی مہینے میں ہوتی ہے۔ سو ہم اپنی سالگرہ ہمیشہ اکٹھے مناتے تھے۔ سب فرینڈز کو اکٹھے کر کے بہت بڑی پارٹی ہوتی تھی۔ بہت ہلا گلا اور ڈھیر سارے گیمز۔ بڑے ہو کر اس میں بہت چینج آگیا۔ مگر ایک دوسرے کو وش کرنا اور کیک کاٹنا ہمیشہ سے ہمارے گھر میں ہوتا رہا ہے۔ دوستوں کی طرف سے بھی یہ دن میرے لیے ہمیشہ یادگار رہا ہے۔ آخری بار اپنے سب فرینڈز کے ساتھ 2006ء نومبر میں اپنی سالگرہ دو بار منائی تھی۔ ایک بار سب فرینڈز عاصمہ، بتول، خدیجہ، منزہ ریاض اور بہت سے دوستوں نے مل کر اہتمام کر کے سرپرائز دیا تھا۔ ان دنوں ہم لوگ انٹرن شپ کر رہے تھے اور لیکچر کے دوران سلیمان بھائی کی طرف سے آیا ہوا کیک سرپرائز تھا سو سب ڈاکٹرز کے سامنے وہ بھی کاٹا۔ آج بھی ان لمحوں کی یاد ہونٹوں پہ ہنسی لے آتی ہے۔ بہت خوبصورت دن تھے۔

"سب سے خوب صورت اظہار...." ویسے تو "اظہار" کوئی بھی کرے خوب صورت ہی لگتا ہے مگر شادی کے بعد اب تک جتنی بھی سالگرہیں آئی ہیں وہ بہت اچھی اور خوب صورت ہیں اپنے "اظہار" کے طریقے سے۔ ہر سالگرہ پر خوب صورت سا کیک اور ساتھ کوئی بھی سرپرائز گفٹ.... میرے دن کو "امر" کر دیتا ہے۔ میرے شوہر کو سرپرائز گفٹس دینے کا بہت شوق ہے، سو وہ کچھ بھی دیں ان کی چوائس ہر چیز میں بہت اچھی ہے۔ الحمد للہ ہر دور میں مجھے پیار کرنے والے، مجھے میرے ہونے کا احساس دلانے والے ملتے رہے ہیں۔

2۔ "تحفہ" میرے نزدیک وہ ______

اچھی بات یا وش بھی ہے جو مجھے میرے دوست یا پیارے ایس ایم ایس کے ذریعے یا کارڈ دے کر کرتے ہیں۔ میں "لفظوں" میں زندہ رہتی ہوں اور یہ "لفظ" میرے اندر زندہ رہتے ہیں۔ کسی کا آپ کی "سالگرہ" کو یاد رکھنا ہی بہت بڑی بات ہوتی ہے۔ جہاں تک میری پسند کی بات ہے تو مجھے پیار سے کچھ بھی ملا ہو۔ وہ بہت عزیز ہوتا ہے۔ مگر میرے پسندیدہ گفٹ کی بات کی جائے تو وہ "پھول" اور "کتاب" ہیں۔ جو مجھے اس سال اپنی سالگرہ پر ملے تھے۔ پھول ہر بار ہی ملتے ہیں مگر مجھے یہ امید نہیں تھی کہ میرے شوہر مجھے کتاب بھی گفٹ دے سکتے ہیں۔

اللہ کا شکر ہے کہ آج تک ایسا نہیں ہوا کہ مجھے جس کی مبارک باد کا انتظار ہو، وہ ہی بھول جائے۔ میرے چاہنے والوں نے ہر دور میں میرے "دن" کو یاد رکھا ہے اور یہ چیز میرے دل کو بہت سکون دیتی ہے۔



3۔ فی الحال جو تحریر فوراً" ذہن میں آئی ہے وہ "عنیزہ سید" کی "کوہ گراں تھے ہم" بہت خوب صورت تحریر ہے۔ اس کا یہ خوب صورت اقتباس سوچ کے کئی در کھول دیتا ہے۔

"عبادت' سجدوں اور تسبیحوں ہی کا نام نہیں ہے۔ سجدے اور قیام' رکوع اور تسبیح بندگی کی علامت ہے مگر عبادت کے تو کئی رنگ اور بھی ہیں۔ وہ جو اس کی مخلوق کے لیے آسانیاں تلاشتا ہے۔ وہ جو اس کے بندوں کے لیے دل میں بغض اور حسد نہیں رکھتا۔ وہ جو اس کے بندوں کا برا نہیں چاہتا' وہ بھی عابد ہے۔ اس کی عبادت کا بھی ایک درجہ ہے۔ خوب صورت شعر حاضر خدمت ہے۔

"ایک لمحے کو وہ ملا تھا مجھے
میں وہ لمحہ گزارتا ہی نہیں۔۔۔"

شمائلہ تاج۔۔۔ خان پور

1۔ میرے خیال میں سالگرہ کا بہت بڑا نہ سہی مگر چھوٹا سا اہتمام تو ہونا ہی چاہیے جس میں سب لوگ کچھ دیر مل جل کر بیٹھ سکیں' دوسروں کی سنیں' اپنی سنائیں۔ جہاں تک باقاعدہ سالگرہ منانے کی بات ہے تو میں باقاعدہ سالگرہ نہیں مناتی اور اب تک کی زندگی میں سالگرہ کا بہت زیادہ خوب صورت اظہار کسی کی طرف سے نہیں ہوا' سو خوب صورت اظہار کے طریقے کی بات ہی ختم۔

2۔ تحفہ کوئی بھی ہو پا کر خوشی ہوتی ہے۔ مگر کتاب اور خوشبو کا تحفہ پسند ہے۔ زیورات میں بہت ہی کم پہنتی ہوں' کبھی کسی خاص موقع پر وہ بھی ایئر رنگز کی حد تک بس۔ ہاں مجھے چوڑیاں بہت پسند ہیں اور اب کی بار جو میری سالگرہ گزری ہے اس پر میری دوست نازیہ نے مجھے "راجستھانی کنگن" تحفے میں دیا تھا جو کہ مجھے بہت پسند آیا۔

میں ایک پرائیویٹ ادارے میں پڑھاتی ہوں اور وہاں ہم لوگ ذرا سی بات بھی بڑے جوش و خروش سے مناتے ہیں۔ 5 ستمبر 2012ء کی صبح میں بڑے جوش و خروش سے اسکول گئی اور مجھے پورا یقین تھا کہ وہاں سب دوستیں مجھے بہت اچھے طریقے سے وش کریں گی مگر وہاں پہنچ کر مجھے افسوس ہوا کہ وہاں کسی کو بھی میری سالگرہ یاد نہ تھی سوائے حنا کے۔ میں نے حنا کو روک دیا کہ کسی کو بھی نہ بتائے کہ آج میری سالگرہ ہے کیونکہ میں دیکھنا چاہتی تھی کہ کسی کو یاد بھی آتا ہے کہ نہیں۔ مگر اسی آس میں پورا دن گزر گیا اور چھٹی کا ٹائم آگیا۔ چھٹی کے وقت جب تقریباً" سب لوگ آفس میں تھے تب میں نے بتایا کہ آج میری سالگرہ تھی۔ یہ کہہ کر میں ناراض ہو کر باہر جانے لگی تو سب نے مجھے پکڑ لیا' اف ہمیں کیسے یاد نہ رہا؟ ہائے





ہمیں کیسے بھول گیا؟ وغیرہ بولتی رہیں مگر میں خاموشی سے اسکول سے نکل آئی کیونکہ باہر میرے ابو میرا ویٹ کر رہے تھے۔ میں گھر آئی تو مجھے سب دوستیں ایس ایم ایس کر کے سوری بولتی رہیں مگر مجھے جو افسوس ہوا تھا وہ نہ گیا اور رونا بھی آیا۔

3۔ اس سال شائع ہونے والے ناولز میں سے تین سلسلے وار ناولز مجھے بہت پسند آئے۔ فرحت اشتیاق کا ناول "جو بچے ہیں سنگ سمیٹ لو" مجھے بے حد اچھا لگا۔ اس کی ہر قسط کا میں نے شدت سے انتظار کیا اور ایک ایک لفظ پڑھا۔ نگہت عبداللہ کا "میرے خواب لوٹا دو" بھی اچھا چل رہا ہے اور نگہت سیما کا "زمین کے آنسو" بھی اپنی مثال آپ ہے۔ یہ ناول پڑھتے ہوئے بندہ کھو سا جاتا ہے اس میں۔ اور اس پورے سال میں جو ناول مجھے سب سے زیادہ پسند آیا وہ ہے مکمل ناول "آنے والا ہے برف کا موسم" جو کہ سائرہ رضا کی تحریر ہے۔ یہ ناول میں نے سخت سردی میں رات ساڑھے بارہ بجے تک ختم کیا اور پڑھتے پڑھتے کئی بار میری آنکھوں سے آنسو نکلے اس ناول کا ایک اقتباس مجھے بہت پسند آیا۔

"اللہ کی دی ہوئی اتنی بہت ساری نعمتوں میں سے کوئی ایک بھی ایسی نہیں جو ہمیں پل بھر کو خوش کر سکے۔ دکھ یقیناً" پہاڑ کی طرح ہوتے ہیں سینے پر دھرے۔ خشک بے آب گیاہ۔ ان کے اندر نمی نہیں ہوتی تو کسی چیز کا نمو بھی نہیں ہو پاتا اور خوشیاں بہت چھوٹی ہوتی ہیں۔ دریا کے ریت کے اندر پنہاں سنہرے ذرات جیسی۔ ریت کے باریک ذروں میں سے سونا ڈھونڈنا جوئے شیر لانے کے مترادف ہے' بہت مشکل کام ہے' دل گردے کا۔ صبر' تحمل' ٹھہراؤ۔۔۔ انتظار' خوشیاں بہت مشکل سے ملنے والے سونے کے ذرات کی طرح ہیں مگر بیٹا! سونا پھر سونا ہی ہوتا ہے۔"

فاطمہ علی غوری عنایت باغ۔۔۔ لاہور

1۔ میرے خیال سے اور میری نظر میں سالگرہ کا اہتمام ضرور اور بھرپور ہونا چاہیے۔ اب تک کی زندگی میں دوستوں اور گھر والوں کی طرف سے ہمیشہ خوب صورت اظہار ہی ملا ہے مگر کبھی کوئی ایسا اظہار نہیں ملا جو آپ اپنے سروے میں پوچھنا چاہ رہی ہیں (ہی ہی ہی ہی)۔

2۔ مجھے تو ہمیشہ جو بھی تحفہ دیتا ہے اسے میرے موڈ کا پتا ہوتا ہے لہٰذا ہمیشہ من چاہی چیزیں مل جاتی ہیں۔ خیر مجھے تو کپڑے بہت اچھے لگتے ہیں۔ پچھلے سال سالگرہ پر بڑی آپی نے بلیک سوٹ تحفہ میں دیا تھا۔ آہا! دل خوش ہو گیا تھا اور بھائی نے چائے کے لیے مجھے ریڈ بڑا سا مگ دیا تھا۔ ہاں مجھے اپنی دوستوں (آمنہ اور سبرینہ) کا سب سے زیادہ انتظار تھا مگر انہوں نے وش نہیں کیا تو میں نے انہیں تو کچھ نہیں کہا' مگر خود بہت



زیادہ روئی۔

3۔ اس سال مجھے تو آسیہ رزاقی کا مکمل ناول "صحیح فیصلہ" اور سائرہ رضا کا مکمل ناول "برف کا موسم" دونوں بے حد پسند آئے اور ان دونوں تحریروں نے مجھے بے حد متاثر کیا۔ "صحیح فیصلہ" سے اقتباس:۔

"تم نے بے دلی سے سیکھا۔ بے دلی سے پکایا میری جان! اگر تم وہاں خوش ہوتیں تو خوشی سے سب کچھ کرتیں۔۔۔ بے دلی سے کیا ہوا کام کسی کو پسند نہیں آتا۔"

"برف کا موسم" سے خوبصورت جملہ:۔

"اس بار خوشی میں مجھ سے لپٹ جانا اور میرا یقین رکھنا۔ میں ڈھے جانے والوں میں سے نہیں۔"

### ثمینہ اکرم بہار کالونی.... کراچی

1 میرے پوائنٹ آف ویو سے اگر سالگرہ کا اہتمام گھریلو سطح پر ہو تو اس میں کوئی مضائقہ نہیں، اس طرح چھوٹی چھوٹی خوشیاں سیلیبریٹ کرنے سے آپس میں مل بیٹھنے کا موقع مل جاتا ہے۔ یوں کچھ اچھا ٹائم ہم اپنوں کے ساتھ گزار لیتے ہیں۔ سالگرہ کے اہتمام میں نمود و نمائش اور بے جا اسراف کے میں سخت خلاف ہوں۔

جی نہیں، میں باقاعدہ سالگرہ نہیں مناتی اور اب تک کی گزری زندگی میں سالگرہ کی مبارک باد کا سب سے خوب صورت اظہار ہر مرتبہ میری اسٹوڈنٹس کی جانب سے کیا گیا۔ جب 4 مئی کی شام اچانک ہی ڈھیر سارے ریڈ روز بارش کی صورت میرے اوپر نچھاور کیے اور کورس کی صورت میں "ہیپی برتھ ڈے ٹو یو" کا نغمہ میرے لیے گایا۔ بچیوں کے اتنے پرخلوص اور محبت بھرے اظہار پر میری آنکھیں پانیوں سے بھر گئیں۔

2۔ ویسے تو لینے سے زیادہ مجھے تحفہ دینا زیادہ اچھا لگتا ہے، پھر بھی اگر کبھی مجھے تحفہ ملے تو خوشبو اور کتاب پا کر زیادہ خوشی ملتی ہے۔ اگر حدیث یا دینی کتب ہوں تو یہ خوشی دوچند ہو جاتی ہے۔ کپڑے، جیولری کا تو مجھے پہلے بھی کچھ خاص شوق نہ تھا۔ اب معیز کے جانے کے بعد تو یہ بالکل ہی ختم ہو گیا ہے۔ اپنوں کی مبارک باد کا انتظار تو بہرحال ہوتا ہی ہے۔ مگر اسپیشلی ایسا کوئی بندہ نہیں جس کے وش نہ کرنے پر مجھے افسوس ہوا ہو۔

3۔ اس سال شائع ہونے والی تحریروں میں ذاتی طور پر جن ناولز نے میرے دل کو چھوا۔ وہ فرحت اشتیاق کا "سنگ سمیٹ لو" راحت جبیں کا ناول "ساری بھول ہماری تھی" یادگار اور انمٹ نقوش چھوڑ جانے والی تحاریر ہیں اور اب خواتین میں شائع ہونے والا ناول "زمین کے آنسو" ہے، اس میں نگہت سیما جی نے ایک منفرد موضوع کو چنا۔ اپنی تفہیم اور کہانی کی بدولت یہ تحریر لاجواب ٹھہری۔ پسندیدہ



جملہ:۔

"عورت کا اصل عشق اس کی اولاد ہے۔"

"ماں وہ تختی ہے جس پر اولاد سب کچھ لکھ سکتی ہے، مگر ماں صرف "محبت" لکھتی ہے۔"

پسندیدہ شعر:۔

"رات باقی تھی، جب وہ بچھڑا تھا
عمر گزری ہے، رات باقی ہے۔"

### انیقہ انا.... چکوال

1۔ سالگرہ اہتمام سے منائی جانی چاہیے یا نہیں، اس کا تعلق ہمارے اندر کے موسم سے مشروط ہے۔ بقول شاعر:۔

اس قدر عشق جنوں خیز کہاں ہوتا ہے
کچھ اثر موسم گل کا بھی ہے دیوانوں پر

تو جب دل کا موسم بہت اچھا ہوتا تھا، میں نے بہت اہتمام سے اپنی سالگرہ منائی ہے۔ سب کو میرے ہاتھ کا بنا کیک بہت پسند ہے مگر خود مجھے نہیں، تو بیکری سے کیک منگوا کر سال 2008ء میں 'لائبریری کی بڑی سی میز پر فائزہ اور میں نے اپنی سالگرہ ایک ہی روز منائی بھی خوب اہتمام سے۔ اس کے بعد۔۔۔ جیسے دل ہی مر گیا۔

"اپنی حالت تباہ کر لی میں نے
میری فطرت بڑی جلالی ہے"

مبارک باد کا خوب صورت اظہار مسکراہٹ اور الفاظ سے بڑھ کر بھلا کیا ہو گا؟ پچھلے برس فائزہ نے جن دعائیہ کلمات سے نوازا تھا، وہ الفاظ آج بھی زندگی کا حاصل لگتے ہیں۔

2۔ تحفہ کوئی بھی ہو، خلوص سے دیا گیا ہو تو بہت اہم ہوتا ہے نا! لیکن بات خوشی کی ہے تو جتنی خوشی مجھے تحفے میں کتاب پا کر ہوتی ہے، اتنی خوشی اور کبھی نہیں ہوتی۔ ایک وقت تھا جب میرے ہاتھ مہندی سے اور کان بالیوں سے کبھی خالی نہیں ہوئے تھے مگر آج۔۔۔ مجھے ان سب چیزوں سے وحشت ہوتی ہے۔ 2008ء میں میم طیبہ نے مجھے "من و سلویٰ" تحفے میں دیا۔ آج بھی اس پر لکھے ان کے الفاظ "مستقبل کی عظیم مصنفہ کے نام" جانے کتنی یادیں دلا جاتے ہیں۔ ایک بار ندیم بھائی نے مجھے مبارک نہیں دی تھی جبکہ مجھے ازحد انتظار تھا، تو بہت بہت دکھ ہوا تھا۔

3۔ سال کا بہترین ناول فرحت اشتیاق کا "جو بچے ہیں سنگ" رہا۔ سکندر کا شاندار کردار و سراپا، ام کلثوم اور سکندر کی محبت اور شہر روم کی سیاحت۔۔۔ اور سب سے بڑھ کر فرحت کا انداز بیاں، سب ہی نے مل کر ناول کو شاہکار بنایا۔۔۔ اس کے بعد "سفال گر" جو کتابی شکل میں میرے سامنے ہے۔ سائرہ رضا نے جو لکھا خوب تر لکھا۔ اور ہاں صائمہ اکرم کا "ابن آدم" بھی غضب کی تحریر تھی اور اب عنیزہ سید کا سلسلہ وار ناول "جو رکے تو۔۔۔"

اب ذکر اقتباس کا تو "سفال گر" کے آغاز میں بشریٰ سعید کے الفاظ۔۔۔

"انسان شخصی ارتقاء کے ابتدائی دور میں "گیلی مٹی" کی مانند ہوتے ہیں جنہیں معاشرے کا "کمہار" تربیت کے "چاک" پر دھرتا ہے اور بازار حیات کی "مانگ" کو مدنظر رکھ کر اپنی نیت اور چاہت کے ہاتھوں سے ایک خاص سانچے میں ڈھالتا ہے۔ اس قالب سازی کے دوران اس کی "انگلیاں" ہر برتن کے بدن پر ریتوں، رواجوں، مذہب، سیاست، جذبوں، خوابوں اور سرابوں کی ان گنت پیچیدہ تحریریں رقم کرتی ہیں۔"

اور ان دنوں جون ایلیا کے یہ دو اشعار بہت بھائے۔

کتنے دل کش ہو تم، کتنا دل جُو ہوں میں
کیا ستم ہے کہ ہم لوگ مر جائیں گے

اے شخص میں تیری جستجو سے
بے زار نہیں، تھک گیا ہوں!

### امبر گل.... جھڈو

1۔ جی جناب! پہلے سوال میں ہی 4 سوال چھپے ہوئے ہیں تو سب سے پہلے کا جواب تو یہ ہے کہ میرے

حساب سے اگر ایک شخص کے لیے اس کے گھر والے یا پھر دوست وغیرہ اس کو سرپرائزنگ گفٹ دے دیتے ہیں یا پھر اس کے لیے اس کا پسندیدہ کیک اور کھانا تیار کرتے ہیں تو اس کے علاوہ کچھ نہیں ہونا چاہیے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ جی! جیسی سالگرہ میری ہوتی ہے اس کو ہم باقاعدہ تو نہیں، البتہ بے قاعدہ ضرور کہہ سکتے ہیں لیکن اس بار تو وہ بھی نہیں ہوئی، وہ اس لیے کہ امی جو ہمارے ساتھ نہیں تھیں تو ابو جی جو ہمیشہ میری سالگرہ پر کیک منگواتے ہیں، اس بار وہ کہنے لگے کہ نہیں اب نہیں منگواؤں گا سو اس بار کچھ بھی نہیں ہوا۔

تیسرا جواب ہے کہ مجھے آج تک جن جن دوستوں نے مبارک باد دی ہمیشہ دل سے ہی دی ہے اور ہمیشہ ہی بہت خوب صورت لفظوں سے میرے لیے اپنے دلی جذبات کا اظہار کیا ہے۔ البتہ بات اگر کسی اچیشل پرسن کے حوالے سے ہو رہی ہے تو جناب ایسا تو کوئی ہے ہی نہیں۔ تحفے میں میری فرسٹ چوائس کتاب ہی ہے۔ اس کے علاوہ خوشبو اور ملبوسات بہت پسند ہیں اور یہ بھی اللہ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ میری دوستیں بہت اچھی ہیں سب سے زیادہ مجھے کتابیں مہرین، نوشین اور آسیہ کی طرف سے ملی ہیں۔ شکریہ دوستو!

ایسا تب ہوا تھا جب میری بیسٹ فرینڈ مہرین کی شادی کے بعد میری برتھ ڈے آئی تو مجھے بہت شدت سے انتظار تھا اس کا اور یقین بھی تھا دل کو کہ وہ آئے گی، پر نہ وہ خود آئی اور نہ ہی اس نے گفٹ بھجوایا۔ بس وہ دن ہے اور آج تک میری وہ دوست ہمارے ہی محلے میں ہمارے قریب بیاہ کر آنے کے باوجود ابھی تک ہمارے لیے پرائی ہی ہے۔

3۔ تحریریں تو اتنی ساری پسند آئی ہیں کہ کس کی انسان تعریف کرے اور کس کو چھوڑ دے۔

اقتباس تو نہیں البتہ پسندیدہ شعر کہہ دیتی ہوں۔

"ہونا تو وہی ہے جو مقدر میں لکھا ہے
لیکن وہ میرے خواب، میرے خواب، میرے خواب"

## فائزہ شیخ عباس..... کراچی

1 ۔ جی ہاں سالگرہ کا اہتمام ضرور کرنا چاہیے۔ خوشی منانے میں کیا حرج ہے۔ اس روز گھر میں امی جان قرآن خوانی کا اہتمام ضرور کرتی ہیں۔ میں باقاعدگی سے سالگرہ مناتی ہوں، اپنی بھی اور دیگر فیملی ممبرز کی بھی۔ کچھ عرصے قبل میرا رشتہ طے ہوا تھا۔ دو سال بات رہی، مگر اب وہ ختم ہو گیا ہے۔ چند فیملی پرابلمز کی وجہ سے، تب تو ہر جملہ اور ہر اظہار ہی خوب صورت لگتا تھا۔

2 ۔ سب سے زیادہ تحفہ کتاب پسند ہے۔ پھول پا کر بھی بہت خوشی ملتی ہے، نت نئے لباس کی بھی بہت شوقین ہوں۔ (فرینڈز نوٹ کرلیں) شادی کے بعد بڑی بہن (صبا یاسر) لاہور چلی گئیں، ان کی طرف سے فون کا انتظار رہتا ہے، جب وہ وش نہ کریں تو سخت خفا ہو جاتی ہوں۔

3 ۔ میں نے نیا نیا خواتین ڈائجسٹ پڑھنا شروع کیا ہے۔ دراصل جب سے میری منگنی ٹوٹی میں بہت ڈپریسٹ ہو گئی تھی، زندگی سے بے زار، مگر میری ٹیوشن ٹیچر (ثمینہ اکرم) نے مطالعہ کی طرف راغب کیا اور بہت سے خواتین اور شعاع پڑھنے کو دیے جن کے مطالعے سے میری زندگی میں ایک نئی تبدیلی آئی کہ سب کچھ منجانب اللہ ہوتا ہے۔ اس کی سبق آموز کہانیوں سے میں بہت زیادہ متاثر ہوئی۔ اب خود خرید کر پڑھنا شروع کر دیا ہے اور اس کے پچھلے پرانے رسالے بھی زیر مطالعہ ہیں۔ مجھے "وہ گراں تھے ہم زمین کے آنسو" بہت پسند ہیں۔ پسندیدہ جملہ۔ "اگر مرد کے ذہن میں شک آجائے تو اس کی عقل رخصت ہو جاتی ہے۔" (چارہ گر) پسندیدہ شعر۔

"اپنے ماضی کی تصور سے ہراساں ہوں میں
اپنے گزرے ہوئے ایام سے نفرت ہے مجھے"








# ثنا میر سے ملاقات

شاہین رشید

صنف نازک کے الفاظ سنتے ہی تصور میں چوڑیوں سے بجے حنائی ہاتھوں والی، بجی سنوری، شرماتی لجاتی ایک ناری چھم سے آ دھمکتی ہے۔ تاہم یہ صنف نازک اپنے اندر عزم و ہمت کا ایک جہان بھی آباد رکھتی ہے۔ خاص طور پر آج کی عورت نے زندگی کے کئی محاذوں پر بہ یک وقت نبرد آزما ہو کر صنف نازک کے اس روایتی تصور کو یکسر تبدیل کر دیا ہے۔ ماضی میں وہ شعبے جو صرف مردوں ہی سے وابستہ سمجھے جاتے تھے۔ آج کی عورت ان شعبوں میں بھی بے مثال کامیابیاں حاصل کر رہی ہے۔ کرکٹ خالصتاً" مردانہ کھیل سمجھا جاتا تھا۔ تاہم جب ڈوئی تھامنے والے ہاتھوں نے گیند اور بلا تھاما تو یہاں بھی کامیابیوں کے جھنڈے گاڑ دیے۔ ہماری وومن کرکٹ ٹیم بھی ماشاء اللہ بہت اچھی کارکردگی دکھا رہی ہے اور کیپٹن ثنا میر سب لڑکیوں کو ساتھ لے کر بڑی ذمہ داری کے ساتھ اپنی صلاحیتوں کا مظاہرہ کر رہی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ وہ گزشتہ پانچ سال سے قومی ٹیم کی کپتان ہیں۔

"جی ثنا میر! کیسی ہیں آپ؟"

"جی! اللہ کا شکر ہے۔"

"کیا مصروفیات ہیں آج کل آپ کی؟"

"آج کل ہمارا انٹر ڈسٹرکٹ ہو رہا ہے۔ اسی کی تیاریوں میں مصروف ہیں۔ ان دنوں پریکٹس میچز ہو رہے ہیں۔"

"عنقریب کون سا ٹورنامنٹ ہے آپ کا؟"

"اپریل میں ہماری نیشنل چیمپئن شپ ہے تو اسی کے لیے تیاری ہے۔ اس کے لیے پہلے انٹر ڈسٹرکٹ

ہوتا ہے۔ ٹیم بنتی ہیں ریجن کی۔ 2 اپریل سے ان شاء اللہ ذرا مختلف قسم کی نیشنل چیمپئن شپ ہوگی جس میں گریڈ ون اور گریڈ ٹو کی کرکٹ ہوگی اور یہ میچز لاہور اور اسلام آباد میں ہوں گے۔"

"ورلڈ کپ آپ لوگ ہار کر آئیں۔ گزشتہ دنوں کیا ہوا تھا' جو ٹیم اتنی بری طرح ہاری کہ ساتویں پوزیشن میں آئی؟ جبکہ ٹیم تو بہت اچھی ہے؟"

"دیکھیں جی! ہار جیت تو کھیل کا حصہ ہوتا ہے۔

اس ٹورنامنٹ میں دنیا کی بہترین ٹیمیں آئی تھیں۔ خاصا مشکل ٹورنامنٹ تھا۔ پچاس اوورز کا میچ تھا اور سب سے بڑی بات یہ کہ ہم لوگوں نے بہت زیادہ کرکٹ نہیں کھیلی ہے۔ خاص طور پر پچاس اوورز کی' ہم زیادہ تر ٹی ٹوئنٹی کھیلتے ہیں اور پھر مسئلہ یہ تھا کہ چونکہ لاہور میں بہت زیادہ بارشیں ہوتی تھیں تو ہم پریکٹس بھی ٹھیک طرح سے نہیں کرپائے تھے اور کراچی سیکیورٹی کنڈیشن ایسی نہیں تھی کہ ہم کراچی میں پریکٹس کے لیے آتے۔ ہمیں بہت مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا تھا۔ ہمارا کیمپ جو دس دن کا تھا اس میں ہمیں صرف چار دن پریکٹس کے ملے' کیونکہ بارشیں بہت زیادہ تھیں ——— اور پھر یہ وجہ تو میں نے آپ کو بتا ہی دی کہ گزشتہ ڈیڑھ سال سے ہم نے پچاس اوورز کی کرکٹ نہیں کھیلی تھی۔"

"واقعی ٹی ٹوئنٹی ورلڈ کپ میں آپ کی کارکردگی بہت عمدہ تھی؟"

"جی! ٹی ٹوئنٹی ورلڈ کپ میں ہم نے انڈیا کو ہرایا تھا اور اس کی وجہ یہ بھی تھی کہ ہم نے اس ورلڈ کپ کی تیاری بہت کی ہوئی تھی۔ اس لیے کامیابی ہوئی۔ اس ٹورنامنٹ کی بات میں پھر سے کروں گی کہ ہمیں تو یہی نہیں معلوم تھا کہ ہم یہ ٹورنامنٹ کھیلیں گے بھی یا نہیں۔ انڈیا بھی جاسکتے ہیں یا نہیں۔۔۔ تو جہاں اس قسم کے خدشات ہوں' وہاں پھر کامیابی کی امید کہاں ہوتی ہے۔۔۔ مگر پھر بھی اگر آپ ہماری کارکردگی دیکھیں تو میں اپنی ٹیم کی کارکردگی سے بہت مطمئن ہوں۔ کیونکہ باؤلنگ' بیٹنگ اور فیلڈنگ بہت اچھی رہی ہے اور آپ یہ بھی تو دیکھیں کہ آسٹریلیا کو 176 رنز پہ پہلی مرتبہ بیس سال کی ہسٹری میں ہم نے آؤٹ کیا۔۔۔ اس ریکارڈ کو کوئی نہیں دیکھتا۔ مگر ہار کو سب نے دیکھ لیا۔"

"ظاہر ہے کہ اپنی ٹیم سے سب کو توقعات ہوتی ہیں۔ مگر آپ شکر کریں کہ میڈیا نے آپ کی زیادہ کھنچائی نہیں کی جس طرح میل (Male) کرکٹرز کی ہوتی ہے۔"

"ایسی بات نہیں۔ کھنچائی تو ہماری بھی بہت ہوتی ہے اور دوسری بات یہ کہ آپ لوگ میل کرکٹرز سے ہمارا موازنہ کرتے ہیں' جو بالکل غلط ہے۔ کیونکہ جتنی کرکٹ وہ کھیلتے ہیں اور جتنی سہولیات ملتی ہیں اس کے مقابلے میں تو ہماری ابھی شروعات ہیں اور جو موازنہ کرتے ہیں ان کو چاہیے کہ پہلے وہ وومن کرکٹ پہ ہوم ورک کریں کہ کب سے وومن کرکٹ شروع ہوئی ہے اور ان کو کیا کیا سہولیات دی گئی ہیں اور وومن کرکٹرز کے کیا مسائل ہیں۔ ہماری ٹیم کو بنے ہوئے تو ابھی صرف سات سال ہوئے ہیں اور آپ ہمارا مقابلہ اس ٹیم سے کرتے ہیں جن کو بنے ہوئے پچاس' ساٹھ سال ہوگئے ہیں۔"

"ایسا نہ کہیں کہ میڈیا صرف تنقید کرتا ہے۔ میڈیا آپ کا ساتھ بھی بہت دیتا ہے۔ آپ یہ بتائیں کہ انڈیا سے جیت کے وقت کیا احساسات تھے؟"

"آپ بھی میڈیا کا حصہ ہیں۔ آپ کے ذریعے ہم اپنی بات نہیں پہنچائیں گے تو پھر کس کے ذریعے سے پہنچائیں گے؟ اور رہی بات انڈیا سے جیت کی تو میں آپ کو بتاؤں کہ جب انڈیا ٹی ٹوئنٹی کے ورلڈ کپ میں آئی تو وہ نمبر 3 ٹیم تھی ورلڈ کپ کی اور ہم نے نمبر 7 سے ورلڈ کپ کا اسٹارٹ لیا تھا۔ یوں دنیا کی نمبر 3 کی ٹیم کا مقابلہ دنیا کی نمبر 7 سے تھا اور ہم نے ان کو ہرایا تو ہمارے لیے تو یہ ایک بہت ہی یادگار لمحہ تھا۔۔۔ اور میں

بقیہ صفحہ 284 پر

عنیزہ سید

# جو رکے تو کوہِ گراں تھے ہم

ماہ نور اپنے چاچا سردار خان کے گاؤں گئی تو وہاں بندر کا تماشا دیکھ کر اس کے دل میں یہ فن سیکھنے کی خواہش پیدا ہوئی۔ اس نے بندر کا تماشا دکھانے والے شخص سے اس خواہش کا اظہار کیا' لیکن اس کے کزنز اسے زبردستی وہاں سے لے گئے۔ وہ کئی دن تک بندر والے کے بارے میں سوچتی رہی۔ اسے بندر والے کی شخصیت میں عجیب کشش محسوس ہوئی تھی وہ اس کے دوبارہ آنے کا انتظار کرنے لگی۔

سعد بلال کو فنون لطیفہ اور دیگر فنون سے گہرا شغف ہے تاہم اس کے والد کو یہ بات پسند نہیں ہے۔ ان کے خیال میں بلال کو یہ دلچسپی اپنی ماں سے ورثے میں ملی ہے' کیونکہ وہ ایک گلوکارہ تھیں۔ بلال کی خواہش ہے کہ سعد سنجیدگی سے کاروبار میں ان کا ہاتھ بٹائے۔

سارہ خان سرکس میں کرتب دکھایا کرتی تھی۔ ایک حادثے میں وہ چلنے پھرنے سے معذور ہو گئی۔ سعد اس کا بہت خیال رکھتا ہے' کیونکہ وہ سعد کو بہت عزیز ہے۔

ماہ نور گاؤں میں بابے منگو کے میلے میں گئی تو اسے وہاں ایک لوک فنکار کی آواز نے مسحور کر دیا۔ وہ اس سے ملنے گئی۔ تو اسے لگا جیسے وہ فنکار وہی بندر والا ہو۔ اس نے بھی ماہ نور کو شناسا نظروں سے دیکھا۔

خدیجہ اور فاطمہ' ماہ نور کی خالہ ہیں۔ ماہ نور ان سے ملنے گئی تو وہ دونوں "شہناز" نامی ایک رشتے دار خاتون کو یاد کر رہی تھیں' جس نے گلوکاری کے شوق میں گھر والوں سے بغاوت کی تھی۔ اور پھر شادی کے بعد اس کے قتل کی خبر ہی ملی تھی۔

سعد کی نیٹ پر اپنی بہن نادیہ سے بات ہوئی جو پڑھائی کے سلسلے میں بیرون ملک مقیم ہے۔

ماہ نور نے "سید پور کلچرل شو" میں شرکت کے لیے اپنی دوست شاہ بانو کے ساتھ اسلام آباد جانے کا پروگرام بنایا۔ شاہ



سمیرا حمید



زندگی اس وقت حقیقی سانحے اور دکھ سے آشنا ہوتی ہے جب دو انمول نعمتوں ماں اور باپ میں سے کوئی ایک نعمت چھن جاتی ہے۔ دنیا کا کوئی قلم اس دکھ کو نہیں لکھ سکتا اور دنیا کا کوئی فلسفہ اسے کم نہیں کر سکتا۔

زینب عبدالکلام کے ساتھ آٹھ ماہ پہلے.....

وہ بس میں بیٹھی تو لاتعلق اور عجیب نظروں سے آس پاس دیکھا۔ اس کا خیال تھا باہر کی دنیا میں بھی سب کچھ تباہ ہو چکا ہوگا۔ لیکن باہر زندگی رواں دواں تھی ..... دنیا حاصل اور لاحاصل کے آگے پیچھے سرگرداں تھی۔ وہ بس سے اتری تو کچھ نفرت سی لیے سڑک کو گھور رہی تھی۔ سڑک پر ابھی انتشار نہیں تھا..... رات اس نے سوچا تھا کہ وہ دو ڈھائی گھنٹے پہلے آفس جائے گی۔ اسے تیز چلنا تھا اور وہ سست روی سے قدم اٹھا رہی تھی۔ اسے جلدی آفس جانا تھا اور وہ دیر کیے جا رہی تھی۔

جاب کرتے اسے چار ماہ ہو چکے تھے۔ آٹھ ماہ پہلے اس نے کالج چھوڑ دیا تھا۔ ہنسنا بھی..... اور بھی بہت کچھ.....

وہ کیبن میں آئی اور کمپیوٹر آن کیا۔

چند جاننے والوں کی دوڑ دھوپ سے اسے یہ جاب ملی تھی۔ ڈیٹا انٹری کی۔ ایک طرف رکھی فائل اٹھائی۔ اس کا کل کا کام تھا جو اسے آج کا کام ملنے سے پہلے پہلے ہر صورت کرنا تھا۔ اس نے ایک فائل کھول کر اس پر

ناولٹ





پیپرویٹ رکھا اور.....

ٹھیک آٹھ ماہ پہلے جناب عبدالکلام صاحب موٹر سائیکل کے ایکسیڈنٹ میں سڑک پر ہی دم توڑ گئے..... جی ٹی روڈ کی اندھی ٹریفک میں ان پر ہیوی ٹرالر چڑھ گیا..... ان کی آنتیں سڑک پر پھیل گئیں..... زینب کے بابا خون سمیت سڑک پر بکھر گئے..... ہاتھ کہاں، پیر کہاں..... کتنا سمیٹا لوگوں نے۔

زینب کو فائل پر لکھے الفاظ نظر نہیں آرہے تھے۔

اسے ہر روز صبح صبح سب یاد آنے لگتا اور الفاظ گڑبڑا جاتے۔ اسے ان پر انگلی رکھ کر یاد کرنا پڑتا کہ یہ کون سا لفظ ہے..... جن جن دوست احباب نے جائے وقوعہ کا جائزہ لیا تھا، وہ وہ کئی راتوں تک سو نہیں سکے تھے تو زینب کو نیند کیسے آجاتی اور پھر نیند سے کیونکر جاگنا چاہتی۔

آفس میں آمد و رفت ہونے لگی۔

آپا کی شادی طے تھی۔ بابا نے صرف ایک بیٹی کی شادی ہی کی تھی اور چند مہینوں بعد وہ.....

وہی اسے کالج چھوڑتے تھے..... وہ نہ رہے تو اس نے کالج ہی چھوڑ دیا..... کیسے نہ چھوڑتی..... اتنے لائق بابا کی بے انتہا نالائق بیٹی نے ایک ہی کام وقت پر اور ڈھنگ سے کیا۔

دو گھنٹوں میں اس نے چند لائنیں ہی ٹائپ کی۔ اف اس کی نالائقی..... ویسے اس کی رفتار اچھی تھی لیکن دن کے آغاز پر دماغ کی رفتار تیز ہو جاتی اور انگلیاں ساکت ہو جاتیں۔

وہ ایک لائن ٹائپ کرتی اور کئی لمحے ٹکٹکی باندھے غور سے پڑھتی رہتی..... پڑھتی رہتی..... جلدی پڑھا ہی نہ جاتا..... الفاظ پہچان میں ہی نہ آتے، سر جبار کا کہنا تھا کہ وہ بہت غلطیاں کرتی ہے۔ وہ ہر بار سوچتی اب غلطی نہیں کرے گی اور ٹکٹکی باندھے اپنے ٹائپ کیے الفاظ کو دیکھتی رہتی کہ اپنی غلطیاں پکڑ لے۔ پھر بھی غلطیاں سر جبار ہی پکڑتے..... دو اور فائلیں اس کی ٹیبل پر آچکی تھیں۔ اس نے جلدی جلدی انگلیاں چلانی شروع کیں۔

اس کی سہیلیاں پوچھتیں وہ کالج کیوں نہیں آتی۔

"صبر کرو..... اور کالج آؤ۔"

اس نے صبر کر لیا اور آفس آگئی۔

دونوں ماموں اپنے اپنے خاندان والے تھے اچھے تھے چند ہزار ہر ماہ دے جاتے تھے۔ حالات ایک دم سے بدل گئے۔ رات وہ اپنی ڈائری میں فیض کی چند غزلیں لکھ کر سوئی تھی اور چپکے سے بابا کو اکیلے دیکھ کر بتا دیا تھا کہ جیسے بھی ہو اسے الحمرا میں ہونے والے چھوٹے سے کنسرٹ کا پاس اور نیا سوٹ لا دیں..... بابا نے اسے گھور کر دیکھا اور کہا کہ وہ آنکھیں بند کر کے سونے کی کوششیں کرے ورنہ جاگتے میں ان کا تھپڑ اسے زیادہ تکلیف دے گا۔

اس نے دونوں آنکھیں بند کر لیں اور کہا۔

"ماریں، ماریں..... پھر مت کہیے گا میں آپ کی بیٹی ہوں..... آپ کا بھالو ہوں، آپ کی شکرقندی ہوں۔ بنا بادام والی کھیر ہوں۔ عید کا چاند ہوں..... نکاح کا چھوہارا ہوں۔ تلوں والا نان ہوں تمہاری ہوں۔"

انہوں نے سر پکڑ لیا۔ "کھیر اب مجھے کھانی نہیں اور عرصہ ہوا نکاح کے چھوہارے بھی نہیں ملے۔"

"پھر کیوں آجاتے ہیں چھٹی والے دن..... لے زینب! یہ سر تیرا ہوا جیسے مرضی تیل ڈال..... پھر نہیں کہتے سو جاؤ، آنکھیں بند کر لو۔"

"اب کے آؤں تو یاد سے یاد کروا دینا۔"

"زینب! آپ ٹھیک ہیں؟" سر جبار اس کے کیبن میں کھڑے تھے۔ اس نے سر اٹھایا تو دیکھا دو چار اور اس کے کیبن میں جھانک رہے تھے۔ نجانے کیا تماشا ہوا تھا۔

"یہ فائل دینے آیا تھا۔ اس کا کام پہلے کر دیں، پھر یہ فائل دے دیجیے گا۔" انہوں نے نرمی سے کہا اور جاتے جاتے اس کے سر پر شفقت سے ہاتھ پھیرا۔

"جی ضرور۔" اس نے فائل کھولی مگر.....

"ضرور..... ضرور، میں ضرور یاد کروا دوں گی جب آپ آئیں گے، ہائے میرا سر زینب! کچھ کرو اس کا۔ ہائے میرا بچہ زینب!"

سڑک پر پاش پاش ہونے سے پہلے انہوں نے سوچا ہو گا۔

"میرا بچہ زینب....."

وہ جو چند لاکھ کا قرض لیا تھا وہ جان کو آگیا تھا۔ کمپنی دیوالیہ ہو رہی تھی اور اسے ہر ور کر کو دیا گیا قرض جلد از جلد واپس چاہیے تھا، کمپنی کی طرف سے دیے گئے رعایتی چھ ماہ کب کے ختم ہو چکے تھے۔

فائلیں اٹھا کر وہ کیبن سے باہر نکلی۔ اسے سر جبار کے آفس تک جانا تھا۔ وہ دو ایک بار ان کے آفس جا چکی تھی۔ دو مسئلے تھے۔ ایک تو آفس بہت بڑا تھا دوسرا زینب کا دماغ بہت چھوٹا ہو چکا تھا۔ وہ ایک ہی کمرے میں دو بار گھستی اور کہتی کہ وہ دو الگ الگ کمرے دیکھ کر آچکی ہے۔ اس کا جوتا نہیں مل رہا کیونکہ وہ وہی جوتا ڈھونڈ رہی ہوتی جو اس نے پہنا ہوتا، فی الحال دماغ اس کا ساتھ نہیں دے رہا تھا۔

وہ ایک بار ادھر ادھر گھوم کر دیکھ چکی تھی۔ وہ ہر بار ہی کسی نہ کسی سے آفس کا پوچھتی تھی اور اب یہ اس سے متعلق لطیفہ بن چکا تھا۔ اس کے کولیگ اکثر مذاقاً" آفس ٹائم ختم ہونے پر اس کے کیبن کے پاس آتے اور بیرونی دروازے کی طرف اشارہ کر کے بتاتے کہ وہ ہے باہر جانے کا راستہ اور اسے وہاں سے جانا ہے۔

کمپنی کے مالک یورپین تعلیمی اداروں سے فارغ التحصیل تھے اس لیے آفس میں چپڑاسی نام کی چیز نہیں تھی سب کو اپنے کام خود ہی کرنے ہوتے تھے۔

اسے یاد آیا کہ سر جبار کا آفس فرسٹ فلور پر ہے۔ بہت اچھے تھے سر جبار..... ہمیشہ خود ہی اس کے پاس آتے تھے فائلیں لینے اور دینے، آج اس نے سوچا خود ہی دے آئے۔

وہ لفٹ سے باہر نکلی تو فرسٹ فلور بالکل خالی تھا۔ نظر آنے والے پہلے آفس کے دروازے پر دستک دی اجازت ملنے پر اس نے دروازہ کھولا۔

"سوری..... میں سمجھی، سر جبار کا آفس ہے۔" وہ لوگوں کے اپنی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھنے پر وہ پریشان ہو گئی۔

"کس ڈپارٹمنٹ کی بات کر رہی ہیں؟"

"ڈیٹا سیونگ ڈپارٹمنٹ سے....."

"کیا.....؟" ایک نے کرسی اور گردن گھما کر اس کی طرف دیکھا۔

"بابا! میں رو دوں گی۔"

"رو رو..... رونا اچھا ہوتا ہے۔"

وہ کھڑی رہی روئی نہیں۔

"آپ کو اپنے ہی ڈپارٹمنٹ کے ہیڈ کا آفس نہیں معلوم..... کتنا وقت ہو گیا ہے آپ کو جاب کرتے ہوئے..... بلکہ دراصل مجھے یہ پوچھنا چاہیے کہ آپ

جیسے ورکرز کب تک اس کمپنی کو دیوالیہ کردیں گے۔"

"مجھے..."

"بابا میں رو دوں گی۔" اسے یاد ہی نہیں آیا وہ بھاگتی ہوئی لفٹ سے نیچے آئی اور کیبن میں بیٹھ کر اپنے گھومتے سر کو قابو میں کرنے کی کوشش کرنے لگی۔ چند منٹوں بعد سر جبار اس کے کیبن میں تھے۔ وہ اسے دیر تک تاسف سے دیکھتے رہے۔

"انہوں نے سختی سے تاکید کی ہے کہ میں ایسے ورکرز کو فوراً" سے پہلے فارغ کردوں جنہیں یہی معلوم نہیں ہے کہ اس کے ڈپارٹمنٹ کے ہیڈ کا آفس کہاں ہے۔ ایسے لوگ کیا کام کریں گے۔"

"میں معافی چاہتی ہوں۔" وہ کھڑی ہو گئی۔

"زینب! اس پورے آفس میں صرف تم ہی ہو' جس کا سب سے آسان کام ہے..... آدھے سے زیادہ تمہارا کام میں کرتا ہوں اور پھر بھی تم دھیان سے کام نہیں کرتیں۔"

"اس سارے آفس میں صرف اسی کا باپ سڑک پر لمحہ بھر میں بکھر کر مر گیا تھا۔"

"حتیٰ کہ صفائی کا عملہ بھی تم سے زیادہ توجہ سے کام کرتا ہے۔ میں تمہیں کور کرتے کرتے تھک چکا ہوں۔ چند ماہ میں ہی تم نے مجھے تھکا دیا ہے۔"

"میں بہت شرمندہ ہوں۔"

"بار بار شرمندہ ہونے سے بہتر ہے کہ تم محنت سے کام کرو۔"

"میں اب دھیان سے کام کروں گی..... آج آفس سے کام کیے بغیر نہیں جاؤں گی۔"

☼ ☼ ☼

"اگر تم اس سے ایک اور سوال کرلیتے تو وہ یہیں رونا شروع کردیتی..... میں ہوتا تو ضرور اگلا سوال کرتا۔"

یہ بات کہنے والا ریان تھا اور سوال پوچھنے والا عاسل جو بڑی کرسی پر بیٹھا تھا۔ اس کمپنی کے چھ مالکوں میں سے ایک.....

عاسل نے جیسے سنا ہی نہیں۔ آج کل وہ بہت غصے میں رہتا تھا۔ کالج سے یونیورسٹی تک ایک لڑکی فارحہ اس کے ساتھ رہی۔ دونوں نے چپکے سے دریائے ٹیمز کے کنارے منگنی بھی کرلی۔ دوستوں کو پارٹی بھی دے دی۔ ہنستے کھیلتے دن گزرنے لگے۔ ایک اور لڑکے کا فارحہ کی طرف جھکاؤ تھا' جب کبھی بلکہ اکثر ہی عاسل وقت پر ڈنر' لنچ یا کسی پارٹی میں نہیں پہنچ پاتا تو فارحہ غصے میں اسی لڑکے مارشل کے ساتھ چلی جاتی.....

ایک بار عاسل نے نیو ایر کی سیلیبریشن مس کردی..... فارحہ انتظام کیے بیٹھی تھی۔ اتفاق سے ٹھیک اسی دن اس کی فیملی کے سب ہی لوگ خاص اسے سرپرائز دینے کے لیے اس کے گھر اکٹھے ہوگئے۔ وہ بری طرح پھنس گیا اور فارحہ کو سمجھانا چاہا..... لیکن اس نے اپنے جنونی غصے کے ہاتھوں عجیب ہی کام کیا۔ اس نے اگلے ہی دن مارشل سے رجسٹرڈ میرج کرلی.....

اس کی فیملی فارحہ کو جانتی تھی لیکن تعلق کی گہرائی جاننے کے لیے اسے وقت چاہیے تھا۔ لیکن بات بری طرح سے بگڑ گئی۔ فارحہ نے عاسل کو سزا دینے کے لیے باقاعدہ مارشل کے ساتھ رہنا شروع کردیا۔ پہلے عاسل کو لگا' وہ صرف مذاق کررہی ہے اس کے دوستوں نے بتایا کہ اس رات وہ ہوٹل کو آگ لگا دینے کے درپے تھی۔

اپنی آخری ملاقات میں فارحہ نے عاسل کو ہر وہ ڈنر' لنچ' پارٹی' پکنک' ایونٹ گنوایا جس پر وہ کبھی وقت پر یا سرے سے آیا ہی نہیں تھا۔ اس نے اتنے سالوں کے وہ دن بھی گنوائے جن میں اس نے کبھی خود سے فون نہیں کیا تھا..... وہ کہاں ہے۔ کیسی ہے' تک نہیں پوچھا تھا۔

اس کے پاس شکایات کے نام پر بہت کچھ تھا اور عاسل کے پاس اسے بتانے کے لیے صرف محبت ہی تھی جس پر اسے یقین ہی نہیں آرہا تھا۔ اس کا کہنا تھا کہ چاہے زمین ہی کیوں نہ پھٹ پڑتی۔ اسے ہر صورت اس کے پاس آنا چاہیے تھا۔

غلطی عاسل کی تھی اس نے مان لیا۔ اس نے کہا کہ وہ اپنی فیملی کو بتا دیتا اور نہیں تو جا کر اسے ہوٹل سے لے آتا۔

جو ہوا' بہت برا ہوا اس کے ساتھ۔ وہ اپنی تعلیم ادھوری چھوڑ کر واپس پاکستان آگیا۔ چند سال گزرے اسے معلوم ہوتا رہا کہ فارحہ جو غلطی کر بیٹھی ہے اسے بری طرح نبھا رہی ہے۔ ایک بار ماں بنتے بنتے رہ گئی۔ مارشل اس سے بے حد محبت کرتا تھا۔ وہ ایک اچھا انسان تھا اور وہ اچھا انسان فارحہ کے جنونی غصے اور دوروں سے جو اسے عاسل کے نام پر پڑتے تھے' تنگ آگیا تھا۔ اور اسی ڈپریشن نے مارشل کی جان لے لی۔ مارشل کے گھر والوں نے فارحہ پر قتل کا الزام لگا کر مقدمہ کردیا۔

عاسل پہلی فرصت میں فارحہ کے پاس موجود تھا۔ دونوں میں موجود محبت پھوٹ کر باہر آنکلی۔ فارحہ نے اپنی انا اور غصے کو سلا دیا۔ عاسل سب کچھ بھول گیا۔ اب وہ اسے اپنے ساتھ لانا چاہتا تھا لیکن مقدمے کی وجہ سے فارحہ ملک نہیں چھوڑ سکتی تھی۔ کورٹ کی ایک سماعت کے دوران جب عاسل کا نام بھی لیا گیا تو عاسل کو واپس آنا پڑا۔

یہ آدھی کہانی ہے۔

اس کہانی کا دوسرا اور اہم حصہ مام جی ہیں۔ یہ عاسل کے ڈیڈ ارسلان احمد کی پہلی بیوی ہیں' جنہوں نے اپنے شوہر کی دوسری بیوی سے اولاد کو اپنی اولاد سمجھا۔ انہیں جگر کا سرطان ہوچکا ہے اور دنیا کے ہر بڑے ڈاکٹر کے مطابق ان کے پاس صرف چند ماہ ہیں۔ وہ ساٹھ سالہ مام جی ہیں۔ شادی کے بارہ سال بعد تک جب وہ بے اولاد ہی رہیں تو انہوں نے اپنے شوہر کو بخوشی شادی کی اجازت دے دی بلکہ ان کی شادی میں پیش پیش رہیں۔ اس گھر میں ان کا وہ مقام ہے' جو ارسلان احمد کا اپنا بھی نہیں۔ یہ مقام رعب یا بڑائی کا نہیں بلکہ محبت کا ہے۔ ان کی بے تحاشا محبت اور اپنائیت کے آگے سب بے بس ہوجاتے ہیں۔ ان سب میں عاسل بھی شامل ہے۔ یہی مام جی عاسل کو سرپرائز دینے کے لیے نئے سال پر باقی سب کو ساتھ لے کر اس کے پاس پہنچی تھیں۔ ایسا نہیں تھا کہ وہ حکم یا محبت جتا کر سختی کرتی تھیں۔ وہ بے حد پیاری بھولی بھالی' بس پیار کرنے والی تھیں۔ کمپنی کی ایک مالک وہ بھی تھیں۔ بیماری کی ایسی نوعیت ظاہر ہوتے پر انہوں نے فوراً" اپنی ملکیت عاسل اور دونوں دوسرے بچوں کے نام کردی۔

عاسل سے چھوٹی ثمو کی شادی کروادی۔ شادی عاسل کی بھی ہونا تھی لیکن عاسل نے کچھ وقت مانگ لیا..... این سی اے کالج میں پہلے سال کی ثمو نے مام جی کے فوری کہنے پر جھٹ شادی کروالی۔ شادی ثمو کی پسند سے ہی ہوئی تھی بس ذرا وقت سے پہلے اور جلدی میں ہوئی تھی۔

عاسل سے بھی کہا گیا کہ "اپنی پسند بتا دو" مگر اس کی پسند تو کورٹ کے چکر کاٹ رہی تھی۔ ارسلان احمد زیادہ دکھی تھے۔ وہ چاہتے تھے۔ مام جی کم از کم ارسل کی خوشی تو دیکھ جائیں۔ فارحہ نہ ہوتی تو وہ اگلے ہی دن مام جی کی پسند کی کسی بھی لڑکی سے شادی کرلیتا۔

سب دوست اسے طرح طرح کے مشورے دیتے..... فارحہ کا کچھ معلوم نہیں تھا کہ وہ کب کورٹ سے فارغ ہوسکے گی۔ اگر وہ عاسل سے شادی کرلیتی تو اس پر وکیل استغاثہ کا الزام ثابت ہوجاتا کہ اس نے اپنے سابقہ دوست کے ساتھ مل کر مارشل کو مارا ہے۔ اسے ذہنی اذیت دی۔ اسے ذہنی مریض بنا دیا۔ اسے صدمے دے دے کر مار دیا۔

مام جی روز اس کی طرف دیکھتیں' منہ سے کچھ نہیں کہتی تھیں لیکن سب جانتے تھے۔ انہیں کیا چاہیے۔ عاسل کی بیوی.....

سب جاننے سے قاصر تھے کہ وہ اتنی دیر کیوں کررہا ہے۔ اپنی پسند بتا نہیں رہا ان کی پسند سے کر نہیں رہا۔ گھر کا ماحول ویسے ہی سوگوار تھا۔ اس کے لیے بھی دبا دبا غصہ تھا سب کے اندر۔

سب سے چھوٹا اسد صرف سولہ سال کا تھا' ورنہ شاید اس کی شادی کردی جاتی۔ ویسے مام جی نے کہہ دیا تھا کہ وہ اس کی منگنی کرکے جائیں گی..... اور اسد برا سا منہ کھول کر کہتا "کیوں نہیں' کیوں نہیں۔"

ایک وہی "ہاں" کہنے میں سب سے پیچھے تھا۔
ریان اسے کہہ رہا تھا کہ وہ مام جی کی بتائی کسی بھی لڑکی سے شادی کرلے۔ بعد میں اسے طلاق دے کر فارحہ سے شادی کرلے ورنہ فارحہ سے دوسری شادی کرلے۔۔۔ اس کے ڈیڈ نے بھی تو دو کی تھیں۔
گھر آیا تو مام جی شمو کی بتائی ایک فیملی سے ملنے گئی ہوئی تھیں۔ وہ سمجھ گیا کہ اب کچھ نہیں ہو سکتا۔ پہلی بار وہ فارحہ کے شادی کرنے پر رویا تھا۔ آج اپنی شادی ہونے پر رونے والا تھا۔ فارحہ سے متعلق کہانی اتنی الجھی ہوئی تھی کہ وہ مام جی کو کیا بتاتا، وہ انتظار کرسکتا تھا لیکن مام جی۔۔۔
گاڑی نکال کر وہ شہر سے باہر آگیا۔ پکی سڑک سے کچی سڑک اور پھر دور اندر میدان میں گاڑی کھڑی کر کے وہ گاڑی سے باہر نکل آیا۔
فارحہ نے اس کا یقین نہیں کیا تھا کہ وہ اس سے محبت کرتا ہے۔ اسے واقعی ہر بار اس کی سالگرہ بھول جاتی، ڈنر کے لیے کہہ کر بھول جاتا، اسے اپنی تعلیم کی بھی فکر تھی۔ یونیورسٹی کی دوسری لڑکیوں کی بھی فکر تھی۔ کبھی کبھی وہ نظر بچا کر ایک آدھ کو ڈیٹ پر لے جاتا۔
کئی بار فارحہ نے اسے پکڑا۔۔۔ ہر بار اسے معاف کیا۔ اسے یہ سب مذاق لگتا تھا وعدہ کیا اور بھول گئے۔ تھرل لگتا۔ اسی تھرل کی وجہ سے اسے سزا دینے کے لیے فارحہ نے شادی کرلی تو اسے معلوم ہو گیا کہ تھرل سانحہ کیسے بنتا ہے۔ نظر بچا کر ڈیٹ پر جانے والے عاسل کو بہت بڑا دھچکا لگا۔ تب اسے معلوم ہوا اپنی محبت۔
کسی دوسرے کے ساتھ بانٹ لینا کیسا دل دہلا دینے والا ہوتا ہے۔ یہ خیال کہ وہ مارشل کے ساتھ ہے۔۔۔ شاید اس کی بانہوں میں۔۔۔ یا اس کے ایک کندھے پر سر ٹکائے۔۔۔ یا۔۔۔
ایک دوست نے اسے جلانے کے لیے فارحہ کے ہنی مون کی تصویریں اسے بھیج دیں۔ اس نے دیکھ بھی لیں۔۔۔ اور اسی دن اس کا جی چاہا کہ اپنے کمرے کی کھڑکی سے چھلانگ لگا دے اور آٹھویں منزل سے زمین پر مردہ پایا جائے۔
جس یونیورسٹی میں وہ ہاٹ بوائے بنا پھرتا تھا۔ اسی یونیورسٹی نے اسے ماڈرن جوگی کے روپ میں دیکھا۔
"جس دن تم میرے ساتھ بیٹھ کر کافی پیو گے اور کافی کے مگ میں کافی اور کافی پینے والے کے دماغ میں صرف میں ہوں گی اس دن تمہیں معلوم ہو جائے گا ساتھ ساتھ بیٹھنے کا حقیقی مطلب کیا ہوتا ہے۔"
اس نے کار کے چاروں دروازے کھول دیے اور تیز میوزک لگا دیا۔
"لڑکیاں تمہیں دیکھتی ہیں مجھے برا نہیں لگتا جب تم ان کے دیکھنے کا نوٹس لیتے ہو تو مجھے دکھ ہوتا ہے۔ میرے ساتھ ہوتے ہوئے تمہیں آس پاس کا ہوش ہی کیسے رہتا ہے۔"
اسے یہ معلوم ہی نہیں ہوا کہ سورج غروب ہو چکا ہے۔
"ہر چیز کا پیمانہ ہے تو محبت کا کیوں نہیں۔۔۔ میرے ساتھ تو یہ زیادتی ہوئی نا۔۔۔ مجھے عاسل کی محبت پیمانے پر پرکھنی تھی۔" محبت پرکھی گئی اور دونوں الگ ہوگئے۔
ریان فون کر رہا تھا۔۔۔ اس نے فون بجنے دیا۔ کچھ ہی دیر بعد مام جی کا فون آگیا۔ شاید وہ اسے بتانا چاہتی ہوں گی کہ لڑکی کتنی پیاری ہے اور انہیں کس قدر پسند آگئی ہے۔ کتنا پیار کرتی ہیں وہ اس سے۔۔۔ وہ بہت نکما انسان تھا۔ محبت لیے ہی جاتا تھا، دیتا نہیں تھا۔ اس نے مام جی کو آنے کا کہہ کر فارحہ کو فون کیا۔
"تم نے میرے ساتھ یہ کیوں کیا۔ کیوں؟" وہ چلایا۔
دوسری طرف گہرے سانس کے ساتھ خاموشی ہی رہی۔ شاید اس کا بھی یہی سوال تھا۔
"تم نے ڈھنگ سے محبت کیوں نہ کی؟"
"تمہاری جلد بازی مجھے لے ڈوبی۔"
آنکھیں صاف کر کے وہ واپسی کے لیے چل پڑا۔

☆ ☆ ☆

زینب عبدالکلام ایک گھنٹے سے کرسی پر بیٹھی




تھی۔
"کپڑے تو تبدیل کرو۔"
اماں کہہ کر چلی گئیں۔ وہ اٹھی اور واپس آکر ویسے ہی بیٹھ گئی۔ سامنے کے کمرے میں میوزک سی ڈیز لائن در لائن ایسے ہی رکھی تھیں۔ اسی طرح ناول رکھے تھے اور ایک طرف ڈائری رکھی تھی جسے اس نے آٹھ ماہ سے ہاتھ نہیں لگایا تھا۔
گئے ساغر کے دن
جل گئیں ساری دھنیں۔
دوسری طرف کے کمرے میں دانش اور فرقان بیٹھے پڑھ رہے تھے۔ ٹی وی کا ریموٹ ٹی وی کے اوپر رکھا تھا جس پر ہر رات اتنی لڑائی ہوتی تھی کہ لگتا آج تو ضرور ایک آدھ مرے گا۔ سو وہ اب بند ٹی وی کے اوپر رکھا رہتا تھا۔ اب کسی ڈرامے کی قسط نہیں نکلی جارہی تھی، نہ ہی فلاں سین کے نکلنے پر اس کی جان نکل رہی تھی۔
دانش نے فرقان کو کہنی ماری۔ دونوں نے ایک دوسرے کی طرف دیکھا ایک اٹھا اور ٹی وی آن کر دیا اور پاس ہی بیٹھ گیا۔
وہ چونکی اور اپنے کمرے میں چلی گئی۔ دو منٹ بعد ٹی وی پھر بند ہو گیا۔
"کمپنی کا آدمی ابھی ہو کر گیا ہے۔" اماں نے بتایا تھا۔
کپڑے استری کر چکی تو دیکھا استری ٹھنڈی ہے۔ وہ سر تھام کر بیٹھ گئی۔
جس وقت وہ آفس میں آئی۔ صفائی ہو رہی تھی۔ عملے نے اسے حیرت سے دیکھا۔ آتے ہی اس نے تیزی سے کام شروع کر دیا۔
کمپنی کے آدمی نے کہا کہ گھر کمپنی کو بیچ دیں۔ کمپنی اپنا قرضہ لے کر باقی انہیں دے دے گی۔ گھر۔۔۔ اس کے بابا کا گھر۔۔۔ بابا کا خاندان کہاں جائے گا؟
اس نے ڈیڑھ ماہ پیشتر سر جبار کو درخواست دی تھی قرضے کی۔ انہوں نے فوراً انکار کر دیا تھا۔ ایک تو وہ نئی تھی، دوسرے اسے بہت کوشش پر ہزاروں کا قرض تو مل سکتا تھا لاکھوں کا نہیں اور پھر کوئی بھی اس کے کام سے خوش نہیں تھا۔ اسے کسی بھی وقت نکالا جا سکتا تھا۔
اس نے سوچا آج وہ سر جبار کو اپنے کام سے خوش کر دے گی۔ انہیں یقین دلائے گی کہ وہ ہمیشہ ایسا ہی اچھا کام کرے گی۔ اس نے کل کا سارا کام جلدی جلدی سمیٹا پھر سر جبار کے آنے کا انتظار کرنے لگی۔
ان کے آتے ہی وہ ان کے آفس میں آسانی سے چلی گئی۔ اس کا کام دیکھ کر وہ واقعی خوش ہوگئے۔
زینب نے جھٹ اپنی درخواست ان کے آگے کی۔ زبان سے الگ التجا کی کہ وہ اس کے لیے کچھ کریں۔ وہ اسے دیکھ کر رہ گئے۔ اس کی گیلی آنکھوں پر انہیں بڑا ترس آیا۔ ہر وقت گیلی ہی رہتی تھیں۔ وہ پھر انکار کرنا چاہتے تھے لیکن پھر انہوں نے درخواست کو ہیڈ آفس دینے کا وعدہ کر لیا۔
"مجھے ایک فیصد بھی امید نہیں ہے زینب!"
اس نے سر ہلا دیا اور کیبن میں بیٹھ کر سو فیصد کے لیے دعا کرنے لگی۔
اماں نے کہا "ٹھیک ہے گھر بیچ دیتے ہیں، کرائے پر رہ لیں گے۔ اتنا قرض کیسے اترے گا۔"
گھر۔۔۔ جس کے ہر دروازے پر عبدالکلام نے ہاتھ سے رنگ کیا تھا۔
"بہت پیسے مانگ رہا ہے وہ۔۔۔ میں اور زینب ہیں نا۔ ہم مل کر کرلیں گے۔" بابا نے برش کے چھینٹے مارے اور اس کے کپڑے۔۔۔
"بابا! میں آپ سے کبھی نہیں بولوں گی۔"
"اوہ۔۔۔ شکر خدایا! فریدہ میرا بٹوہ لے جا کر سامنے کارنس پر رکھ دو۔ اب کوئی ڈر نہیں۔" بابا کی ہنسی۔
"پیسوں کی بھوکی نہیں ہوں میں۔۔۔"
"فریدہ! تین ہزار نکال لو اپنے لیے گرم کپڑے لے آنا۔ ایسے ہی الگ رکھے تھے۔"
"ہاں تو میں پرانے دھرانے کپڑوں میں چلی جاؤں گی شایان کی سالگرہ میں۔"
"دانش! پانچ سو تم نکال لو۔۔۔ پیٹرول کا خرچ بچا۔"

"ہاں تو! بس سے چلی جاؤں گی۔"
"فرقان! ڈیڑھ سو تم لے لو..... آئس کریم کھا آؤ۔"

"بابا!" اس نے بھی برش سے چھینٹے مارے اور ان کے کپڑے خراب کر دیے۔

☆ ☆ ☆

"مام جی نے اتنے بڑے صنعت کار گھرانے میں رشتہ دیکھا ہے۔ تمہیں کیا لگتا ہے وہ لڑکی مجھے دوسری شادی کرنے دے گی یا وہ مجھ سے چپ چاپ طلاق لے لے گی....."
ریان نے کافی دیر تک اس کی پریشان صورت دیکھی۔
"تمہیں کس نے کہا اس گھرانے میں رشتہ کرو۔"
"تو پھر.....؟" عاسل نے بے بسی سے اسے دیکھا۔
"خود سوچو یار! دوسری شادی وہ کرنے نہیں دے گی اور اگر تم نے طلاق دی تو اس کا خاندان بنا کسی وجہ کے طلاق لینے پر چپ چاپ راضی نہیں ہو گا۔ تمہارے کاروبار اور خاندان کی ساکھ تباہ ہو جائے گی۔ یہ سب ناممکن ہے..... تم اس کے الٹ کرو۔ تم ایک غریب گھرانے کی لڑکی آگے کر دو کہ تم اسے پسند کرتے ہو ..... جب تم اسے طلاق دو گے تو تمہارے لیے کوئی بڑا مسئلہ نہیں بنے گا۔"
"یہ ٹھیک نہیں۔" عاسل پریشان ہو گیا۔
"پھر جو ٹھیک ہے، وہ کر لو۔" اس نے ٹکا سا جواب دیا پھر اس کی شکل دیکھ کر ترس آ گیا۔
"سوچ لو..... کچھ برا بھی نہیں۔ دیکھو! صرف نکاح ہی کرنا ہے نا..... تم اس کے خاندان کو ہر طرح سے سپورٹ کر دینا۔ چند کروڑ تمہارے لیے مسئلہ نہیں ہیں لیکن ان کے سارے مسائل حل ہو جائیں گے، تم کسی غریب خاندان کی قسمت بدل دو گے..... کیا لوگوں کو طلاق نہیں ہوتی۔ تم ان کے لیے مسئلہ نہیں بنو گے نہ وہ تمہارے لیے۔ تم نکاح کرو، وقت آنے پر بات ختم..... سیدھی سی بات ہے۔"

دروازے پر دستک ہوئی۔
"سر! میں ذاتی طور پر آپ سے بات کرنے آیا ہوں۔"

"کس بارے میں؟"
"چند دن پہلے میں نے آپ کو ایک درخواست دی تھی..... مس زینب بہت پریشان ہیں سر! انہیں لون چاہیے۔"
"مس زینب!" اسے یاد بھی نہیں تھا کہ کس درخواست کی بات ہو رہی ہے۔
"سر! ان کے فادر کی ڈیتھ ہو گئی ہے۔ ان کا گھرانہ بہت مشکلات کا شکار ہے۔"
"میں نے درخواست کے بارے میں کیا کہا تھا؟"
"آپ نے تو کہہ دیا تھا۔"
"جواب ابھی بھی وہی ہے..... پلیز۔" اشارہ باہر جانے کی طرف تھا۔
چند گھنٹے بعد سر جبار کو ان کے کیبن میں فون آیا کہ مس زینب کو درخواست دے کر آفس میں بھیجا جائے ..... سر جبار نے زینب کو اچھی طرح سمجھا بجھا کر کہ اسے کیسے بات کرنی ہے کہ اسے لون مل جائے۔ آفس بھیج دیا۔
اس کا اپنے ڈپارٹمنٹ کے ہیڈ کے علاوہ کسی اور ڈپارٹمنٹ کے باس کے ساتھ کبھی بھی واسطہ نہیں پڑا تھا۔ نہ ہی اسے معلوم تھا کہ کون کیا ہے۔
باس نے اس کی درخواست پر ایک نظر ڈالی۔ چند سوال اس کی فیملی کے بارے میں پوچھے۔ اس نے جواب دے دیے۔
"آپ مجھے جانتی ہیں..... میں کون ہوں۔"
"جی آپ باس ہیں۔"
"میرا نام....."
"نام مجھے نہیں معلوم۔"
عاسل کو حیرت ہوئی۔ وہ رو دینے کے قریب تھی۔ جیسے وہ اس کا اسکول ٹیچر ہو۔
"کیا میں آپ کے گھر آ سکتا ہوں؟"
وہ بوکھلا گئی۔ "میں نے سب سچ بتایا ہے۔ مجھے



اتنے ہی پیسوں کی ضرورت ہے۔"
"میں پیسوں کی بات نہیں کر رہا..... میں آپ کی بات کر رہا ہوں۔"
"میری....." وہ چھوٹے بچوں کی طرح حیران ہوئی۔
"میں اپنی مام جی کو لے کر آپ کے گھر آنا چاہتا ہوں۔"
سارے آفس والے مل کر بھی اسے سمجھاتے تو بھی اس کی سمجھ میں نہ آتا۔
"آفس کا ڈرائیور آپ کو گھر ڈراپ کر دے گا۔ آپ آفس میں کسی کو یہ بات مت بتائیے گا بلکہ آپ بھول جائیے کہ آپ نے کبھی اس آفس میں جاب کی ہے۔"
وہ بھول گئی کہ اس نے ابھی کیا سنا ہے۔
"میں آپ سے لون مانگ رہی ہوں۔ آپ مجھے جاب سے نکال رہے ہیں؟"
عاسل کا منہ بگڑ گیا..... "مس زینب! میں آپ کو پروپوز کر رہا ہوں۔ آپ جاب کی بات کر رہی ہیں۔"
"پروپوز۔" اس نے چندھی آنکھوں سے سامنے بیٹھے باس کو دیکھنا چاہا۔ وہ دروازہ کھول کر کھڑا ہو گیا۔
"ڈرائیور آپ کا انتظار کر رہا ہے۔"
وہ کھڑی نہیں ہوئی۔ گم صورت لیے اسے دیکھے گئی۔ جاب سے نکالنے کا یہ انداز نیا تھا.....

☆ ☆ ☆

اگلا دن آ گیا۔ اماں نے آفس جانے کا پوچھا تو وہ رو پڑی۔
"انہوں نے مجھے جاب سے نکال دیا۔"
اس نے باس کی بات پر ذرہ برابر بھی یقین نہیں کیا تھا۔ اسے یقین تھا کہ اس امیر زادے نے اپنے انداز میں اسے آفس سے نکال باہر کیا تھا۔ جو اس نے کہا تھا وہ تو سوچنے سے رہی۔
اماں ٹھنڈی سانس لے کر رہ گئیں۔ اس نے زندگی میں کبھی کوئی کام ڈھنگ سے نہیں کیا تھا۔ صرف ہر سال خریدی جانے والی ڈائریوں پر صفائی سے شاعری اتاری تھی یا بیل بوٹے بنائے تھے۔ چند ماہ جاب کر لی تھی، کافی تھا۔ دانش گیارہویں میں تھا اور فرقان میٹرک میں..... دونوں ایک اسٹور میں شام کو سیلز مین کی نوکری کرتے تھے۔
رو رو کر اس کی آنکھیں سوج گئیں۔ "ایسا کیوں ہوا اماں؟"
"کیسا.....؟" وہ اداسی سے پلٹیں۔
"بابا....."
"میں کیا کہوں....." وہ بے بسی سے اسے دیکھ کر رہ گئیں۔
اس پر زندگی کے وزنی بوجھ نہیں تھے۔ صرف بابا کے بغیر زندگی وزنی تھی اور بس..... اماں نے اسے دیکھا۔ کبھی یہاں جھولتی تھی کبھی وہاں..... اب کیسے جامد تتلی سی بن گئی ہے ہاتھ لگاؤں تو ڈھیر ہو جائے۔ حالات اچھے ہوتے تو فوراً اس کی شادی کر دیتیں۔ وہ جانتی تھیں کہ باپ کے ساتھ لپٹ لپٹ جانے والی کو ایسا ہی ایک اور سہارا سنبھال لے گا۔
دن ڈھلا تو ان کے پانچ مرلے کے یک منزلہ گھر میں پاکستان میں فائبر کی تیسری بڑی کمپنی کے مالک کا خاندان موجود تھا۔ ورطۂ حیرت میں اماں تھیں تو ورطۂ حیرت میں وہ لوگ بھی تھے..... دونوں کو یقین نہیں آ رہا تھا۔ دونوں کو ہی معلوم نہیں تھا کہ یہ کیسے ہوا۔ ڈرائنگ روم میں بیٹھی اماں بھی خاموش تھیں اور ان کے خاندان کی تینوں خواتین بھی..... انہوں نے بمشکل چائے کے چند گھونٹ بھرے اور چلی گئیں۔
زینب کو یہ اس سے بڑا مذاق لگا۔ اماں خواتین کے چہروں پر در آنے والے تاثرات نہیں بھول پا رہی تھیں۔ اس نے ساری بات اماں کو بتا دی کہ باس نے اس سے کیا کہا تھا۔
دو ہی دن گزرے تو وہ تین اور ایک مرد رشتہ مانگ گئے۔ اس بار وہ ذرا پُرسکون تھے۔ مام جی نے ساری بات صاف بیان کر دی کہ کیسے وہ بیمار ہیں اور ان کے بیٹے نے زینب کو پسند کر لیا ہے اور نہ چاہتے ہوئے

بھی وہ اس رشتے پر راضی ہیں۔ شادی کے لیے کل کا دن بھی ہو سکتا ہے..... کل سے بھی جلد شاید.....

رات گئے تک وہ سب اس سامان کے آس پاس دم سادھے بیٹھے رہے، جو ان کے دو کمروں میں پھیلا تھا۔

اماں نے اٹھ کر اس کا ماتھا چوما..... آپا آنکھیں صاف کرنے لگیں۔

زینب کو مام جی کی کہی ایک ہی بات رہ رہ کر یاد آ رہی تھی "عاسل نے زینب کو پسند کر لیا تو....."

"عاسل نے زینب کو کب پسند کیا.....؟ کیا بھی تو کیوں..... کیسے؟"

اماں نے زینب سے کہا کہ وہ شکرانے کے نفل پڑھے۔ اس نے پڑھ لیے۔

عاسل نے زینب کو پسند کر لیا۔ صرف اس پہلی ملاقات میں جب وہ غلطی سے اس کے آفس چلی گئی تھی۔

زینب کے وجود میں ٹھنڈی آبشار کا جھرنا جاری ہو گیا۔

پہلی بار پسند کیے جانے کا احساس ہوا۔ شدت سے ہوا۔ بہت خوب ہوا۔

اس کے اندر کا سماں بدلا۔

اس نے اسے پسند کیا۔ رشتہ بھی آ گیا۔ اتنا کچھ زینب کے لیے۔ تھا کیا زینب میں..... نہ وہ عاسل کی طرح خوب صورت تھی، نہ ہی اس کے خاندان کی طرح امیر..... نہ ہی لائق فائق..... ذہین فطین..... کون سی بات عاسل کو اس میں پسند آ گئی؟

وہ چھوٹا سا مکالمہ جو اتفاقاً "دونوں کے درمیان ہوا؟

اس وقت اسے یہ بھی معلوم نہیں تھا کہ عاسل کمپنی کا مالک ہے..... بلکہ وہ ڈر گئی تھی جب سر جبار نے کہا کہ اسے نکالنے کے لیے کہا گیا ہے۔ زینب سوچتے سوچتے مسکرانے لگی۔ اس نے سارا واقعہ اول و آخر اپنی ڈائری میں لکھا۔ ساتھ چند اشعار لکھے اور لکھتے لکھتے وہ سو گئی۔



زینب کے گھر صرف نکاح ہوا تھا۔ باقی کے سب انتظامات ان کے تھے۔ بارات اور رخصتی ان ہی کے بک کروائے گئے ہوٹل سے ہوئی تھی۔ زینب کی ایک دوست شدید ترین ڈپریشن میں چلی گئی۔ اتنی دولت..... اتنا حسن..... زینب کے لیے..... عاسل۔

تقدیر لکھنے والے قلم نے زینب کا نام ہی کیوں لکھا۔

آفس کے بعد سے اس کی عاسل سے کوئی ملاقات نہیں ہوئی تھی نہ ہی بات ہوئی تھی۔ اس پر جب بھی زینب کی نظر پڑی وہ خاموش ہی ملا..... جیسے معلوم ہی نہ ہو کہ کہاں کھڑا ہے اور کیا کر رہا ہے۔ ان کا گھر چند ایکڑ پر بنا تھا..... بس زینب کو ہنسی آ گئی۔ اس نے اپنا بیڈ روم دیکھا تو حیران رہ گئی۔ گھر ایسے بھی ہوتے ہیں۔ وہ کیسے سوچ سکتی تھی دیکھتی تو سوچتی۔

عاسل ہی اس کا ہاتھ پکڑ کر کمرے میں لایا تھا۔ اس نے اسے کاؤچ پر بٹھا دیا اور خود اس کے سامنے کرسی گھسیٹ کر بیٹھ گیا۔ اس کا سر جھکا تھا اور وہ کافی دیر تک سوچوں میں گم رہا۔

"زندگی کا بڑا عرصہ میں نے یورپ میں گزارا ہے۔"

اس نے سر کو جھٹکا گویا بات یہاں سے شروع نہیں کرنی..... "مام جی میری شادی کرنا چاہتی تھیں کیونکہ وہ اچانک بہت بیمار ہو گئی ہیں۔ وہ مجھ سے بہت پیار کرتی ہیں..... میں بھی ان سے پیار کرتا ہوں..... ان کی خواہش تھی میری شادی اور میں نے کر لی..... میں اچانک اس طرح شادی کرنا نہیں چاہتا تھا۔ میں نے ایک بار تمہیں دیکھا۔ تم مجھے اچھی لگیں۔ میں چاہتا تھا کہ ہم دونوں کو کچھ وقت ملے۔ ایسے ہی ڈائریکٹ شادی..... مجھے یہ پسند نہیں، لیکن مام جی کی ضد کے آگے..... میں نے ان کی مان لی۔"

زینب کو بڑی خوشی ہوئی کہ اتنا خوب صورت دولہا اس کے عین سامنے بیٹھا کہہ رہا ہے کہ وہ اسے پسند آ گئی تھی وہ بھی پہلی نظر میں۔

"اگر ہم پہلے ایک دوسرے کو سمجھ جاتے تو ٹھیک تھا۔"

زینب نے تائید میں سرہلایا۔
"اچانک شادی۔۔۔" وہ جھنجلا کر اٹھا۔
چند ماہ سے زینب لگاتار رو رہی تھی "وہ یتیم ہوگئی۔۔۔ یتیم ہوگئی۔" سُن رہی تھی۔ "تم مجھے اچھی لگیں۔" یہ سنا تو بہت اچھا لگا۔ رونے والی اس کی آنکھیں مسکرانے لگیں۔
بھول جانے والے دماغ کو ساری غزلیں، سارے اشعار یاد آنے لگے، چند گانوں کے بول بھی یاد آگئے۔
اس نے اپنے بے حد خوب صورت شوہر کو کمرے میں چلتے پھرتے دیکھا، اس کے چہرے پر در آئی جھنجلاہٹ کو۔۔۔ آنکھوں میں اتر آنے والی تھکن کو ۔۔۔
اس بار وہ غزلیں اسے ادھوری لگیں۔
اشعار ناکافی لگے۔
کوئی ایک بار پھر عاسل کو دیکھ لے اور نئے سرے سے شاعری کرے۔۔۔
دلہن بنی بیٹھی وہ اسے دیکھے گئی۔۔۔ اس نے ایک بار بھی نہیں سوچا کہ ایک بار بھی عاسل نے اسے نظر بھر کر نہیں دیکھا۔
اس نے کپڑے بدلے اور جہازی سائز بیڈ پر سوگئی۔

☼ ☼ ☼

عاسل نے کہا کہ وہ مام جی کے ساتھ ساتھ رہا کرے اور وہ ان کے ساتھ ساتھ ہی رہتی۔ ان کا کہنا تھا کہ وہ حقیقت کو تسلیم کرچکی ہیں اور اپنے گھر اور خاندان میں ہی مرنا چاہتی ہیں۔ زینب کو شروع میں مام جی سے اور باقی سب سے بھی بہت ڈر لگتا تھا وہ شدید احساس کمتری کا شکار ہوتی۔ اسے لگتا کہ وہ اسے پسند نہیں کرتے ہوں گے لیکن وہ سب بری طرح مام جی میں ہی الجھے رہتے تھے اور وہ اسے ناپسند کیوں کرتے جب مام جی اسے پاس بٹھائے باتیں کرتی رہتی تھیں، سب ان ہی کے آس پاس رہتے تھے۔ زینب بھی زیادہ تر ان ہی کے کمرے میں رہتی تھی۔ مام جی کہتیں۔

"زینب! جاؤ اچھی طرح سے تیار ہو کر آجاؤ۔"
زینب تیار ہو کر آجاتی۔
"زینب! فلاں رنگ کا سوٹ پہن آؤ۔ وہ میری پسند کا تھا۔" زینب پہن آتی۔
وہ اسے بتاتیں کہ کیسے دودھ کو دو چار بار ابال کر اسے چائے بنائی ہے وہ بنا کر لے آتی۔ وہ ایک گھونٹ لیتیں اور کہتیں "ہاں ایسی ہی۔۔۔ بالکل ایسی ہی۔"
وقفے وقفے سے جب وہ اسپتال داخل ہوئیں تو وہ ان کے ساتھ رہتی۔ عاسل بھی ساتھ ساتھ ہی رہتا۔۔۔ عاسل ان کا ہاتھ پکڑے پکڑے سہلاتا رہتا اور جب وہ باتیں کرتے کرتے سو جاتیں تو کرسی پر بیٹھے بیٹھے خود بھی گردن ایک طرف کرلیتا۔۔۔ وہ ایک طرف رکھے صوفے پر دراز ہر رات یہی ایک منظر دیکھتی۔ دونوں خوب باتیں کرتے ہنستے اور ایک کے بعد دوسرا سوجاتا، ایک دن اس نے چھوٹا کشن احتیاط سے عاسل کی گردن اٹھا کر پیچھے رکھ دیا۔ اس نے ذرا کی ذرا آنکھ کھولی اور پھر بند کرلی۔
وہ رات بھر عاسل کو دیکھتی رہتی۔
چند دن پہلے اس نے اس سے کہا کہ وہ اس کی ٹائی باندھنا چاہتی ہے۔ ٹائی باندھتے عاسل کے ہاتھ رک گئے۔۔۔ اس نے تیز نظروں سے اسے دیکھا "کیوں؟" ابرو چڑھ گئے۔
"کیونکہ مجھے اچھا لگے گا اور آپ نے کہا تھا کہ میں آپ کو اچھی لگتی ہوں۔"
عاسل پچھتایا۔ "میں اپنے کام خود کرتا ہوں۔"
"یہ کام تو نہیں۔" اس نے آگے بڑھ کر ٹائی پکڑلی۔
عاسل نے ہاتھ چھوڑ دیے۔۔۔
انوکھی صورت حال تھی۔ وہ مسکرا رہی تھی اور وہ تنے ہوئے اعصاب کے ساتھ کھڑا ہونے پر مجبور تھا وہ اسے بتا رہی تھی کہ صرف اس کے لیے اس نے ٹائی باندھنا سیکھی ہے اور وہ ایسے ہی اس کا ہر کام سیکھ جائے گی۔
"کون سے کام۔۔۔؟" اس نے پوچھ ہی لیا۔
"ہیں بہت سے کام۔۔۔" بلاوجہ کی مسکراہٹ۔



یہ مسکراہٹ ہمہ وقت اس کے ہونٹوں، اس کی آنکھوں میں رچی بسی رہتی ۔۔۔ زینب کو ہر آنے والے اور گزر جانے والے پل یہ سوچ سوچ کر بہت خوشی ہوتی کہ عاسل اسے پسند کرنے لگا تھا۔ وہ اچھی شکل و صورت کی مالک تھی، سفیدی مائل گندمی رنگ تھا، کمر تک لمبے بال تھے۔۔۔ آنکھیں گہری سیاہ تھیں اور بہت بھلی لگتی تھیں۔۔۔ ٹھیک ہے۔ وہ بے حد خوب صورت نہیں تھی لیکن عاسل کے خاندان میں آکر اسے ساری خوب صورتی مل گئی تھی۔ ثمو اس کے لیے شاپنگ کرتی۔ اسے اپنے ساتھ پارلر لے کر جاتی۔۔۔ ایسا نہیں ہوا کہ وہ کوئی لباس پہنتی اور اس پہ جچتا نہیں۔۔۔ اور پھر اس نے صرف ایک سچ کو مان لیا تھا۔
جب وہ عاسل کو اچھی لگ گئی تو بھلے سے وہ خوب صورت لوگوں کی صف میں کھڑی نہ ہو پائے، اسے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ اتنے سے دنوں میں اس نے بہت کچھ جان لیا تھا۔ یہ بھی کہ مام جی کی وجہ سے عاسل بہت پریشان ہے۔
وہ مام جی کی وجہ سے ساری ساری رات نہیں سوتا اور سوتا ہے تو لائبریری میں۔
ایک بار وہ رات گئے لائبریری گئی اور عاسل سے پوچھا کہ اسے کچھ چاہیے تو نہیں؟ اس نے کہا کہ اسے دروازہ بند چاہیے۔ زینب کو برا لگا اور ساری رات سو نہیں سکی مگر اگلے دن اسے دیکھتے ہی سب بھول گئی۔
ایک دن وہ اس کی وارڈ روب ٹھیک کررہی تھی کہ اس نے اس کا بازو پکڑ کر پیچھے کیا اور کہا کہ وہ اس کی چیزوں میں نہ گھسا کرے۔ اس کا انداز اتنا برا تھا کہ وہ رونے لگی۔۔۔ چھپ کر روتے وقت اسے بابا بھی یاد آجاتے پھر وہ دل کھول کر روتی۔
شام کو مام جی کے پاس اسپتال جانے لگے تو زینب نے فرنٹ سیٹ کی کھڑکی سے دیکھ کر اسے کہا کہ وہ اس کی گاڑی میں نہیں بیٹھے گی اور کسی اور کے ساتھ چلی جائے گی۔

پلٹتے پلٹتے اس نے عاسل کو مسکراتے دیکھا۔ وہ ڈرائیونگ سیٹ سے باہر نکلا۔
"سوری۔"
اس کی کسی بات پر وہ مسکرا رہا تھا۔ سوری بھی کہا۔ اسے بہت خوشی ہوئی۔ اس کا سارا غصہ جاتا رہا اور وہ گاڑی میں جا بیٹھی۔
"اس کا مطلب یہ نہیں کہ تم پھر سے وہ کرو جس سے میں نے منع کیا ہے۔"
اس نے تائید میں سرہلایا۔
زینب نے کئی بار لڑکیوں کو گردن موڑ موڑ کر اسے دیکھتے دیکھا۔ اس کا جی چاہتا کہ وہ ان سب کے پاس جائے اور کہے "یہ میرا ہے اور میں بھی اس کی ہوں۔"
وہ بے حد خوب صورت اور شان دار تھا۔
زینب اکثر الفاظ جوڑتی رہتی کہ جب کبھی ان دونوں میں ذرا زیادہ دوستی ہو جائے گی تو وہ عاسل کی تعریف کرے گی۔۔۔ وہ اسے اپنے الفاظ میں بیان کرے گی۔
سوتے ہوئے۔۔۔ جاگتے ہوئے۔۔۔ کھانا کھاتے۔۔۔ باتیں کرتے۔۔۔ الجھی شکل لیے لیپ ٹاپ پر کام کرتے ہوئے۔۔۔ وہ اسے ہر بار کتنا اچھا لگتا ہے۔

☼ ☼ ☼

اس نے ہاتھ روک کر اس کی طرف سوالیہ نظروں سے دیکھا۔ وہ واش روم کے ادھ کھلے دروازے سے اندر آکر دیوار کے ساتھ ٹیک لگائے کھڑی تھی۔
"جاؤ یہاں سے۔"
"نہیں۔۔۔ مجھے دیکھنا ہے۔"
"کیا۔۔۔؟" اس کی آواز میں غصہ تھا۔
"میں نے کبھی دیکھا نہیں کہ شیو کیسے بنتی ہے۔۔۔ بابا کی داڑھی تھی تو میں۔"
"تم پاگل ہو۔"
وہ مسکرائی لیکن دیکھتی رہی۔ اس نے ہاتھ روک کر اسے باہر کیا اور دروازہ بند کردیا۔
اسے غصہ آگیا اور وہ منہ پھلا کر بیٹھی رہی۔ وہ باہر

نکلا اور چلا گیا اسے اندازہ بھی نہیں ہوا کہ وہ ناراض ہے۔

"میں تو کبھی بھی نہیں مانوں گی۔"

"روسٹ کڑاہی سے بھی نہیں؟"

"نہ۔"

"دو ہزار سے؟"

"دو ہزار اور ساتھ روسٹ کڑاہی۔۔۔ پھر شاید۔"

"پھر بھی شاید۔۔۔" وہ ڈاڑھی کھجانے لگے۔

اس نے سوچا کہ عاسل کے پاس تو اتنے پیسے ہیں پھر بھی وہ اس سے بنا پیسوں کے ہی مان جاتی۔۔۔ کیسے؟ شاید صرف اس کی ایک ہلکی مسکراہٹ سے۔ اس نے اپنی عادتیں بابا کے ہاتھوں خراب کر ڈالیں۔ ابھی وہ خاموش تھی۔ وہ سوچتی اگر مام جی بیمار نہ ہوتیں اور عاسل کی پسند کی یہ شادی عام حالات میں ہوئی ہوتی تو وہ روز عاسل کو ایسے ہی تنگ کرتی جیسے بابا کو کرتی تھی۔

وہ ہر گزرتے پل کے ساتھ اسے شدت سے سوچتے رہنے کی بیماری میں مبتلا ہو چکی تھی۔

☼ ☼ ☼

گزرنے والے ہر دن کے ساتھ مام جی بہت لاغر ہوتی جا رہی تھیں۔ ناشتے کے دوران، کھانے کی ٹیبل پر، لاؤنج میں بیٹھے سب خاموش ہی ہوتے تھے۔ ثمو اپنی نم آنکھیں صاف کرتی رہتی، عاسل ضرورت سے زیادہ چپ ہوتا۔ ہر فرد خاموش اور اداس تھا۔ مام جی کی موت قبل از وقت ہی ان سب پر طاری ہو چکی تھی۔

وہ کسی کی نم آنکھیں دیکھ لیتی تو خود رونے لگتی۔ اسے بابا یاد آجاتے۔۔۔ عاسل اور ڈیڈ نے آفس جانا تقریباً" ختم کر دیا تھا۔ رشتے دار، ملنے والے مزاج پرسی کے لیے آتے۔۔۔ مام جی گھبرا جاتیں۔ انہیں لگتا ان سے ان ہی کی موت کی تعزیت کی جا رہی ہے۔ عاسل مام جی کو لے کر کینیڈا جانے کے لیے تیار ہو گیا۔

مزاج پرسی کے لیے آنے والے لوگ انہیں شدت سے موت کا احساس دلا رہے تھے۔ ایک ایک کر کے وہ سب کینیڈا چلے گئے۔

عاسل مام جی کے چھوٹے چھوٹے کام خود کرتا، مام جی کو بہت خوشی ہوتی جب عاسل اپنے ہاتھوں سے ان کے کام کرتا۔ اکثر مام جی زینب کا ہاتھ پکڑ کر اسے اپنے پاس کئی کئی گھنٹے بٹھائے رکھتیں۔

"عاسل کو بھولنے کی بہت عادت ہے۔ مجھے حریم نام بہت پسند ہے۔ عاسل باپ بنے گا تو تم اس کی بیٹی کا نام حریم رکھ دو گی؟"

اس نے فوراً" اثبات میں سر ہلا دیا۔

"لڑکے کے لیے بھی ایک نام بتا دوں؟" ان کے انداز پر زینب ہنسنے لگی وہ خود بھی ہنسنے لگیں۔

"تم اچھی لڑکی ہو۔۔۔ زندگی کے اس موڑ پر آکر احساس ہوتا ہے کہ زندگی کی خوشیاں انسانوں سے جڑی ہوتی ہیں۔ چیزوں سے نہیں عاسل کی خوشیاں بھی تم سے جڑی ہیں۔ میں بے اولاد ہو کر بھی اولاد والی ہوں۔۔۔ میں نے صرف کھلے دل سے محبت کی۔۔۔ اور مجھے اس کا انعام ملا بھی۔ تم بھی کرتی ہو؟" وہ پوچھ رہی تھیں، وہ مسکراہٹ دبا رہی تھی۔

"کتنا شرماتی ہو تم۔" انہوں نے اس کے گال پر چٹکی لی۔

"معاف کرنا جانتی ہو؟ سیکھ جاؤ۔۔۔ جو بیوی معاف کرنا سیکھ جاتی ہے بہت سکھی زندگی گزارتی ہے۔"

اس نے سر ہلایا۔

"میرے عاسل کو دکھی نہ کرنا۔۔۔ میں نے اسے پندرہ سالوں کی دعاؤں کے بعد پایا تھا۔ مجھے اپنی زندگی کے ختم ہونے کا دکھ نہیں ہے کیونکہ عاسل میں ہی میری زندگی ہے۔۔۔ وہ اپنی زندگی جیسے۔۔۔ میری کوئی ایسی دعا نہیں۔ جس میں عاسل کا نام نہ آیا ہو۔ میں نے ثمو اور اسد کو بھی بھلائے رکھا۔ مجھے عاسل کو یاد رکھ کر بہت سکون ملتا ہے۔"

"مجھے بھی۔" اس نے کہا نہیں۔ باتیں کرتے کرتے وہ دوا کے زیر اثر سو گئیں۔ ان کا علاج ممکن نہیں تھا۔ ان کی صرف تکلیف کم کی جا رہی تھی۔

چند دنوں بعد وہ دو دن کی مسلسل بے ہوشی میں فوت ہو گئیں۔ زینب اور عاسل کی شادی کے ٹھیک نو ماہ بعد۔

ان کی موت کا سوگ تو وہ ان کی زندگی میں ہی منا رہے تھے۔ لیکن حقیقی موت نے گہرا اثر کیا۔ عاسل چند دن اسپتال رہا۔۔۔ ذہنی اور جسمانی طور پر اس نے کافی اثر لیا تھا۔ جو خاموشی ان کی بیماری کے دوران تھی وہی خاموشی ان کے جانے کے کئی ہفتوں بعد تک رہی۔

☼ ☼ ☼

ثمو کو اس کا شوہر فارن ٹرپ پر لے گیا۔ اس کا کہنا تھا کہ اس طرح اس کا دل بہل جائے گا۔ عاسل کو بھی کہا لیکن وہ نہیں مانا۔ ڈیڈ نے ماما اور زینب کو امریکا بھیج دیا۔ وہ عاسل کے بغیر جانا نہیں چاہتی تھی لیکن ڈیڈ اور ماما کو انکار نہیں کر سکتی تھی۔ ان کا کہنا تھا کہ وہ ماما کو اکیلا نہیں بھیج سکتے اور خود ان کے ساتھ جا نہیں سکتے۔

نیو جرسی میں ان کا چھوٹا سا فلیٹ تھا۔ حقیقتاً" وہ پہلی بار عاسل سے دور ہوئی تھی۔ اسے نیو جرسی کی ہر چیز کاٹ کھانے کو دوڑ رہی تھی۔

زینب نے عاسل کو کتنی بار کہا کہ وہ ساتھ چلے لیکن اس نے سرد مہری سے اس کی طرف دیکھا۔ پھر غصے سے اٹھ کر ہی چلا گیا۔ وہ یہ جانتی تھی کہ وہ اپنی مرضی کا مالک ہے اور جب وہ اپنی مرضی کرتا ہے تو کسی کی بھی نہیں سنتا۔۔۔ جن کی سنتا تھا۔ وہ جا چکی تھیں۔ وہاں پہنچتے ہی باتھ روم کا دروازہ بند کر کے وہ رونے لگی۔

زینب نے چاہا کہ اس کی آواز ہی سن لے۔ مگر اس نے فون ہی نہیں اٹھایا۔

اس نے رات کا کھانا بھی نہیں کھایا۔۔۔ رات بھر سوئی بھی نہیں۔ کبھی ٹھوڑی کے نیچے ہاتھ رکھ کر سوچتی کبھی بے چینی سے اٹھ کر ٹہلنے لگتی۔ کبھی جی چاہتا کہ بدتمیزی کی انتہا کر دے اور ماما کو چھوڑ کر اکیلی ہی واپس چلی جائے۔

ماما اسے شاپنگ پر لے کر جاتیں۔ اسے نیو جرسی کے مشہور اسٹور سے ڈائمنڈ کے ٹاپس لے کر دیے۔۔۔ بڑے بڑے ہوٹلز میں جاز میوزک میں اسے ڈنر کروائے۔۔۔ صبح و شام اس کے ساتھ پارکوں میں واک کی۔۔۔

رات کو وہ سوتی تو آنسو چھلکنے لگتے۔ وہ فون کرتی تو کبھی تو اٹھایا ہی نہ جاتا اور اگر اٹھا لیا جاتا تو۔۔۔

"ہاں میں ٹھیک ہوں۔۔۔ جلدی میں ہوں۔۔۔ بزی ہوں۔۔۔ ڈرائیونگ کر رہا ہوں۔۔۔ لنچ کر رہا ہوں۔" کہا جاتا۔

چند حرفی جملے اور اس کی بات سنے بغیر ہی فون بند۔ آدھی رات کو اٹھ کر کھڑکی میں آ کھڑی ہوتی اسے میسج کرتی کہ وہ کہاں کہاں گئے کیا کیا دیکھا۔۔۔ مگر کسی میسج کا جواب نہ آتا۔

وہ اس کے ساتھ گزارا ایک ایک پل یاد کرتی بار بار دہراتی۔

ایک بار وہ لیپ ٹاپ پر کام کر رہا تھا کہ اس نے اس پر جان بوجھ کر چائے چھلکا دی۔ اس نے اتنے غصے سے زینب کی طرف دیکھا کہ اس کا دم ہی نکل گیا۔ مگر وہ صاف مکر گئی۔ "وہ غلطی سے گر گئی۔"

اس نے بمشکل غصہ ضبط کیا۔ "تمہارا انداز سب بتا رہا ہے۔"

وہ مسکرانے لگی۔ "کیا بتا رہا ہے؟" جواب دینے کے بجائے وہ وہاں سے اٹھ کر چلا گیا۔

چند دنوں میں ہی وہ چائے والی بات بھول گئی اور اپنے فریش جوس میں سے آئس کیوب نکال کر اس کی گردن پر رکھ دیا۔۔۔ خالصتاً" غریبانہ مذاق تھا جو دانش وغیرہ کے ساتھ وہ کرتی تھی اور اسے بھاتا بھی بہت تھا۔

"یہ کیا بدتمیزی ہے؟" وہ پوری قوت سے دھاڑا۔ وہ سچ مچ ڈر گئی اور اسے دیکھنے لگی۔ وہ اسے ہی گھور رہا تھا اس نے بمشکل کہا۔

"مذاق۔"

"ایسے مذاق تم کسی اور کے ساتھ کرنا۔"

"کس کے ساتھ۔۔۔؟"

"جاؤ یہاں سے۔" وہ چلایا۔

"کس کے ساتھ؟" بے ساختہ منہ سے نکل گیا۔
"شٹ اپ!" وہ دھاڑا۔
زینب نے الجھ کر اس کی طرف دیکھا۔ مذاق تھا برا تھا لیکن گھٹیا نہیں تھا عاسل کے رد عمل پر اسے بہت افسوس ہوا۔ زینب نے غصے سے اس کی طرف دیکھا۔
"آپ بہت بے رحم ہیں۔" اس نے کہہ دیا۔ وہ جو اٹھ کر باہر جارہا تھا۔ پلٹ کر اسے دیکھا۔
"بات نہیں کرتے اور دیکھتے بھی نہیں۔"
چند لمحے اسے دیکھ کر وہ چلا گیا' چند بار رو کر زینب نے خود کو تسلی دے لی کہ مذاق ہی گھٹیا تھا ورنہ وہ اتنے غصے میں نہیں آتا اور پھر وہ تو اتنا پیارا ہے کیسے مام جی کا ہاتھ تھام کر گھنٹوں باتیں کرتا رہتا ہے۔ ایک دن وہ اس کا ہاتھ تھام کر بھی گھنٹوں باتیں کرے گا۔ ہنسے گا۔ ہنسائے گا۔ لیکن ہوا کچھ یوں کہ زینب نے اسے ایک چھوٹے بچے کی طرح ہر صورت خوش رکھنا' منانا اور اس کے آگے پیچھے ہونا شروع کر دیا تھا۔ اس نے عاسل کا ہر کام اپنے ذمے لے لیا تھا۔ کئی راتیں مام جی کے پاس گزارتے ایک رات مام جی نے اسد کو روک کر اسے گھر جانے کے لیے کہا تھا۔ تھوڑا سا فاصلہ طے ہوا تو اس نے عاسل سے کہا کہ وہ گاڑی روک دے..... اس نے اچنبھے سے اس کی طرف دیکھا اور گاڑی نہیں روکی۔
"میری کوئی بات نہیں مانتے۔" وہ غصے سے بڑبڑائی۔

اس نے اس سے زیادہ غصے سے بریک پر پاؤں رکھے جیسے کہا "تو مرو روک دی اب۔"
"مجھے کچھ کہنا ہے۔" وہ جھجکی۔
"تو اسپتال میں کہہ دیتیں۔"
"اسپتال کا ماحول ٹھیک نہیں تھا۔"
"گھر جاکر کہہ دینا۔"
"گھر جاتے ہی آپ فوراً سو جاتے ہیں۔ لائبریری میں۔"
"کہو اب....." وہ جھلا کر اس کی طرف دیکھنے لگا۔
"آپ اصرار تو کریں..... کیا بات ہے زینب؟"
اس بار عاسل نے مسکراہٹ روکنے کے لیے ہونٹوں کا کونا دانتوں میں دبالیا۔
"نظم سنانی ہے۔" وہ بے حد سنجیدہ تھی۔
"تم مجھے پوئٹری سنانے لگی ہو..... آدھی رات کو اس طرح گاڑی رکوا کر؟"
وہ کھل کر مسکرادیا۔ اس امر سے ڈرے بغیر کہ وہ اس کی مسکراہٹ دیکھ لے گی۔ اور کچھ سمجھنے لگے گی۔
وہ گاڑی کا دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔ سڑک پر زیادہ رش نہیں تھا۔ ان کی گاڑی کنارے پر کھڑی تھی۔ وہ دور تک چل کر گیا۔ زینب نے گردن موڑ کر پیچھے دیکھا..... وہ بلند بانگ قہقہے لگا رہا تھا۔ دو منٹ تک ہنستے رہنے کے بعد وہ واپس آکر بیٹھ گیا۔ ٹشو سے اپنی آنکھوں کے کونے صاف کیے..... اور ایک ٹشو اس کے آگے بھی کیا کہ اگر اس کا دل ٹوٹ چکا ہے اور وہ رونے والی ہے تو آنکھیں صاف کر سکتی ہے۔
سارا راستہ وہ روہانسی بیٹھی رہی اس انتظار میں کہ وہ کہے گا "چلو سناؤ" لیکن برا ہو ہر اس چیز کا جس نے عاسل کو ایسا بنا دیا تھا۔ خاص کر اس یورپین یونیورسٹی کا جہاں سے عاسل ایسا روکھا بن کر نکلا تھا۔
اس نے اپنی لکھی نظم میسج میں لکھ کر اسے بھیج دی..... دن گزر گیا اور جواب کیا آیا۔
"سوالیہ نشان.....؟"
چند اور دن گزرے تو عاسل نے اسے ڈرائیور کے ساتھ گھر بھیج دیا اور ایک گھنٹے بعد خود بھی گھر آگیا زینب کو بہت برا لگا۔
زینب کو حیرت تھی پسند کی شادی کرلی تھی۔ اب اس پسند کو مزید پسند کرنے کا اس کا ارادہ نہیں تھا۔ وہ تو کبھی اس کی طرف نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا تھا پھر بھی زینب کو لگتا وہ ہر وقت صرف اسے ہی دیکھتا ہے اسے پسند جو کرتا ہے۔
اس نے ماما سے کہا کہ وہ عاسل سے کہیں کہ وہ بھی یہاں آجائے' ماما نے کہا بھی مگر اس نے کہا آفس میں کام بہت ہے۔
ماما کا میڈیکل چیک اپ ہو چکا تھا رپورٹس آتی



تھیں۔ ان کی صحت اچھی ہوتی جارہی تھی۔ مام جی اور ان میں بہت دوستی تھی۔ ماما ڈیڈ کے ساتھ پارٹیز اٹینڈ کرتی رہتی تھیں۔ گھر اور بچوں کو مام جی نے ہی دیکھا تھا۔ دونوں ایک دوسرے کی مشکور رہیں۔ ایک اولاد دینے پر ایک اولاد کی پرورش کرنے پر..... رشتہ سوکن کا تھا۔ یہ ظاہر ہی نہیں ہوتا تھا۔ اتنے سے عرصے میں زینب بھی جان گئی تھی کہ مام جی کس شدت سے سب سے پیار کرتی ہیں' سب کا خیال رکھتی ہیں۔
نیوجرسی میں وہ اپنے بہترین وقت سے گزر رہی تھی۔ لیکن جب ماما نے بتایا کہ عاسل بزنس کے سلسلے میں فارن ٹرپ پر ہے تو زینب کو بہت خوشی ہوئی۔ وہ نیوجرسی بھی ضرور آئے گا وہ جانتی تھی۔ وہ ہر روز ایسے بن ٹھن کر رہتی کہ جیسے وہ ابھی آجائے گا۔ اسے لگتا تھا کہ وہ اسے سرپرائز دے گا۔
لیکن اگلے کئی دنوں تک وہ نہیں آیا نہ ہی فون کیا۔ وہ باتھ روم میں چھپ چھپ کر روتی رہی۔
چند مزید ہفتے گزار کر ماما نے تمرو کے پاس لندن جانے کا سوچا۔ ڈیڈ کا آنے کا ارادہ بھی تھا۔
زینب واپس جاکر کیا کرتی۔ عاسل پاکستان میں بھی نہیں تھا..... اس نے عاسل کو میسج کیا کہ وہ لوگ لندن میں ہیں اور وہ اپنے بزنس ٹور سے فارغ ہو کر ان کے پاس آجائے اور اس نے یہ بھی لکھا کہ وہ اس کا انتظار کر رہی ہے۔
اسے یقین تھا کہ وہ لندن ضرور آجائے گا۔ ماما بتا رہی تھیں کہ یہ شہر اسے بہت پسند ہے اور وہ بھاگ بھاگ کر یہاں آتا ہے۔ بزنس ٹور کہیں کا بھی ہو' یہاں ضرور رک کر جاتا ہے۔
یہاں آکر اس کا انتظار بڑھ گیا۔ اس نے ماما کے ساتھ کی گئی شاپنگ استعمال کرنی شروع کردی۔ وہ بہت اچھی طرح سے تیار ہونے لگی تھی۔ اس کی رنگت نکھر کر سرخی مائل لگنے لگی تھی۔ گہری سیاہ بھنوؤں کے ساتھ گہرا سیاہ کاجل اس کی آنکھوں میں بہت اچھا لگتا ماما نے پہلی بار اسے ایسے کاجل لگائے دیکھا تو دل کھول کر تعریف کی۔
ماما ایک بڑے سیلون سے بال سیٹ کروا رہی تھیں' وہ اٹھ کر باہر آگئی' سیلون ایک بڑے شاپنگ سنٹر میں تھا۔ کافی کا مگ لے کر وہ گلاس وال کے پاس آکر کھڑی ہوگئی۔ بوندا باندی ہو رہی تھی اور اس نے لانگ کوٹ اور سرخ مفلر میں عاسل کو تیزی سے سڑک پار کرتے دیکھا۔
وہ شاپنگ سنٹر کے سامنے بنے پارکنگ لاٹ سے نکل رہا تھا۔ مگ چھوڑ کر وہ تیزی سے تیسری منزل سے پہلی منزل پر آئی۔ بھاگتی ہوئی بیرونی دروازے سے باہر نکلی..... یقیناً" ماما نے اسے بتا دیا ہوگا کہ وہ لوگ کہاں ہیں۔ اسے معلوم تھا کہ وہ اچانک ہی آئے گا۔ وہ اسے جان گئی تھی۔ وہ اسے سرپرائز دینے والا تھا..... وہ سڑک کے دونوں طرف بنی دوکانوں سے اس کے لیے پھول لینے گیا ہوگا۔ تیزی سے بھاگتے ہوئے بھی اس نے کافی کچھ سوچ لیا۔
وہ مارکیٹ کے اندر چلی گئی۔ کچھ ہی فاصلے پر اسے صاف ستھرے شیشے کے پار وہ نظر آگیا۔ وہ عاسل ہی تھا۔
وہ بے انتہا خوش ہوئی..... گہرا سانس لیا۔ خود کو نارمل کیا' پرس میں سے آئینہ نکال کر خود کو دیکھا..... پھیل جانے والے کاجل کو ٹھیک کیا..... بالوں میں ہاتھ گھما کر ذرا اسٹائل دیا..... پھر آہستہ آہستہ چلتی اس

دوکان کے پاس آئی..... وہ ذرا سا ترچھا ہو کر کھڑا تھا اور اس کے ہونٹ ہل رہے تھے۔ اس نے دروازہ کھولا ..... اور عین اس کے سامنے جا کر کھڑی ہو گئی۔

"تم؟" عاسل نے اس طرح کہا کہ اس کی مسکراہٹ غائب ہو گئی۔

"یہ کیسا ہے۔" دوسری آواز آئی عاسل کی نظروں کے تعاقب میں اس نے آواز کا تعاقب کیا..... وہ لڑکی ذرا فاصلے پر ہاتھ میں دو مختلف جوتے پکڑے پکڑے پوچھ رہی تھی۔

"یہ فارحہ ہے۔"

"ہائے!" وہ کھڑی ہو گئی ہاتھ آگے کیا۔ اگر عاسل دنیا کا سب سے خوب صورت لڑکا تھا تو وہ دنیا کی سب سے خوب صورت لڑکی تھی۔

زینب نے بمشکل اس کا ہاتھ تھام لیا۔

"یہ زینب ہے۔ سرد انکل کی بیٹی۔"

"او..... زینب! تمہارے ڈیڈ سے مل چکی ہوں میں ایک بار۔" زینب نے الجھ کر عاسل کی طرف دیکھا اور اس نے اس انداز میں اسے گھورا کہ وہ خاموش کھڑی رہی۔

"یونیورسٹی سے آ رہی ہو؟" اس کی آواز بہت خوش کن تھی۔

زینب نے سر ہلایا۔

"ہم شاپنگ بعد میں کرلیں گے..... کچھ کھاتے ہیں۔"

زینب نے نظر چُرا کر عاسل کی طرف دیکھا۔ وہ ایسے کھڑا تھا جیسے اسے جانتا ہی نہیں۔ اپنی بیوی کو وہ پہچان نہیں رہا تھا۔ اس کا یہی انداز اسے حیران و پریشان کر رہا تھا۔

"میں جلدی میں ہوں۔" شکر رہا کہ وہ روئی نہیں۔

"جلدی میں ہو..... کم آن۔" وہ مسکرائی۔

"چلو میرے ساتھ مجھے تمہارے کزن کی کچھ شکایتیں کرنی ہیں۔" اس نے ادا سے مسکرا کر عاسل کی طرف دیکھا۔

زینب نے ہاتھ آگے کیا..... "میں چلتی ہوں۔"

"اوکے!" فارحہ نے اس کا ہاتھ تھام لیا پھر اپنا بایاں ہاتھ زینب کے آگے کیا۔

"کیسی ہے؟" اس کا اشارہ انگوٹھی کی طرف تھا۔

"تمہارے کنجوس کزن نے دی ہے۔" کہہ کر اس نے عاسل کا بازو تھام لیا اور اس کے ساتھ لگ کر کھڑی ہو گئی۔

زینب نے دور تک بنی دکانوں کے شیشے ٹوٹتے دیکھے۔

"میں اور عاسل انگیج ہو گئے ہیں۔" اس نے کہا۔

اس نے اس بار عاسل کی طرف نہیں دیکھا اور باہر کی طرف لپکی..... فارحہ کا کہا "بائے" دُور تک اس کے پیچھے آیا۔

وہ ٹیکسی میں بیٹھی تو اس نے عاسل کو تیزی سے پیچھے آتے دیکھا لیکن فارحہ کا بائے گونجتا ہی رہا۔

اس کا فون بجنے لگا پھر میسج آیا۔ اس نے نہ فون سنا نہ میسج پڑھا، اس نے ٹیکسی ڈرائیور سے کہا کہ اسے ایسی جگہ لے جائے جہاں اس کے علاوہ کوئی نہ ہو وہ اسے درختوں میں گھری ایک جھیل تک لے گیا۔ جہاں دور دور تک اکا دکا لوگ ہی نظر آ رہے تھے۔ وہ ایک درخت کے ساتھ ٹیک لگا کر کھڑی روتی رہی بہت دیر تک۔

پھر احساس ہوا کہ وہ کتنی بڑی بے وقوف ہے، پاگل ہے، نا سمجھ ہے..... عاسل کی بات سنے بغیر وہ کیا کیا سوچ رہی ہے۔ اس لڑکی نے "مذاقاً" کہہ دیا ہوگا، دوستوں میں تو ایسے مذاق چلتے ہیں.....

عاسل کا فون آ رہا تھا اس نے پوچھا وہ کہاں ہے اس نے جگہ کا نام بتا دیا۔

"میں آ رہا ہوں۔" اس نے کہا۔

"وہ آ رہا ہے۔" وہ خوش ہو گئی لیکن پھر رونے لگی۔

کچھ ہی دیر میں عاسل اس کے پاس تھا۔ وہ اسے دیکھتے ہی اس سے لپٹ گئی..... اتنے سے وقت میں اس نے اسے بہت بری طرح سے کھویا تھا..... کھو کر مل جانے والوں کی طرح وہ اس سے لپٹ گئی۔

عاسل نے سرد مہری سے اسے الگ کیا پھر اسے لے کر گاڑی میں آ بیٹھا۔ سارا وقت وہ اس کی طرف بار بار دیکھتی رہی لیکن وہ خاموشی سے لب بھینچے کار چلاتا رہا جیسے کار میں اکیلا بیٹھا ہو۔ اس کی آنکھوں کا کاجل رو رو کر پھیل چکا تھا۔

"سرد انکل کی بیٹی۔" وہ پوچھنا چاہتی تھی اس نے ایسا کیوں کہا لیکن خاموش بیٹھی رہی اور یہ کہ وہ لندن کب آیا؟

☼ ☼ ☼

"بیٹھو۔" اس نے ایک طرف اشارہ کیا۔ یہ عاسل کا فلیٹ تھا۔ وہ بیٹھ گئی۔ اس کا زرخیز دماغ چپ تھا ہاں دل تیزی سے دھڑک رہا تھا۔ زینب کا خیال تھا کہ وہ اسے بتائے گا کہ وہ کتنا غلط سمجھ کر وہاں سے چلی آئی۔

"میں تمہیں طلاق دے رہا ہوں۔" وہ سفید پڑ گئی۔ وہ اس کی طرف دیکھتی رہ گئی۔

"آئی ایم سوری زینب! لیکن ایسا ہی ہونا ہے..... میں تمہیں سب بتا دیتا ہوں۔"

ایک تیز رفتار جھکڑ اس کے دماغ میں سے ہو کر گزرا۔

"میں فارحہ سے محبت کرتا ہوں۔"

وہ محبت کا لفظ جانتا تھا۔ وہ غلط نہیں تھی۔

"صرف اسی سے شادی کرنی تھی مجھے۔"

کس نے کہا تھا کہ وہ کم بولتا ہے۔

"حالات ہم دونوں کے درمیان ایسے بدلے کہ ہم الگ ہو گئے۔"

"ہم۔" در در راہ ڈھونڈ کر اندر گھسنے لگا۔

"مام جی کی بیماری ان کی خواہش سے مجبور تھا۔"

عاسل مجبور تھا..... بُرا نہیں۔

"مجھے تم سے شادی کرنی پڑی۔ ریان نے کہا اگر میں کسی ضرورت مند خاندان کی لڑکی۔"

ضرورت مند، غریب اور یتیم بھی۔

"میری نیت بری نہیں تھی۔ ارادہ بھی..... بس محبت جو فارحہ سے ہے مجھے۔"

بس محبت ہی..... تو لے ڈوبتی ہے۔

"حالات اتنے خراب ہو گئے اتنے الجھ گئے۔" وہ آہستہ آہستہ اسے بتانے لگا۔ "میں فارحہ کے بغیر نہیں رہ سکتا زینب!"

"اور میں عاسل کے بغیر۔"

آخر اس نے کہہ دیا۔ اونچی آواز میں عاسل کی طرف دیکھ کر..... وہ چونکا اور پھر انجان بن گیا۔ اتنی بڑی بات سن کر بھی وہ انجان بن گیا۔

"میں نے تمہارے اکاؤنٹ میں دو کروڑ جمع کروا دیے ہیں۔" اس کی بات کا جواب تھا۔

اس نے شادی کے فوراً بعد زینب کو پچاس لاکھ کا چیک بھی دیا تھا۔

"وہ تمہارے ہیں، جیسے چاہو خرچ کرو۔" اس نے بابا کا قرض اتار دیا۔ عاسل نے اس کے دونوں چھوٹے بھائیوں کے پرائیوٹ کالجز میں ایڈمیشن کروا دیے تھے۔ زینب خوشی سے نہال ہو گئی کہ اسے کتنی فکر ہے وہ اس کا شوہر تھا لیکن بابا کی طرح ان کا خیال رکھ رہا تھا۔ آپا کے شوہر کو اچھی فرم میں اچھی پوسٹ پر لگوا دیا تھا انہیں گاڑی اور گھر مل گیا.....

"ڈیفنس میں ایک گھر خریدا ہے تمہارے لیے۔"

"قبرستان میں ایک قبر خریدنی چاہیے تھی۔ وہ نہیں خریدی؟" اس نے سرخ آنکھوں کو رگڑ کر اس سے پوچھا۔ اس نے جواب نہیں دیا، دیکھتا ہی رہا۔

"تم جانتی ہو میں ہمیشہ لائبریری میں سوتا رہا ہوں ..... ہمارا صرف نکاح۔"

اتنی وقعت میری..... میرے جسم کی..... اور میرا دل..... اس کا نہیں سوچا۔

"اتنے پیسے نکاح کے دے رہے ہیں؟" وہ چلائی "صرف نکاح کے لیے اتنے پیسے؟ کتنے پیسے والے ہیں آپ..... مجھے تو معلوم ہی نہیں تھا۔ ایک سال چند ماہ اتنے پیسے۔ اور دوسری چیزوں کے؟"

عاسل نے لب بھینچ کر اس کی طرف دیکھا۔

"پہلی چیز میری محبت..... دوسری چیز بھی میری

محبت ..... تیسری' چوتھی محبت ..... محبت کے ایک ایک پل کو صدیوں سے ضرب دو..... ان گنت کا حساب نکالو۔ میرے حصے میں آپ آئے؟"

"میں نے نہیں کہا تھا کہ مجھ سے محبت کرو۔" وہ تلخی سے بولا اور کھڑا ہو گیا۔

زینب نے دھندلی آنکھوں سے اسے کھڑے ہوتے دیکھا۔

جیسے آپ نے مجھ سے شادی کرلی۔ میں نے آپ سے محبت کرلی۔ اب دیں میرا بقایا مجھے۔" اس نے کھڑے ہو کر اس کے آگے ہاتھ پھیلایا۔

"کہا نا محبت کا نام مت لو۔ یہ تمہارے لیے نہیں تھی۔" اس کی کڑوی آواز گونجی۔

"عاسل خود کو کسی کٹہرے میں کھڑا کریں اور پوچھیں۔

پوچھیں خود سے آپ سے نہ کرتی محبت تو کس سے کرتی؟ ایک بیوی اپنے شوہر سے محبت نہیں کرے گی تو کس سے کرے گی؟ رات دن میں اپنے شوہر کے ساتھ رہتے ہوئے محبت کسی تیسرے سے کرتی؟" اس کی آواز بلند ہو گئی۔ "ہزاروں لوگوں میں آپ نے مجھے اجازت دی کہ میں آپ سے محبت کروں کیسے نہ کرتی؟"

عاسل نے نظریں کہیں اور ہی ٹکائی ہوئی تھیں۔ عاسل کے اس انداز پر اس نے دونوں ہاتھ آنکھوں پر رکھ لیے اور رونے لگی۔

"میرا ہاتھ پکڑ کر آپ نے کہا تھا۔ میں آپ کو اچھی لگی۔"

"وہ جھوٹ تھا۔"

"تو ساتھ یہ بھی بتانا تھا عاسل کہ یہ جھوٹ ہے۔ اسے سچ مت سمجھ لینا۔"

"میں شرمندہ ہوں۔" تنے ہوئے اعصاب اور بے رحم ساکت نظروں کو نہ جانے کس نکتے پر ٹکائے اس نے کہا۔

"میں نے محبت کرلی۔" وہ رونے لگی۔ "غلطی ہی سہی..... مگر مجھے اس کا حل بھی تو بتائیں۔"

"بھول جاؤ مجھے۔" اس نے حل نکال دیا۔

وہ جانا نہیں چاہتی تھی۔ وہ رکنا نہیں چاہتا تھا۔

"عاسل!" اس نے بے غیرت بننا بھی گوارا کرلیا۔

"زینب! تم بہت ضدی ہو۔" وہ اکتا گیا۔

"کیسے؟" وہ حیران ہوئی۔

"میں تمہیں ہر چیز لے کر نہیں دے سکتا۔"

"مجھے ہر چیز نہیں چاہیے۔ جو مانگ رہی ہوں صرف وہی۔" وہ چلائی۔

بہتی آنکھوں کو بہنے دیا اور دونوں ہاتھ جوڑ دیے۔

"ایسا مت کریں..... مجھے طلاق مت دیں۔ میرے ساتھ رہیں عاسل پلیز! میں رہ لیتی اگر آپ کے بغیر رہ سکتی۔ میں دنیا میں ہر کام کو کرنے کے لیے کوششیں کروں گی۔ آپ کے بغیر رہنے کی کوشش کی تو مر جاؤں گی۔"

عاسل نے نظریں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا۔

"تم پاکستان چلی جاؤ..... جلد ہی ٹھیک ہو جاؤ گی۔"

اس کے پاس زینب کے ہر سوال کا جواب تھا۔

"کیا میں آپ کو کبھی اچھی نہیں لگی؟"

اس کی نظریں واپس پلٹ چکی تھیں زینب کے تو سوال ہی ختم نہیں ہو رہے تھے۔

"کتنی بار آپ میری طرف دیکھ کر مسکرائے۔ مام جی کا دیا ہوا سفید ڈریس جب میں نے پہنا تو آپ نے میری طرف مسکرا کر دیکھا تھا۔ جب میں نے آپ کو ایک شعر سنایا تو آپ نے کہا' وہ میری طرح کا ہے..... آپ نے کہا زینب! تم پاگل ہو..... ایک بار آپ نے میرے گال پر چٹکی لی اور کہا ایک بچہ بھی مجھ سے زیادہ سمجھ دار ہو گا۔ دو بار میں نے آپ کو کافی بنا کر دی اور آپ نے کہا کہ آپ کو ایسی ہی کافی دوبارہ چاہیے..... مام جی جب چپکے چپکے آپ سے میری باتیں کرتی تھیں تو آپ ہنستے تھے آپ نے میری طرف دیکھا جب میں اپنے بال بنا رہی تھی اور وہ مجھ سے بن نہیں رہے تھے آپ نے لیپ ٹاپ کے پیچھے اپنی ہنسی کو چھپالیا۔ ایک بار صبح آپ نے مجھ سے پوچھا کہ کیا میں نے ناشتا کرلیا ہے۔



کتنی بار آپ مجھے دیکھ کر مسکرائے..... کیا وہ سب محبت نہیں تھی؟"

وہ خود نہیں سمجھ رہی تھی کہ وہ کیا کہہ رہی ہے اسے کیا کہنا ہے۔ اسے دلائل دینے ہیں یا شکایات کرنی ہیں یا عزت نفس رکھنے والوں کی طرح گردن اٹھا کر وہاں سے چلے جانا ہے۔ وہ وہاں سے چلی جاتی ہم اس کا دل یہ فیصلہ قبول تو کرتا۔

عاسل اندر کمرے میں چلا گیا اور دروازہ بند کرلیا مطلب اب جاؤ یہاں سے زینب عبدالکلام! کھیل ختم ہوا۔ وہ زینب عاسل سے زینب عبدالکلام ہوئی۔

☼ ☼ ☼

ٹیکسی سے آتے ہوئے وہ کھڑکی کے پار ایسے دیکھ رہی تھی جیسے دریا میں اس کے ایک پاؤں کا جوتا گر گیا ہو اور اسے ایک جوتے کے ساتھ واپس آنا پڑا ہو..... کتنی بکی ہوئی ایک پاؤں میں جوتا پہن کر..... ایک ننگے پاؤں سے چل کر..... اچھا ہوتا وہ دوسرا جوتا بھی اتار پھینکتی۔ یک طرفہ محبت ایک پاؤں میں پہنے جوتے کی طرح ہوتی ہے۔ نہ ٹھیک سے چلا جاتا ہے اور اتارا بھی نہیں جاتا۔

وہ بیڈ کے کنارے بیٹھی تھی۔

وہ کام چور' نااہل لڑکی ایک ہی انداز میں ایک ہی جگہ بت بنی بیٹھی رہی نہ تھکی نہ ٹوٹی۔ سانسوں کی آمد و رفت قدرتی تھی۔ اگر اس کے ہاتھ میں ہوتی تو انہیں بھی روکے رکھتی۔

بہت دیر بعد اٹھ کر اس نے پردے برابر کیے..... قریب ہی سائیڈ ٹیبل پر عاسل کی تصویر رکھی تھی اس نے ہاتھ مار کر اسے گرا دیا۔

کوٹ اور مفلر اتار کر پھینکا..... کانوں کے بندے' انگلیوں کی انگوٹھیاں گھڑی' بریسلٹ' جوتے۔

"دو کروڑ اکاؤنٹ میں جمع کروا دیے ہیں۔"

وارڈ روب کھول کر اس نے کپڑے نکالے..... کھڑکی کھولی اور باہر پھینکنے لگی۔ بیگ' جوتے' جیولری گھر والوں کے لیے خریدے تحائف عاسل کے لیے چند چیزیں۔

"ڈیفنس میں گھر۔"

عین کھڑکی کے نیچے بیٹھ کر اس نے اپنا سر تھام لیا۔ اتنی چیزیں دیں ایک خود کو ہی اس انبار میں نہیں رکھا۔

دماغ کی نسیں پھٹنے کے قریب تھیں۔ دولت کے بل بوتے پر کیسی تجارت کی..... اس نے اسے کتنی بری طرح سے خریدا تھا۔ نہ خریدتے ہوئے اسے بتایا نہ پھینکتے ہوئے۔ دونوں طرف کے سودے اپنے ہاتھ میں ہی رکھے۔

اپنی بے وقعتی کا احساس بڑھنے لگا۔ اتنی تذلیل' اتنی بے رحمی' اتنی دھتکار..... اس کا جی چاہا اپنے وجود کو ملیا میٹ کر کے اس دنیا پر تھوک دے اور پھر پوچھے عاسل سے اب خوش ہو؟

"محبت بھی میں نے کی..... جان بھی میں نے دی۔"

☼ ☼ ☼

اس کے پاس چند ہزار پونڈز اور کاغذات تھے۔ عاسل سے آخری ملاقات "خط" بھی وہ اس کے فلیٹ کے دروازے سے اندر ڈال آئی تھی۔ ابھی صبح کے آثار نمایاں نہیں ہوئے تھے۔ ایک پبلک بوتھ سے اس نے پاکستان اماں کو فون کیا کہ اگلے چند ہفتے وہ اتنی مصروف ہے کہ فون نہیں کر سکے گی۔

فٹ پاتھ پر چلتے اس کی نظر جیسے ہی پہلے شخص پر پڑی اسے روک کر اس نے کہا کہ کیا اس کے پاس اس کے لیے تھوڑا سا وقت ہے؟ اجازت ملنے پر اس نے اسے بتایا کہ وہ لندن میں اکیلی ہے۔ نئی ہے۔ ابھی ابھی آئی ہے..... بے سرو سامان ہے۔ اسے سستی سی کوئی جگہ چاہیے رہنے کے لیے۔ وہ آدمی کھڑا غور سے اس کا مسئلہ سنتا رہا اور اسے اپنے ساتھ چلنے کے لیے کہا اور ایک کیفے تک لے گیا کہ وہ وہاں بیٹھ کر کمپیوٹر پر کرائے کی جگہ تلاش کرے۔ اس نے اسے اچھی طرح سمجھایا۔ زینب نے غور سے سب سنا اسے یاد

رکھا اور چند گھنٹے بیٹھی کمپیوٹر استعمال کرتی رہی۔

چند گھنٹوں بعد ٹرین میں بیٹھے بیٹھے ہی اس نے ناشتا کیا۔

عاسل رات سے جاگ ہی رہا تھا۔ اس نے دوبار ہمت کی کہ وہ زینب کو فون کرے لیکن اس نے سوچا اپنے فیصلے پر قائم رہنا چاہیے۔

شرمندگی کا احساس لیے وہ ساری رات جاگتا رہا۔ اپنے بیڈ روم کی کھڑکی سے دن چڑھنے سے پہلے اس نے زینب کو سڑک پار کرتے دیکھا۔ وہ اسی کے فلیٹ کی بلڈنگ سے نکل رہی تھی۔ وہ فوراً" اپنے بیڈ روم سے باہر نکلا۔۔۔ دروازے کے پاس ہی اسے تہہ شدہ کاغذ ملا۔

اس نے گہرا سانس لیا۔۔۔ اسے زینب کے انجام پر دکھ ہوا۔ خط پڑھ کر اس نے ایک طرف رکھا اور سر پر ہاتھ رکھ کر کاؤچ پر بیٹھ گیا۔ ماما کا فون آیا۔۔۔ اس نے جھوٹ بولا کہ زینب اس کے ساتھ ہے۔

"تم دونوں میں کوئی لڑائی ہوئی ہے؟"

"نہیں۔" وہ گڑبڑا گیا۔

"میں اس کے بیڈ روم میں گئی تو وہاں سب کچھ بکھرا ہوا تھا حتیٰ کہ اس کی چیزیں کھڑکی سے پھینکی گئی تھیں۔ اس نے کل بتایا تھا کہ وہ تمہارے ساتھ ہے رات کو واپس کیوں آئی؟"

"میں نہیں جانتا۔"

"کیا ہوا ہے عاسل؟ اس کے کمرے کے آثار کسی اچھی بات کی طرف اشارہ نہیں کر رہے۔ اس وقت وہ کہاں ہے۔ اس کا فون بھی یہیں ہے۔"

"اس نے کہا وہ اپنی دوست کے پاس جا رہی ہے۔"

"اس طرح بنا بتائے؟"

"مجھے بتا دیا تھا۔"

"اس کی کون سی دوست بن گئی یہاں۔ اتنے دن وہ میرے ساتھ رہی اس نے تذکرہ تک نہیں کیا۔ تم دونوں کیا کر رہے ہو عاسل! کل تک تو سب ٹھیک تھا۔ آج اچانک۔"

"آج سب ٹھیک نہیں ہے ماما!"

"کیوں۔۔۔ رات ہی رات میں کیا ہو گیا؟"

"ماما! میں اسے طلاق دے رہا ہوں۔ یہ ہم دونوں کا مسئلہ ہے اسے ہم دونوں تک ہی رہنے دیں۔"

انہوں نے فون غصے سے بند کر دیا وہ اپنے مطلب کی بات کرنے کے بعد کم ہی بولتا تھا۔ عاسل نے سوچا تھا کہ وہ اپنی فیملی کو کوئی بھی کہانی سنا دے گا اور بتا دے گا کہ دونوں ساتھ نہیں رہنا چاہتے۔ فارحہ کے ساتھ شادی کر کے وہ یورپ میں ہی رہنا چاہتا تھا سام جی کی وجہ سے ہی پاکستان جانا پڑتا تھا اب وہ وجہ بھی گئی۔

ان کا ایک آفس برطانیہ میں تھا۔ اتنے دنوں سے وہ اسے ہی دیکھ رہا تھا۔ زینب نے خط میں لکھا تھا کہ وہ اپنی فیملی کو بتا دے کہ وہ اپنے کسی دوست کے ساتھ چلی گئی ہے۔ عاسل نے دونوں کو ساتھ دیکھ لیا اور طلاق دینے کا سوچ لیا۔۔۔ لیکن عاسل نے یہ وجہ نہیں بتائی۔

عاسل نے ہمیشہ وہ کیا جو اس کا جی چاہا۔۔۔ اس نے اپنی طرز سے ہی محبت کی تھی۔۔۔ فارحہ کے گلے میں باہیں ڈال کر۔۔۔ اس کے ساتھ گھوم پھر کر موج مستی کر کے۔

وہ اس کی تفصیل اور جزئیات سے واقف نہیں تھا۔۔۔ اس نے بری طرح سے فارحہ کو اس وقت یاد کیا جب وہ اس سے دور چلی گئی۔ اس کا انتظار کرنے والی اس کے لیے انتظار بن گئی۔

اسے فارحہ کے آخری الفاظ ہمیشہ یاد رہ گئے کہ وہ ہر ٹھیک کام غلط طریقے سے کرتا ہے۔

وہ اس سے محبت کرتا تھا لیکن ٹھیک طرح سے نہیں کر رہا تھا۔

آزادی کا ایک نقصان یہ بھی ہے کہ وہ حد سے تجاوز کرتی جاتی ہے اور پھر حد پھلانگ کر آزادی کے زمرے سے بھی نکل جاتی ہے۔۔۔ عاسل کی آزادی بھی حد پھلانگ گئی تھی اور زینب کے نام یہ آزادی کے زمرے سے باہر نکل گئی۔۔۔ وہ ظلم بن گئی تھی۔

☼ ☼ ☼

وہ فارحہ کے پاس آ گیا وہ آج کل بہت خوش رہتی تھی اس پر بنا کیس جھوٹا ثابت ہو گیا تھا۔ اسے ہرجانے کے پیسے بھی ملے تھے۔ اس کی فیملی نیوزی لینڈ میں رہتی تھی۔

"کیا تم رات بھر جاگتے رہے ہو؟"

"ہاں!" اس نے اقرار کیا۔

"ایسا پہلی بار ہوا ہو گا تمہاری لائف میں۔" وہ ہنسی۔

"ہاں! وجہ نہیں پوچھو گی۔"

"نہیں۔۔۔ مجھے ڈر لگتا ہے۔"

"کیسا ڈر۔۔۔"

"یہی کہ تم کسی اور سے محبت کرنے لگے ہو۔" فارحہ نے قہقہہ لگایا۔ وہ خاموش بیٹھا رہا۔

"ایسے موقع پر کہا جاتا ہے ایسا سوچنا بھی نہیں اگر کوئی اور ہے بھی تو وہ تم ہی ہو۔" وہ سنجیدگی سے اس کی طرف دیکھنے لگی۔

وہ ڈر گیا۔ "ہاں ایسا ہی ہے۔"

تم اتنے سست ہو کہ میرے کہے الفاظ دہرا بھی نہیں سکتے۔" اس نے منہ بنایا۔

آنے والے بہت سے ہفتے اس نے فارحہ کے ساتھ شاپنگ کر کے گزارے۔ ماما پاکستان جا چکی تھیں۔ وہ عاسل اور زینب دونوں سے خفا تھیں۔ زینب سے ان کا رابطہ ہی ختم ہو گیا تھا۔ عاسل نے فارحہ سے ماما کو ملوانا چاہا پھر ان کا مزاج دیکھ کر ارادہ ملتوی کر دیا۔

عاسل وقت پر اسے ڈنر اور لنچ کروانے لگا اسے گھمانے لگا۔ اس کی بتائی جگہ پر آنے لگا ٹھیک وقت پر۔

"تم روبوٹ بن گئے ہو۔" فارحہ نے کہا۔

"آخر تم سب کو چاہیے کیا؟" اس نے چمچہ پلیٹ میں پٹخا۔ آس پاس والے اس کی اونچی آواز پر چونک گئے۔

فارحہ خاموشی سے کھانا کھانے لگی۔ واپسی پر اسے اس کے اپارٹمنٹ چھوڑتے وقت اس نے فارحہ سے سوری کر لیا۔ فارحہ اسے دیکھ کر رہ گئی۔

زینب کا لکھا خط کبھی کچن ٹیبل پر ہوتا کبھی لاؤنج کے صوفے پر، کبھی بیڈ روم کی سائیڈ ٹیبل پر۔۔۔ پڑھنا چاہتا پھر رک جاتا۔۔۔ ایسے ہی اس کی نظر اس صوفے کی طرف اٹھ جاتی جہاں وہ بیٹھی تھی۔

"اچھی تھی۔" اس نے خود سے کہا۔

"مجھ سے شادی کر لی۔۔۔ اور چلی بھی گئی۔۔۔ ضرورت مند غریب لڑکی۔"

اس نے ریان کو فون پہ بتایا۔

ریان بہت دیر تک خاموش رہا پھر بولا۔ "سچ بتاؤں۔۔۔ میں نے کئی بار خود پر لعنت بھیجی۔ جو کچھ اس دن آفس میں، میں نے تم سے کہا اور تم نے عمل بھی کر لیا۔"

اس نے تاسف سے گہرا سانس لیا "میں کیا کروں اب۔"

"یہ اب میں تمہیں نہیں بتاؤں گا۔۔۔ اچھا برا کچھ بھی نہیں۔۔۔ تم خود ہی سوچو۔۔۔ وہ کہاں چلی گئی؟"

"معلوم نہیں۔"

"جو آفس میں راستے بھول جاتی تھی۔ اتنی بڑی دنیا کے راستے کیسے یاد رکھے گی۔" ریان نے کہا۔ عاسل نے سن کر فون بند کر دیا۔

چار مہینے گزر چکے تھے۔

فارحہ نیوزی لینڈ جا چکی تھی۔ اسے بھی جلدی آنے کا کہہ گئی تھی آئے دن فون کرتی کب آؤ گے۔ وہ وعدہ کر لیتا مگر جا نہیں پاتا۔

وہ زینب سے ملنا چاہتا تھا۔۔۔ آخری بار اسے احساس ہوا کہ اس کے ساتھ زیادتی ہو گئی ہے۔۔۔ اس نے خط میں لکھا تھا کہ اسے طلاق دے دے لیکن اس کے گھر نہ بتائے۔۔۔

"میری اماں کہا کرتی ہیں کہ اچھے لوگوں کے ساتھ اکثر برا ہوتا ہے۔ مجھے طلاق ملی تو انہیں یقین ہو جائے گا کہ اچھوں کے ساتھ برا ہی ہوتا ہے۔ میں خود کو اچھا نہیں کہہ رہی۔۔۔ میں اماں کی بات کر رہی ہوں۔ بابا کی موت کا سن کر انہیں پہلا ہارٹ اٹیک ہوا تھا، میری طلاق کا سن کر دوسرا ضرور ہو گا۔ وہ روز رات کو میرے

لیے دو نفل شکرانے کے پڑھ کر سوتی ہیں کہ مجھے ایک ایسا شوہر ملا جس نے مجھے اپنے پروں میں چھپالیا۔ جو لڑکی کونے کھدروں میں چھپ چھپ کر روتی تھی۔ وہ مسکرانے لگی تھی۔ آپ ہمارے لیے وہ پناہ بن گئے جس میں ہم سب آگئے۔۔۔ ہمیں لگا کہ ہمیں کسی نے بکھرنے سے پہلے سمیٹ لیا' بے گھر ہونے سے بچالیا۔۔۔ آپ کے دیے پیسوں سے میں نے بابا کا قرض اتار دیا۔ آپ نے اتنے دن مجھے اپنے نکاح میں رکھا۔۔۔ اپنے گھر میں مجھے کھلایا' پلایا' کیا نہیں کیا۔۔۔ میں نے آپ سے جھوٹ کہا تھا کہ میں آپ سے محبت کرتی ہوں۔۔۔ آپ نے میرے خاندان کے ساتھ بہت سی نیکیاں کی ہیں ایک یہ بھی کیجیے گا کہ ابھی میرے خاندان کو طلاق کا مت بتائیے گا میں جب تھوڑی مضبوط ہو جاؤں گی تو خود بتادوں گی۔"

"نیکی۔" کیا اس نے واقعی زینب کے خاندان کے ساتھ نیکیاں کی تھیں۔۔۔ وہ تو احسانات کر رہا تھا ان پر۔

"اس نے قریبی ہوٹلوں' فلیٹوں' کرائے کے گھروں میں معلوم کرنا شروع کردیا' وہ کوئی سامان بھی لے کر نہیں گئی تھی۔ ہفتے مہینے بن رہے تھے اور زینب کا پتا نہیں چل رہا تھا۔

ناچار اس نے زینب کے گھر فون کیا۔ انہیں فرضی کہانی سُنائی کہ اس کا فون گم ہو گیا ہے۔ وہ کسی دوسرے شہر میں ہے اور اسے زینب کا نمبر چاہیے۔

دانش نے فوراً" ایک نمبر لکھوا دیا۔۔۔ یہ لینڈ لائن نمبر تھا عاسل نے فون کیا تو معلوم ہوا کہ وہ کسی رہائشی بلڈنگ کے آفس کا نمبر ہے۔ ایڈریس لے کر وہ وہاں آگیا۔ ایڈریس بریڈ فورڈ شہر کا تھا۔

بلڈنگ کی حالت زیادہ اچھی نہیں تھی۔ یہاں دوسرے ممالک سے آئے پیشہ ور رہتے تھے۔ ایک ایک کمرے میں دس دس۔ عاسل نے زینب کا نام بتایا تو اس کے فلیٹ کا نمبر بتا دیا گیا۔ کافی دیر بعد جب وہ بیل دینے کے بعد آفس میں آیا اور زینب کا پوچھا تو کاؤنٹر بوائے نے بتا دیا کہ وہ رات کو واپس آئے گی۔ وہ ذرا فاصلے پر واقع اسٹور میں کام کرتی ہے۔ اسٹور کا پوچھ کر عاسل وہاں آگیا۔ اسٹور زیادہ بڑا نہیں تھا۔ عاسل نے جلد ہی اسے ڈھونڈ لیا۔

وہ ایک ریک میں چیزیں رکھ رہی تھی۔ دو اور لڑکیاں اس کے ساتھ تھیں۔ نیلی جینز اور سفید شرٹ میں۔ سر پر سفید ہی کیپ تھی' گلے میں ورکر کارڈ جھول رہا تھا۔ اس کے انداز اور چہرے پر اتنی سختی تھی جیسے وہ انسان نہ ہو۔ وہ اسے دیکھ کر پلٹ آیا۔ اسٹور کی پارکنگ میں اس کا انتظار کرنے لگا۔

رات ہوئی تو وہ باہر نکلی۔ وہ گاڑی سے باہر نکل کر اس کے پیچھے آیا۔ زینب کی اس پر نظر پڑی تو وہ تیز تیز چلنے لگی۔

"زینب! مجھے تم سے بات کرنی ہے۔" وہ اس کے ساتھ ساتھ چلنے لگا اس نے جیسے سُنا ہی نہیں۔

عاسل نے اس کا بازو پکڑ کر روکنا چاہا۔

"میں سُن رہی ہوں۔ مجھے ہاتھ مت لگاؤ۔" اس نے جھٹکے سے بازو الگ کیا۔

وہ تذبذب کا شکار تھا ایسے کیسے راہ چلتے کہہ دے۔ وہ بس اسٹاپ پہنچ گئی۔ اس نے روبوٹ صورت لیے زینب کو دیکھا کہ یہ وہی ہے جو چند ماہ پہلے اس کے سامنے بیٹھی رو رہی تھی۔

"زینب! میں نے بہت بُرا کیا۔۔۔ میں نے تمہاری آسان زندگی کو مشکل بنا دیا۔۔۔ تم واپس اپنے گھر چلی جاؤ۔۔۔ انہیں سب بتادو۔۔۔ اس طرح تم ان سب کے ساتھ تو رہو گی۔۔۔" وہ کہہ نہیں سکا کہ یہاں جاب نہ کرے اور اس کے دیے پیسے استعمال کرلے۔

"اور۔۔۔ مجھے معاف کردو۔۔۔ پلیز۔"

زینب نے پل کے پل اس کی طرف دیکھا۔

"میں شرمندہ ہوں زینب!"

زینب کی بس آچکی تھی وہ بڑھ کر اس میں بیٹھنے لگی "آپ یہاں مجھ سے صرف معافی مانگنے آئے ہیں؟" وہ پلٹی۔

اس نے سر کو ہاں میں حرکت دی۔

چند ساعتیں وہ عاسل کو دیکھتی رہی پھر بس میں چڑھ گئی۔۔۔ اس کی طرف رخ موڑ کر وہ کہہ گئی تھی۔

"میں نے آپ کو معاف کیا۔ دوبارہ کوئی اور سوال لے کر مت آنا۔"

"کوئی اور سوال۔۔۔؟"

بس کی سیٹ پر بیٹھ کر زینب نے اپنے گھومتے سر کو تھاما' وہ بے وقوف یہ سمجھ رہی تھی کہ وہ اس کے پاس اپنی محبت کا سوال لے کر آیا ہے۔ وہ تو اپنے ضمیر کا سوال لے کر آیا تھا۔ اس کا ضمیر زینب کے لیے جاگ اٹھا تھا صرف دل ہی مردہ تھا۔

رات گئے عاسل نے "کوئی اور سوال لے کر نہ آنا" پر سوچا۔ اس کی سمجھ میں نہ آیا کہ اس سے اس کا کیا مطلب تھا۔۔۔ اس نے اس کے خط کو جو یہاں وہاں ہر جگہ اسے نظر آجاتا تھا' جلا دیا۔ چائے بناتے ہوئے اسے بھی آگ پر رکھ دیا۔ معافی اس نے مانگ لی تھی۔ بس سب ہو گیا۔

آفس میں کام بہت تھا۔ اس لیے وہ چاہ کر بھی فارحہ کے پاس نہیں جاسکا۔ اس نے اب کہنا ہی بند کردیا تھا روز ان کی فون پر بات ہو جاتی تھی۔ ساتھ ساتھ وہ اپنا سامان پیک کر رہا تھا کہ جیسے ہی فارغ ہوگا' اگلی فلائٹ سے فارحہ کے پاس چلا جائے گا۔

فارحہ کو جیولری کے نام پر اس کی دی انگوٹھی بہت پسند تھی پھر بھی اس کے لیے بریسلٹ لے لیا۔ وہ جو غلطیاں کرچکا تھا انہیں بھلا کر اپنی زندگی شروع کرنا چاہتا تھا۔ جتنی رنگین' پُر آسائش اس کی زندگی شروع ہوئی تھی' اتنی ہی بے رنگ اور بے آرام ہوتی جا رہی تھی۔ بے تحاشا دولت اور حسن کے باوجود وہ اپنی گرل فرینڈ کو خوش نہیں رکھ سکا۔۔۔ وہ ڈھنگ سے محبت نہیں کرسکا' رشتے بنا لیتا تھا۔۔۔ نبھانا بھول جاتا تھا۔

ڈیڈ نے کئی بار اسے فون کرکے پوچھا کہ دونوں کے درمیان کیا چل رہا ہے۔ لیکن وہ بات کو گول مول کر دیتا پہلے اسے جاکر فارحہ کی فیملی سے ملنا تھا پھر وہاں ماما اور پاپا کو لے کر جانا ہے اور پاکستان جاکر زینب کو طلاق دینی تھی۔

موقع ملتے ہی وہ نیوزی لینڈ چلا گیا۔ فارحہ کا خاندان اسی کے انتظار میں تھا۔ اس کا پُرجوش استقبال کیا گیا۔ فارحہ اسے لیے جگہ جگہ گھومتی۔۔۔ اس کے ساتھ فیملی لنچ' ڈنر کیے جا رہے تھے۔

فارحہ اس کے ساتھ بہت خوش رہتی۔ کسی بات پر بُرا بھی مان جاتی تو ظاہر نہ کرتی۔۔۔ اس کا بات بات پر غصہ کرنا ختم ہو چکا تھا۔ غصہ کرتی تو خاموش ہو جاتی' اس کا خاص خیال رکھتی۔

لندن تک تو سب ٹھیک تھا۔ نیوزی لینڈ آکر اسے سونے کے لیے نیند کی گولی کھانی پڑتی۔ فارحہ ناراض ہوتی کہ وہ نیند کی گولی کیوں استعمال کرتا ہے وہ اسے کیا بتاتا اسے خود نہیں معلوم تھا۔

اس دن وہ فارحہ کے ساتھ واک کر رہا تھا کہ ایک جھکی کمر والی بوڑھی عورت دو شاپنگ بیگز لیے دور سے نظر آئی۔۔۔ فارحہ بھاگ کر گئی اور اس سے بات کر کے واپس آگئی۔

"مارتھا آنٹی ہیں۔۔۔ غلط سڑک پر آگئی تھیں۔ کارنر پر ان کا گھر ہے اور اس روڈ پر آگئیں۔ بھول جاتی ہیں۔"

فارحہ بتاتی رہی۔۔۔ اس نے سنا ہی نہیں۔

فارحہ کے بیڈ روم میں ایک تصویر تھی مارشل کی۔۔۔ اس نے کہا کہ بے شک وہ ناراض ہو لیکن شادی کے بعد وہ اس تصویر کو اپنے ساتھ ضرور لائے گی۔

"یہ مت پوچھنا کیوں۔۔۔ مجھے خود نہیں معلوم کیوں' اس کے خاندان نے بالکل ٹھیک مقدمہ کیا تھا مجھ پر۔۔۔ میں نے ہی اسے مار ڈالا۔۔۔ یک طرفہ محبت کا بوجھ وہ اکیلا اٹھا ہی نہیں سکا۔ اس کا نروس بریک ڈاؤن ہو گیا اور وہ مر گیا۔۔۔ جتنی دیر تک وہ اسپتال میں رہا۔ میں دعا کرتی رہی کہ مجھے ایک اور موقع مل جائے۔"

وہ روانی میں کہہ گئی اور پھر چپ کرکے اس کی طرف دیکھنے لگی۔

"ایک موقع؟" عاسل نے الفاظ پر غور کیا۔ "اگر تمہیں وہ موقع مل جاتا فارحہ۔۔۔ تو تم کیا کرتیں؟"

"میں اس کے ساتھ ہوتی۔۔۔ اس سے محبت بے شک نہ کرتی لیکن اس کی محبت کا قرض ضرور اتارتی

..... اور پھر محبت بھی ہو ہی جاتی ..... جس دل میں ہمارے لیے اتنی بے تحاشا محبت ہو..... کیا اس دل سے محبت نہیں ہوتی..... کیا اس دل پر پیار نہیں آتا؟

آجاتا ہے، آگیا تھا۔ مارشل کے جانے کے بعد اس دل پر پیار آگیا تھا۔"

ایک مر چکا تھا ایک مر رہا تھا۔

دو میں سے ایک نے مار دیا تھا ایک مرنے کے لیے چھوڑ آیا تھا۔



"اس نے میرے آگے اپنے دونوں ہاتھ جوڑ دیے ..... ایسے اور اس نے کہا کہ "میں رہ لیتی..... اگر رہ سکتی لیکن میں آپ کے بغیر نہیں رہ سکتی۔"

میرا دل چاہا کہ میں اس کے ہاتھ تھام لوں..... لیکن میرے دماغ میں تم تھیں..... تمہیں نظرانداز کیسے کرتا ..... مجھے اس کے رونے پر پہلے حیرت ہوئی، وہ مجھ سے کب اتنی محبت کرنے لگی تھی..... اس نے کہا "آپ سے نہ کرتی تو کس سے کرتی؟"

"میں تم سے صرف ایک بار ملنا چاہتا ہوں!" عاسل نے زینب کو میسج کیا۔ پھر اس نے سوچا کہ وہ اس طرح راضی نہیں ہوگی ملنے پر "صرف ایک آخری بار" اگلا میسج کیا۔

کئی راتیں اسے میسج کرتا رہا..... فون کرتا رہا..... گھنٹوں بعد اس کا فون آن بھی ہو جاتا تو اٹھایا نہ جاتا۔ وہ زینب کے میسجز کو بنا پڑھے ہی مٹا دیا کرتا تھا ۔اسے یقین تھا کہ زینب بھی ایسا ہی کر رہی ہوگی۔

ایک رات اس نے اسے ایک ہوٹل سے باہر نکلتے دیکھا تو لپک کر اس کے پاس گیا "میری بات سنو زینب!"

زینب کے اعصاب اسے دیکھتے ہی تن گئے۔ سختی آنکھوں میں در آئی ۔وہ تیز تیز چلنے لگی۔ عاسل کو بہت برا لگا۔ تیز تیز چلتی وہ نظروں سے اوجھل ہو گئی..... غصے میں عاسل واپس آگیا۔ اس نے سوچا کہ اس کی طرف سے مرے یا جیے زینب۔

چند ہفتے اسے مرنے یا جینے کے لیے چھوڑنے کے بعد وہ پھر اسی ہوٹل کے باہر تھا جہاں وہ جاب کرتی تھی۔

"زینب!" اس نے اسے آواز دی۔ "میری بات سن لو۔"

"آپ نے مجھے ابھی تک طلاق نہیں دی؟" الٹا زینب نے اسے اپنی بات سنا دی۔

ہکا بکا وہ اس کی طرف دیکھ کر رہ گیا "تمہیں طلاق چاہیے مجھ سے؟"

"اور آپ مجھے کیا دے سکتے ہیں؟" سوال جائز تھا۔ لاجواب ہو کر وہ پلٹ آیا۔

"ٹھیک ہی کہا زینب نے اور میں اسے کیا دے سکتا ہوں۔"

"مجھے اگلو سا ہو گیا بار بار اس کی اس التجا پر کہ اسے عاسل چاہیے۔ میں نے عہد کر رکھا تھا کہ میں ہر صورت تمہیں اپناؤں گا۔ تمہیں اکیلا نہیں چھوڑوں گا اور میں یہ نہیں جان پا رہا کہ یہ سب میں احساس میں کرنا چاہتا ہوں یا محبت میں ہمیں نے اس کا احساس کیا نہ ہی محبت، پھر بھی سب کچھ جان لینے پر اس کا ایک ہی مطالبہ تھا میں ہوتا تو کبھی ایسا مطالبہ نہ کرتا۔ مجھے بہت دیر میں یہ باتیں سمجھ میں آرہی ہیں۔ تم ٹھیک کہا کرتی تھیں میں صرف "آئی لو یو" ہی کہتا ہوں..... میں لو کرتا نہیں ہوں..... کیسا انسان ہوں میں..... ہر بار نقصان ہونے پر ہی سوچتا ہوں۔"

فارحہ نے گہری ٹھنڈی آہ کی صورت ہی رد عمل ظاہر کیا بس..... اس کی آنکھیں چھلکنے کے قریب تھیں۔

آج وہ اس کے اپارٹمنٹ کے باہر کھڑا تھا۔

"میں نے فارحہ سے شادی نہیں کی۔" اس پر نظر پڑتے ہی اس نے جیسے اسے خوشخبری سنائی۔ اس نے اپنی نظریں بدلیں اور چلی گئی۔ ہر تیز انگلی کے اشارے پر مل جانے والے عاسل کو اس کا یہ انداز برا لگا۔ اس نے غصے سے کار کا دروازہ بند کیا اور فارحہ کے پاس جانے کا سوچا..... اس کا خیال تھا کہ وہ مسکرا کر ایک

دوبار زینب کی طرف بڑھے گا تو وہ بھاگ کر اس کے ساتھ چلنے لگے گی۔

لیکن چند ہی دنوں میں اس کا غصہ جاتا رہا۔ وہ جس نے صرف ایک آخری ملاقات اور صرف ایک ہی بات زینب سے کرنی تھی' وہ پھر اس کے گھر کے باہر تھا۔

"عاسل! آپ اپنا وقت برباد کر رہے ہیں۔" اسے دیکھتے ہی زینب بولی۔

"تم نے کہا تھا۔ تم مجھ سے محبت کرتی ہو۔"

"جھوٹ کہا تھا۔"

"تو ساتھ یہ بھی بتانا تھا کہ جھوٹ ہے۔"

"اب بتا رہی ہوں۔"

"اب تم جھوٹ بول رہی ہو۔"

"ابھی تو سچ بولنا سیکھا ہے۔" نظریں بدلیں اور بات ختم۔

غصے کے شدید احساس کو لیے عاسل وہاں سے آگیا۔

وہ بار بار اس کے پاس کیوں جا رہا ہے۔ کیوں..... کیوں.....

"میں نے دو لوگوں کو محبت کرتے دیکھا تھا فارحہ..... اور کسی ایک کو بھی خوش نہیں رکھ سکا۔ نہ ہی خود خوش ہوا..... میں تم سے ہی محبت کرتا تھا فارحہ! میرا یقین جانو..... اور ایسا بھی نہیں ہے کہ اب میں زینب کے لیے پاگل ہو گیا ہوں..... لیکن میرے لیے اس کے پاس جو محبت ہے اس نے مجھے دیوانہ ضرور بنا دیا ہے۔"

فارحہ نے آخری لفظ سُن لیا تھا محبت۔

"میں تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں..... لیکن میں زینب کا کیا کروں..... وہ جو بن گئی ہے۔ میری ہی وجہ سے بنی ہے..... میں نے اس سے کہا کہ مجھے معاف کر دے اور اس نے کر دیا۔ اس نے مجھ سے کہا کہ کوئی اور سوال لے کر نہ آنا۔"

"اس نے تم سے ایسا اس لیے کہا کہ وہ چاہتی تھی کہ تم اس کے پاس پہلا سوال محبت کا لے کر جاتے..... اور تم معافی مانگ آئے۔"

عاسل نے چونک کر فارحہ کی طرف دیکھا تھا۔ یہ بات اس نے نہیں سوچی تھی۔

وہ فارن یونیورسٹی کے امتحانات میں فیل ہو جاتا یا اپنے بزنس کا دیوالیہ کر دیتا تو اچھا تھا' لیکن ایک انسان اس سے کیا چاہتا ہے' یہ جاننا سیکھ لیتا..... وہ احساسات کو پڑھنا سیکھ جاتا۔

زیادہ خوب صورت نہ ہوتا لیکن زیادہ محبت کرنے والا ہوتا۔

زیادہ پیسے والا نہ ہوتا لیکن زیادہ خیال رکھنے والا ضرور ہوتا۔

اور نہیں تو خود کو بھی جان جاتا کہ اسے کیا چاہیے۔

اسے ٹھیک سے معلوم ہی نہیں تھا کہ زینب کے پاس بار بار کون سی بات کرنے کے لیے جا رہا ہے.....

فارحہ کے بیڈ روم میں مارشل کی تصویر لگی رہی..... اس نے کہا کہ مارشل کا اتنا تو حق بنتا ہے نا کہ وہ تصویر کی صورت ہی کہیں دکھائی تو دے..... اور زینب کا کتنا حق بنتا ہے..... وہ بھی اس کی کوئی تصویر نکال لے..... کسی دیوار سے ٹانگ دے..... ہو گیا حق ادا.....؟

اکاؤنٹ کی رقم بڑھا دے..... تین چار گھر اور لے دے..... کیا کرے.....؟

وہ اس کی محبت کی قیمت ادا نہیں کر سکتا تھا۔ کئی دن اور شامیں وہ اس کی تیز چال کے ساتھ چلتے اس سے بات کرنے کا خواہاں رہا..... اسے دیکھتا تو رک جانے کی منت کرتا اور اصل بات چاہ کر بھی نہ کر سکتا۔

"میں تم سے محبت کرنا چاہتا ہوں۔" اس نے ایک دم اس کے قریب جا کر کہا اچانک..... اچھا تو اتنے مہینوں سے وہ یہ کہنے کے لیے اس کے پیچھے آ جا رہا تھا..... اس پر بھی اسی وقت انکشاف ہوا۔

زینب اس پر بھی نہیں رکی۔ وہ حیرت سے اسے جاتا دیکھتا رہا..... اسے لگا زینب نے اسے دھتکار دیا۔

واپسی پر فارحہ نے اس سے کوئی بات نہیں کی۔ وہ خطرناک حد تک خاموش ہو گئی۔ نہ کوئی سوال نہ منت..... ہر چیز کے لیے بہت دیر ہو چکی تھی..... وہ فارحہ سے کہہ کر آیا تھا کہ وہ آئے گا مگر وہ تو ایک بار پھر صرف زینب سے ملنے جا رہا ہے۔ اس کی آنکھوں میں واضح بے یقینی تھی۔ اس نے پھر بھی عاسل سے کوئی وعدہ نہیں لیا۔

اسے زینب کا ہر رویہ حیران کر رہا تھا۔

جب ہاتھ جوڑے وہ سوال کر رہی تھی۔ وہ جواب دینے کے لیے تیار نہیں تھا..... اب لپک لپک کر وہ سوال کر رہا تھا تو وہ بھاگ رہی تھی..... بات اتنی معمولی بھی نہیں تھی..... یہ واقعہ نہیں' زینب کے لیے سانحہ تھا..... نکاح کے نام پر خریدے جانے والا تھپڑ بہت زور سے اسے لگا تھا۔ یک طرفہ سودے کی بازگشت اسے بھولتی ہی نہیں تھی۔ اگر وہ اس کی ہوئی تھی تو صرف ایک اس جملے سے کہ وہ اسے اچھی لگی۔

اس بار وہ بن ٹھن کر اس کے پاس گیا۔ گاڑی میں پھول بھی رکھے تھے۔ وہ اسے کہنے جا رہا تھا کہ وہ اس کے ساتھ گھر نہ چلے لیکن ڈنر تو کر سکتی ہے نا..... کبھی کبھی مل تو سکتی ہے نا..... یہ ٹھیک ہے..... اس طرح وہ اس سے دوستی کر لے گا..... وہ بلڈنگ سے باہر نکل رہی تھی' اس نے دور سے ہی دیکھ لیا تھا کہ اس کے ساتھ کوئی ہے' وہ دوڑ کر اس کے پاس گیا۔

"یہ کون ہے؟" اس نے غصہ دبا کر کہا۔

"جب آپ فارحہ کے ساتھ تھے تو میں نے پوچھا تھا کہ وہ کون ہے۔"

"زینب!" اس نے انگلی اٹھائی..... "اگر تم مجھے جیلس کر رہی ہو تو بھی یہ ٹھیک نہیں۔ اٹس ٹو مچ ناؤ۔" وہ دھاڑا۔

دونوں کے درمیان کھڑا وہ گورا لڑکا حیرت سے عاسل کی طرف دیکھنے لگا۔

"چلائیں مت کیونکہ آپ کے پاس یہ حق نہیں ہے۔"

"تم میری بیوی ہو..... ابھی بھی۔" وہ چلایا۔

"چلو میرے ساتھ۔" اس نے ان سنی کر کے اس کا ہاتھ پکڑ لیا۔ اس لڑکے کی طرف منہ کر کے کہہ دیا کہ وہ اپنی بیوی کو لے کر جا رہا ہے۔ زینب نے ہاتھ آزاد کروانے کی لاکھ کوشش کی۔ منہ بگاڑا۔ چلائی لیکن اسے گاڑی میں بٹھا کر وہ اپنے ساتھ لے آیا۔

اسی گھر میں جہاں سے وہ نکلی تھی۔ لاؤنج کے صوفے پر گر کر وہ رونے لگی..... آس پاس نظر آنے والی ہر چیز اس نے پھینک دی..... عاسل نے اسے کرنے دیا جو وہ کر رہی تھی۔ اس کا رونا اسے سمجھا رہا تھا کہ اس نے کتنی اذیت جھیلی ہے۔ اس کا غصہ گواہ تھا کہ عاسل نے زبردستی اسے اپنی زندگی میں سے نکالا اور اپنی ہی مرضی سے کھینچ کر لے آیا.....

کئی بار عاسل نے بڑھ کر اس کے آنسو صاف کرنے چاہے مگر اس نے ہاتھ جھٹک دیا۔ ہر بار اس کی طرف غصے سے دیکھا۔ اس نے اسے پانی پلانا چاہا..... کھانا کھلانا چاہا لیکن وہ گھٹنوں میں سر دیے بیٹھی رہی۔

وہ ایک صوفے پر بیٹھ گیا۔

"زینب..... مجھ سے کچھ کہو گی نہیں..... اپنی لکھی ہوئی شاعری؟"

زینب نے سر اٹھا کر اسے دیکھا غصے سے..... وہ ہنس پڑا تو زینب نے اٹھ کر لاؤنج کی باقی ماندہ چیزیں بھی پھینکنی شروع کر دیں۔ آنسو تیزی سے باہر آنے لگے۔

"بس..... بہت ہو گیا۔"

عاسل اپنی جگہ سے اٹھا اور ہاتھ بڑھا کر آنسو صاف کرنے کے بجائے اپنے دونوں بازوؤں کی گرفت میں اسے لے لیا۔ مضبوطی سے نہ چھوڑنے کے لیے۔

"محبت کی دو صورتیں ہیں زینب!" عاسل نے اپنی گرفت مضبوط کی "ایک محبت کرنا..... ایک محبت کو قبول کرنا..... تم مجھ سے محبت کرتی ہو..... یہ تمہاری صورت ہے..... میں تمہاری محبت کو قبول کرتا ہوں..... یہ میری صورت ہے۔ جلد ہی میں تمہاری صورت بھی اپنا لوں گا۔ میرے ساتھ رہو' پاس رہو۔ برا ہوں اچھا ہو جاؤں گا۔ نادان ہوں' سمجھ دار ہو جاؤں گا..... جلد ہی۔"

اور زینب کو یاد آگیا تھا۔ مام جی نے کہا تھا۔ "معاف کرنا سیکھ جاؤ۔ جو بیوی معاف کرنا سیکھ جاتی ہے..... بہت سکھی زندگی گزارتی ہے۔"

☼

صباحت یاسمین



جامن کا عمر رسیدہ درخت حیران سا تھا اور کافی حد تک متفکر بھی۔ جس چیز کی ٹن گن لینے کی وہ کوشش کررہا تھا وہ اسے سنائی دیتی تھی نہ دکھائی۔

ایسا بھلا کیسے ہوسکتا ہے؟ وہ حیرت سے سوچتا اور پھر اسے صوفی ولا کے مکینوں کی ذہنی حالت پہ شبہ ہونے لگتا۔ اپنی جگہ پہ وہ ٹھیک ہی تھا۔ بھلا صوفی صاحب کے گھر والوں کو اس سے بہتر کون جانتا تھا سارے بچے اس کے سامنے پل کر جوان ہوئے اور بعد ازاں بال بچوں والے بھی ہوئے۔ صوفی صاحب کی زوجہ نے بھی اس کے سامنے ہی دلہن کے روپ میں اس آنگن میں قدم رکھا اور پھر اس کے دیکھتے ہی دیکھتے اس دلہن کے بالوں میں چاندی چمکنے لگی تھی۔

وہ ان سب کا مزاج آشنا تھا۔ اسے بخوبی پتا تھا کہ بڑی بیٹی بڑی ہمدرد اور نرم مزاج ہے منجھلی غصے کی بہت تیز اور جلد باز سی اور چھوٹی عقل مند تھی مگر کوئی اس کی عقل والی باتیں بھی سنتا نہ مانتا تھا کیونکہ وہ چھوٹی تھی سب سے ہی چھوٹی۔

بیٹوں میں سب سے بڑا ایک اچھے عہدے پر فائز تھا مگر سب جانتے تھے کہ وہ بیوی کے ماتحت ہے۔ دوسرے نمبر والا سب سے زیادہ دولت مند تھا حاجی اور نمازی بھی مانتا وہ بھی بیوی کی تھا پر اس کی بیوی اتنی ہوشیار تھی کہ سب کے سامنے مظلوم اور معصوم بنی رہتی مگر در پردہ حکمرانی اسی کی تھی۔ نصیبوں کا مارا بے چارہ تیسرے نمبر والا اس کی تو کوئی ویلیو ہی نہ تھی۔

سب سے غریب جو تھا۔ حالانکہ ایک وہی تو تھا جو ہر ایک کی بے لوث خدمت کرتا وقت پڑنے پر سب کے کام دوڑ دوڑ کر کرتا مگر اس کی قدر پھر بھی نہ تھی۔ چوتھے نمبر والا ذرا کم گو اور سنجیدہ طبیعت کا تھا مگر اس کی بیوی لاابالی امیچور اور بے وقوفی کی حد تک سادہ دل تھی۔ مزاجوں کے فرق کی وجہ سے ان دونوں میں اکثر ہی ٹھنی رہتی حالانکہ وہ لڑکی حقیقتاً "سب سے اچھی بہو تھی" سب کا خیال کرتی گھر کو چمکا کر رکھتی۔ بھانجے بھانجیاں بھتیجے بھتیجیاں ساس سسر دیور جیٹھ۔ سب ہی اس کی صلاحیتوں کے معترف تھے۔ مگر جامن کے درخت کی سوئی تو چھوٹی بہو میں اٹکی تھی۔

درمیانے سے قد بلکہ قریب قریب کوتاہ قامت والے سب سے چھوٹے لڑکے کے ساتھ وہ پستہ قد سی لڑکی خاصی جچتی تھی۔ اس کے کان بڑے بڑے تھے اور چہرے کے اطراف میں باریک مگر لمبے لمبے روئیں تھے خیر گورا رنگ سب عیب چھپا لیتا ہے کچھ وہ تیز طرار بھی بے حد تھی لمبے کانوں اور روئیں کو چھپانے کے لیے کس کے دوپٹا لپیٹے رہتی یوں یہ دونوں چیزیں بھی چھپ جاتیں اور وہ سب سے واہ واہ بھی پاتی۔

بڑی عمر کے تجربہ کار جامن نے اس کی فطرت تب ہی بھانپ لی تھی جب وہ بھاری بھر کم لہنگا پہنے شہر کے مہنگے ترین پارلر سے ڈھیر سارا میک اپ کروائے دہلیز کے اندر قدم رکھ رہی تھی۔ مگر حیرت بلکہ سوا حیرت کا مقام یہ تھا کہ شادی کو خاطر خواہ عرصہ گزر جانے کے باوجود اس نے گھر کے کسی فرد سے اس کی کوئی برائی نہ کی وہ اسی بات پہ پریشان تھا۔ ایسا تو ممکن نہیں کہ صوفی ولا کے مکین اس کی فطرت سے آگاہ نہ ہوئے ہوں۔ اچھے خاصے دنیا ساز لوگ تھے۔ کئی سمدھیانے بھگتا چکے تھے۔ آنکھ کان نظر بھی رکھتے تھے مگر پھر بھی خاموش تھے۔ یہ صورت حال اچھی ہو یا بری مگر جامن کے درخت کا تو اطمینان غارت ہو کر رہ گیا تھا جب بھی وہ دو لوگوں کو اکٹھے دیکھتا یہی سوچتا کہ اب کوئی بات ہوگی۔ کوئی کچھ کہے گا چھوٹی بہو کے متعلق اور میں مطمئن ہوجاؤں گا۔ مہینوں کی بے اطمینانی ختم ہوجائے گی۔ مگر ایسی صورت حال پیدا ہی نہ ہوئی تھی اور وہ مزید سے مزید تر بے چین ہوجاتا۔ اگرچہ ایسا نہیں تھا کہ وہ لوگ ہر وقت ایک دوسرے کی بدخوئیاں ہی کرتے رہتے تھے مگر کوئی نہ کوئی بات تو ہو ہی جاتی ہے اور کسی ایک کو دل کے دکھڑے سنانے کے لیے اچھا سامع تو چاہیے ہوتا ہے۔ یہاں سب طرح کی باتیں ہوتی تھیں مگر چھوٹی بہو کی بات کوئی نہ کرتا اسی لیے وہ بے چین تھا بری طرح بے چین۔

"میں بھی انسانوں کی دنیا میں رہ کر انسان ہی ہوگیا ہوں ورنہ یہ تو اچھی بات ہے کہ کوئی بات نہیں



ہوتی۔"
گہری خاموشی کے ساتھ سوچتے ہوئے وہ شرمندگی میں ڈوب جاتا۔ مگر شاید وہ واقعی انسان ہو گیا تھا جب ہی فوراً "ندامت سے نکل آتا اور اس کا ذہن پھر سے اسی الجھن میں الجھ جاتا چلو زبان سے برا نہ کہیں دل میں ہی برا بھلا کہہ لیں اسے۔۔۔ لگتا ہے کہ بھول بیٹھے ہیں کہ ہم سسرالی ہیں۔
لاڈلی بہو کے لاڈ اٹھاتے اٹھاتے تھکتے ہی نہیں۔
اچھا چلو نہ تھکیں دل میں پیار تو کم ہو سکتا ہے نا؟ آنکھوں کی محبت تو ماند پڑ سکتی ہے نا؟
وہ ایک ہی بات کو مختلف زاویوں سے سوچتا مگر اسے یہی دیکھنے کو ملتا کہ منہ زبانی بھی لاڈلی بہو کے ناز اٹھائے جاتے ہیں اور دلوں میں بھی اس کو ایک مقام دیا گیا ہے۔
"بڑے پکے ہیں!" وہ صدق دل سے گھر والوں کے عزم کو داد دیتا۔ اصل میں چھوٹا بیٹا بہت ہی لاڈلا تھا۔ گھر میں سیکنڈ لاسٹ نمبر تھا اس کا، صرف عقل مند بہن اس سے چھوٹی تھی تو شادی کی رسموں کی پلاننگ کے ساتھ ساتھ ہر ایک نے عہد کیا تھا کہ وہ چھوٹی بہو کو ہمیشہ لاڈلا رکھیں گے، ہتھیلی کا چھالا بنا کر رکھیں گے۔ "پتا نہیں کب تک میرا اطمینان یونہی غارت رہے گا۔"
بڑی سی چادر میں ملفوف لاڈلی بہو پھدکتی ہوئی اس کے سامنے سے گزری تو اس نے بے چینی سے سوچا تھا۔



"انکل!" حسب عادت اس نے دھیمی مگر سپاٹ آواز میں صوفی صاحب کو پکارا۔ جامن تلے تخت بچھا کر بیٹھی تسبیح رولتی زوجہ صوفی صاحب نے پہلو بدلا۔ انہیں برا ہرگز نہیں لگتا تھا مگر امید تھی کہ وہ کسی دن صوفی صاحب کو ابو جی نہ سہی تو انکل جی ضرور ہی کہے گی اگرچہ تاحال وہ صرف انکل کہنے پر اکتفا کرتی تھی۔
"جی بیٹا!" صوفی صاحب ہلکے سے تبسم کے ساتھ لاڈلی بہو کی جانب متوجہ ہوئے، جامن کا درخت ہمہ تن گوش ہو گیا۔ یوں تو لاڈلی بہو کی پھینی سی ناک پہ ہمیشہ بیزاری سجی رہتی مگر آج تو اس ناگواری کی چھب ہی اور تھی۔ جامن کا درخت ایک دم ہی بہت مشتاق ہو گیا۔
"وہ کہہ رہے تھے جہیز کا فرنیچر گھر میں ہی رہنے دو، لمبا راستہ ہے ٹوٹ پھوٹ ہو جائے گی اب تو انہوں نے فرنشڈ اپارٹمنٹ لے بھی لیا ہے۔۔۔ آپ کی سب مانتے ہیں، سمجھا دیجیے گا میرے بیڈ پہ کوئی نہ بیٹھے نہ ہی میری غیر موجودگی میں میرے صوفوں، کرسیوں کو رگیدنے کی ضرورت ہے۔۔۔ سخت بیزاری ہے مجھے اس سب سے۔ اور آپ ایک ہی دفعہ ٹھیک سے سمجھائیے گا سب کو شکایت کا موقع نہ ملے۔"
بات پوری کر کے وہ ایک لحہ کو بھی نہ رکی۔ صوفی صاحب کا تبسم کہیں گم ہو گیا تھا مگر ہونٹ مقفل ہی رہے۔ زوجہ صوفی صاحب نے نگاہ ترچھی کر کے انہیں دیکھا۔
"جو ایک بار خاموشی سے سن لیتا ہے اسے پھر ساری عمر چپ چاپ سننی ہی پڑتی ہیں۔" تسبیح کے دانے رولتے انہوں نے تاسف سے سوچا۔
وہ دونوں ایک دوسرے سے نظریں چرائے بیٹھے رہے۔ لاڈلی بہو کو ہمیشہ لاڈلی رکھنے کا ان کا عزم تو نہیں ٹوٹا تھا پھر بھی جامن کے درخت کو کچھ چٹخنے کی آواز واضح سنائی دی۔ دو بوڑھے محبت بھرے دل ایک ساتھ ٹوٹ گئے تھے۔ زبان سے تو اس نے لاڈلی ہی رہنا تھا مگر کانچ سے دل کی محبت میں آن ہی آن میں ڈھیروں لکیریں آ گئیں۔ جامن کا درخت اب مطمئن تھا۔ بے حد مطمئن۔



ناولٹ



آمنہ ریاض



"ہمارے مذہب میں پسند کی شادی کی سخت ممانعت کی گئی ہے، لیکن افسوس کی بات یہ ہے کہ پاکستان کے آئین میں اس بات کا کوئی ذکر نہیں۔ ہمارے خیال میں اس جرم کا ارتکاب کرنے والے کو کم از کم چالیس کوڑے تو ضرور لگنے چاہئیں۔"

عبدالباقر لودھی نے حسب عادت اپنی چھڑی پر دونوں ہتھیلیاں مضبوطی سے جما کر ٹی وی پر دکھائے جانے والے ایک نہایت ہی بکواس ٹاک شو کو بے حد انہماک سے دیکھتے ہوئے جس وقت یہ "ایمان افروز" بیان جاری کیا۔ اس سے ٹھیک چند لمحے پہلے دوسرے صوفے پر نیم دراز اخبار میں سر دیے کر بیٹھے تقی نے کوک کا ایک بڑا سا گھونٹ منہ میں بھرا ہی تھا۔ اب ہوا کچھ یوں کہ ادھر ابا جی کے خیالات سماعت سے ٹکرائے، ادھر گلے میں زبردست پھندا لگ گیا۔

فوارے کی صورت میں کوک اخبار پر گری اور چند چھینٹے شرٹ اور صوفے پر۔

لودھی صاحب مستقل کڑی نظروں سے اسے گھور رہے تھے۔

"س س..... سوری ابا جی..... سوری۔"

اس نے جلدی جلدی ٹشو پیپر نکال کر صوفہ صاف کیا۔ شرٹ پونچھی۔ گیلا اخبار سمیٹ کر ایک طرف رکھا۔ پھر ابا جی کی طرف دیکھا تو وہ ابھی بھی خشمگیں نظروں سے اسے گھور رہے تھے۔

وہ اور بھی شرمندہ ہو گیا۔

"تھوڑی تہذیب سیکھو تقی!" انہوں نے اپنے مخصوص ڈھنگ لہجے میں کہا اور نظریں ٹی وی اسکرین پر مرکوز کیں۔

"تمہارا تو پڑھا لکھا بھی کسی کام نہیں آ رہا.....



نالائق کے نالائق..... ہونہہ۔" وہ کہہ کر لاتعلق ہو گئے۔

معذرت کر لینے کے باوجود ایسا طعنہ..... تقی کے سر پر لگی، تلووں میں بجھی۔

"ابا! اگر آپ کو برا نہ لگے تو جو بات آپ ابھی کہہ رہے تھے۔ اسے دوہرا دیں۔ میں سن نہیں سکا۔"

سرسری لہجے میں کہتا وہ در حقیقت کمر کس کر میدان میں اترا تھا۔

"اپنے کانوں کا علاج کرواؤ۔" تڑخ کر جواب آیا۔

"ٹھیک ہے جی..... آج ہی کسی اچھے ڈاکٹر کے پاس جاؤں گا۔" اس نے سعادت مندی سے کہا۔ "لیکن ابھی تو آپ بات دوہرا دیں۔ ممکن ہے کچھ فائدہ مجھ نالائق کا بھی ہو جائے۔"

عبدالباقر لودھی نے ترچھی نظروں سے اسے دیکھا اور چونکہ وہ اپنی نالائقی کا اعتراف کر چکا تھا، سو دل خود بخود گداز ہو گیا۔ پھر کچھ انہیں اپنے نادر خیالات دوسروں تک پہنچانے کا شوق بھی بہت تھا۔ اس لیے فوراً" بات دوہرا دی۔

"ارے بھئی! ہم کہہ رہے تھے 'ہمارے مذہب میں پسند کی شادی کی اجازت نہیں ہے' لیکن آئین میں اس کا کوئی ذکر نہیں۔"

"لیکن ابا! جہاں تک مجھے پتا ہے اسلام میں اس کے متعلق بڑے واضح احکامات ہیں۔ لڑکا اور لڑکی کی رضامندی کے بغیر تو ولی بھی شادی نہیں کروا سکتا اور آپ کہہ رہے ہیں....."

"رضامندی اور پسندیدگی میں فرق ہوتا ہے میاں!" انہوں نے گھور کر اسے دیکھا۔

"کیا فرق ہے، بتائیں گے؟" وہ بضد ہوا۔

"بات سنو برخوردار! میرے پاس اتنا فالتو ٹائم نہیں ہے کہ تمہیں بٹھا کر فرق سمجھاؤں۔ میری بات سے اختلاف تو تمہیں کرنا ہی ہے۔ میں صحیح بات کہوں یا غلط اور تم یہ نہیں کہو گے تو کون کہے گا۔ پسند کی شادی کر کے خاندان کا نام جو ڈبونا ہے۔"

"ابا! آپ بلاوجہ غصہ کر رہے ہیں۔ میں تو صرف یہ کہہ رہا تھا، مذہبی معاملات میں اپنی طرف سے رائے دینا مناسب نہیں ہوتا۔ اس لیے بہتر ہے....."

"کیا بہتر ہے کیا نہیں..... مجھے مت بتاؤ۔" وہ حسب عادت خفا ہو گئے۔

"ابا! میں نے کتابوں میں پڑھا ہے۔"

"تم اور تمہارا مطالعہ دونوں ناقص ہیں۔"

اپنی بات سے اختلاف تو برداشت ہی نہیں ہوتا تھا گر جتے نہیں تو کیا کرتے۔

"ابھی تھوڑی دیر میں رضی آفس سے آجائے گا۔ وہ میرا ہونہار 'لائق' 'باادب' 'ذہین بیٹا ہے۔ اس کا مطالعہ بھی تم سے زیادہ ہے۔ ہماری مانو اس بڑے بھائی کی صحبت میں زیادہ سے زیادہ وقت گزارا کرو۔ ممکن ہے اس کی اچھی صحبت کا کچھ نہ کچھ اثر تم پر بھی پڑ جائے اور تم بڑوں کی بات سے اختلاف کرنا چھوڑ دو۔"

"جی ہاں..... آپ کے لیے تو رضی بھائی ہی لائق' ہونہار' باادب ہو سکتے ہیں۔ صاف صاف کیوں نہیں کہتے 'وہ احمق' گدھے ہیں' جو آپ کی ہر بات پر لبیک کہتے ہیں..... اونہہ! اللہ بچائے ہمیں ایسی لائقی سے۔" وہ بدمزا ہو کر بڑبڑایا، مگر برا ہو ابا کی تیز نگاہی کا۔

"یہ کیا بڑبڑا رہے ہو..... تقی! تمہیں تو محفل کے آداب بھی نہیں معلوم۔" تقی گڑبڑا گیا۔

"جی..... میں تو بس اس ٹاک شو کے اینکر پرسن کی بات کر رہا تھا۔" اس نے دل ہی دل میں دانت کچکچاتے ہوئے کہا۔

"کس قدر مہارت سے شاہ رخ خان کی نقل کر رہا ہے کہ سرسری نظر ڈالی جائے تو پتا ہی نہیں چلتا اصل ہے یا نقل..... اور اس پر جذبہ حب الوطنی ملاحظہ ہو۔ دشمن ملک کے نامور اداکار کی کاربن کاپی بنا گھوم رہا ہے مگر پاکستان زندہ باد کے نعرے بھی لگا رہا ہے۔"

"ہوں....." عبدالباقر لودھی نے ایک ترچھی طنزیہ نظر اس پر ڈالی۔

"یہ دراصل تمہاری نوجوان نسل کا نمائندہ ہے اور اتفاق سے تمہاری نسل کا ہر فرد نقالی پر یقین رکھتا ہے۔"

"اور آپ کے ان پسندیدہ ماڈرن عالم صاحب کے بارے میں کیا خیال ہے۔" مصلحت آمیزی کے ارادے کے باوجود تقی کو تاؤ آگیا۔

"اسی پروگرام میں محترم تین مرتبہ فرما چکے ہیں کہ ویلنٹائن ڈے منانے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔ آپ چاہیں تو کسی لڑکی کو پھول پیش کر سکتے ہیں۔ ہم مسلمان ہیں اور اسلام محبت کا دین ہے۔ پھر ہم کس طرح اسلام کی رو سے ویلنٹائن ڈے کی مزمت کر سکتے ہیں۔"

"بس! دوسروں پر تنقید ہی کرنا۔" لودھی صاحب بھڑک اٹھے۔ "اور تمہیں آتا بھی کیا ہے۔ اتنا دھیان خود پر دیتے تو اب تک سدھر چکے ہوتے۔ یہ بال دیکھے ہیں اپنے۔ شکر کرو! بالوں کی زکوٰۃ نہیں دینا پڑتی۔ ورنہ تمہاری تو آدھی عمران زلفوں کی زکوٰۃ ادا کرتے ہی نکل جاتی....."

انہوں نے اس کے کندھوں سے کچھ اوپر تک آتے بالوں کو غضب ناک نظروں سے دیکھا اور آواز بڑھا کر انہماک سے ٹی وی دیکھنے لگے۔

تقی کے بال اس کی کمزوری تھے۔ اس نے پیار سے اپنے بالوں پر ہاتھ پھیرا اور گلاس اٹھا کر واک آؤٹ کر گیا۔



ساہر کی آنکھ لگے ابھی چند منٹ ہی گزرے تھے کہ کسی چیز کے گرنے کی آواز پر ہڑبڑا کر اٹھ بیٹھی۔ اس کا دل بے ہنگم انداز سے دھڑک رہا تھا۔ چند لمحے دل کو سنبھلنے میں لگے۔ اسی دوران اسے خیال آیا کہ یہ خوفناک آواز اس کے کمرے کی کھڑکی کے شیشے سے کسی چیز کے ٹکرانے کی آواز تھی۔ اس نے سرعت سے گردن موڑ کر کھڑکی کی طرف دیکھا۔ لیٹنے سے پہلے اس نے پردے برابر کر دیے تھے۔ لیکن دونوں پردوں کے درمیان چھوٹی سی جھری دانستہ چھوڑ دی تھی۔ اب اسی جھری سے صحن کا مختصر سا منظر دکھائی دے رہا تھا۔ وسیع و عریض صحن کے آخری کونے پر ٹیرس کی طرف جانے والی سیڑھیاں تھیں۔ ان ہی سیڑھیوں پر شفا دبے قدموں اوپر چڑھتی دکھائی دے رہی تھی۔

ساہر چونکی۔ ساتھ ہی اس نے پیر کارپٹ پر رکھے، پھر کچھ خیال آنے پر دوبارہ لیٹ گئی۔ اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی اور نظریں باہر کے منظر پر ہی تھیں۔ شفا محتاط نظروں سے کمرے کی طرف دیکھتی

سیڑھیوں پر غائب ہوگئی تھی۔

"یا اللہ۔۔۔ آج تو شیشے میں دراڑ پڑ ہی گئی ہو۔" اس نے گردن سیدھی کر کے چھت کی طرف دیکھتے ہوئے سوچا۔ پھر ذہن کو ادھر ادھر کی باتوں میں الجھانے لگی۔

طبیعت اس کی صبح سے گری گری سی تھی۔ کل سے نزلہ زکام ہو رہا تھا۔ پھر پچھلی دو راتوں سے عادل کی وجہ سے نیند بھی پوری نہ ہو سکی تھی۔ وہ پاؤں پاؤں چلتا تھا۔ سیڑھیوں سے گر کر چوٹ لگوا بیٹھا تھا۔ اب رات بھر روتا رہتا۔ خود بھی جاگتا ماں کو بھی جگاتا۔ صبح ہی صبح عمیر نے آفس سے فون کر دیا کہ پانچ لوگوں کا لنچ تیار کر دو۔ آفس کا پیون آ کر لے جائے گا۔ سماہر نے شفا کو کالج سے چھٹی کروائی کہ کچھ مدد کروا دے گی۔ پھر دونوں نے مل کر لنچ تیار کیا۔ بلکہ سچی بات تو یہ ہے کہ تقریباً" سارا ہی کام شفا نے کیا' کیونکہ عادل اس کی گود سے اترنے کے لیے تیار ہی نہیں ہو رہا تھا۔ دوسرے سماہر کی طبیعت بھی ٹھیک نہیں تھی۔ سارے جسم میں درد محسوس ہو رہا تھا۔ سر بھی بوجھل سا تھا۔ لگتا تھا' بخار ہو گا۔

شفا نے ماتھے پر تیوری ڈالے بغیر سارا کام سمیٹا۔ سماہر شکر گزاری ظاہر کرتی رہی۔ تھوڑی دیر پہلے پیون آ کر کھانا لے گیا تھا۔ پھر دونوں نے کھانا کھایا۔ شفا نے ہی کچن سمیٹا اور نہانے گھس گئی۔

"بھابھی! چائے بناؤں؟" گیلے بالوں میں انگلیاں چلاتے ہوئے اس نے پوچھا۔

"اتنی گرمی میں چائے؟" سماہر نے منہ بنا کر کہا۔ "عادل سو گیا ہے۔ میں سوچ رہی تھی۔ میں بھی تھوڑی دیر لیٹ جاؤں۔ بلکہ میں تو کہتی ہوں تم بھی میرے کمرے میں آ جاؤ۔ ابھی لائٹ ہے۔ اے سی آن کر کے تھوڑی تھوڑی دیر سو جاتے ہیں۔" سماہر نے گویا لالچ دیا۔

"مجھے نیند نہیں آ رہی۔ آپ سو جائیں۔۔۔ میں کچھ پڑھنے کا سوچ رہی تھی اور چائے کے بغیر میرا دماغ کام نہیں کرے گا۔" شفا نے مسکرا کر کہا۔

"سارا دن چولہے کے سامنے گزارا ہے۔ اب پھر چائے بنانے کچن میں گھسو گی۔۔۔ تم تو پاگل ہو شفا!" سماہر نے اسے گھور کر دیکھا۔ پھر مسکرائی اور پیار سے اس کے سر پر چپت لگاتے ہوئے کہا۔

"اچھا سنو۔۔۔ باہر کوئی آئے تو پوچھ کر احتیاط سے گیٹ کھولنا۔ حالات اتنے خراب ہو چکے ہیں کہ بس ڈر ہی لگتا ہے۔" وہ معمول کی تاکید کرتی اپنے کمرے میں آ گئی۔ عادل کو لٹا کر اسے تھپکتے ہوئے خود اس کی بھی آنکھ لگ گئی تھی۔ تب ہی کوئی چیز کھڑکی سے ٹکرائی اور اس کی نیند ٹوٹ گئی۔

عادل نیند میں کسمسا رہا تھا۔ سماہر کروٹ بدلتے ہوئے ایک ہاتھ سے اسے تھپکنے لگی۔ ساتھ ہی خود بھی سونے کی کوشش کرنے لگی۔ لیکن نیند تھی کہ آ کر نہ دے رہی تھی۔ تب ہی برآمدے میں رکھے ٹیلی فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ سماہر کی آنکھیں پھر کھل گئیں۔ لیکن اٹھنے کی کوشش اس نے ایک بار بھی نہیں کی۔

گھنٹی بجتی رہی۔ پھر خاموشی چھا گئی۔ چند سیکنڈز کے بعد بیل پھر بجنے لگی تھی۔ اس بار جب بیل بجنا بند ہوئی تو سماہر نے کچھ سوچا اور عادل کو تھپک کر اس کے گہری نیند سونے کا اطمینان کر کے کمرے سے باہر آ گئی۔ دروازے کو اس نے نیم وا رہنے دیا تھا۔

یہ جون کی ایک تپتی ہوئی دوپہر تھی۔ صحن میں دھوپ پنجے گاڑے بیٹھی تھی برآمدے کا پنکھا چل رہا تھا۔ اس کے باوجود ٹھنڈے کمرے سے باہر آتے ہی بڑی ناگواری محسوس ہوئی۔ سماہر نے محتاط نظروں سے سیڑھیوں کی طرف دیکھتے ہوئے سی ایل آئی پر نمبر چیک کیا۔ پھر اس کی آنکھوں میں چمک سی اتر آئی۔

سی ایل آئی پر عمیر کے آفس کا نمبر چمک رہا تھا۔

اسی وقت شفا کے موبائل فون کی بپ بھی بجنے لگی۔ ٹیلی فون اسٹینڈ تخت کے قریب تھا۔ یہیں شفا کی کتابیں اور موبائل پڑا تھا۔ عمیر نے لینڈ لائن سے مایوس ہو کر شفا کے موبائل پر کال کرنا شروع کر دی تھی۔

سماہر چپ چاپ واپس چلی آئی۔ شکر ہے ابھی تک عمیر نے اس کا نمبر ٹرائی نہیں کیا تھا۔ تب ہی اس نے جلدی سے سیل فون آف کیا اور سونے کے لیے لیٹ گئی۔ اسے دل ہی دل میں بڑی گدگدی محسوس ہونے لگی تھی۔



وہ گلاس رکھنے کچن میں آیا تو امی کفگیر ایک ہاتھ میں پکڑے دوسرا ہاتھ کمر پر رکھے اس کی کلاس لینے تیار کھڑی تھیں۔

"کیا ضرورت تھی ان سے بحث کرنے کی؟"

"واہ واہ۔۔۔ سبحان اللہ۔" وہ جھوم اٹھا۔

"امی حضور! کیا آپ کے پاس موکل ہیں؟ بات وہاں ابا سے ہو رہی تھی۔ یہاں کچن میں آپ کو اطلاع بھی پہنچ گئی۔ کیوں بھابھی! آپ نے دیکھے ہیں امی کے موکل؟"

اس نے ڈائننگ ٹیبل پر بیٹھی ننھی مشعل کو دلیہ کھلاتی ببین بھابھی سے پوچھا۔ بھابھی اس کی بات سن کر مسکرائیں' لیکن خاموش رہیں۔

"بات؟" امی نے غصے سے کہا۔ "جب تم اور تمہارے ابا بحث کر رہے ہوتے ہو تو دونوں کی آواز اتنی بلند ہوتی ہے کہ آدھے محلے کو خبر ہو جاتی ہے۔ میں تو پھر اسی گھر کے کچن میں موجود ہوں۔"

"جانے دیں امی! کہاں میں' کہاں ابا۔۔۔ میری آواز تو ان کے والیوم کا مقابلہ کر ہی نہیں سکتی۔" اس نے انکساری سے کہا اور پانی کا گلاس بھر کر لبوں سے لگا لیا۔

"میں جو پوچھ رہی ہوں۔ اس کا جواب دو۔ کیا ضرورت تھی ان سے بحث کرنے کی؟"

"انہیں کیا ضرورت تھی مجھ سے بحث کرنے کی؟" اس نے جملہ توڑ مروڑ کر انہیں لوٹایا۔ امی نے اسے گھور کر دیکھا اور بولیں۔

"جب تمہیں پتا ہے' وہ اپنی بات سے اختلاف برداشت نہیں کرتے تو کیوں اختلاف کرتے ہو؟"

"جب انہیں پتا ہے۔ میں غلط بات برداشت نہیں کرتا تو کیوں غلط بات کرتے ہیں؟"

"تم کان بند کر لیا کرو۔۔۔ مت سنا کرو۔"

"وہ زبان بند نہیں رکھ سکتے۔ میں کیوں کان بند کروں؟" اس نے سابقہ انداز میں کہا۔

"گستاخی معاف امی! لیکن میں بتا دوں' ابا سٹھیا چکے ہیں۔ ہر معاملے میں اپنی چلاتے ہیں۔ آج تو مذہب کو بھی نہیں چھوڑا لودھی صاحب نے۔"

امی نے آؤ دیکھا نہ تاؤ۔ کفگیر کا زوردار وار کندھے پر کیا۔

"اف۔۔۔ آپ اپنے میکے سے ہی ایسی آئی تھیں یا لودھی صاحب کی صحبت نے وحشی بنا دیا؟" تقی بلبلا ہی اٹھا۔

"تقی۔۔۔ تقی!" امی جھنجلا گئیں۔ "آخر تمہیں عقل کب آئے گی؟"

وہ جو فروٹ باسکٹ میں سے کوئی صحت مند سا سیب تلاش کر رہا تھا۔ ذرا سنجیدگی سے انہیں دیکھنے لگا۔

"آپ کے نزدیک عقل آنے کی نشانی کیا ہوتی ہے؟"

"تقی! اب میرے ساتھ بحث مت کرنا۔" انہوں نے کہا۔

"کمال ہے امی! آپ سے بات کرنے لگوں تو آپ کو بحث لگتی ہے۔ ابو سے بات کرتا ہوں تو وہ نالائق کہہ کر بات سننے سے انکار کر دیتے ہیں۔ جب آپ لوگ میری بات ہی نہیں سنتے تو آپ کو کیسے پتا میں محض بحث کرتا ہوں یا ابا کیسے جانتے ہیں' میں نالائق ہوں؟"

"تقی! میری بات سنو۔" امی نے اس کے لہجے سے جھانکتا شکوہ سن کر نرمی سے کہا۔

"مجھے مت سنائیں۔۔۔ میں جانتا ہوں' آپ نصیحت کریں گی۔ اثر مجھ پر ہو گا نہیں۔۔۔ تو پھر آپ شکوہ کریں گی۔ اس لیے مجھے نہ سنائیں۔ لودھی صاحب کو سنائیں۔ بشرطیکہ وہ بھی آپ کی سن لیں۔"

اس کو پسند کا سیب مل گیا تھا۔ آستین سے رگڑ کر صاف کیا اور عین درمیان میں زور سے دانت گاڑ دیے۔

"دیکھا! پھر وہی بات۔۔۔ پہلے خود بدتمیزی کرتے ہو اور پھر شکایت بھی کرتے ہو۔ یہ لودھی صاحب کیا ہوتا ہے؟"

”ابا کا خاندانی نام ہے..... کمال ہے امی! آپ کو شادی کے اتنے سال بعد بھی نہیں پتا۔“ اس نے معصوم بن کر پوچھا۔

”مجھے تو پتا ہے‘ لیکن شاید تمہیں نہیں معلوم بڑوں کو نام سے مخاطب کرنا بدتمیزی ہوتی ہے۔ ابا نہیں کہہ سکتے؟“

”وہ بھی تو مجھے نالائق‘ نکما‘ نانہجار کہتے ہیں۔ میں نے تو آج تک برا نہیں مانا۔“ وہ کندھے اچکا کر بولا۔

”نالائق‘ نکما کہنے میں اور باپ کا نام لے کر پکارنے میں فرق ہوتا ہے۔“ امی جیسے اس کی باتوں سے عاجز آ کر بولیں۔

”ٹھیک کہہ رہی ہیں آپ۔ واقعی فرق ہوتا ہے۔“ عادت کے برخلاف وہ قائل ہو گیا۔ ”لودھی صاحب عزت اور پیار میں کہا جاتا ہے۔ جبکہ نالائق‘ نکما بے عزت کرنے کے لیے کہا جاتا ہے۔“

”تمہاری یہی عادت بری ہے تقی! ہر بات میں ان سے مقابلے بازی شروع کر دیتے ہو۔ بتاؤ! پھر وہ تمہاری باتیں تحمل سے کس طرح سنیں؟“

”میں نے مقابلہ بازی کبھی نہیں کی تھی۔ انہوں نے شروع کی تھی۔ بار بار یہ کہتے تھے‘ جب ہم تمہاری عمر کے تھے تو ایسے تھے۔ تم تو یوں ہو..... ہم تو یہ تھے ..... ہونہہ..... سارے خاندان میں مجھے نالائق مشہور کر دیا ہے۔ اب کون ایسے لڑکے کو اپنی بیٹی دے گا۔ جس کا باپ ہی اسے نالائق‘ نکما کہتے نہ تھکتا ہو۔“ اس نے اس قدر بے چارگی سے کہا تھا کہ سبین بھابھی کو ہنسی آ گئی۔ امی کے لبوں پر بھی مسکراہٹ آ گئی۔

”آپ کو بڑی ہنسی آ رہی ہے۔“ اس نے جل بھن کر سبین کو دیکھا۔

”خود تو آپ کے شوہر نامدار نے چپکے چپکے افیئر بھی چلایا۔ لومیرج بھی کروائی اور ابا کی نظروں میں اچھے بھی بن گئے اور ایک ہم ہیں..... کچھ کیے بنا ہی برے ہیں۔ اسی لیے کہتے ہیں‘ بد سے بدنام برا۔“

سبین کی ہنسی اور تیز ہو گئی۔

”مت ہنسیں بھابھی! کسی کی بے بسی پر ہنسنے سے دکھی دل کی بددعا لگ جاتی ہے۔“

”استغفراللہ..... اسے کیوں بددعا لگے؟ سوچ سمجھ کر بولا کرو تقی!“

”اسے کہنے دیجئے خالہ امی!“ سبین اسے چڑاتے ہوئے بولیں۔

”خود تو یہ ابا کے ڈر سے افیئر چلانے جیسی بہادری کر نہیں سکتا اور جو یہ بہادری کر چکے ہیں‘ ان سے یہ حسد کرتا ہے..... بے چارہ!“

”دیکھ لیں امی! آپ کی بہو میرا مذاق اڑا رہی ہیں۔“ اس نے احتجاج کیا۔

”تو اور کیا کرے؟“ امی بھی سبین کے ساتھ مل گئیں۔ ”تمہاری باتیں ہی ایسی ہیں کہ مذاق اڑایا جائے۔“

تقی نے غصے اور خفگی سے دونوں کو دیکھا۔

”ایک طرف ابا ہیں۔ جنہیں یقین ہے میں کسی دن لومیرج کر کے ان کے خاندان کا نام ضرور ڈبو دوں گا۔ بڑی امیدیں ہیں انہیں مجھ سے..... اور دوسری طرف یہ بھابھی جان ہیں‘ جو ہر وقت طعنے دیتی ہیں کہ میں ایسا سوچ بھی نہیں سکتا۔ میں نے بھی سوچ لیا ہے کم سے کم اس معاملے میں ابا کو مایوس نہیں کروں گا اور ان شاءاللہ ان کی امیدوں کو پورا کر کے طعنے دینے والوں کا منہ بند کر دوں گا۔“ اس نے انقلابی انداز میں ہاتھ لہراتے ہوئے کہا۔

”شاباش ہے بیٹے! تم بس یہی کر سکتے ہو۔“ امی نے جل کر کہا اور سبز دھنیے کے پتے ٹہنیوں سے علیحدہ کرنے لگیں۔

”آپ کیا چاہتی ہیں‘ اور کیا کروں؟“

”کوئی ڈھنگ کا کام کرو۔ جس سے تمہارے ابا کا نام روشن ہو۔ انہیں لگے کہ تم میں بھی رضی جیسا احساس ذمہ داری ہے۔ تم زندگی میں بہت کچھ کر سکتے ہو.....“

”امی! میری پڑھائی تو مکمل ہو جانے دیں۔ ابا کو کیوں لگتا ہے‘ میں اپنی ذمہ داریاں نہیں اٹھاؤں گا؟“ تقی نے جھنجلا کر کہا۔

”اس میں سارا قصور تمہاری زبان درازی کا ہے۔ ہمیشہ ان سے بحث کرتے ہو۔ ہر بات کا الٹا جواب دیتے ہو۔ جب پتا ہے ان کا مزاج مختلف ہے تو ان کے مزاج کے مطابق بات کیوں نہیں کرتے؟ یہ بھی نہیں کہ تمہیں بات کرنا نہ آتی ہو۔“

”یعنی کل ملا کر غلطی ہمیشہ میرے ہی نامہ اعمال میں لکھی جائے گی؟“ اس نے سرد مہری سے پوچھا۔

”وہی مرغ کی ایک ٹانگ۔“ امی نے گہری سانس بھرتے ہوئے سوچا اور غصے کے اظہار کے طور پر زور زور سے ہنڈیا میں چمچ ہلانے لگیں۔

عجیب سی صورت حال ہو گئی تھی۔ سبین نے سنجیدگی سے باری باری دونوں کو دیکھا۔

”تقی! تم خالہ امی کی بات تو سمجھو۔“ سبین نے نرمی سے کہا۔ تقی کا موڈ بری طرح خراب ہو چکا تھا۔ اس نے اٹھ کر ایک گلاس پانی سے بھرا اور غٹاغٹ پی گیا۔

”یونیورسٹی میں چھٹیاں ہو گئی ہیں۔ میں کل اپنے دوستوں کے ساتھ مری جا رہا ہوں۔ ہو سکتا ہے‘ ناران کاغان تک بھی ہو آئیں..... کچھ دن تک واپس آ جاؤں گا۔“ اس نے خفگی بھرے انداز میں اطلاع دی۔

”تم پھر دوستوں کے ساتھ جا رہے ہو..... تمہیں پتا ہے ناں! تمہارے ابا کو تمہارے دوست پسند ہیں۔ نہ ان کے ساتھ تمہارا گھومنا پھرنا۔“ امی نے تیزی سے کہا۔

”گھر میں رہتا ہوں تو ابا کو اعتراض ہوتا ہے۔ باہر جاتا ہوں تو اعتراض ہوتا ہے..... انہیں میرے دوست پسند ہیں نہ میں..... جس دن خودکشی کر لوں گا‘ اس دن شاید ابا پرسکون ہو جائیں۔“ اس نے گلاس سلیب پر پٹخا اور غصے سے کچن سے باہر نکل گیا۔ امی سر پکڑ کر کرسی پر بیٹھ گئیں۔

”میں کیا کروں اس لڑکے کا۔“

”جاؤ..... مشعال! چاچو سے کہو آپ کو آئس کریم لے کر دیں۔“ سبین نے جھٹ پٹ اس کا منہ پونچھا اور ٹیبل سے اتارتے ہوئے تاکید کی۔ مشعال بھاگتی ہوئی کچن سے باہر نکل گئی۔ وہ دو سال کی تھی۔ ابھی بول چال میں روانی نہیں آئی تھی۔ لیکن اپنی زبان میں سب سمجھا دیتی اور اپنے مطلب کی بات سمجھ بھی لیتی تھی۔ اب بھی آئس کریم کا نام سن کر دوڑ گئی اور سبین جانتی تھی۔ اس کے تقی کے پاس جانے کی دیر ہے۔ اس کا موڈ خود بخود ٹھیک ہو جائے گا۔ یوں بھی جتنی جلدی اسے غصہ آتا تھا۔ اتنی ہی جلدی اتر بھی جاتا تھا۔ مشعال تو پھر اس کی لاڈلی تھی۔

”کیوں پریشان ہوتی ہیں خالہ امی!“ سبین نے امی سے کہا۔

”پریشان نہ ہوں تو کیا کروں؟ اب خود تو منہ اٹھا کر کل چلا جائے گا۔ میں تمہارے ابا کے سامنے کیا جواب دوں گی۔ وہ بھی ایسے ہیں‘ جب تک تقی واپس نہیں آئے گا‘ مجھے ہی اسے بگاڑنے پر باتیں سناتے رہیں گے۔“ وہ دونوں باپ بیٹا سے عاجز تھیں۔

”سچ کہوں تو دونوں ایک جیسے ہیں۔ نہ یہ کسی کی سنتے ہیں۔ اپنی بات پتھر پر لکیر سمجھتے ہیں اور چاہتے ہیں سب لوگ بس اسی پر عمل کریں‘ جو انہوں نے کہہ دیا ..... اور تقی بھی بالکل ان ہی پر ہے۔ دونوں کی آپس میں بالکل نہیں بنتی۔ دونوں ضدی ہیں‘ دونوں غصہ ور ہیں اور دونوں ڈھیٹ ہیں۔“

سبین کو ہنسی آ گئی۔

”پھر آپ کیوں پریشان ہوتی ہیں؟ جب دونوں ایک سے ضدی‘ غصہ ور اور ڈھیٹ ہیں تو آپ کو یہ بھی سمجھ لینا چاہیے کہ دونوں ایک دوسرے سے محبت بھی ایک جتنی کرتے ہیں۔ یہ چھوٹے موٹے جھگڑے اور بحثیں تو جنریشن گیپ کی وجہ سے ہوتی ہی ہیں‘ جو آہستہ آہستہ سلجھ بھی جاتی ہیں کون سی ایسی فیملی ہو گی‘ جہاں باپ بیٹا میں چھوٹے موٹے اختلاف نہ ہوں۔“

”شاید تم ٹھیک کہہ رہی ہو‘ مگر سچ کہوں تو مجھے ان کے ضدی پن سے بہت ڈر لگتا ہے۔ ان کی ضد کی وجہ سے پہلے بھی بڑا نقصان اٹھا چکے ہیں ہم..... اب تک دل سے پھانس نہیں نکلی۔“ وہ آزردہ ہو گئیں۔

”چھوڑیں ناں امی! اس بات کو یاد کر کے دکھی

ہونے سے فائدہ؟ چلیں! ہم چائے پیتے ہیں۔"
ثبین نے ٹی وی کمرشل کی طرح چائے کی ایک پیالی کو ہر پریشانی کا حل تجویز کرتے ہوئے انہیں ذہنی طور پر ہلکا پھلکا کرنا چاہا۔
"بات تو ٹھیک ہے۔ بس فکر اس بات کی ہے کہ ان دونوں باپ بیٹا کی ضد کوئی اور نقصان نہ کروا دے۔"
امی نے اثبات میں سر ہلاتے ہوئے کہا اور گہری سانس بھرتی اٹھ کھڑی ہوئیں۔ ثبین کیتلی میں چائے کا پانی ڈالنے لگی۔



شفا نے منڈیر سے جھانک کر دیکھا۔ شہتوت کے درخت کے عین نیچے کرسی بچھائے ثمر اطمینان سے پیر جھلا رہی تھی۔
شفا کی آنکھوں میں شرارے بھر گئے۔ اس نے فی الفور دونوں ہتھیلیاں منڈیر پر جمائیں اور سہولت سے ساتھ والی چھت پر کود گئی۔ پھر گربہ پائی سے سیڑھیاں عبور کر کے ثمر کے سر پر پہنچ گئی۔ وہ سر کرسی کی پشت سے لگائے آنکھیں بند کیے عاطف اسلم کی جانشین بنی اس محبوب کی یاد میں کوئی دکھی گیت گا رہی تھی، جس کا دور دور تک کوئی نام و نشان دکھائی نہ دیتا تھا۔
شفا کو بہت غصہ آیا۔ اس کے گھر میں پتھر مار کر خود بیٹھی گیت گا رہی تھی۔ گویا روم کو آگ لگا کر نیرو بیٹھا چین کی بنسی بجا رہا تھا۔
اس نے آؤ دیکھا نہ تاؤ، رکھ کے ایک دھپ اس کے کندھے پر رسید کی۔
"آ..... " ثمر گڑبڑا کر پلٹی۔
"کیا تکلیف ہے تمہیں؟" شفا کمر پر ہاتھ رکھے جھانسی کی رانی کا پوز مار رہی تھی۔ آنکھوں میں شرارے نہیں پر انگارے۔
"ابھی تک تو کوئی تکلیف نہیں تھی، لیکن جتنی زور سے تم نے مارا ہے، لگتا ہے، یہ تکلیف اب سالہا سال ساتھ رہے گی..... ہائے ظالم۔" ثمر نے کندھا سہلاتے ہوئے دہائی دی۔
"ہونہہ..... ظالم..... کتنی بار کہا ہے۔ کھڑکی پر پتھر نہ مارا کرو۔ کسی دن شیشہ ٹوٹ گیا تو تم نیا ڈلوا کر دو گی؟"
"محترمہ! دو سال کی پریکٹس ہے میری۔ اب تک تو شیشہ ٹوٹا نہیں۔" ثمر نے اترا کر کہا تھا۔ شفا نے گہری سانس بھر کر اسے دیکھا۔ کہتی تو وہ سچ تھی۔
"اچھا! جلدی بتاؤ کیوں بلایا ہے؟"
"بیٹھو ناں..... تھوڑی دیر باتیں کریں گے۔" ثمر نے دوسری کرسی گھسیٹ کر اس کے سامنے رکھی۔
"خدا کا خوف کرو ثمر! اس بھری دوپہر میں تم نے مجھے باتیں کرنے کے لیے بلایا ہے۔" شفا نے چڑ کر کہا۔
"صرف باتیں کرنے کے لیے نہیں بلایا۔ چاٹ بنائی تھی، سوچا تمہاری دعوت ہی کر ڈالوں۔"
آلو چنے کی ڈھیر ساری ہرا مسالا چھڑکی ہوئی چاٹ۔ شفا کے منہ میں پانی بھر آیا۔ اس نے جھٹ پٹ پلیٹ کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ پھر کچھ خیال آنے پر دل مسوس کر بولی۔
"تم کھالو ثمر! میں چلتی ہوں۔ بھابھی سو رہی تھیں دروازے پر کوئی آگیا تو ان کی نیند خراب ہو گی۔"
"تمہاری بھابھی کو سونے کے سوا اور کوئی کام نہیں؟" ثمر ناک چڑھا کر بولی۔
"عادل کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ رات کو نہ خود سوتا ہے۔ نہ انہیں سونے دیتا ہے۔" شفا کی بات پر ثمر نے یوں سر جھٹکا، جیسے ان باتوں کو سننے کی عادی ہو۔ پھر دوڑ کر گئی اور چمچ لے آئی۔
"فٹافٹ کھالو۔" اس نے چمچ شفا کے ہاتھ میں پکڑایا اور خود بھی کھانے لگی۔ ثمر کے گھر میں برآمدہ نہیں تھا۔ کمروں کے آگے اس درخت کی اچھی خاصی چھاؤں بن جاتی تھی۔
دوپہر کارکرتا سا وقت تھا۔ خاموشی بڑی محسوس ہوتی تھی۔
"باقی گھر والے کہاں ہیں؟" شفا نے پوچھا۔
"قیلولہ فرما رہے ہیں..... تم کالج کیوں نہیں آئیں

پھیلائے، آنکھیں موندے وہ بہت تھکا تھکا سا لگ رہا تھا۔

"تھک گئے؟" دادو کچھ بے چین سے نظر آئے۔

"ہوں!" وہ اپنی پیشانی ہاتھ سے مسلنے لگا۔

"گولی کھالو، چائے پی لو، کچھ دیر آرام کرلو، کل سے بھاگ دوڑ میں لگے ہوئے ہو۔ تھکن تو ہوگی۔" دادو ایک ساتھ کئی نسخے تجویز کرتے ہوئے اٹھ بیٹھے۔

"ٹھیک ہوجائے گا دادو! آپ پریشان نہ ہوں۔" انہیں مطمئن کرنے کو ذیشان مسکرایا۔

"ایک منٹ ٹھہو، میں چائے بنواتا ہوں، ارے فواد! کوئی لڑکی ہے ادھر۔" کھلے دروازے سے فواد گزرتا نظر آیا انہیں۔

"حمیدہ بانو نام کی ایک شاہزادی ہیں یہاں، میرے عین سامنے سیڑھیوں پر بیٹھی ہیں۔" اس نے دروازے سے جھانکتے ہوئے دادو کو جواب دیا۔

"حمیدہ بانو سے کہو ایک کپ چائے بنالائے۔"

"کہہ دیتا ہوں۔ اب عمل در آمد کروانا آپ کا کام ہے۔" فواد کندھے اچکاتا ہوا آگے بڑھ گیا۔

"مس حمیدہ بانو! دادو نے کہا ہے کہ ایک کپ چائے بنادیں۔" فواد اپنے مخصوص انداز میں سیڑھیوں پر بیٹھی حمیدہ بانو سے مخاطب ہوا۔

"ایک کپ چائے!" حمیدہ بانو نے غائب دماغی سے اس کے فقرے کو دہرایا اور "اچھا" کہہ کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"ہائیں!" فواد نے حیران ہو کر اسے دیکھا "آج سورج کہاں سے نکلا تھا؟" وہ سر کھجاتے ہوئے سوچ رہا تھا اور حمیدہ بانو کچن میں موجود بلقیس چچی کو حیران کررہی تھی۔

"کیا کررہی ہو؟" فریج سے دودھ نکالتے دیکھ کر وہ بے اختیار پوچھ بیٹھیں۔

"چائے بنارہی ہوں؟" خلاف توقع شرافت سے جواب دیا تھا۔

"کس کے لیے؟"

"دادو نے کہا ہے۔"

"وہ تو اس وقت چائے نہیں پیتے۔"

"پتا نہیں۔" حمیدہ بانو ان کی تفتیش سے بے زار ہورہی تھی۔ رخ موڑ کر کھڑی ہوگئی۔ بلقیس چچی خاموشی سے میوہ کاٹنے لگیں۔

"چائے بن گئی تو دے دیں، ذیشان بھائی منگوا رہے ہیں۔" اسامہ نے اندر آکر کہا جہاں حمیدہ بانو چائے کپ میں نکال رہی تھی۔

"یہ لو!" اس نے فوراً ہی کپ اسامہ کے ہاتھ میں تھمادیا اور خود کچن سے باہر نکل گئی۔

"اوہو! ذیشان کے لیے بن رہی تھی چائے، جب ہی میں کہوں مہارانی آج کیسے کوئی کام کرنے کھڑی ہوگئیں۔" بلقیس چچی کے کان کھڑے ہوئے۔

"گنوں کی پوری ہے، فتنی، چھپی رستم، بڑی آئی جھونپڑی کی رہنے والی، محلوں کے خواب دیکھنے کا شوق ہے۔" وہ کلس کر سوچ رہی تھیں۔ انہیں دادو کی خواہش کے بارے میں بھنک بھی نہیں پڑی تھی ورنہ وہ وہیں گر کر بے ہوش ہوجاتیں۔

☼ ☼ ☼

ذیشان چلا گیا تھا مگر جانے سے پہلے وہ اپنی زندگی کے سب سے اہم معاملے کو فواد سے ڈسکس کرنا نہیں بھولا تھا۔ دونوں کے درمیان کزن کے رشتے سے زیادہ دوستی کا مضبوط رشتہ تھا۔ اپنا ہر معاملہ دونوں ایک دوسرے سے بیان کرنے کے عادی تھے۔

"دادو کو کیا ہوگیا ہے؟" فواد کو اس کی بات سن کر اک دم جیسے شاک لگا تھا۔

"محبت... اپنی پوتی سے۔" ذیشان نے رک رک کر جواب دیا تھا۔

"محبت اپنی جگہ یار! مگر یہ تو کچھ عجیب و غریب جوڑ ہے۔" فواد نے نفی میں سر ہلایا۔

"نہیں شہزادے! حمیدہ بانو تیرے جیسے لڑکے کے ساتھ بالکل سوٹ نہیں کرتی، کسی لحاظ سے بھی نہیں۔" فواد نے اپنا فیصلہ سنایا۔

"یہی بات تو کسی طرح دادو کو سمجھادے۔" ذیشان نے اس سے التجا کی۔

"ٹھیک ہے برادر! دوستی اور دوست کی خاطر اب وکیل بھی بنیں گے، کریں گے تمہاری وکالت، تم عیش کرو باہر جاکر۔" فواد نے اپنے مخصوص انداز میں بولتے ہوئے اسے اطمینان دلایا۔

"میں باہر اسٹڈیز کے لیے جارہا ہوں، عیش کرنے نہیں۔" ذیشان نے اسے جتلاتی ہوئی نظروں سے دیکھا۔

"اچھا تو وہاں سے آکر کرلینا عیش۔" فواد نے لوفرانہ انداز میں آنکھ دبائی ذیشان بے اختیار ہنس پڑا۔

☼ ☼ ☼

ذیشان کے جانے کے تقریباً ایک ہفتہ بعد فواد نے دادو سے بات کی تھی، آخر ذیشان کی طرح چہیتا نہ سہی مگر پھر بھی ان کا تھوڑا بہت لاڈلا پوتا تو وہ بھی تھا۔

"بیٹے! میں نے اسے مجبور نہیں کیا، اختیار اسی کے پاس ہے، انکار کا بھی اور اقرار کا بھی۔" دادو اس کی بات سن کر ادا سی سے مسکرائے تھے۔

"یہی تو بات ہے دادو! آپ نے اپنی خواہش یا اپنی مرضی بتا کر گیند اس کے کورٹ میں ڈال دی۔ اب وہ تو گلٹی فیل کرے گا نا، آپ کو انکار کرتے ہوئے اور اقرر کرے تو..." فواد نے جان بوجھ کر بات ادھوری چھوڑ دی۔

"بیٹے! وہ بچی کئی سال ہم سے دور رہی، کیسے رہی، کس حال میں رہی، اب اندازہ ہورہا ہے۔ اس کی ماں اللہ بخشے اس دنیا سے چلی گئی، وہ ہم سے تعلق نہیں رکھنا چاہتی تھی مگر ہم تو اس سے رابطہ کرسکتے تھے، اس کی وجہ سے نہ سہی، اپنی پوتی کی وجہ سے، مگر میں نے بھی انہیں، ان کے حال پر چھوڑ دیا۔ اب اگر وہ بچی مجھ سے یا اس گھر والوں سے ناراض ہے، بدگمان ہے تو شاید ٹھیک ہی ہے، مجھے اپنی کوتاہی پر ندامت ہے، میں اس غلطی کا ازالہ کرنا چاہتا تھا۔ میں نے سوچا کہ اس کی آئندہ زندگی کے لیے خوشیوں کا سامان کروں، بس اسی لیے۔" وہ ایک لمحے کو رکے۔

"بس اسی لیے میں ذیشان سے کہہ بیٹھا، مگر وہ..." آگے بات کرنے کے لیے جیسے لفظوں کا انتخاب کرنے لگے۔

"مگر، وہ جو بھی فیصلہ کرے، میں اس سے کبھی بھی نہ تو ناراض ہوسکتا ہوں نہ ہی ناخوش، میں نے تو بس یہ کہا ہے کہ اتنی جلدی ہاں، نہ کا فیصلہ نہ کرے، کچھ وقت لے لے اچھی طرح سوچ بچار کرکے، پھر مجھے اپنے فیصلے سے آگاہ کردے، وہ جو بھی کہے گا بسرو چشم، مجھے قبول ہوگا۔" دادا نے تفصیل سے اسے اپنا موقف سمجھایا۔

"ٹھیک ہے دادو! میں سمجھ گیا اللہ تعالیٰ ہم سب کو صحیح فیصلہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔" فواد نے سر ہلاتے ہوئے کہا۔

"آمین...!"

☼ ☼ ☼

ذیشان کو گئے تقریباً دو ماہ ہونے کو تھے، گھر والوں کے روز و شب وہی یکسانیت لیے ہوئے تھے، کالج اور یونیورسٹی جانے والے اپنی پڑھائیوں میں مگن تھے، مرد حضرات اپنے کاروبار میں اور خواتین گھرداری میں، سب کچھ ایک معمول کے تحت چل رہا تھا، بس حمیدہ بانو اور دادو دو ایسے افراد تھے جن کے پاس کرنے کے لیے کچھ نہ تھا، نہ کوئی کام، نہ مشغلہ، نہ مصروفیت، دونوں الگ الگ اپنی دنیاؤں میں مگن تھے، کبھی ایک دوسرے سے بحث ہوجاتی اور پھر وہی مرغے کی ایک ٹانگ۔ حمیدہ بانو کی الزام تراشیاں، شکوے شکایات کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ اور دادو کی وضاحتیں اور اپنی صفائی پیش کرنے کی ان تھک کوشش۔

ماہم بے چاری نیک طبیعت لڑکی تھی، اچھی عادات اطوار بہترین اخلاق کی مالک، اپنے تئیں حمیدہ بانو کو سمجھانے کی بلکہ سدھارنے کی کوشش کرتی اور تھک ہار کر یا مایوس ہو کر چپ سادھ لیتی پھر ایک آدھ دن بعد دوبارہ اپنے مشن میں جت جاتی، ایک روز اچانک اس پرسکون جھیل میں انہونی کا ایک ایسا پتھر

آن کر گرا، جس کا ارتعاش جمیل کے ہر حصے میں پہنچ گیا۔

رات سوتے میں دادو کی حرکت قلب بند ہوگئی، کسی سے کچھ کہے، کچھ سنے بغیر وہ اپنے خالق حقیقی سے جاملے۔ اولاد کو جو صدمہ ہوا وہ ہوا، آخر کو باپ تھے، حمیدہ بانو گم صم ہوگئی تھی۔ کئی دنوں تک نہ اس کو یقین آیا نہ سمجھ کہ آخر یہ یکایک ہوا کیا ہے، گھر میں کون آرہا تھا، جارہا تھا اسے کچھ خبر نہ تھی، دادو کے کمرے میں بیٹھی ان کی ایک ایک شے کو دیکھتی رہتی، پھر جانے کیا سوچ کر پھوٹ پھوٹ کر رو دیتی۔

ذیشان اس اچانک پہنچنے والے صدمے کی کیفیت سے باہر نکلا تو اس نے فواد سے رابطہ کیا۔

"فواد یار! میں دادو کی آخری خواہش پوری کرنا چاہتا ہوں۔"

"کیا مطلب؟"

"وہ چاہتے تھے کہ میں حمیدہ بانو کو اپنی زندگی میں شامل کرلوں، میں کچھ عرصے بعد پاپا سے بات کرتا ہوں۔" ذیشان کے انداز میں نامعلوم سی یاسیت تھی۔

"ایک بات کہوں؟ مانے گا!" فواد نے کچھ سوچ کر کہا۔

"بول!"

"ابھی بڑے پاپا سے بات مت کر، جب تو آئے گا تب اس معاملے کو چھیڑنا، ابھی کوئی ذکر، تذکرہ کچھ نہیں، چپ لگا جا۔"

"کیوں؟" ذیشان حیران ہوا۔

"دو وجوہات ہیں، ایک تو یہ کہ میری امی اور تائی امی دونوں ہی تجھے اپنا مستقبل کا داماد سوچ کر بیٹھی ہیں اور ہاں عافیہ پھپھو بھی نمرہ کے لیے تیرا انتخاب کیے بیٹھی ہیں، انہوں نے دادو سے کہا بھی تھا کہ وہ بڑے پاپا سے بات کریں مگر دادو نے تیری اسٹڈیز کا بہانہ کر کے ٹال دیا اب اگر اس قطار میں حمیدہ بانو کھڑی ہوئی تو ساری خواتین مل کر اس کے خلاف محاذ بنالیں گی۔ وہ پہلے ہی سب کی نگاہوں میں بہت معتوب ہے۔" فواد نے صاف گوئی سے گھریلو سیاست کا ایک رف سا نقشہ کھینچا۔

"ہوں اور دوسری وجہ؟" ذیشان نے ایک گہری سانس لی۔

"دوسری وجہ یہ ہے کہ میں پرنسز حمیدہ بانو کی تھوڑی جھاڑ پونچھ کر کے پالش کردوں تاکہ وہ کچھ سدھر جائے، نکھر جائے، بڑے پاپا کو یا کسی کو یہ اعتراض نہ ہو کہ یہ لڑکی تیرے قابل نہیں ہے۔" فواد نے دوسری وجہ بھی بتادی۔

"تو اس یار، آپ اس پروجیکٹ پر کام کریں گے۔"

"بالکل، تجھے معلوم ہے ناکہ مجھے مشکل پروجیکٹ پر کام کرنے میں کتنا مزا آتا ہے۔"

"ایک جیتے جاگتے انسان میں اور کسی پروجیکٹ میں بہت فرق ہوتا ہے۔" ذیشان نے اسے جتایا۔

"دونوں ہی چیلنجنگ ہوتے ہیں، بائی داوے اور کچھ؟"

"اور کچھ کیا؟"

"کوئی نصیحت، کوئی مشورہ، کوئی بات؟"

"کچھ نہیں یار! بس خیال رکھنا۔" ذیشان مدھم آواز میں بولا۔

"کس کا؟"

"ہر ایک کا اور ہر بات کا۔"

"جو حکم سرکار کا، ہم تو غلام ہیں آپ کے۔" فواد بڑی دیر بعد اپنے مخصوص رنگ میں آیا تھا۔

"اس عزت افزائی کا شکریہ۔" ذیشان مسکرا رہا تھا۔

"ٹھیک ہے یار، پھر میں گاہے گاہے تجھے اپنے مشن کی رپورٹ دیتا رہوں گا۔"

"نہیں، مجھے کچھ نہیں بتانا، میں جب آؤں گا تو خود دیکھوں گا کہ تو نے کیسے زمین کو آسمان اور صحرا کو نخلستان کیا ہے۔" ذیشان بے ساختہ ہی بولا تھا۔

"ہمارے صاحب شاعری بھی فرمانے لگے ہیں؟" فواد نے اسے چھیڑا۔

"آداب عرض ہے۔" ذیشان نے بھی شرارتی انداز اختیار کیا تو فواد ہنس پڑا۔



"تھوڑے عرصے میں وہ حمیدہ بانو کو جتنا جان پایا تھا اس کا لب لباب یہی تھا کہ اس بھاری پتھر کو اس جگہ سے سرکانا یا اس میں جونک لگانا جان جوکھوں کا کام تھا مگر خیر جب عزم کر ہی لیا تو اب گھبرانا کیا! ڈرائی فروٹ منہ میں اچھال اچھال کر کھاتے ہوئے وہ سوچ رہا تھا۔

ایم ایس سی کر کے اس نے کالج میں پڑھانا شروع کر دیا تھا، چار بجے تک وہ گھر آجاتا تھا، آج وہ معمول کے مطابق گھر آیا۔ غسل کے لیے جانے سے پہلے اس نے حمیدہ کی تلاش میں ادھر ادھر نظریں دوڑائیں اس کی توقع کے عین مطابق وہ دادو کے کمرے میں ایک کونے میں چپ چاپ بیٹھی جانے کیا سوچ رہی تھی۔

"ہیلو مس حمیدہ بانو!" فواد اکثر اسے اس کے پورے نام سے مخاطب کرتا تھا۔ یا پھر صرف بانو، حمیدہ بانو نے اس کے دوستانہ ہیلو کا کوئی جواب دیے بغیر سوالیہ نظریں اس پر مرکوز کیں۔

"اگر آپ کو کوئی اعتراض نہ ہو تو دو کپ چائے بنا دیں گی؟"

"اچھا!" وہ اٹھ کھڑی ہوئی جب سے دادو کا انتقال ہوا تھا، وہ بہت گم صم سی ہوگئی تھی کوئی مخاطب کرتا تو مختصر سا جواب دے دیتی ورنہ خاموش اس کمرے میں پڑی رہتی، ماہم جانے کیا کیا سمجھاتی، بس ہوں، ہاں کر دیتی نہ اختلاف نہ اتفاق، اس وقت بھی فواد کی درخواست پر وہ اچھا کہہ کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"اوپر لے آؤ گی میرے روم میں....؟"

"ہاں۔" حمیدہ بانو نے اپنے لفظوں کا استعمال بہت محدود کرلیا تھا۔ چند الفاظ تھے ان ہی سے ہی کام چلا لیتی۔

فواد نہا کر نکلا تو تولیے سے بال خشک کر رہا تھا جب حمیدہ بانو ٹرے میں دو کپ چائے رکھے اندر داخل ہوئی۔

چائے اس نے رائٹنگ ٹیبل پر رکھی اور جانے کے لیے مڑی۔

"بات سنو۔" فواد نے جلدی سے اسے پکارا۔

"بیٹھو۔" اس نے کرسی کی طرف اشارہ کیا۔

"جی!" وہ کرسی پر ٹک گئی۔

"تم نے پوچھا نہیں کہ یہ دوسرا کپ کس کا ہے؟" فواد نے چائے کی طرف اشارہ کیا۔ حمیدہ بانو نے کچھ کہے بغیر یوں شانے اچکائے جیسے کہہ رہی ہو کہ مجھے کیا۔

"یہ تمہارے لیے ہے۔" فواد نے اس کے چہرے کے تاثرات کا جائزہ لیا۔

"کیوں؟" اس کی آنکھوں میں حیرانی در آئی۔

"یونہی میرا دل چاہا کہ ہم دونوں ایک ساتھ بیٹھ کر چائے پئیں اور کچھ گپ شپ کریں۔" فواد اطمینان سے بولا۔

"ایک ساتھ چائے اور گپ شپ؟" حمیدہ بانو نے اس کی بات دہرائی۔

"اس مہربانی کی وجہ پوچھ سکتی ہوں؟" وہ اپنے مخصوص کھلے انداز میں گویا ہوئی۔

"جو مہربانی کسی وجہ سے کی جائے، وہ مہربانی نہیں خود غرضی ہوتی ہے۔" فواد نے ٹرے میں سے چائے کا کپ اٹھا کر اس کی طرف بڑھایا۔

"چلیے اس خود غرضی کی وجہ بتا دیجیے۔" حمیدہ بانو نے اپنی جانب بڑھائے گئے کپ اور فواد دونوں کو نظر انداز کیا۔

"ہاہاہا!" فواد کا قہقہہ بڑا بے ساختہ تھا۔

"دل میں آئی بات زبان پر لانے میں دیر نہیں لگاتی ہو تم، چاہے کسی کو برا لگے یا بھلا۔" فواد جانے تعریف کر رہا تھا یا تنقید، حمیدہ بانو سمجھ نہ سکی، صرف یہی نہیں اور بھی بہت ساری باتیں اور رویے ایسے تھے جو وہ سمجھنے سے قاصر تھی۔

"اچھا تو تمہارے سوال کا جواب یہ ہے کہ اس خود غرضی کی ایک وجہ ہے ..... حمیدہ بانو۔" فواد ڈرامائی انداز میں رک رک کر بول رہا تھا۔

"کیا مطلب؟" حمیدہ بانو کی آنکھوں میں الجھن تیر گئی۔

"بی بی! تم میرے چچا کی بیٹی ہو، کزن ہو، میرے دادو کی لاڈلی پوتی ہو، ان سب حوالوں سے تم ہم سب کو

بہت عزیز ہو۔"

"خیر سب کو تو عزیز نہیں ہوں۔" حمیدہ بانو نے منہ بنایا۔

"مجھے بہت خوشی ہو رہی ہے یہ سن کر ورنہ مجھے تو امید تھی کہ تم کہو گی کہ میں کسی کو بھی عزیز نہیں ہوں۔" فواد مسکرا دیا۔

"احسان فراموش نہیں ہوں' جو میرے ساتھ اچھا ہے' اسے برا نہیں کہہ سکتی۔"

"اور جو برا ہے؟"

"اسے برا کہے بغیر نہیں رہ سکتی' اسی لیے تو میں بری ہوں۔" اس کا لہجہ پھر تلخ ہو گیا۔

"تم بات بات پہ اتنی تلخ کیوں ہو جاتی ہو؟" فواد نے جان بوجھ کے اسے چھیڑا۔

"انسان کو جو کچھ دوسروں سے ملا ہوتا ہے وہ وہی بانٹتا ہے۔"

"یہ تو خود غرضی ہے۔"

"تو میں نے کب دعوا کیا ہے بے غرضی کا۔" حمیدہ بانو نے کندھے اچکائے۔

"سوری' میں نے خود ہی سمجھ لیا کہ آپ میں یہ خوبی ہو گی۔" فواد نے خندہ پیشانی سے اپنی غلطی تسلیم کی۔

"میں اب جاؤں؟" حمیدہ بانو اپنی چائے پی چکی تھی' کھڑی ہو گئی اور ٹرے میں دونوں خالی کپ رکھے۔

"بات سنو لڑکی! کیا ہمارے درمیان دوستی نہیں ہو سکتی؟" فواد نے بے ساختہ سوال کیا تھا۔

"تو ہمارے درمیان دشمنی کب ہے؟" اس نے کچھ دیر خاموش رہنے کے بعد جواب دیا تھا۔

"ویری ویل!" فواد لاجواب ہو گیا۔

"تم ظاہر نہیں کرتی ہو مگر ٹھیک ٹھاک ذہین لڑکی ہو۔" فواد نے اس کی برجستگی پہ اسے خراج تحسین پیش کیا۔

"زیادہ ذہین لوگوں کو یہ دنیا نہ برداشت کرتی ہے نہ قبول۔" وہ اداسی سے مسکرائی "اور ویسے۔" وہ ایک لمحے کو رکی۔

"میں اتنی ذہین نہیں ہوں' جتنا آپ سمجھ رہے ہیں۔"

"ہو سکتا ہے۔ بائی دا وے تم نے میرے سوال کا جواب نہیں دیا۔" فواد نے اس سے اتفاق کرتے ہوئے اپنی بات دوبارہ کہی۔

"کون سی بات؟"

"کیا ہم اچھے دوست نہیں بن سکتے؟"

"کس قسم کے دوست؟" حمیدہ بانو نے الجھن بھری نظروں سے اس کی طرف دیکھا۔

"ایسے دوست جو اپنی ہر بات' ہر دکھ سکھ' ہر خوشی غم ایک دوسرے سے شیئر کریں۔" فواد نے اپنی بات کی وضاحت کی۔

"مجھے عادت نہیں ہے کسی سے کچھ بھی شیئر کرنے کی۔" اس کا لہجہ سنجیدگی لیے ہوئے تھا۔

"ایک تو تمہاری عادتیں بھی تمہاری طرح نرالی ہیں' خیر۔" فواد نے ایک گہری سانس لی۔

"اب میں سیدھی طرح سچ سچ ایک بات بتاؤں!"

"کہیے۔" حمیدہ بانو کی آنکھوں میں الجھن کی جگہ اب بے زاری آئی تھی۔

"بات یہ ہے کہ۔" فواد نے آگے کہنے سے پہلے کھنکار کر گلا صاف کیا۔ "دادو کی خواہش تھی کہ تم اور ذیشان ایک دوسرے سے منسوب ہو جاؤ' یہ معاملہ ابھی زیر غور تھا کہ دادو کا انتقال ہو گیا' اب ذیشان ان کی اس خواہش کو پورا کرنا چاہتا ہے' کیونکہ وہ دادو کے بہت قریب تھا اور ان سے بہت محبت کرتا تھا' تو۔۔۔" وہ ایک لمحے کو رکا۔

"تم جانتی ہو کہ وہ ایک ویل سیٹلڈ اور ویل ایجوکیٹڈ پرسن ہے۔ اسے ایک سے ایک اچھی لڑکی مل سکتی ہے' مگر وہ محض دادو کی خواہش پوری کرنے کے لیے اپنی زندگی کا سب سے اہم فیصلہ تمہارے حوالے سے کر رہا ہے' تم اندازہ کر سکتی ہو کہ وہ کتنے اچھے دل کا مالک ہے' بہت ہی نرم اور محبت کرنے والا دل۔" فواد مسکرایا۔

"تو اچھی لڑکی! میں چاہتا ہوں کہ حمیدہ بانو جب



میرے پیارے دوست کی زندگی میں شامل ہو تو وہ ایک بالکل بدلی ہوئی لڑکی ہو' بہت اچھے دل اور میٹھی زبان کی مالک' اعلا تعلیم یافتہ اور بہت ساری خوبیوں کی مالک' تاکہ میرا پیارا دوست اپنی لائف میں بہت خوش رہے اور وہ جب بھی دادو کو یاد کرے تو دل ہی دل میں انہیں مخاطب کر کے کہے' دادو آپ کا فیصلہ بہت اچھا تھا۔" فواد نے بہت تفصیل سے اسے سمجھایا۔

فواد کی باتیں حمیدہ بانو کے لیے جہان حیرت کے نئے باب کھول رہی تھیں' وہ کسی مجسمے کی طرح ساکت کھڑی اسے سن اور دیکھ رہی تھی۔

"دادو مجھ سے اتنی محبت کرتے تھے؟" وہ دھیرے سے بڑبڑائی اور کرسی کی پشت پر مضبوطی سے ہاتھ جمائے۔ اس کی دھڑکن اتنی تیز ہو چلی تھی جیسے' میلوں کا سفر کر کے یہاں تک پہنچی ہو۔

"ذیشان کیوں مان گیا؟" اس نے بمشکل سوال کیا۔

"بتایا تو ہے' وہ دادو سے اتنی محبت کرتا تھا کہ اگر وہ کسی درخت سے بھی اس کی شادی کرنے کو کہتے تو وہ راضی ہو جاتا۔"

"آپ میرے ساتھ مذاق تو نہیں کر رہے؟" حمیدہ بانو نے یکایک بے اعتبار نظروں سے اسے دیکھا۔

"اف!" فواد کراہا اور ملامتی نظروں سے اسے گھورنے لگا۔

"اگر مجھے مذاق ہی کرنا ہوتا تو ذیشان کی جگہ اپنا نام لیتا۔" فواد کے لہجے میں شرارت تھی اور وہ اب مسکرا رہا تھا۔

"میں نے اپنے اردگرد خود غرضی ہی دیکھی ہے مجھے اب کسی پہ اعتبار نہیں آتا۔ مگر میرا دل کہہ رہا ہے کہ میں آپ پہ اعتبار کر سکتی ہوں۔" وہ کچھ دیر سوچنے کے بعد بولی تھی اس کی شفاف نگاہیں فواد پہ جمی تھیں۔

"بانو! تم بالکل مجھ پہ بھروسہ کر سکتی ہو' میں تمہارے اعتبار کو اور تمہارے پندار کو کبھی ٹھیس نہیں پہنچاؤں گا۔" فواد کے لہجے میں سچائی اور چہرے پہ خلوص کے تاثرات رقم تھے۔

"تو پھر آج' اب سے ایک منٹ پہلے ہماری دوستی شروع ہو گئی ہے' ٹھیک؟"

"ایک منٹ پہلے کیسے؟" وہ پھر حیران ہوئی۔

"تم نے اپنی ایک بات مجھ سے شیئر کی ہے نا' اعتبار والی' بس یہی تو دوستی کی ابتدا ہے۔"

"اچھا!" حمیدہ بانو مسکرا دی۔

"اچھا دوست! پھر ملیں گے" وہ یوں کہہ رہا تھا جیسے دونوں ایک گھر میں رہنے کے بجائے الگ الگ شہروں میں رہتے ہوں۔

حمیدہ بانو مسکرا کر کمرے سے باہر نکل گئی۔

☼ ☼ ☼

چھٹی کا دن تھا' حمیدہ بانو اپنے معمول سے بھی تھوڑی دیر سے اٹھی' نرم نرم کمبل سے نکلنے کو دل ہی نہیں چاہ رہا تھا' ہاتھ منہ دھو کر وہ کچن میں داخل ہوئی تو گھڑی کی سوئیاں گیارہ بجانے ہی والی تھیں' اس گھر کے تقریباً" سب ہی افراد سحر خیز تھے کہ علم اور روزی کے حصول کے لیے علی الصبح ہی سب کو نکلنا پڑتا تھا' رہ گئیں خواتین تو صبح نکلنے والوں کے ناشتے کی ذمہ داری ان پر تھی۔ انہیں تو پہلے اٹھنا پڑتا تھا۔ یہ عادت ایسی پختہ ہو چلی تھی کہ چھٹی کے دن بھی بستر پر لیٹے لیٹے کروٹیں بدلنے کے بجائے سب بیدار ہو ہی جاتے تھے۔ حمیدہ بانو کچن میں داخل ہوئی تو ماہم اپنی امی بلقیس چچی کے ساتھ کھانا پکانے کی تیاریاں شروع کرنے والی تھی' ناشتے کے سب برتن دھل دھلا کر صاف ستھرا کچن ان کا منتظر تھا۔

"او حمیدہ! ناشتہ لے لو' کیا کھاؤ گی؟" ماہم اسے دیکھ کر بشاشت سے مخاطب ہوئی۔

"یہ کوئی ناشتے کا ٹائم ہے' دوپہر ہونے کو ہے' اب تو دوپہر کا کھانا ہی کھالینا؟"

بلقیس چچی نے ناگواری سے اسے گھورا' گھر کا ڈسپلن خراب کرنا انہیں سخت ناگوار گزرتا تھا اور خاص طور پہ حمیدہ بانو سے تو انہیں خدا واسطے کا بیر ہو گیا تھا' اس کی عادتیں' حرکتیں اور سب سے بڑھ کر زبان ہی

ایسی تھی جو انہیں بالکل بھی برداشت نہیں تھیں۔

"دوپہر کے کھانے میں تو ابھی دو' ڈھائی گھنٹے ہیں امی! جب تک تو حمیدہ کا ناشتہ ہضم بھی ہوجائے گا۔" ماہم نے مسکرا کر حمیدہ کو دیکھا۔ وہ امی کی ناگواری پر اپنی خوش اخلاقی کا پردہ ڈال کر اسے چھپانے کی کوشش کررہی تھی' وہ دل کی بہت اچھی تھی اس کی کوشش رہتی تھی کہ نہ صرف اس سے بلکہ اس کے کسی پیارے سے بھی کسی کو کوئی تکلیف نہ پہنچے۔

"تو پھر دے دو نواب زادی کی چونچ میں چوگا۔" بلقیس چچی جل کر اٹھ کھڑی ہوئیں۔ "ہمیں نہیں پسند ایسے طور طریقے۔" وہ بولتی ہوئی باہر نکل گئیں۔

"امی کی باتوں کا برا مت ماننا پلیز' وہ دل کی بری نہیں ہیں' دیر سے اٹھنے پر مجھے بھی زبردست ڈانٹ پڑتی ہے۔" ماہم شرمندگی سے بولتے ہوئے صفائی پیش کرنے لگی۔

حمیدہ بانو خلاف توقع خاموش رہی مگر اس کے چہرے پر ناگواری کے تاثرات واضح تھے' اسے اپنے بارے میں کسی کی کوئی بات برداشت نہیں تھی چاہے صحیح ہو یا غلط' دوبدو جواب دے کر وہ حساب چکتا کردیتی' اس وقت اس کی خاموشی کا سبب کچھ تو ماہم تھی' اس کا لحاظ کرکے وہ چپ رہی اور کچھ فواد کا پڑھایا ہوا سبق۔

"دیکھو' میٹھی زبان سے جادو اثر اور کوئی چیز نہیں' دلوں میں جگہ بنانی ہے تو یا تو اچھی بات کرو ورنہ چپ رہو' کسی کو جواب مت دو' خاص طور پر بڑوں کو۔" اس نے پہلا سبق ذہن نشین کرایا تھا۔

"کوشش کروں گی' ویسے مجھے اپنے بارے میں کوئی بھی الٹی سیدھی بات سن کر فوراً" غصہ آجاتا ہے۔" حمیدہ بانو کو پہلا سبق ہی بڑا مشکل لگا۔

"یہ تو انسان کی فطرت ہے' اپنی تعریف تو سب کو اچھی لگتی ہے' تنقید سن کر صبر اور ضبط سے کام لو' دیکھنا زندگی سہل ہوتی چلی جائے گی۔" وہ فواد کے الفاظ یاد کرنے لگی۔

"پراٹھا کھاؤ گی؟" ماہم اس سے کسی چھوٹی بچی کی طرح پیش آتی تھی۔

"سلائس لے لوں گی۔" وہ بے دلی سے فریج کی جانب بڑھ گئی۔

☼ ☼ ☼

جب سے ذیشان باہر گیا تھا' فواد کی مصروفیات میں ایک اور مصروفیت کا اضافہ ہوگیا تھا اب وہ دونوں فیس بک اور ٹوئٹر پر ایک دوسرے کے رابطے میں رہتے تھے۔

"ہاں تو تمہارے نئے پروجیکٹ کی کیا خیر خبر ہے؟" ذیشان نے اسے چھیڑا۔

"نیا پروجیکٹ بہت مشکل راستوں اور کٹھنائیوں سے گزر رہا ہے پروجیکٹ مشکل ہی نہیں بہت الجھا ہوا بھی ہے' پر اس نازک بہت الجھے ہوئے ریشم کو بہت آہستگی اور نرمی کے ساتھ سلجھا رہا ہوں۔" فواد نے جواب دیا۔

"پھر.... کامیابی کی کتنی امید ہے؟"

"سو فیصد' آخر میری صلاحیتوں کا اتنا بڑا خزانہ کس دن کام آئے گا۔" فواد اپنے تمام معاملات میں بے حد خود اعتماد تھا' کبھی کبھار یہ خود اعتمادی' خود نمائی میں بدل جاتی مگر بہرحال وہ ایسا ہی تھا۔

"تیری اسٹڈیز کیسی جارہی ہیں؟"

"فرسٹ کلاس' وہاں جو پڑھائی کی' وہ کی مگر اب یہاں آکر احساس ہوا کہ محنت سے پڑھنا کسے کہتے ہیں اور محنت ضرور رنگ لاتی ہے تو میں بھی اپنی محنت کنٹی نیو رکھتا ہوں اور تم بھی رکھو' ان شاء اللہ صلہ ضرور ملے گا۔"

"میری اور تیری دونوں محنتوں کا صلہ تجھے ہی ملے گا' مجھے کیا ملے گا؟"

"ویری گڈ کونسچن!" ذیشان ہنس پڑا" اس اہم مسئلے کو ہم بعد میں ڈسکس کریں گے اچھی طرح غور و فکر کرکے' فی الحال مجھے اجازت خدا حافظ۔"

"خدا حافظ"

☼ ☼ ☼





گرم بستر شنیل کا نرم لحاف' مونگ پھلی کھاتے ہوئے وہ ٹی وی سے لطف اندوز ہورہی تھی' جب فواد کا بلاوا آیا۔

"کیا مصیبت ہے؟" وہ کلستے ہوئے استاد محترم کی خدمت میں پہنچی۔

"تم نے اپنے ڈاکومنٹس نکالے؟" فواد نے اسے دیکھتے ہی سوال کیا۔

"کل نکال دوں گی۔" حمیدہ بانو نے آج دوسرے دن بھی ٹال مٹول کرنے کی کوشش کی۔

"کل کبھی نہیں آتی' جو کام کل کرنا ہے' وہ آج کرو جو آج کرنا ہے وہ ابھی' لہٰذا ابھی اسٹور میں جاؤ اور اپنا سامان کھنگالو۔" فواد نے سنجیدہ انداز اپنا کر حکم نامہ جاری کیا۔

"میں اسٹور میں اکیلی کیسے جاؤں وہ بھی اس وقت۔" حمیدہ بانو نے جمائی روکی۔

"ہمارے گھر کے جن بھوت اسٹور میں نہیں کمروں میں بستے ہیں' پھر بھی تمہیں ڈر لگتا ہے تو ماہم کو لے جاؤ۔"

فواد اسے کالج میں ایڈمیشن دلوا رہا تھا۔ اسی سلسلے میں حمیدہ بانو کے ضروری ڈاکومنٹس اسے درکار تھے۔

"آدھ گھنٹے کے اندر اندر تمام چیزیں اس میز پر ہونی چاہئیں" فواد نے مزید رعب جمایا۔

"ویسے آپ نے صحیح کہا تھا کہ اس گھر کے جن بھوت اسٹور میں نہیں بلکہ کمروں میں بستے ہیں' ایک مثال تو میرے سامنے ہے۔" حمیدہ بانو انتہائی جل کر گویا ہوئی۔

"آنکھیں' کان کھلے اور دماغ چوکنا رکھو' ایسی اور مثالیں آس پاس نظر آئیں گی۔" فواد اس کے تبصرے سے محظوظ ہوا تھا۔

کالج میں ایڈمیشن ہوگیا' کلاس بھی شروع ہوگئیں' حیدر آباد سے وہ آئی تھی تو اس کا انٹر کلیئر تھا۔ فواد نے تھوڑی سی بھاگ دوڑ کرکے بی اے سال اول میں اس کا داخلہ کروایا تھا۔ حمیدہ بانو سمیت گھر کی اور لڑکیوں کو کالج یونیورسٹی پہنچانا فواد کی ذمہ داری تھی' پھر وہ اپنے کالج چلا جاتا' واپسی پر کوئی پوائنٹ کا سہارا لیتا کوئی پبلک ٹرانسپورٹ کا۔

حمیدہ بانو کو وہ سراسر اپنی خصوصی ذمہ داری سمجھ کر پڑھا رہا تھا۔

"سب سے شاندار رزلٹ لانا ہے تمہیں۔" یہ نصیحت یا یاددہانی اسے تقریباً" روز ہی کروائی جاتی۔

کئی کئی گھنٹے نوٹس بنا بنا کر جب اس کا دماغ پلپلا اور ہاتھ اور انگلیاں بری طرح دکھنے لگتے تو وہ بے زار ہوکر قلم کاغذ ایک طرف ڈال دیتی۔

"اچھی بھلی زندگی گزر رہی تھی آرام سے' سکون سے۔ سب کچھ غارت کرکے رکھ دیا۔" وہ بڑبڑانے لگتی۔

ماہم کے روز و شب ہمیشہ کی طرح مصروف تھے' گھر میں ملازمہ بھی لگی ہوئی تھی' صفائی ستھرائی جھاڑو پوچا کرنے کی اور کپڑے دھونے کی۔ مگر وہ سارا کام ان کے سر پر کھڑے ہو کر کرواتی پھر کچن' جو قریب قریب پورا ہی اس کی ذمہ داری تھا' بڑی امی اور اس کی امی' کچن کے کاموں میں کافی مدد کروادیتیں' سبزی بنادی' گوشت قیمہ اکٹھا آتا۔ ان کے پیکٹس بنا کر فریز کردیے' لہسن ادرک چھیل کردے دیا' دو چار برتن سنک میں پڑے نظر آئے' کھڑے کھڑے دھو دیے' اور جانے کتنے چھوٹے موٹے کام دونوں دیورانی جٹھانی مل جل کر کرہی لیتی تھیں۔

"آپی! ایک کپ کافی مل جائے گی پلیز لیکن ذرا جلدی۔" عائشہ تو ہمہ وقت ہوا کے گھوڑے پہ ہی سوار رہتی تھی' کھانا بھی جلدی جلدی یوں کھاتی کہ کھاتی کم اور نگلتی زیادہ تھی۔ میڈیکل کا دوسرا سال تھا' سخت محنت کررہی تھی' خود سے لاپروا' اپنی صحت سے بے نیاز۔ ماہم اور امی ہی ڈانٹ ڈپٹ کرکے اس کا خیال رکھتی تھیں۔ اس وقت بھی ماہم نے کافی بنانے سے پہلے جھٹ پٹ اسے چکن سینڈوچ بنادیا۔

"جب تک میں کافی بنارہی ہوں' یہ کھالو۔" ماہم نے پلیٹ اس کے آگے رکھی۔

"تھینک یو' تھینک یو۔" عائشہ نے بڑا زوردار

شکریہ ادا کیا۔

"کتنے روکھے بال ہو رہے ہیں' روزانہ الٹا سیدھا برش مارا اور چل دیے' اتنے اچھے بال ہیں' سب خراب ہو جائیں گے۔" ماہم نے اس کے گال پر جھولتی لٹ اس کے کان کے پیچھے کی۔ اس کے لہجے میں بڑی بہن کا پیار بھی تھا اور فکر بھی۔

"ڈونٹ وری' امی تیل کی بوتل ہاتھ میں لیے میرا ویٹ کر رہی ہیں۔ پانچ منٹ کا بول کر اٹھی تھی۔" عائشہ مزے سے سینڈوچ کھاتے ہوئے بول رہی تھی۔

"ماہم!" اسی وقت حمیدہ بانو اندر آئی۔

"ارے' یہ لڑکی کون ہے؟" عائشہ نے مصنوعی حیرانی سے آنکھیں پھیلائیں۔

اندر آتی حمیدہ بانو جھینپ کر مسکرا دی' خوش رنگ چھوٹے چھوٹے پھولوں والے کاٹن کے جوڑے میں ملبوس وہ بہت صاف ستھری اور کھلی کھلی لگ رہی تھی' کمر تک آتے اس کے سیدھے سلکی بال کھلے ہوئے ہلکے گیلے تھے' کچھ دیر پہلے وہ نہائی تھی۔

"سردی لگ رہی ہے۔" وہ چولہے کے آگے کھڑی ہو گئی۔

"کافی پی لو۔" ماہم کافی پھینٹ رہی تھی۔

"تمہاری پڑھائی کیسی جا رہی ہے حمیدہ؟" عائشہ نے پوچھا۔

"ٹھیک جا رہی ہے۔" حمیدہ بانو کرسی پر آن بیٹھی۔

"فواد بھائی بہت اچھا پڑھاتے ہیں۔ سیکنڈ ایئر تک میں نے ان ہی سے پڑھا تھا۔" عائشہ نے اپنے بھائی کی تعریف کرتے ہوئے کہا۔

"ہاں' یہ تو ہے۔" حمیدہ بانو نے مسکراتے ہوئے اعتراف کیا۔ "فواد سر کا پڑھایا ہوا ایک ایک لفظ جیسے دل میں اتر جاتا ہے۔" دوسرے اسٹوڈنٹس کی دیکھا دیکھی حمیدہ بانو نے بھی اسے فواد سر کہنا شروع کر دیا تھا۔

عین اسی وقت بلقیس کچن میں داخل ہوئیں۔ ماہم کافی کے مگ ٹیبل پر رکھ رہی تھی' انہوں نے کچھ ٹھٹک کر حمیدہ کو دیکھا بھی اور سنا بھی' وہ خود اور اس کا لب و لہجہ دونوں غیر معمولی لگ رہے تھے۔

"تمہاری چھوٹی خالہ آ رہی ہیں شام تک۔" انہوں نے ایک گہری نگاہ حمیدہ پر ڈالتے ہوئے اطلاع دی۔

"گڈ نیوز!" دونوں بہنوں کے چہروں پہ خوشی پھیل گئی۔

"رکیں گی؟" عائشہ نے ماں سے سوال کیا۔

"منع کر رہی تھی۔ میں نے پوچھا تھا۔" امی فریج کھول کر کچھ نکالنے لگیں۔

"آ تو جائیں' انہیں روکنا ہمارا کام ہے۔" ماہم مسکراتے ہوئے بولی۔

"گوشت نکال لو' کباب بنا لینا' ختم ہو گئے ہیں' چکن بھی تھوڑا ہے۔ لسٹ بنا دو میں بازار جا رہی ہوں لے آؤں گی۔" وہ فریزر کھول کر جائزہ لے رہی تھیں۔

"فش لے آیئے گا' خالہ کو فرائی فش بہت پسند ہے۔" ماہم نے جیسے انہیں یاد دلایا۔

"ہاں۔ وہ تو ہے مگر تم اکیلے کیا کیا کرو گی' ایسا کرتے ہیں' بازار سے منگوا لیں گے' فواد لے آئے گا۔" ان کا موڈ خوشگوار ہو چلا تھا' بہن کی آمد کا سن کر۔

رات کے کھانے کے لیے ماہم نے خصوصی طور پر بہت محنت کی تھی' خالہ سرِ شام ہی آ گئی تھیں' ان کی اکلوتی اور لاڈلی بیٹی فروا بھی ان کے ہمراہ تھی' بہت پیاری اور خوش اخلاق سی فروا بہت جلد سب سے گھل مل جاتی تھی۔

عائشہ کی کسی بات پر مسکراتے ہوئے اس کے گالوں میں ڈمپل پڑ رہا تھا' بلقیس بے اختیار اسے دیکھے جا رہی تھیں' فواد کے لیے انہیں بارہا فروا کا خیال آتا تھا مگر ماہم کی وجہ سے چپ لگائے ہوئے تھیں۔ ماہم کا رشتہ کسی اچھی جگہ ہو جائے تو فواد کا رشتہ طے کرنے میں وہ ذرا دیر نہ لگائیں' مگر کیا کریں مجبوری تھی' ماہم کے لیے بارہا انہیں ذیشان کا دھیان آیا' ان کی دلی خواہش تھی کہ یہ رشتہ ہو جائے مگر خالی خولی چاہنے سے کیا ہوتا ہے ان کی جٹھانی بھی کومل کے لیے یہی

خواہش رکھتی تھیں۔

"اللہ جانے کس خوش بخت کا نصیب کھلے گا ذیشان کے ساتھ۔" ان کے خیالات کی رو بھٹکتے بھٹکتے کہاں سے کہاں آن پہنچی تھی۔

فواد بازار جا رہا تھا' فرائی فش لینے۔

"چلو بھئی لڑکیو! کون چل رہا ہے میرے ساتھ؟" اس نے باآواز بلند پیش کش کی۔

"کیوں' آپ کو اکیلے بازار جاتے ہوئے ڈر لگ رہا ہے۔" فروا کھلکھلائی۔

"اللہ اللہ کیا وقت آگیا ہے' چھپکلی اور کاکروچ سے ڈرنے والے ہمارا مذاق بنا رہے ہیں' ہماری بلی' ہم ہی سے میاؤں۔" فواد نے اس کی پونی ٹیل کھینچی۔

"اللہ' فواد بھائی' ہیئر اسٹائل خراب مت کریں بھئی۔" فروا نے منہ بناتے ہوئے بالوں سے پونی نکال لی' خوبصورت تراشیدہ بال شانوں پر بکھر گئے۔

قریب ہی صوفے پہ بیٹھی حمیدہ بانو کو یہ سارا منظر نہ جانے کیوں ناگوار سا لگا۔ بظاہر وہ ٹی وی دیکھ رہی تھی مگر اس کی ساری توجہ اس طرف تھی۔

"میں چلوں؟" وہ اک دم ہی بولی۔

"وائے ناٹ" فواد نے کندھے اچکائے۔

"ہاں بھئی بلی! چل رہی ہو؟" حمیدہ کو جواب دے کر وہ دوبارہ فروا کی طرف متوجہ ہوا۔

"نہیں بھئی' آپ پتا نہیں کتنی دیر لگائیں' ہم تو یہاں تھوڑی دیر ہیں۔ ڈنر کے بعد چلے جائیں گے' ابھی تو ٹھیک سے گپ شپ بھی نہیں ہوئی سب سے۔" فروا نے تیز تیز بولتے ہوئے نفی میں سر ہلایا اور بالوں کو سمیٹ کر ان پر ربر بینڈ چڑھانے لگی۔

"عائشہ' صفیہ' کومل۔ کہاں ہیں سب کی سب؟" فواد نے زور سے پکارا۔

"عائشہ اور صفیہ' ماہم آپی کے ساتھ کچن میں ہیں اور میں بھی وہیں جا رہی ہوں۔" فروا اٹھ کھڑی ہوئی۔

"کومل کا تو ڈرامہ آنے والا ہے' وہ اسے کبھی مس نہیں کرتی۔" حمیدہ بانو نے فواد کو بتایا۔

"اگر آپ تیار ہیں تو چلیں۔" چابی ہاتھ میں گھماتا ہوا وہ کھڑا ہو گیا۔ سرمئی پینٹ اور چیک کی ہلکی نیلی شرٹ میں اس کا دراز قد نمایاں ہو رہا تھا۔ سلیقے سے جمے ہوئے بال' اپنی طرف فوراً" ہی متوجہ کرنے والی روشن آنکھوں کے ساتھ وہ بہت ہینڈ سم لگ رہا تھا' حمیدہ بانو نے یک ٹک اسے دیکھا اور اس کے متوجہ ہونے پر بے ساختہ نظریں چرالیں۔

"میں ذرا فریش ہو کر آتی ہوں۔" حمیدہ بانو تیزی سے اندر چلی گئی۔

"امی جان! کچھ اور منگوانا ہے تو بتا دیں۔" بلقیس امی لاؤنج میں آئیں تو وہ ان سے مخاطب ہوا۔

"نہیں اور تو کچھ نہیں منگوانا بس مچھلی ہی لے آؤ۔" امی نے کچھ سوچتے ہوئے جواب دیا۔

"ٹھیک ہے میں ابھی نکلتا ہوں' ذرا حمیدہ بانو آجائیں۔" وہ مطمئن سا صوفے پہ بیٹھا تھا۔

"یہ دم چھلا ساتھ لگانا ضروری ہے؟" انہوں نے جھنجلا کر بیٹے کو دیکھا۔

"اس کی بھی کچھ آؤٹنگ ہو جائے گی امی! سوائے کالج کے کہیں آتی جاتی نہیں ہے نہ کوئی سہیلی نہ اس گھر کے سوا کوئی رشتے دار' ایسے افراد تنہائی اور مایوسی کا شکار ہو جاتے ہیں۔" بیٹے نے ہمدردی سے بولتے ہوئے ماں کو سمجھایا۔

"اپنی ہمدردیاں فالتو لوگوں پہ ضائع کرنے کی کیا ضرورت ہے' مجھے اچھا نہیں لگتا' تم اور ماہم دونوں اس لڑکی کو غیر ضروری اہمیت دے رہے ہو' ہے تو خود غرض ماں کی اولاد' خود غرض ہی نکلے گی۔" وہ بڑبڑانے لگیں۔

"بھلائی کا صلہ بندوں کے نہیں اللہ کے ہاتھ میں ہے' بن ماں' باپ کی بچی ہے' تھوڑا بہت مارجن دینا چاہیے' آپ کیوں پریشان ہو رہی ہیں بلاوجہ۔" فواد نے نرمی سے بولتے ہوئے ماں کے کندھے دبائے۔

"ریلیکس رہیں' ہر فکر سے آزاد۔" وہ مسکرایا۔

"تم دونوں بہن بھائیوں کی منطق نرالی ہے۔" وہ



بے چارگی سے بول کر چپ ہو گئیں۔

"چلیں۔" حمیدہ بانو اپنی دھن میں تیزی سے آتے ہوئے چہک کر بولی' بلقیس چچی پہ نظر پڑی تو یکدم چپ ہو گئی۔

"چلو!" فواد اٹھ کھڑا ہوا۔

"اچھا امی' خدا حافظ۔"

"خدا حافظ۔" وہ اپنی سوچوں میں اتنی الجھی ہوئی تھیں کہ حمیدہ بانو کی فٹافٹ ہونے والی تیاری پر غور بھی نہ کر سکیں' جو دس منٹ کے اندر اندر ہاتھ منہ دھو' جوڑا بدل کر آگئی تھی' بالوں میں برش پھیر کر ہونٹوں پر ہلکی گلابی لپ اسٹک' جو قدرتی تاثر دے رہی تھی۔

"چلو بانو' بیٹھو۔" فواد نے اس کے لیے فرنٹ سیٹ کا دروازہ کھولا۔

"ایک بات کہوں؟" گاڑی ڈرائیو کرتے ہوئے فواد کو اس نے مخاطب کیا۔

"بالکل کہو۔" فواد عموماً" اچھے ہی موڈ میں رہتا تھا۔

"آپ بہت اچھے لگ رہے ہیں۔" حمیدہ بانو جھجکتے ہوئے سادگی سے بولی۔

"اچھا!" وہ زور سے ہنسا۔

"تھینکس فور کمپلیمنٹ ویسے یہ بات کہتے ہوئے تم بھی بہت اچھی لگ رہی ہو۔" وہ حمیدہ بانو کی طرف دیکھ کر مسکرایا۔

وہ جھینپ گئی۔

"بس یہی بات کہنی تھی؟" کچھ دیر کی خاموشی کے بعد فواد نے شریر لہجے میں پوچھا۔

"آپ مذاق اڑا رہے ہیں میرا؟" حمیدہ بانو نے مشکوک نظروں سے اس کی طرف دیکھا۔

"حمیدہ بانو! میں صرف مذاق کر رہا ہوں' تم کہو جو کہنا ہے۔" فواد ایک موڑ کاٹتے ہوئے اس کے شک و شبہے کو رد کیا۔

"مجھے اپنا نام بالکل بھی اچھا نہیں لگتا' اولڈ فیشن سولہویں صدی کا نام۔" اس نے اپنی ننھی سی ناک سکوڑی۔

"تمہارا نام دادا جان نے رکھا تھا' اپنی پیاری بیگم یعنی ہماری دادی جان کے نام پر۔" فواد نے اسے بتایا۔

"اچھا' تب ہی اس نام کو سنتے ہی کسی دادی کا تصور ہی ذہن میں آتا ہے۔" حمیدہ بانو جیسے زبردستی مسکرائی۔

"دادو نے تمہارے لیے اپنی دو پیاری چیزیں منتخب کیں' ایک اپنی عزیز از جان بیگم کا نام اور دوسرا اپنا سب سے پیارا راج دلارا پوتا' تمہیں بھی یہ دونوں اتنے ہی پیارے ہونے چاہئیں۔" فواد مسکراتے ہوئے اسے نصیحت کر رہا تھا۔

"ہزاروں میل دور کسی شخص کے نہ دل کا کچھ پتا ہوتا ہے نہ لائف اسٹائل کا' اور نہ ہی پسند ناپسند کا' کون جانے کس کے دل میں کیا ہے۔" حمیدہ بانو نے کندھے اچکائے۔

"اپنا دل صاف رکھو' ذیشان بہت سوئٹ نیچر کا ہے وہ تمہیں کبھی لیٹ ڈاؤن نہیں کرے گا۔" فواد سنجیدہ ہو چلا تھا۔

"صرف اس لیے کہ میں اس کے مرحوم دادو کی خواہش یا وصیت ہوں۔" حمیدہ بانو نے ایک گہری نظر فواد پہ ڈالی۔

"تو کیا حرج ہے۔" فواد نے کندھے اچکائے۔ "کبھی انسان اپنے دل کے کہنے پر چلتا ہے اور زندگی کے اہم فیصلے کرتا ہے' کبھی وہ اپنے بڑوں کی مرضی اور خواہش کو مقدم رکھتا ہے' اور تمہیں تو پراؤڈ فیل ہونا چاہیے کہ ایک بہترین انسان تمہاری زندگی میں شامل ہوگا۔" فواد نے اس کی باتوں پر حیران ہو کر اسے سمجھایا۔

"میں نے ذیشان کے بارے میں بہت کچھ اچھا اور مثبت سوچنے کی کوشش کی مگر ہر بار میرے اندر سے جیسے کوئی انکار کرتا ہے کہ یہ سب ٹھیک نہیں' زمین آسمان کبھی ایک نہیں ہو سکتے' ان کے ملاپ کے خواب دیکھنا فقط حماقت ہے۔" حمیدہ بانو شاید سچ بول رہی تھی جو ہمیشہ سفاک ہوتا ہے' تلخ ہوتا ہے' فواد نے ایک جھٹکے سے گاڑی روک دی۔

"کیا ہوا؟"

"ایک منٹ ٹھہرو' میں فش لے کر آتا ہوں۔" فواد گاڑی سے اترتا ہوا بولا' حمیدہ بانو کے خیالات ایک لمبی بحث اور بیٹھک کے متقاضی تھے' لہٰذا وہ اس وقت خاموش ہو گیا۔

☼ ☼ ☼

وہ ڈرائنگ روم میں اپنی کتابوں کے ہمراہ تھی' مگر وہ کتابوں کے ورق کے بجائے کتاب زندگی کے اوراق فواد کے سامنے الٹ رہی تھی۔

"جب تک امی زندہ رہیں' تب بھی ممانی کا رویہ کوئی خاص اچھا نہیں تھا مگر ان کے انتقال کے بعد تو جیسے سارے ہی حجاب اٹھ گئے' ماموں' ممانی اور ان کے آٹھ انتہائی بدتمیز بچوں کے سارے کام میرے کندھوں پر ان پڑے' صبح سے لے کر رات گئے تک میں گدھوں کی طرح سارے گھر کا کام کرتی بدلے میں روکھی سوکھی' باسی' بچا کھچا' اتنا ملتا جو جسم و جان کا رشتہ برقرار رکھنے کو کافی ہوتا' سب کی طنزیہ باتیں' طعنے اور الٹے سیدھے تبصرے سنتی اور سن کر خون کے گھونٹ پی جاتی' ماموں کمزور تھے' بیوی بچوں کے آگے دبنے والے مرد' ان سے کسی بھی طرح کی مدد کا کوئی آسرا نہ تھا' ننھیال میں اور کوئی تھا نہیں۔ اکثر راتوں کو روتے روتے میں سوچتی کہ میں کتنی بد قسمت ہوں' نہ ماں نہ باپ' نہ کوئی اور بہن بھائی' اور نہ ماں کے خاندان کا مہربان سایہ میرے اوپر نہ ہی باپ کے خاندان سے کوئی شفقت بھرا ہاتھ میرے سر پر۔ پہلے میں خود پر روتی' ترس کھاتی تھی' پھر آہستہ آہستہ مجھے سب سے بے زاری ہونے لگی اور یہ بے زاری نفرت میں بدل گئی' مجھے ہر ایک سے نفرت ہو چکی تھی' خود سے وابستہ ہر فرد اور ہر رشتے سے۔

میں نے گھر میں دب کر رہنے کے بجائے ڈٹ کر مقابلہ کرنا شروع کر دیا۔ کوئی ایک کہتا' میں آگے سے چار سناتی' جس کا ہاتھ مجھ پہ اٹھتا' میں بھی بدلہ لینے میں دریغ نہ کرتی' آہستہ آہستہ میں ڈھیٹ ہوتی چلی گئی بدتمیز اور بد اخلاق بن گئی۔ مجھے کوئی بھی' کچھ بھی اچھا نہیں لگتا تھا' سب سے نفرت ہو چکی تھی' ان لوگوں سے بھی جن کے ساتھ میں رہتی تھی اور ان سے بھی' جنہوں نے کبھی پلٹ کر خبر تک نہ لی کہ ان کے بیٹے' بھائی کی اولاد کس حال میں ہے' یہاں آکر بھی اس احساس سے پیچھا نہیں چھوٹا' میں یہ سوچ سوچ کر اندر ہی اندر جلتی کڑھتی رہتی کہ میں بھی اس گھر کی بیٹی اور پوتی تھی مگر پھر یہاں کی دوسری لڑکیوں کے مقابلے میں میری اب تک کی زندگی کتنی محرومیوں میں بسر ہوئی' ممانی کے گھر میں بھی تو اس طرح دھتکارا جاتا تھا کہ اپنا آپ نفرت انگیز لگنے لگتا تھا' یہاں آکر بھی کبھی وہی احساس پھر سے جاگ اٹھتا تھا۔"

وہ کھوئے کھوئے لہجے میں بولتی جا رہی تھی' فواد بڑی محویت سے اسے سن رہا تھا۔

"میں اتنی نیگیٹو ہو چکی تھی کہ دادو جتنا زیادہ ماضی کے بارے میں معذرت کرتے' اپنی محبت اور شفقت سے اس کی تلافی کی کوشش کرتے' میں اتنا ہی بولتی' ان سے دور بھاگتی' ان کی باتوں کی' کوششوں کی نفی کرتی' ان کے جانے کے بعد مجھے احساس ہوا کہ میں نے کیا کھو دیا؟"

وہ سر جھکائے' فواد کی جانب دیکھے بغیر بول رہی تھی' اس کی بھرائی ہوئی آواز سے اس کی کیفیت کا اندازہ لگانا مشکل نہ تھا۔

"ماضی سے باہر نکل آؤ بانو! جب تک ماضی میں زندہ رہو گی' تکلیف ہو گی' حال دیکھو' مستقبل کے بارے میں سوچو' سب کچھ روشن ہے پھر ماضی کے اندھیروں کی طرف کیوں دیکھتی رہتی ہو۔" فواد اس کا جھکا ہوا سر دیکھتے ہوئے نرمی سے بولا۔

"میں جان بوجھ کے ایسا نہیں کرتی بس خود بخود خیال آجاتا ہے' پھر بس جیسے فلم کی ریل سی چل پڑتی ہے۔ ایک کے بعد ایک منظر ذہن میں آتا رہتا ہے۔" حمیدہ بانو نے جیسے اپنی صفائی پیش کی۔



"خود کو مصروف رکھو گی تو الٹے سیدھے خیالات دماغ میں نہیں آئیں گے۔"

"آپ کی باتوں سے میں بہت ریلیکس ہو جاتی ہوں۔" حمیدہ بانو نے پلکیں اٹھا کر اس کی طرف دیکھا۔

"استاد آخر استاد ہوتا ہے لڑکی!" فواد مسکرایا "ویسے مطلع ابھی تک ابر آلود کیوں ہے؟" فواد نے اس کی بھیگی آنکھیں دیکھتے ہوئے کہا۔

"ٹھیک ہوں میں!" وہ جھینپ کر مسکرا دی۔

"اب ساری باتیں یکسر فراموش کر کے ایگزام کی تیاری کرو' مجھے بہت اچھا رزلٹ چاہیے۔ آؤٹ اسٹینڈنگ رزلٹ۔" فواد بھی اسے نصیحت کرنا نہ بھولا۔

☼ ☼ ☼

"بڑے پاپا آپ کی ٹیبلٹس" وہ آنکھیں موندے پڑے تھے جب ماہم پانی کا گلاس لے آئی اور دراز میں سے ان کی گولیاں نکالیں۔

"ارے بیٹا! میں ابھی کھا لیتا' تم نے ناحق زحمت کی۔" وہ اٹھ بیٹھے اور اس کے ہاتھ سے گولیاں لیں۔

"مجھے پتا ہے کیسے کھاتے ہیں' بھول جاتے ہیں' پابندی سے دوائی کھاتے نہیں' تب ہی تو طبیعت خراب ہو جاتی ہے بار بار۔" ماہم کے شکوے نما ڈانٹ میں تشویش اور محبت دونوں رنگ نمایاں تھے۔

"یاد ہوتا ہے بیٹا! مگر بس روز روز میڈیسن لینے کو دل نہیں چاہتا' تنگ آگیا ہوں دوائیاں کھا کھا کر۔" انہوں نے گولیاں نگل کر پانی کا گھونٹ بھرا۔

"جیتی رہو۔" گلاس واپس ماہم کو دیتے ہوئے انہوں نے محبت بھری نظروں سے اسے دیکھا "بیٹیاں تو واقعی اللہ کی رحمت ہوتی ہیں' کاش ذیشان کے علاوہ میری کوئی بیٹی بھی ہوتی تو شاید اسی طرح میرا خیال رکھتی۔ یہ بچی بے چاری کب تک مجھے دیکھے گی' ایک دن اس گھر سے رخصت ہو جائے گی۔" ماہم کے جانے کے بعد وہ اپنے خیالات میں گم ہو گئے۔

"مگر یہ بھی تو ہو سکتا ہے کہ یہ پیاری سی محبت کرنے والی بیٹی گھر میں ہی ہمارے پاس ہی رہے۔" اچانک ہی ذیشان اور ماہم کے حوالے سے ایک خیال کا کوندا ان کے ذہن میں لپکا۔

"ذیشان سے بات کرتا ہوں' مان تو جائے گا' آخر اتنی اچھی لڑکی کو بھلا کون ناپسند کرے گا۔" پچھلی بار فون پہ بات کرتے ہوئے وہ بتا رہا تھا کہ آج کل اس کا بڑا ٹف شیڈول چل رہا ہے۔" انہیں سوچتے سوچتے یاد آیا۔

"ذرا یہ دن گزر جائیں پھر میں اس کی مرضی معلوم کرتا ہوں' پتا نہیں' انہیں کسی اور کو پسند نہ کر رکھا ہو' یہ عمر ایسی ہی ہوتی ہے' کسی پہ دل آتے کیا وقت لگتا ہے' خیر۔" انہوں نے ایک گہری سانس لی۔

"اللہ کرے کہ ایسا نہ ہو' شاید بات کچھ بن ہی جائے۔" وہ ذیشان اور ماہم کے حوالے سے خوش رنگ سپنوں کے تار بن رہے تھے۔

☼ ☼ ☼

حمیدہ بانو کے پیپرز ہو رہے تھے۔ وہ امتحانوں کی تیاری میں یوں لگی ہوئی تھی کہ کھانے پینے کا ہوش تھا نہ کسی اور چیز کا۔ ایک کے بعد ایک' اللہ اللہ کر کے پیپرز ختم ہوئے تو اس کے ساتھ ساتھ فواد نے بھی سکون کا سانس لیا۔

"اب آج تم سب سے پہلے ڈھنگ سے کھانا کھانا۔ خوب سارا کھانا' وہ بھی بہت اطمینان اور سکون کے ساتھ۔" فواد نے کالج سے آتے ہی اسے سب سے پہلی نصیحت کی۔

"اب جب تک رزلٹ نہیں آجاتا' تب تک فکر میں نہیں کھایا جائے گا۔" حمیدہ بانو نے مسمسی سی شکل بنائی۔

"پیپرز اچھے ہوئے ہیں رزلٹ بھی اچھا ہی آئے گا' بے کار میں پریشان مت ہو۔" فواد نے اسے سمجھایا۔ "فریج میں پھل پڑے ہیں' جوس ہے' دودھ ہے' کھاؤ پیو' ذرا اپنی جان بناؤ' پہلے ہی دھان پان سی ہو'

پیپرز کے دوران اور بھی کمزور کرلیا خود کو' آئینے میں خود کو دیکھا کبھی۔ کیسی ہو رہی ہو۔" فواد کی ڈانٹ نہ جانے کیوں اسے اچھی لگ رہی تھی۔

"مجھے کیا ضرورت ہے آئینہ دیکھنے کی' آپ دیکھتے تو ہیں مجھے اتنی توجہ اور غور سے۔" حمیدہ بانو نے دھیرے سے کہا۔

"مجھے تو توجہ اور غور سے دیکھنا ہی ہے تمہیں' اور تمہاری فکر بھی کرنی ہے میرے دوست کی امانت ہو' میں تمہاری کیئر نہیں کروں گا تو اور کون کرے گا۔"

فواد اس کے غیر معمولی لہجے پہ چونکا تو ضرور مگر کمال ہوشیاری سے اپنے تاثرات چھپا کر اس نے بات کو ہلکا پھلکا رنگ دینے کی سعی کی۔

"پھر وہی۔۔۔" حمیدہ بانو کے منہ میں یکایک کڑوا بادام آگیا۔

"اس نام کو بیچ میں لائے بغیر بات نہیں کرسکتے آپ؟" وہ نروٹھے انداز میں گویا ہوئی۔

"یہ نام ہی نہیں بلکہ اس نام کا جیتا جاگتا فرد ہمارے درمیان موجود ہے بے وقوف لڑکی۔"

"بے وقوف میں نہیں' آپ ہیں' آپ کی سمجھ میں کیوں نہیں آتا کہ۔۔۔" حمیدہ بانو نے روانی سے بولتے بولتے یکدم خود کو بریک لگایا۔

"میری سمجھ میں سب آتا ہے بانو! مگر کچھ باتیں ایسی ہوتی ہیں کہ ان کا نہ سمجھنا ہی ہمارے حق میں بہتر ہوتا ہے' معاملات اور اشیا کو ان کے طے شدہ مقام پر ہی رہنے دیا جائے تو عافیت ہے' ادھر سے ادھر کرنے میں گڑبڑ اور فساد کا اندیشہ ہوتا ہے' کیا سمجھیں؟"

فواد نے سنجیدگی سے بولتے ہوئے اس کی آنکھوں میں جھانکا جہاں ایک بالکل الگ اور انوکھا جذبہ بہت شفاف اور نمایاں طور پر ہلکورے لے رہا تھا۔

"افراد اور اشیا کے مقام کا تعین کون کرتا ہے؟" حمیدہ بانو یک ٹک اس کی آنکھوں میں دیکھ رہی تھی' کچھ تو تھا خاص اس کی آنکھوں میں جو فواد کو مسمرائز کیے دے رہا تھا۔

"یہ فیصلے ہم نہیں کرتے' یہ ہمارے اختیار سے باہر ہیں۔" فواد نے بے اختیار ہی اس کی بولتی آنکھوں سے نظریں چرائیں۔

"جب فیصلے ہمارے اختیار میں نہیں تو دل کیوں اختیار سے باہر ہو جاتا ہے۔" حمیدہ کھوئی کھوئی سی بولی۔

"بات بہت سیدھی ہے نادان لڑکی! جب دماغ بھٹکتا ہے تو دل بھی بھٹک جاتا ہے' خیالات قابو میں رہیں تو دل کبھی اختیار سے باہر نہیں ہوتا۔"

"اور اب تم اوٹ پٹانگ خیالات کی دنیا سے باہر آؤ' جو کہا ہے اس پر عمل کرو' کھاؤ پیو' جان بناؤ' صحت مند جسم میں ہی صحت مند دماغ ہوتا ہے' اگلے سال کا رزلٹ' اس سال سے زیادہ شاندار ہونا چاہیے۔" فواد نے بولتے ہوئے باہر جانے کے لیے قدم بڑھائے۔

"اس سال کا رزلٹ تو آیا نہیں ابھی' پھر کیسے پتا کہ شان دار ہوگا۔" حمیدہ نے یونہی گفتگو کو طول دینے کو کہا' اس کا دل نہیں چاہ رہا تھا کہ فواد ابھی اس کے پاس سے جائے۔

"پتا نہیں ہے' بلکہ یقین ہے کہ شان دار ہی ہوگا۔"

"کیوں ہے یقین؟"

"اچھی اچھی باتوں پہ یقین رکھنے سے سب کچھ اچھا اچھا ہی ہوتا ہے۔"

"سچ؟"

"سچ۔" فواد مسکرایا اور آگے جانے کے لیے قدم بڑھائے۔

حمیدہ بانو کا شدت سے دل چاہا کہ وہ ایک بار مڑ کر پیچھے ضرور دیکھے۔

"بات سنیں۔" اس نے بے اختیار ہی فواد کو پکارا۔

"جی سنائیے۔" وہ ٹھہر گیا اور پلٹ کر اسے دیکھنے لگا۔

"جائیں' کچھ نہیں۔"



"حمیدہ بانو! تم خود تو ہو ہی پاگل' مجھے بھی اپنے ساتھ پاگل کرو گی۔" فواد نے اسے گھورتے دیکھا۔

"کاش ایسا ہو جائے۔" وہ دل ہی دل میں گویا ہوئی۔

فواد چلا گیا تھا مگر وہ ہر وقت اسے' اپنے آس پاس محسوس کرنے لگی تھی۔

☼ ☼ ☼

"السلام علیکم بھائی جان!"

"وعلیکم السلام' کیسی ہو عافیہ؟"

"ٹھیک ہوں' آپ سنائیں کیسے ہیں' اب تو مہینوں ہو جاتے ہیں آپ سے ملے ہوئے' میں ہی آکر مل لوں تو مل لوں' آپ تو یہاں کا رخ کرنا ہی جیسے بھول گئے۔" عافیہ کے لب و لہجہ میں طنز نہیں بلکہ شکوہ تھا' جو سراسر سچ تھا۔

"بس عافیہ! جانتی تو ہو' کچھ بزنس کی مصروفیات' کچھ میری طبیعت۔ بس کتنی بار ارادہ باندھا کہ تمہارے ہاں آؤں گا مگر وہ ارادہ عمل میں نہ ڈھل سکا۔" انہوں نے خندہ پیشانی سے اپنی کوتاہی تسلیم کی۔

"بس آپ اس سنڈے کو ڈنر ہمارے ساتھ کریں۔"

"اس سنڈے کو۔۔۔" وہ ایک لمحے کو جھجکے۔

"بھائی جان! میں کوئی ایکسکیوز نہیں سنوں گی' بچے بھی آپ کو اتنا یاد کرتے رہتے ہیں' اس بار آپ کو آنا ہی ہے۔" عافیہ چھوٹی بہن والے لاڈ میں بولیں۔

"آ۔ اچھا ٹھیک ہے۔ میں سنڈے کو آتا ہوں تمہاری طرف۔" کچھ تذبذب کے بعد انہوں نے ہامی بھرلی' کاروبار کے لیے تو دن رات کے چوبیس گھنٹے بھی کم پڑ جاتے ہیں مگر اپنوں سے الگ اور دور کب تک' یہ بھی کوئی زندگی ہے مہینوں ہو جاتے ہیں ایک ہی شہر میں اپنے بہن بھائیوں سے ملے ہوئے' وہ کبھی کبھی سوچ کر پشیمان بھی ہوتے۔

حسب وعدہ وہ اتوار کی شام عافیہ کے گھر تھے دو میاں بیوی' دو بچے مختصر سے نفوس پر مشتمل خوشحال گھرانہ تھا۔ عافیہ کے شوہر سرکاری آفیسر تھے اچھے وقتوں کے بنے ایک دو گھر اور چند دکانیں تھیں جن کا ٹھیک ٹھاک کرایہ آتا تھا یوں اس جان توڑ مہنگائی کے دور میں وہ خاصے چین بلکہ عیش کی زندگی بسر کر رہے تھے۔

پر تکلف ڈنر کے بعد ادھر ادھر کی باتیں کرتے ہوئے عافیہ نے بچوں کی شادیوں کا ذکر چھیڑ دیا۔ وہ نمرہ کے رشتوں کے بارے میں بتا رہی تھیں جو آج کل آئے ہوئے تھے یا آتے رہتے تھے۔

"اور بھائی جان! ذیشان کے بارے میں کیا سوچا آپ نے' میرا مطلب ہے اس کی شادی وغیرہ کے بارے میں' اب تو اس کی اسٹڈیز مکمل ہونے والی ہے۔"

"ہاں دیکھو' اس کی اسٹڈیز مکمل ہو جائے' یہاں آجائے پھر دیکھتے ہیں اس کی کیا مرضی ہے' کیا ارادے ہیں۔" وجاہت بیگ نے کچھ سوچتے ہوئے جواب دیا۔ ماہم کے بارے میں اپنے خیالات کا اظہار انہوں نے دانستہ نہیں کیا پہلے یہ بات وہ اپنے بیٹے سے کرتے' پھر ہی کسی کے سامنے بیان کرتے۔

"اگر آپ برا نہ مانیں تو ایک بات کہوں بھائی جان۔" عافیہ نے جھکتے ہوئے انہیں مخاطب کیا۔

"بلا جھجک بولو۔" وہ عافیہ کے یوں جھجکنے پر پہلے تو حیران ہوئے پھر مسکرا دیے۔

"بات یہ ہے کہ نمرہ کے بہت اچھی اچھی جگہوں سے رشتے آئے ہوئے ہیں مگر میرا دل کہیں نہیں ٹھکتا' اکلوتی بیٹی ہے چاہتی ہوں اپنوں میں دوں تاکہ دل کو کسی قسم کا دھڑکا نہ رہے میں نے سوچا کہ۔۔۔" وہ ایک لمحے کو جھجکیں' رکیں۔

"میں نے سوچا کہ کیوں نہ آپ نمرہ کو اپنی بیٹی بنالیں' ہمارا رشتہ اور بھی مضبوط ہو جائے گا۔" بڑے سبھاؤ سے بات کرتے ہوئے انہوں نے پر امید نظروں سے بھائی کو دیکھا۔

وجاہت بیگ جو بہت توجہ سے بہن کی بات سن رہے تھے آخر میں چونک پڑے۔

"نمرہ؟ اس طرف تو کبھی ان کا دھیان ہی نہیں گیا' اپنے گھر میں بھتیجیاں اور بھی تھیں مگر جو قلبی لگاؤ انہیں ماہم سے محسوس ہوتا تھا۔ اتنا کسی اور سے نہیں تھا۔ شاید اس لیے کہ اس کی خدمت گزاری دھیرے دھیرے دل میں گھر کر گئی تھی' صرف ان کا ہی کیا وہ گھر کے سارے افراد کا یونہی خیال رکھتی تھی' حتیٰ کہ گھر میں پلنے والے طوطوں اور چوزوں کا بھی۔

"کیا سوچنے لگے؟" عافیہ غور سے ان کے چہرے کے آثار چڑھاؤ دیکھ رہی تھیں۔

"کچھ نہیں۔" انہوں نے ایک دھیمی سی مسکان لبوں پہ سجائی۔

"بات یہ ہے کہ میں ذیشان پر اپنی مرضی مسلط نہیں کر سکتا' نہ ہی کرنا چاہتا ہوں' وہ آجائے پھر بیٹھ کر اس سے بات کرتے ہیں جو اس کی مرضی یا یہ کہہ لو جو نصیب میں ہوگا' وہ ہو جائے گا۔" وجاہت بیگ نے بغیر کسی لگی لپٹی کے اپنی بات کی۔

"ہاں' یہ بھی ٹھیک ہے۔" عافیہ کے لیے یہی بہت تھا کہ انہوں نے یکسر انکار کر کے کسی اور لڑکی کا نام نہیں لیا' گھر میں بھی بھتیجیوں کی ایک قطار موجود تھی! انہیں خاصا یقین تھا کہ آخر بات ذیشان کی مرضی پہ چھوڑی گئی تو نمرہ کے لیے وہ کبھی انکار نہیں کرے گا' آخر کیا کمی تھی ان کی بیٹی میں۔ خوبصورت تھی' طرح دار تھی' ذہین تھی' میڈیکل کا پہلا سال تھا' پروفیشن بھی ایک' پھر اکلوتی' ان کی ساری جائیداد کی اکیلی وارث بھلا ایسے رشتے کو کون ٹھکرائے گا' وہ بہت مطمئن تھیں۔

وجاہت بیگ گھر آگئے مگر رات گئے تک جاگتے رہے' جانے کیا سوچتے رہے۔ اگر آج عافیہ' نمرہ کے لیے ان سے بات نہ کرتیں تو وہ ذیشان سے ماہم کا ذکر ضرور کرتے مگر اب... وہ ہچکچاہٹ کا شکار تھے۔

"اب ذیشان آئے گا' تب ہی بات کرنا مناسب ہوگا۔ اس سے پہلے نہیں۔" انہوں نے دل ہی دل میں فیصلہ کیا۔

"اللہ تعالیٰ وہی کرے' جو ہمارے حق میں بہتر ہو۔"

نیند کی آغوش میں جانے سے قبل وہ یہی دعا کرتے رہے۔

☼ ☼ ☼

"کٹ' کٹ' کٹ..." ماہم مخصوص آواز نکالتے ہوئے چوزوں کو اپنے پاس بلا رہی تھی۔ صحن میں ان کے کھانے کے لیے دانہ بکھرا ہوا تھا۔ رنگ برنگے چھوٹے چھوٹے چوزے ادھر سے ادھر بھاگ رہے تھے۔

"اس گرین والے کو تو پکڑ کر مجھے دے دو۔" حمیدہ بانو دانت پیس کر ایک ننھے سے چوزے کو گھور رہی تھی۔

"کیا کرو گی؟"

"گردن مروڑوں گی۔" حمیدہ کا منہ اب تک بنا ہوا تھا۔

"ہائے اتنے کیوٹ سے چوزے ہیں' پیارے پیارے معصوم معصوم سے ان سے بھی بھلا کوئی بدلہ لیا جاتا ہے۔"

"ہونہہ پیارے پیارے' معصوم معصوم۔" حمیدہ بانو نے ماہم کی نقل اتاری۔

"کٹ کھنے' چالاک' اتنی زور سے چونچ ماری ہے' کتنا خون نکلا ہے۔" وہ ابھی تک اپنی انگلی کو لے کر بیٹھی تھی جس میں ہرے والے چوزے نے چونچ مار دی تھی بلکہ اس نے ماری کہاں تھی' بس اتفاقاً اس کے لگ گئی تھی' کم از کم ماہم کا اصرار تو یہی تھا۔

"اس کو تو دو دن کے لیے ڈربے میں بند کر دینا چاہیے' نہ دانہ' نہ پانی کچھ مت دو۔" حمیدہ بانو نے کینہ توز نظروں سے پھر اسی چوزے کو گھورا جو مزے سے صحن میں بھاگ رہا تھا۔

"اب چھوڑو بھی۔ اس بے چارے نے کوئی جان بوجھ کے تھوڑی ماری ہے' تم تو اس کے پیچھے ہی پڑ گئی ہو۔" ماہم نے دانہ چگتے ایک چوزے پہ پیار سے ہاتھ پھیرا۔

"تمہارے لگتی تو پتا چلتا۔" اس کی مسلسل



نصیحتوں پہ حمیدہ بانو کا منہ اور پھول گیا۔

"تمہارے لگتی تو کیا ہوا' ہم معاف کر دیتے" نظر انداز کر دیتے" اتنی پیاری بے ضرر سی مخلوق پیار کے لائق ہے' نمرا کے نہیں۔" ماہم چوزوں کو پیار بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے اپنی دھن میں بول رہی تھی۔

"جو کوئی آپ کو چوٹ یا تکلیف پہنچائے' چاہے وہ انسان ہو یا جانور' اسے نہ تو نظر انداز کرنا آسان ہوتا ہے نہ ہی معاف کرنا' ایسے باتیں بنانا آسان ہوتا ہے' جب خود پر بیتتی ہے تو پتا چلتا ہے۔" حمیدہ بانو تن فن کرتی اٹھ کر چل دی۔

"ہائیں! اسے یکایک کیا ہوا۔" ماہم ہکا بکا اسے جاتا دیکھ رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

"بتا تو دیں۔ کہاں لے جا رہے ہیں۔" حمیدہ بانو پوچھ پوچھ کر تھک گئی مگر فواد ایک مستقل مسکراہٹ لبوں پہ سجائے خاموشی سے ڈرائیو کر رہا تھا۔

"اب نہیں پوچھوں گی۔" وہ منہ پھلا کر بیٹھ گئی۔

"تھوڑی دیر اور صبر کرو۔" فواد نے گاڑی ایک ریسٹورنٹ کے سامنے روکی۔

"ہاں بتاؤ' کیا کھاؤ گی؟" کرسی پر بیٹھتے ہوئے فواد نے اس کے خفا خفا چہرے کو دیکھا۔ پتا نہیں کیوں اس کے ناراض' پھولے ہوئے چہرے کو دیکھ کر اسے بہت مزا آرہا تھا۔

"زہر" وہ پھٹ پڑی اس کا موڈ دوپہر سے ہی خراب تھا' تائی امی کی بڑبڑاہٹ کانوں میں پڑ گئی جو خیر سے اسی سے متعلق تھی۔

"مل تو جائے گا مگر اصلی کی گارنٹی نہیں' فائدہ کھانے کا' جب کام بھی تمام نہ ہو۔" فواد نے جلتی پہ تیل ڈالا۔

"مجھے گھر جانا ہے۔" وہ بھنا کر اٹھ کھڑی ہوئی۔

"بیٹھ جاؤ' دو عالم سے خفا لڑکی!"

"رزلٹ آگیا ہے۔" چند لمحوں کا وقفہ دے کر اس نے ڈرامائی انداز میں اعلان کیا۔

"کیا..." حمیدہ بانو کا ردعمل بے ساختہ اور بھرپور تھا۔ "میرا کیا ہوا؟"

"فرسٹ ڈویژن ہے اور سب سے پہلی مبارک باد میری طرف سے۔" فواد کے لہجے سے ہی نہیں آنکھوں سے بھی خوشی جھلک رہی تھی۔

"سچ!" حمیدہ بانو کے چہرے پر پل بھر میں خوشی کے اتنے اور ایسے رنگ بکھرے کہ فواد بے اختیار اسے دیکھتا کا دیکھتا رہ گیا۔

"بالکل سچ' اچھا اب جلدی سے بتاؤ گفٹ کیا لو گی؟"

"جو مانگوں گی' دیں گے؟"

"اگر میری پہنچ وہاں تک ہوئی تو ضرور۔"

"آپ کی پہنچ وہاں تک ہے' بلکہ آپ کی ہی پہنچ وہاں تک ہے۔" حمیدہ بانو کا لہجہ معنی خیز ہو گیا۔

"او کے' چلو بتاؤ۔" وہ ہمہ تن گوش ہوا۔

"مجھے فواد بیگ چاہیے' اس کا ساتھ اور اس کی... اس کی محبت۔" وہ نظریں جھکائے جھکائے بولی۔

☼ ☼ ☼

جاتی سردیوں کی تھوڑی ٹھنڈی تھوڑی میٹھی سی ہوا تھی' سوئٹر' شال سے بے نیاز وہ فقط دوپٹا اوڑھے چھت پر موجود تھی۔

"ماہم! تمہیں چاند اچھا لگتا ہے۔" آسمان پہ چمکتے چاند کو دیکھ کر وہ کھوئے کھوئے لہجے میں بولی۔

"تم چاند کی بات کرتی ہو' مجھے تو کوئلہ بھی بہت اچھا لگتا ہے۔" ماہم اس کی طرف دیکھ کر مسکرائی۔

"کیا مطلب؟" حمیدہ بانو کی آنکھوں میں الجھن تیر گئی۔

"بھئی اللہ کی بنائی ہوئی ہر شے بہت خوب ہے چاہے وہ پھول ہوں یا کانٹے' چاند ہو یا کوئلہ۔"

"تم کبھی کبھی بالکل فواد سر کی طرح باتیں کرتی ہو' ایک دن وہ بھی کچھ اسی قسم کی بات کررہے تھے کہ جو دل کے اچھے ہوتے ہیں انہیں نہ چیزوں میں کوئی خامی نظر آتی ہے نہ انسانوں میں کوئی برائی' اللہ کی ہر تخلیق اپنی جگہ خوبصورت ہے۔" حمیدہ بانو غور سے اسے دیکھتے ہوئے کہنے لگی۔

"بھئی۔ جب بہن بھائیوں کی شکلیں آپس میں مل سکتی ہیں تو خیالات بھی ایک جیسے ہوسکتے ہیں۔" ماہم نے بے نیازی سے کاندھے اچکائے۔

"اچھا۔ میں نے ایک سوال پوچھا تھا' تم بات کو کہاں سے کہاں لے گئیں۔" ماہم کو اپنا سوال یاد آیا۔

"جواب یہ ہے کہ مجھے چاند بہت پسند ہے۔" ماہم نے ایک ایک لفظ پہ زور دیتے ہوئے کہا۔ "تم یہ بتاؤ تمہیں یہ چاند یکایک کیوں اچھا لگنے لگا؟" ماہم نے اسے دلچسپی سے دیکھا۔

"پتا نہیں۔"

"پتا ہے' چاند کب اچھا لگنے لگتا ہے؟"

"اونہوں!" حمیدہ بانو نے نفی میں سر ہلایا۔

"جب انسان کا دل اس کے اپنے پاس نہیں رہتا' اپنے بس میں نہیں رہتا' پھر اسے چاند میں وہ تصویر دکھائی دینے لگتی ہے' جس کی وجہ سے دل انوکھے انداز میں دھڑکنے لگتا ہے اور جب انسان کسی اور سے کچھ کہہ نہیں سکتا تو پھر وہ چاند کو اپنا ہمراز اپنا دم ساز بنالیتا ہے' چاند اسے اچھا لگتا ہے کہ وہ خاموشی سے اس کی ساری باتیں سنتا رہتا ہے' مسکراتا رہتا ہے' اور۔۔۔" ماہم ایک جذب کے عالم میں بولتے بولتے یک دم خاموش ہوگئی' جیسے اس کی کوئی چوری پکڑی گئی ہو۔

"ماہم!" حمیدہ بانو نے دھیرے سے اسے مخاطب کیا۔ "تم۔۔۔ You are in love" وہ بے دھڑک بولی تھی۔

ماہم چپ رہی' اس کا چہرہ اس وقت ایک ایسا آئینہ بن چکا تھا جس میں حمیدہ بانو کو اس کے ساتھ ساتھ اپنی بھی تصویر نظر آرہی تھی۔



"کیا بات ہے یار' جیسے جیسے میرے آنے کے دن قریب آرہے ہیں' تو اتنا ہی کم کم بات کرنے لگا ہے' بہت مصروف رہنے لگا ہے۔ مجھ سے بھی زیادہ۔"

"بس یار۔ مصروفیت کچھ ایسی ہوگئی ہے' کالج کے علاوہ کوچنگ بھی جوائن کرلی ہے۔ فرصت ڈھونڈے سے بھی نہیں ملتی' فراغت ایک خواب ہوگئی ہے۔" ذیشان کے شکوے پر وہ کچھ چور سا بن گیا۔

"تو سنا' پروجیکٹ کا کیا حال ہے؟"

"ٹھیک ٹھاک' تو آئے گا تو بات کریں گے۔" حمیدہ بانو کے ذکر پر اب فواد اسے یونہی ٹال دیتا تھا۔ ذیشان نے زیادہ اصرار نہیں کیا۔

"ریسٹ کر یار' پھر بعد میں بات کرتے ہیں' ٹھیک ہے؟ اللہ حافظ۔"

"خدا حافظ!" فواد کتنی دیر خالی الذہنی کے عالم میں بیٹھا رہا۔ اب اس کی سمجھ میں ہی نہیں آتا تھا کہ ذیشان سے کیسے بات کرے' کیا بات کرے' بہت بڑی تبدیلی آچکی تھی' دلوں میں بھی' زندگیوں میں بھی۔

وہ کھڑا ہوا اور کھڑکی کا پردہ کھینچ دیا۔

کچھ عرصہ پہلے حمیدہ بانو کی جرات نے اسے بے پناہ حیران اور پھر پریشان کردیا تھا۔

"اتنی چھوٹی لڑکی' اور اتنی بڑی بات؟" وہ ششدر رہ گیا تھا' حمیدہ بانو کے انداز و اطوار کچھ بدلے بدلے تو تھے' باتیں معنی خیز ضرور ہوگئی تھیں مگر کیا یہ ضروری تھا کہ اس کے شکوک و شبہات سچ ہی ثابت ہوتے' سوچ سوچ کر اس کا دماغ ماؤف ہونے لگا تھا۔ اس نے حمیدہ بانو کو سمجھانے کی بہت کوشش کی تھی' یہ سچ تھا۔ اور یہ بھی سچ تھا کہ اس کا دماغ حمیدہ بانو کو سمجھانے کے لیے جو بھی تاویل پیش کرتا تھا' دل اس سے متفق نہ ہوتا تھا۔ اسے علم ہی نہیں ہوسکا کہ کب اس کے دل میں نقب لگی' احساس تک نہ ہوا اور اب جو دل کو ٹٹولا تو ایک خفیہ گوشے میں حمیدہ بانو بڑی شان سے براجمان مسکرا رہی تھی۔ یہ نہیں ہوسکتا' یہ امانت میں خیانت ہے' فواد نے جانے خود کو سمجھایا تھا یا اسے مگر وہ بپھر گئی تھی۔

"کیا سمجھتے ہیں آپ مجھے' کوئی بے جان شے' جو آپ کے پاس رکھی ہوئی ہے کسی کی امانت' اور جب امانت لوٹانے کا وقت آئے گا تو آپ مجھے اٹھا کر کسی کے حوالے کردیں گے۔ فواد صاحب! میں ایک جیتی جاگتی انسان ہوں' گوشت پوست کی بنی ہوئی۔" وہ طنزیہ لہجے میں گویا ہوئی۔

وہ چپ ہوگئی مگر چند لمحوں بعد بولی تو اس کا لہجہ التجائیہ اور آواز بھرائی ہوئی تھی۔

"میں ایک عام سی لڑکی ہوں' بہت اونچے اونچے خواب نہیں ہیں میرے' مجھے کوئی سپر قسم کی پرسنالٹی اور ہائی فائی لائف نہیں چاہیے۔ مجھے بس ایسا دل چاہیے جسے میری پروا ہو' اور وہ دل صرف اور صرف آپ کا ہوسکتا ہے اور کسی کا نہیں' میں یہ بات اچھی طرح جانتی ہوں۔"

"ایسی بات نہیں ہے بانو! ذیشان کا دل بھی ایسا ہی ہے' وہ تمہاری کیئر کرے گا' بہت پروا کرے گا' شاید مجھ سے بھی زیادہ۔" یہ بات فواد اس سے کہنا چاہتا تھا مگر کہہ نہ سکا' وہ ذیشان کی وکالت نہ کرسکا حمیدہ بانو کے سامنے۔ اس پر اچانک ہی انکشاف ہوا تھا کہ اس کا اپنا دل ہی باغی ہورہا تھا۔

"کیا محبت اتنا طاقتور جذبہ ہے یا میں ایک کمزور انسان' جو اتنی جلدی ہار مان گیا۔" وہ ایک کمزور پتے کی طرح اس کے سامنے بکھر رہا تھا۔

"بانو! ایسا مت کہو' میں ذیشان کو کیا جواب دوں گا' کیا کہوں گا اس سے کیا سوچے گا' جب اسے علم ہوگا کہ۔۔۔" فواد جیسے اس کے آگے گڑگڑایا۔

"کچھ نہیں ہوگا' نہ وہ کچھ سوچے گا' میرے اور ذیشان کے درمیان کوئی **کمٹمنٹ** نہیں رہی تھی' کوئی عہد و پیماں نہیں تھے ہمارے درمیان' اور یہ ذیشان کی نہیں' دادو کی خواہش تھی اسی خواہش کا مان رکھنے کے لیے اس نے میرے لیے ہامی بھرلی۔ میرے دل میں اور زندگی میں نہ ذیشان کی گنجائش ہے نہ کسی اور کی۔" بانو وہاں نہیں رکی' وہ چلی گئی مگر فواد کہاں جاتا' حقیقت سے انکار ممکن نہ تھا اور حقیقت یہی تھی کہ جو کچھ حمیدہ بانو نے کہا' فواد کا دل بھی اس کا ہم نوا تھا۔

"اف' بیٹھے بٹھائے کیسی مصیبت میں ڈال دیا اس دل نے۔" وہ سوچتے ہوئے کراہا تھا۔



"امی جان! آپ کے سر میں ڈینڈرف تقریباً" ختم ہی ہوچکی ہے ایک دوبار مالش کے بعد دیکھیے گا بالکل ہی ختم ہوجائے گی۔" ماہم نے نیم گرم زیتون کے تیل سے ماں کے سر میں مالش کرتے ہوئے بڑی مسرت سے اطلاع دی۔

"اچھا!" وہ مسکرادیں۔

"چلو' تمہاری محنت وصول ہوگئی' ہر ہفتے کی مالش رنگ لے آئی' ورنہ میں تو سر کی اس خشکی سے بہت عاجز آگئی تھی' خاص طور پر سردیوں میں تو یہ وبال جان بن جاتی ہے۔" امی نے مالش کے دوران سکون محسوس کرتے ہوئے آنکھیں بند کیں۔

"امی جی! آپ کل کچھ کہہ رہی تھیں' فواد بھائی کی شادی کے بارے میں۔" ماہم نے ذکر چھیڑا۔

"ہاں' سوچتی ہوں' اس کا رشتہ کردوں' خیر سے تمہارا ابھی کہیں ہوجائے تو دونوں کی شادی ساتھ کردوں گی۔" امی نے اپنا ارادہ اس کے سامنے ظاہر کیا۔

"فواد بھائی کے لیے کسے سوچا ہے آپ نے؟" ماہم نے تیل کی بوتل ہتھیلی پہ ٹیڑھی کی۔

"میں نے تو فواد کے لیے فروا کو سوچ رکھا ہے' ویسے خوبصورت تو کومل بھی بہت ہے مگر ہے بہت نخریلی میرا بچہ ہے سیدھا سادا' اس کے ساتھ کوئی اسی جیسی ہونی چاہیے' کیوں؟" انہوں نے بھانجی کو فوقیت دیتے ہوئے جیٹھانی کی بیٹی پر بلاوجہ ہی تبصرہ کر ڈالا۔

"آپ نے فواد بھائی کی مرضی معلوم کی؟" فروا کا نام سن کر ماہم کچھ پریشان سی ہو گئی۔ اسے صورت حال کا پوری طرح ادراک نہیں تھا مگر اس نے دیکھا تھا کہ فواد کے ذکر پر ہی حمیدہ بانو کی آنکھیں کیسے چمکنے لگتی تھیں اور خود فواد بھائی کا رویہ خاصا بدلا ہوا محسوس ہو رہا تھا۔

"ہاں کیوں نہیں۔ اس سے بھی پوچھیں گے' آخر اس کی زندگی کی بات ہے مگر وہ کون سا ہماری مرضی کو رد کرے گا' یوں آنکھ بند کر کے ہاں کر دے گا۔" ہر ماں کی طرح انہیں بھی اپنی اولاد کے بارے میں خاصی خوش فہمی تھی۔

"اللہ کرے آپ کا یہ گمان درست ثابت ہو۔" ماہم نے دل سے دعا کی اس کے ہاتھ مسلسل بڑی مشاقی کے ساتھ مالش میں مصروف تھے۔

"اللہ تعالیٰ تمہارا بیڑا پار لگا دے تو میری ساری فکر دور ہو جائے۔"

ماہم نے ان کی بات ٹھیک سے سنی ہی نہیں وہ اپنی ہی الجھنوں میں گرفتار تھی۔ اچھی بھلی زندگی گزر رہی تھی' سیدھی سادی' مگن انداز میں کہ دل کو ذیشان اچھا لگنے لگا' دل کو سمجھانے کی کوشش کی مگر بے سود۔

"کوئی تک ہے۔ بھلا اس کا تمہارا کیا جوڑ' چھوڑو بھئی' اپنی حدود میں رہو" اس نے دل کو سمجھانے کی کوشش کی۔

"کیا خبر' کوئی معجزہ ہو جائے۔" دل خوش فہم نے تاویل پیش کی۔

"اور جو کوئی معجزہ نہ ہوا' کسی تلخ حقیقت کا سامنا کرنا پڑا پھر؟" اس نے دل خوش فہم سے سوال کیا۔

"دیکھا جائے گا۔" خوش فہمی کے ساتھ ساتھ لاپروائی کی بھی حد تھی۔ مگر ماہم پریشان تھی۔ وہ خوف زدہ تھی' خواب دیکھنے سے ڈرتی تھی مگر دیکھنے لگی تھی' محبت کرنے سے ڈرتی تھی مگر کرنے لگی تھی۔

ذیشان سے اس کا لگاؤ کوئی آج کا نہیں تھا۔ یہ بہت پہلے کی بات تھی' نوعمری کے زمانے کی جب پہلی بار اس کی آنکھوں میں سپنے آئے تو اس نے ذیشان کو سوچا' دوستانہ مزاج کا حامل اس کا بہت ہی اچھا کزن' خاموشی سے آکر اس کے دل میں براجمان ہو گیا تھا۔ ماہم نے کسی سے بھی کچھ نہیں کہا۔ اپنے خوابوں کی دنیا میں وہ اکیلی ہی گھوم رہی تھی۔ جانے کیوں' حمیدہ بانو کے سامنے وہ تھوڑی سی بے اختیار ہو گئی تھی مگر راز دل پھر بھی کہا نہیں۔

جانے اس کشتی کے مقدر میں کیا ہے طوفان یا ساحل' آنکھیں موندتے ہوئے اس نے سوچا۔

☼ ☼ ☼

عافیہ پھپھو آئی ہوئی تھیں' گھر میں گہما گہمی کا سا سماں تھا۔ ایک تو چھٹی کا دن۔ سب ہی افراد گھر پر ہی تھے۔ بڑے بابا' چھوٹے ابو اور تائی امی مل کر ذیشان کے کمرے کی کلر اسکیم سیٹ کر رہے تھے۔ اس کے آنے میں چند ماہ تھے۔ ابھی سے اس کے کمرے کی تزئین و آرائش کی تیاریاں جا رہی تھیں۔

عافیہ پھپھو بڑے غور سے حمیدہ بانو کا جائزہ لے رہی تھیں' باپ کے انتقال کے بعد سے ان کا آنا کافی کم ہو گیا تھا۔ پہلے تو وہ ان کی وجہ سے جلدی جلدی آجاتی تھیں' حالانکہ میکے میں بھائی' بھاوجیں سب اچھے مزاج کے تھے' مگر بس ان کا اپنا دل ہی جیسے اچاٹ سا ہو گیا تھا۔ درمیان میں ایک' دو بار آئیں بھی تو حمیدہ بانو سے ان کا سامنا نہیں ہوا' اب جو عرصے بعد اسے دیکھا تو حیران رہ گئیں' ان کے تصور میں تو وہی حمیدہ بانو تھی' میلی کچیلی سی' اول جلول حلیے میں لڑاکا اور بدتمیز' مگر یہ تو کوئی اور ہی لڑکی تھی' اس کے ریشمی خوبصورت بال کمر تک آتے تھے' اس کے رنگ روپ میں کشش تھی' ملاحت تھی جو دیکھنے والے کو اپنی طرف متوجہ کرتی تھی' اس کے لب و لہجے میں شائستگی اور اٹھنے بیٹھنے میں وہ طریقہ اور سلیقہ چھلکتا تھا جو اس گھرانے کی خواتین کا طرۂ امتیاز تھا۔

"حمیدہ بانو کتنی بدل گئی ہے' میں تو دیکھ کر حیران رہ گئی ہوں' میرا کوئی بیٹا ہوتا تو چھوٹے بھائی صاحب کی نشانی میں اپنے گھر لے جاتی۔" عافیہ کو حمیدہ بانو دیکھ کر اپنے بھائی کی یاد آگئی۔

"اپنی ماں کا رتو ہے۔" بلقیس چچی کوئی بھی بات دل میں رکھنے کا تکلف نہیں کرتی تھیں بڑی تائی فقط مسکرا کر رہ گئیں۔ اب کماؤ پوت تو اس گھر میں ان کا بھی تھا مگر اس کا رشتہ وہ اپنی بھتیجی سے طے کر چکی تھیں۔

ماہم لاؤنج میں آئی تو اس کا منہ لٹکا ہوا تھا۔

"کیا ہوا' منہ پہ بارہ کیوں بج رہے ہیں؟" نمرہ نے اسے دیکھ کر استفسار کیا۔

"گرین والا چوزہ بے چارہ مر گیا۔" ماہم کی شکل دیکھ کر ایسا لگ رہا تھا کہ اس کی آنکھوں میں آنسو اب آئے کہ تب آئے۔

"بہت اچھا ہوا' اسی نے میری انگلی میں اتنی زور سے چونچ ماری تھی' خون نکل آیا تھا۔" حمیدہ بانو اپنی چوٹ بھولی نہیں تھی۔

"بہت بے رحم ہو' بے چارہ اتنا معصوم سا چوزہ تھا۔" ماہم نے اسے ملامت بھری نظروں سے دیکھا۔

"بھلے سے جتنا ہی معصوم ہو' مجھے تو تکلیف پہنچائی نا!" حمیدہ بانو نے کندھے اچکائے۔

نمرہ حیرانی سے دونوں کو دیکھ رہی تھی۔

"کوئی ہمیں بھی بتائے گا کہ کیا ماجرا ہو گیا ہے۔" کومل نے مداخلت کی۔

"ماہم آپی کا چوزہ مر گیا۔" نمرہ نے بریکنگ نیوز نشر کی۔

"اوہ ویری سیڈ' پھر سوئم کا مینیو کیا ہوگا؟" کومل نے افسوس کا اظہار کرتے ہوئے سوال کر ڈالا۔

"شرم کرو تم لوگ' ایک جان دنیا سے چلی گئی' تمہیں کھانے کی پڑی ہوئی ہے۔ بس سادا سا کھانا ہوگا

سوئم کا' بریانی' کباب اور ٹرائفل' کولڈ ڈرنک بھی ہوجائے تو کوئی مضائقہ نہیں۔" عفان جانے کہاں سے آن ٹپکا تھا اور اب وہ بھی باقیوں کی طرح مزے لے رہا تھا۔

"بہت برے ہو تم سب۔" ماہم سب سے خفا ہوگئی۔

"افوہ' ماہم آپی! خفا تو مت ہوں' ہم آپ کے غم میں برابر کے شریک ہیں۔" نمرہ نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اپنے ساتھ بٹھالیا۔

"سوائے میرے۔" حمیدہ بانو نے پھر لقمہ دیا۔

"کتنی سنگ دلی دکھا رہی ہو بانو! بے چارے نے چوچنچ ہی تو ماری تھی' کوئی جان تو نہیں لی تمہاری۔"

"میں تو ایسی ہی ہوں' کوئی مجھے اتنی سی بھی چوٹ پہنچائے' نہ میں برداشت کرسکتی ہوں' نہ بھول سکتی ہوں۔" حمیدہ بانو نے بڑی بے نیازی کے ساتھ اپنے مزاج کا وہ پہلو آشکار کیا جو شاید اب تک سب کی نظروں سے اوجھل تھا۔ سب نے اسے چونک کر دیکھا تھا۔

☼ ☼ ☼

فواد بڑی روانی سے غالب کی غزل کی تشریح بیان کررہا تھا اور وہ بڑی مشکل سے اپنی جماہیاں روک رہی تھی۔

"سمجھ میں آئی؟" آخری شعر کی تشریح بیان کرکے فواد نے اسے پوچھا۔

"سچ بتاؤں؟"

"ہوں"

"سب کچھ سر پر سے گزر گیا۔"

"بڑی بڑی مشکل چیزیں آرام سے سمجھ لیتی ہو اور اتنی آسان سی شاعری سر پر سے گزر گئی۔" فواد نے اس کی عدم دلچسپی پہ اسے لتاڑا۔

"مجھے شاعری واعری میں انٹرسٹ نہیں ہے' زیادہ دلچسپی لینے کی کوشش کرتی ہوں تو نیند آنے لگتی ہے۔" حمیدہ بانو بے چارگی سے گویا ہوئی۔

"ویسے حیرت کی بات ہے! سنا ہے محبت کرنے والے دلوں پہ شاعری زیادہ اثر انداز ہوتی ہے۔" فواد اسے دیکھتے ہوئے شریر ہوا۔

"اپنے اپنے مزاج کی بات ہے' مجھے شاعری اچھی نہیں لگتی تو کیا کروں؟" حمیدہ بانو زچ ہوگئی۔

"پھر حمیدہ بانو کو کیا اچھا لگتا ہے؟" فواد کا لہجہ گمبھیر ہوگیا۔

"مجھے..... مجھے چمکتا چاند اچھا لگتا ہے بارش اچھی لگتی ہے' اور تتلیاں پھول' جگنو' ستارے' سب اچھے لگتے ہیں۔" حمیدہ بانو سوچ سوچ کر بتانے لگی۔

"ہوں' تو پھر آج رات آئس کریم کھانے چلتے ہیں کہیں' لڑکیاں کئی دنوں سے فرمائش کررہی ہیں' ان کی فرمائش بھی پوری ہوجائے گی۔" فواد نے جھٹ پٹ پروگرام بنایا "آج فل مون ہے نا' جی بھر کے چاند دیکھتی رہنا اور آئس کریم کھاتی رہنا' آئس کریم بھی تو تمہاری فیورٹ ہے نا۔"

"آپ کی امی کو اعتراض ہوگا۔" حمیدہ بانو کچھ سوچ کر بولی۔

"میری امی اتنی خوفناک نہیں ہیں یار! تم ان سے اتنا کیوں ڈرتی ہو؟"

"ان سے نہیں ان کی زبان سے ڈرتی ہوں۔" حمیدہ بانو نے سوچا مگر کہا نہیں۔

"ان کے قریب ہونے کی کوشش کرو' ان کا دل جیتنے کی کوشش کرو' امی سے اتنی خائف کیوں ہو؟"

"آپ کو علم ہے' پھر بھی پوچھ رہے ہیں؟" حمیدہ بانو کی سوالیہ نگاہیں فواد کی جانب اٹھیں۔

"اچھا چلو چھوڑو' آؤ محبت کی بات کریں۔"

فواد کے شریر لہجے پر اس کا چہرہ گلنار ہوگیا۔

"وقت آنے پر یہ باتیں بھی ہوجائیں گی۔" اپنی کتابیں سمیٹتی ہوئی کھڑی ہوگئی۔

☼ ☼ ☼

بلقیس چچی نے اپنی بھانجی کے لیے فواد کی رضامندی چاہی تھی' اس نے کسی لیت و لعل سے کام



نہ لیتے ہوئے حمیدہ بانو کا نام لیا تو ان کا پارہ ہائی ہوگیا۔

"جادو چل گیا اس چڑیل کا تم پہ' مجھے پہلے ہی معلوم تھا' یہ لڑکی کوئی نہ کوئی گل ضرور کھلائے گی یہاں' مگر تم سے یہ امید نہیں تھی تم تو پڑھے لکھے ہو' سینکڑوں' ہزاروں لوگوں سے تمہارا واسطہ پڑتا ہے' تمہیں ابھی تک انسانوں کی پرکھ کرنا نہیں آئی' یہ لڑکی کسی طرح بھی نہ تمہارے قابل ہے نہ ہمارے گھر کے لیے موزوں۔"

"آپ کیسی باتیں کررہی ہیں۔ وہ چھوٹے چچا کی بیٹی ہے' اس گھر کی پوتی' ہمارا اپنا خون۔ میری سمجھ میں نہیں آتا نہ آپ اسے اتنا ڈی گریڈ کیوں کرتی ہیں' امی اس بے چاری نے آپ کا کیا بگاڑا ہے۔" فواد جھنجلا گیا تھا۔

"تم نہیں جانتے' اس کی ماں....." ان کی بات ان کے منہ میں ہی رہ گئی' فواد نے بہت تیزی اور غصے کے ساتھ ان کی بات کاٹی تھی۔

"فار گاڈ سیک امی! نہ تو آپ زندوں کو بخشتی ہیں نہ مرے ہوؤں کو' حد کردی آپ نے۔"

وہ غصہ میں لمبے لمبے ڈگ بھرتا وہاں سے چلا گیا۔

بلقیس ہکا بکا اسے جاتے ہوئے دیکھ رہی تھیں' وہ تو بہت شگفتہ مزاج اور ہنس مکھ قسم کا لڑکا تھا' وہ تو سوچ بھی نہیں سکتی تھیں کہ فواد کبھی ان سے اس طرح بھی بات کرسکتا ہے۔

☼ ☼ ☼

ذیشان آگیا تھا اور وہ کیا آیا' گھر میں رشتے داروں اور ملنے والوں کا تانتا بندھ گیا۔ سب ہی اس کے لیے دعاؤں کے تحفے اور تہنیتی پیغامات لارہے تھے' گھر کی خواتین مہمان داریاں اور خاطریں کرکر کے تھک رہی تھیں مگر بے زار کوئی نہ تھا۔ خوشی کا مقام تھا' کامیابی کا موقع تھا' بڑوں نے پروگرام بنایا تھا کہ کچھ دن بعد ایک شاندار سی دعوت کی جائے سب خاندان والوں کی۔

ذیشان سو کر اٹھا' فریش ہو کر سیدھا کچن میں آگیا۔ وہاں حسب معمول ماہم موجود تھی' ماسی جمیلہ برتن دھو رہی تھی' ماہم فریزر میں منہ گھسائے جانے کیا دیکھ رہی تھی۔

"السلام علیکم!" ذیشان نے ہشاش بشاش آواز میں کہا۔

"وعلیکم السلام۔" ماہم چونک کر پیچھے مڑی۔

"صبح بخیر کہہ سکتا ہوں۔" ذیشان نے دیوار گیر گھڑی میں وقت دیکھا۔ پونے گیارہ بج رہے تھے۔

"جو دل چاہے کہیں' وقت ہمارا اپنا ہے' صبح ہو یا دوپہر۔" ماہم کچھ فلسفیانہ قسم کے موڈ میں تھی۔

"ہوں!" وہ مسکرادیا۔

"ناشتے میں کیا لوگے؟"

"صرف ایک گلاس فریش جوس۔"

"کچھ اور بھی کھالو۔" ماہم نے آفر کی۔

"نہیں یار پھر لنچ ٹھیک سے نہیں کیا جائے گا۔" وہ پاؤں پھیلا کر آرام سے بیٹھا تھا۔

"تم ہمیشہ سے کھانے کے چور ہو' یاد ہے' دادو سے اسی بات پر کتنی ڈانٹ کھاتے تھے اور پھر زبردستی ان کے ہاتھ سے کھانا۔" ماہم پرانی یادوں میں کھونے لگی۔

"کھانے کے علاوہ اور بھی کئی باتوں پہ ڈانٹ پڑتی تھی دادو سے۔" ذیشان کے لبوں پہ ایک ایسی مسکراہٹ آئی جس میں سنہری یادوں کی سرخوشی کی جھلک بھی تھی اور جدائی کے کرب کا رنگ بھی تھا۔

"ہاں' جب تم سردیوں میں جیکٹ یا سوئٹر کے بغیر باہر نکل جاتے تھے' یا دودھ پینے میں نخرے دکھاتے تھے اور جب آدھی آدھی رات کو نائٹ بلب کی روشنی میں عمران سیریز' کرنل فریدی اور حمید کو پڑھا کرتے تھے' وہ ڈانٹتے تھے نظر کمزور ہوجائے گی۔"

"تمہیں اتنی پرانی باتیں یاد ہیں؟" ذیشان نے کچھ کچھ حیرانی اور کچھ مسرت سے سیب چھیلتی ماہم کو دیکھا۔

"اتنی زیادہ پرانی بھی نہیں' چند سال پہلے کی تو باتیں ہیں' کیا تمہیں یاد نہیں تھیں؟"

"ہاں' مجھ کو یاد ہیں اور رہیں گی' آخر میری باتیں ہیں نا۔"

"مجھے بھی اسی لیے یاد ہیں کہ وہ تمہاری باتیں ہیں۔" ماہم نے مسکرا کر اسے دیکھا مگر کہا نہیں۔

"ماہم! مجھے ایک بات کا ہمیشہ افسوس رہے گا۔"

"کس بات کا؟" وہ چونکی۔

"تم اتنی ٹیلنٹڈ اور بریلینٹ اسٹوڈنٹ تھیں مگر بی ایس سی آنرز کی ڈگری ہاتھ میں لیے کچن میں آگئیں' گھر تو ملازم بھی سنبھال لیتے' تم اپنی اسٹڈی مکمل کر لیتیں تو کتنا اچھا ہوتا۔" وہ آہستہ سے بولا۔

"ملازم تو صرف کام کر سکتے ہیں' گھر اور گھر کے افراد کی دیکھ بھال تو گھر کا فرد ہی کر سکتا ہے۔ شازیہ آپی اور نادیہ آپی کی شادیوں کے بعد گھر کو دیکھنے والا کون تھا' تائی امی اور ہماری امی دونوں ہی اپنی صحت کی وجہ سے لاچار ہیں' تھوڑا بہت کر لیا تو کر لیا' میں بھی پڑھائی میں لگ جاتی تو سب کچھ الٹ پلٹ ہو جاتا۔" ماہم دھیرے دھیرے بولی۔

"آخر قربانیاں' بے چاری خواتین کے حصے میں ہی کیوں آتی ہیں؟" ذیشان نے سوال اٹھایا۔

"نہیں' نہیں یہ قربانی نہیں' میں اسے فرض سمجھتی ہوں اپنا' جب ہم اپنی ضروریات کے لیے اپنے بڑوں کے محتاج تھے تو اس گھر اور گھر کے بڑوں نے ہمیں محبت' شفقت' توجہ اور تحفظ دیا۔ ہماری ضروریات اور خواہشات پوری کرنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی' ہم چھوٹے سے بڑے ہو گئے' اب اس گھر کو اور لوگوں کو ہماری ضرورت پڑی تو لبیک کہنا۔ آگے بڑھنا ہمارا فرض ہے۔ کوئی قربانی یا احسان تھوڑی۔" ماہم سیب کے ٹکڑے کرنے لگی۔

"سب کچھ ٹھیک کہا تم نے' اور شاید ٹھیک کیا مگر کبھی تو سوچتی ہو گی' مجھے یاد ہے جب ہم سب اپنی اپنی اسٹڈیز اور فیوچر کے بارے میں پلان کرتے تھے تو تم ہمیشہ یہی کہتی تھیں کہ اپلائیڈ فزکس میں ماسٹرز کرنا تمہارا خواب ہے اور پھر پڑھانا تمہارا شوق۔" ذیشان بغور اسے دیکھ رہا تھا۔ وہ خاموش رہی۔

"تمہارا خواب پورا نہیں ہوا نا۔" تھوڑی دیر بعد وہ دھیرے سے بولا۔

"ہوں۔" ماہم مسکرائی۔ "پتا ہے کیا' کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ ہمارے خواب ہم خود پورے نہیں کر پاتے مگر ہمارا کوئی پیارا' کوئی عزیز اپنے خوابوں کی تعبیر پا لیتا ہے تو دل کو ویسی ہی خوشی ہوتی ہے جیسی اپنے لیے ہوتی' اپنی کامیابی کے لیے ہوتی' تم ڈاکٹر بنے' باہر گئے پڑھائی کے لیے' سنیعہ ڈاکٹر بن رہی ہے' فواد بھائی پڑھا رہے ہیں' ایم فل کی تیاری بھی کر رہے ہیں' عفان اور عائشہ کے آثار بھی اچھے نظر آتے ہیں' اتنے سارے خوابوں کو اپنے تعبیر ملی ہے' ایک خواب رہ گیا تو کیا ہوا۔" ماہم نے جوس کا گلاس اس کے آگے رکھا۔

"اتنی اچھی باتیں کہاں سے سیکھیں؟"

"جن کے دل اچھے ہوتے ہیں' ان کی باتیں بھی اچھی ہوتی ہیں' پہیلی بوجھو۔"

"دادو کو کوٹ کیا ہے تم نے' ہے نا؟"

"بالکل ٹھیک پہچانا' کیا انعام لو گے؟"

"سوچ کر بتاؤں گا' آخر اتنی بڑی اور اہم شخصیت کی آفر ہے' کچھ خاص ہی مانگنا چاہیے۔" ذیشان نے اس کے شرارتی سوال کا جواب بھی شرارت سے دیا۔

"اٹھ گئے بیٹا!" بلقیس چچی کچن میں داخل ہوئی تھیں۔

"جی چھوٹی امی' السلام علیکم!" وہ جوس ختم کر کے کھڑا ہو گیا۔

"جیتے رہو۔" وہ نہال ہو گئیں۔ صبح اٹھنے کے بعد سب کو سلام کرنے کی بچپن کی عادت اس نے ترک نہیں کی تھی۔

"ناشتہ کر لیا تم نے؟"

"جی میں نے جوس پی لیا ہے۔"

"بس جوس؟" انہوں نے حیرت کا اظہار کیا "بیٹے! ناشتہ تو ٹھیک سے کرتے۔ باہر سے کچھ منگوانا تھا تو جمال دین (ملازم) سے منگوا لیتے یا گھر کا بنا ہوا کچھ چاہیے تھا تو ماہم سے بنوا لیتے۔" وہ فکرمندی سے بول رہی تھیں۔

"ماہم نے تو آفر کی تھی' میں نے خود ہی منع کر دیا تھا۔ اب لنچ ہم ڈٹ کے کریں گے۔"



"اچھا اچھا!" انہوں نے جیسے بات سمجھ کر گردن ہلائی۔

"اچھا لیڈی' تھینکس فار جوس' مجھے اجازت اب لنچ پہ ملاقات ہو گی۔" ذیشان نے ماہم کے آگے گردن خم کر کے اس کا شکریہ ادا کیا اور باہر نکل گیا۔

"کیا پیارا لڑکا ہے' کاش ماہم کا نصیب اس کے ساتھ کھل جائے۔" بلقیس چچی نے اسے حسرت سے دیکھتے ہوئے سوچا۔

ماہم دوبارہ فریزر کی طرف متوجہ ہو گئی تھی' اور گوشت کے مختلف پیکٹس نکال کر رکھ رہی تھی۔



ذیشان کتنے عرصے بعد اس کمرے میں آیا تھا۔ داہنی جانب بیڈ کی پوزیشن وہی تھی جیسی دادو کی زندگی میں تھی بلکہ بیڈ ہی کیا' کمرے کی ہر شے وہی تھی اور اسی جگہ پر تھی' ان کی الماری' کتابوں کا ریک' آرام کرسی' فرش پہ بچھا غالیچہ' میز پہ رکھا گلدان' حتیٰ کہ اس کے کمائی پھول' ہر شے صاف ستھری' اس کمرے سے اسے دادو کی خوشبو آ رہی تھی۔ وہ وہیں بیڈ پر بیٹھ گیا۔

حمیدہ بانو اندر آئی تو اسے دیکھ کر ٹھٹک گئی' وہ جب سے آیا تھا' اس سے بات چیت ہوئی تھی مگر دادو کے کمرے میں وہ پہلی بار آیا تھا' جو اب حمیدہ بانو کے تصرف میں تھا۔

"مجھے یہاں آ کر دادو کی قربت کا احساس ہوتا ہے۔ اس لیے یہیں بیٹھ گیا۔" ذیشان معذرت خواہ لہجے میں بول کر اٹھنے لگا۔

"مجھ سے زیادہ اس کمرے پہ آپ کا حق ہے۔" حمیدہ بانو کرسی پر بیٹھ گئی اور دونوں ہاتھ گود میں رکھ لیے۔

"دادو آپ کی باتیں بہت کرتے تھے بلکہ یہ کہنا چاہیے کہ آپ کی ہی باتیں کرتے تھے' آپ کی پسند ناپسند' شوق' مزاج عادات' آپ کی اتنی باتیں کرتے تھے کہ مجھے بھی عادت سی پڑ گئی تھی روزانہ سننے کی۔"

"پھر تو' تم مجھ سے بہت اچھی طرح واقف ہو گی۔" ذیشان بے ساختہ ہی بولا تھا۔

"شاید۔" وہ مبہم سا مسکرائی۔ "ویسے فواد سر بھی آپ کا کافی تذکرہ کرتے تھے۔"

"مثلاً؟" ذیشان نے بغور اسے دیکھا۔

"آپ کی دوستی' قربت' لگاؤ' بس یہی سب۔"

"اور کچھ نہیں بتایا اس نے میرے بارے میں؟"

"بتایا تھا' دادو کی خواہش اور آپ کی مرضی' دونوں کے بارے میں بتایا تھا۔" حمیدہ بانو نے صاف گوئی کا بلکہ کسی قدر جرات کا مظاہرہ کیا۔

"آپ کا کانفیڈنس اچھا لگا مجھے۔" ذیشان دھیرے سے مسکرایا۔

"مجھے بلاوجہ کا جھجکنا یا اوٹ پٹانگ قسم کا شرمانا نہیں آتا' اچھی بات ہے یا بری بات مگر میں ایسی ہی ہوں۔"

"ٹھیک ہے' انسان جیسا ہو' اسے ویسے ہی نظر آنا چاہیے۔ یہ کوئی بری بات نہیں۔" ذیشان نے حوصلہ افزائی کے انداز میں کہا۔

"بعض لوگ اسے بے باکی سمجھتے ہیں۔" حمیدہ بانو نے گود میں رکھے اپنے ہاتھوں پہ نظریں جمائیں۔

"ہر ایک کا اپنا اپنا پوائنٹ آف ویو ہوتا ہے' دوسروں کی باتوں کو زیادہ دل پر نہیں لینا چاہیے' اینی وے' تمہاری پڑھائی کیسی جا رہی ہے؟"

"بہت اچھی۔" حمیدہ بانو مختصر جواب دے کر خاموش ہو گئی' پھر کچھ دیر بعد کہنے لگی۔

"میرا بہت دل چاہتا ہے کسی سے دادو کی باتیں کروں میں۔ میں بہت گلٹی فیل کرتی ہوں' میرا رویہ بہت خراب تھا ان کے ساتھ۔" حمیدہ بانو کی آواز بھیگنے لگی تھی۔

"تم اپنی ہر بات مجھ سے شیئر کر سکتی ہو۔" ذیشان نے بہت نرمی سے اسے دیکھا تھا۔



فواد کی مصروفیت اچانک اتنی زیادہ ہو گئی تھی کہ حقیقتاً "اسے سر کھجانے کی فرصت بھی نہیں ملتی تھی'

اس نے ایم فل میں ایڈمیشن لے لیا تھا' پڑھانے اور پھر پڑھنے میں ہی روز و شب گزر رہے تھے' مگر اپنی ساری مصروفیات میں ایک پل کو بھی حمیدہ بانو اس کے دل و دماغ سے محو نہ ہوئی تھی۔ اس روز ماں سے حمیدہ بانو کے متعلق بات کرنے کے بعد وہ اپنے سخت لب و لہجے کا احساس کر کے پشیمان ضرور ہوا تھا مگر امی کی رائے جو وہ حمیدہ بانو کے لیے رکھتی تھیں' اس سے متفق نہیں تھا۔ امی کی رائے اور تبصروں کو وہ سسرالی چپقلش اور زنانہ فطرت کا حصہ سمجھ کر نظر انداز کر رہا تھا' مگر اب اس نے تہیہ کر لیا تھا کہ ماں کے ساتھ سنجیدہ اور فیصلہ کن بات کرے گا۔

"بانو! جلدی سے میری زندگی میں آجاؤ۔" وہ آنکھیں بند کر کے مسکرایا۔

وہ مصروف تھا تو ذیشان کی مصروفیت بھی کچھ کم نہ تھی' اس کے دوست احباب کا وسیع حلقہ تھا ابھی تک اس کی ملاقاتیں ختم نہیں ہوئی تھیں۔ رشتہ داروں سے ملنا جلنا الگ تھا۔ فواد سے بات روزانہ ہوتی تھی مگر مختصر' سرسری سی۔

آج اتفاق سے فواد ذرا جلدی گھر آگیا تھا' سیڑھیاں چڑھتے ہوئے حمیدہ بانو سے مڈبھیڑ ہو گئی۔

"آپ اس وقت؟" وہ ٹھٹک گئی۔

"ہاں یار' آج جلدی آگیا' سر میں بہت درد ہو رہا ہے' پلیز ایک کپ چائے تو لے آنا تم۔" فواد تھکے تھکے لہجے میں اس سے مخاطب ہوا۔

"اچھا!" حمیدہ بانو نے ایک نظر اس پر ڈالی اور سیڑھیاں اترنے لگی۔

لباس تبدیل کر کے وہ آنکھیں موندے لیٹا تھا جب ماہم چائے لے کر اندر آئی۔

"بھائی! چائے۔" اس نے فواد کو آواز دی۔

"حمیدہ...! کہاں ہے؟" فواد نے اٹھ کر بیٹھتے ہوئے سوال کیا۔

"نیچے ہی ہے سب کے ساتھ لاؤنج میں' مجھے کہا تھا کہ آپ کے سر میں درد ہے تو چائے بنا دوں۔ کیا زیادہ درد ہے' ٹیبلٹ دوں؟" ماہم نے ہمدردی سے اسے دیکھا۔

"نہیں' ٹیبلٹ کی کوئی ضرورت نہیں ہے' تم ذرا حمیدہ کو بھیج دینا۔" فواد نے چائے کا کپ اٹھایا۔

"اچھا!"

اسے چائے پیتے ہوئے کچھ دیر ہوئی تھی جب حمیدہ بانو آئی۔

"آپ نے بلایا تھا؟"

"ہاں' بیٹھو۔"

"جی!" وہ کرسی پر ٹک گئی۔

"اتنا دور دور کیوں رہنے لگی ہو بانو؟"

"کیا مطلب؟" حمیدہ بانو نے بھنویں اچکائیں۔

"چائے لے کر تم کیوں نہیں آئیں؟"

"یونہی' نیچے سب کے ساتھ لاؤنج میں تھی' پھر یہاں تو میری ایک ایک بات کو نوٹ کیا جاتا ہے۔"

"ناراض ہو؟" اس نے تلخ لہجے پہ فواد دھیرے سے مسکرایا۔

"مجھے بھی احساس ہے اپنی مصروفیت کا' دن یونہی گزر جاتا ہے' تم سے بات تک نہیں ہو پاتی' دیکھو یہ جو اتنی محنت کر رہا ہوں تو تمہارے اور اپنے اچھے فیوچر کے لیے کر رہا ہوں' کچھ عرصے کی بات ہے۔ بس' پھر میرا سارا وقت تمہارے لیے ہو گا۔"

"میں آپ سے ناراض نہیں ہوں' نہ ہی کسی بات کی شکایت ہے' آپ بلاوجہ پریشان مت ہوں۔" حمیدہ بانو نے اپنا سر جھٹکا۔

"یہ تو بہت اچھی خبر ہے میرے لیے۔"

"میں اب جاؤں۔" وہ کھڑی ہو گئی۔

"اتنی بدلی بدلی کیوں لگ رہی ہو۔"

"آپ کا وہم ہے' میں تو جیسی تھی ویسی ہی ہوں۔" وہ اپنے مخصوص انداز میں بے رخی سے گویا ہوئی۔

"خدا کرے کہ یہ میرا وہم ہی ہو۔" اس کی آنکھوں اور رویے سے جھلکتی اجنبیت محسوس کر کے وہ دھیرے سے بولا تھا۔

وہ چلی گئی مگر اس رات فواد کو بہت دیر تک نیند نہیں آئی تھی۔

اور نیند تو ماہم کی آنکھوں سے بھی غائب تھی' دل وہ الو کھا لاڈلا جو کھیلن کو چاند مانگے اور عقل اسے ہوش مندی کے اسباق پڑھانے میں مصروف۔

"کیا بور کہانی ہے ماہم بیگ؟" رات کی تنہائی میں وہ اپنے آپ سے محو گفتگو تھی۔

"ایک عام سی لڑکی' ایک بہت خاص لڑکا' محبت یک طرفہ۔ بیل منڈھے چڑھے تو کیسے زمین آسمان کا ملاپ ناممکن ہے مگر معجزوں پہ یقین رکھنے والا دل' محبت کے خوش رنگ پھول اپنے ارد گرد مہکائے' انتظار کی دنیا بسائے بیٹھا ہے' آنکھیں ہیں کہ خواب دیکھنے سے باز ہی نہیں آتیں جیسے کہ یہ خواب سچ مچ پورے ہو ہی جائیں گے۔

اور یہ خواب پورے نہ بھی ہوں تو کیا ہے' بہت سے لوگ محبت کرتے ہیں' کوئی کامیاب ہو جاتا ہے' کوئی ناکام' پھر بھی ناکامی کے خوف سے کوئی آنکھ خواب دیکھنا نہیں چھوڑتی' کوئی دل محبت کرنے سے باز نہیں آتا جو یوں ہے تو یوں ہی سہی' دیکھتے ہیں ماہم بیگ' تمہارے حصے میں کیا آتا ہے' منزل یا محض سفر کی صعوبت اور تھکن؟

متضاد الجھے الجھے خیالات میں گھری وہ جانے کب نیند کی آغوش میں چلی گئی۔

☼ ☼ ☼

ذیشان کی کامیابی اور وطن واپسی کی خوشی میں جو پارٹی رکھی گئی تھی' وہ ہوتے ہوتے ایک ٹھیک ٹھاک قسم کی تقریب میں بدل گئی۔ مدعوئین کی فہرست طویل سے طویل ہوتی چلی گئی' تقریب کا اہتمام قریبی لان میں کیا گیا تھا۔ نک سک سے تیار' آراستہ پیراستہ دمکتے چہروں کے ساتھ سب ہی افراد خانہ اچھے لگ رہے تھے۔ اچھے میزبانوں کی طرح تقریباً" سب ہی لوگ مہمانوں کی آمد سے پہلے لان میں آ گئے تھے۔

رائل بلیو ڈنر سوٹ میں ذیشان بہت ہینڈسم لگ رہا تھا۔ قابلیت اور کامیابی نے بھی اس کی شخصیت میں ایک انوکھی جاذبیت پیدا کر دی تھی۔ وہ آج کی تقریب کا مہمان خصوصی تھا۔ سب کی نظریں اس پر تھیں مگر اس کی نظریں کسی اور کو ڈھونڈ رہی تھیں اور کچھ دیر بعد وہ نظر آ ہی گئی۔

اس کے لباس میں سفید اور گلابی رنگ تھے اور یہی رنگ اس کے چہرے سے بھی جھلک رہے تھے' اس کی آرائش اور زیبائش دیکھنے کے قابل تھی' سیدھے سلکی بال سمیٹ کر دائیں کاندھے پہ ڈالے ہوئے تھے۔

"بات سن یار!" اس نے قریب سے گزرے فواد کو روکا۔

وہ ٹھہر گیا۔

"پرنسز بانو واقعی اتنی حسین ہے یا آج مجھے ہی لگ رہی ہے۔" اپنے مخصوص ہلکے پھلکے انداز میں وہ فواد سے گویا ہوا۔

"دونوں ہی باتیں ہیں شاید۔" فواد کو اس کی بات سے نہ جانے کیوں دھچکا سا لگا تھا۔

"سب تیرا کمال ہے یار' تو نے اس ہیرے کی تراش خراش کی ہے' یہ تو کوہ نور بن گئی ہے۔ ہے نا۔"

"ہاں!" فواد نے ایک بے بس سی مسکراہٹ کے ساتھ اسے دیکھا۔

ذیشان اس کا جگری دوست' پیارا کزن اور بھائی تھا۔ وہ سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ زندگی میں کبھی ایک موڑ ایسا بھی آئے گا کہ وہ اور ذیشان ایک دوسرے کے مقابل کھڑے ہوں گے اور وہ موڑ اب بہت قریب ہی تھا۔

"مجھے چاہیے تھا کہ ذیشان کے پاکستان آنے سے پہلے ہی اسے ساری بات بتا دیتا۔ سیدھی سی بات ہے حمیدہ بانو اس رشتے پہ راضی نہیں ہے' وہ کسی اور کو پسند کرتی ہے' یہ بات ذیشان کے علم میں آتی تو وہ خود ہی پیچھے ہٹ جاتا اور ویسے بھی اس کی کون سی جذباتی وابستگی تھی بانو سے' وہ تو فقط دادو کی محبت میں یہ رشتہ جوڑنے پر راضی ہوا تھا' ورنہ اس جیسے لڑکے کے لیے رشتوں کی کیا کمی' اور سب سے اہم بات یہ کہ مردہ افراد



کی خواہش پوری کرنے سے زیادہ زندہ افراد کی خواہشات کا پاس رکھنا ضروری ہے' فواد نے پشیمانی محسوس کرتے اپنے ضمیر کو تاویل پیش کی۔

"دادو وازدی گریٹ' انہوں نے بالکل ٹھیک لڑکی کا انتخاب کیا میرے لیے' پھر ہم دونوں میں ایک چیز ہے جو کامن ہے' پتا ہے کیا؟"

"کیا؟" فواد نے غائب دماغی کے عالم میں پوچھا۔

"دادو کی محبت' ہم دونوں ہی ان سے بے پناہ لگاؤ اور محبت رکھتے ہیں اس کی ساری باتیں دادو سے شروع ہو کر ان ہی پر ختم ہوتی ہیں۔" ذیشان بہت پر جوش ہو کر اسے بتا رہا تھا۔

"میں پاپا سے بات کرنے والا ہوں حمیدہ بانو کے متعلق۔" ذیشان اتنی اچانک بولا کہ فواد چند لمحے تو فقط اسے دیکھتا کا دیکھتا رہ گیا۔ پھر اس نے خود کو سنبھالنے کی سعی کی۔

"تم پہلے ایک بار حمیدہ سے بات کر لیتے۔" تھوک نگلتے ہوئے ذیشان سے مخاطب ہوا۔

"کر چکا ہوں یار!"

"پھر؟" سرسراتی ہوئی آواز فواد کے منہ سے نکلی۔

"پھر کیا' اسے تو کوئی اعتراض نہیں ہے' اور پھر ویسے بھی بقول اس کے' تو نے اسے پہلے ہی یہ سب بتا رکھا تھا۔" فواد نے حیرانی سے دیکھا۔

"فواد میرے دوست! تو نے میرے لیے جو کچھ کیا وہ میں کبھی فراموش نہیں کر سکتا۔" ذیشان نے اس کے شانے تھام کر جذباتی انداز میں کہا۔ "وہ صرف دادو کی خواہش نہیں میری مرضی بن کر میری لائف میں آ رہی ہے۔"

ذیشان ہمیشہ کا جذباتی انسان تھا مگر اس وقت تو وہ جیسے شہنشاہ جذبات بنا ہوا تھا۔

اس کی باتیں سن کر فواد کے سر میں جیسے دھماکے ہو رہے تھے اس نے کچھ کہنے کے لیے منہ کھولا مگر آواز ہی نہیں نکلی۔

"ایک منٹ ابھی آیا۔" ذیشان نے کسی کی پکار کا جواب دیا۔

اور آگے بڑھ گیا' فواد وہیں کرسی پر جیسے ڈھے سا گیا۔

"یہ ذیشان ابھی ابھی کیا بول گیا ہے۔" اس کے کان سائیں سائیں کر رہے تھے۔

"حمیدہ راضی ہے؟ مگر کیوں؟ کیسے؟"

"وہ تو مجھ سے محبت کرتی ہے فواد سرے' پھر اس نے خود کہا تھا کہ وہ ذیشان جیسے ایکسٹرا آرڈینری فرد کے ساتھ خوش نہیں رہ سکے گی۔

حمیدہ بانو تو اس کے ساتھ خوش رہ سکتی ہے' جس سے وہ محبت کرتی ہے اور اس کی محبت میں ہوں' صرف میں۔"

پوری تقریب کے دوران فواد الجھا ہوا' پریشان ہی رہا۔

رات سب لوگ بہت دیر سے سوئے' فواد کو اس رات بالکل نیند نہیں آئی' وہ حمیدہ بانو سے بات کرنا چاہ رہا تھا' مگر فی الحال اسے اس کا موقع نہیں ملا۔

☼ ☼ ☼

ذیشان کو پاپا نے اپنے کمرے میں بلایا تھا' وہ اس وقت ان کے کمرے میں موجود تھا' وہ ذیشان کی شادی کی بات کر رہے تھے۔

"ہمایوں صاحب کی بیٹی کیسی لگی تمہیں' حال ہی میں کینیڈا سے پڑھ کر لوٹی ہے' اچھی فیملی ہے' تعلیم یافتہ اور کسی حد تک ماڈرن بھی' اگر تمہیں ہائی کلاس میں موو کرنے کے لیے لائف پارٹنر چاہیے تو منال اچھی لڑکی ہے۔" وہ اپنے بیٹے کو ٹٹول رہے تھے' اس کے خیالات جاننا چاہتے تھے۔

انہیں یوں ہی خیال آیا تھا کہ کیا پتا ذیشان کی پسند اعلا تعلیم یافتہ ہائی فائی قسم کی لڑکی ہو' اس لیے انہوں نے پہلے منال کا پروپوزل اس کے سامنے رکھا۔

"پاپا! مجھے ایسی لڑکی چاہیے جو آپ کو' مجھے اور ہماری فیملی کو ٹائم دے سکے' کوئی سادہ طبیعت' گھریلو سی لڑکی' خیال رکھنے والی' ہم سے پیار کرنے والی۔" وہ بول رہا تھا اور باپ کا دل خوشی سے جھوم گیا۔

باہر کھڑی ماہم کا ہاتھ دروازے پہ دستک دیتے ٹھہر گیا' وہ تایا کو میڈیسن دینے آئی تھی' ذیشان کی بات سن کر رک گئی تھی تو غیر اخلاقی حرکت' مگر اس کے دل اور زندگی کا معاملہ تھا' وہ سننا چاہتی تھی' اس لڑکی کا نام جسے ذیشان یا پاپا سلیکٹ کریں گے' اس کا دل غیر معمولی رفتار سے دھڑک رہا تھا۔

"سچ بتاؤں ہمیں بھی یہی چاہتا تھا کہ گھر کی بچی ہی میرے بیٹے کا گھر بسائے' کوئی سلجھی ہوئی' سمجھ دار سی بچی' ان کی نظروں کے سامنے ماہم کی شبیہہ لہرا گئی' پل بھر میں انہیں جیسے ڈھیروں ڈھیر خوشیاں مل گئیں۔ نہیں اپنے لائق خالق اور فرماں بردار بیٹے پر بہت فخر ہو رہا تھا۔

"پاپا' دادو نے حمیدہ بانو کو میرے لیے پسند کیا تھا اور میری بھی یہی خواہش ہے۔" اپنی دھن میں مگن ذیشان ان سے مخاطب ہوا۔

باہر کھڑی ماہم کا دل جیسے دھڑکنا بھول گیا' اسے لگا' وہ کچھ دیر اور کھڑی رہی تو شاید گر پڑے' اس کی ٹانگیں جسم کا بوجھ سہارنے سے انکار کر رہی تھیں' خود کو گھسیٹتی ہوئی وہ چپ چاپ پلٹ گئی۔

ادھر وجاہت بیگ حیرانی سے بیٹے کی شکل دیکھ رہے تھے۔

"اما کی پسند؟ انہوں نے کب کہا' کس سے کہا؟" وہ اک دم پریشان بھی ہو گئے تھے۔

"انہوں نے مجھ سے کہا تھا پاپا!" ذیشان دھیرے دھیرے انہیں ساری بات بتانے لگا۔ بہت دیر بعد جب وہ سب کچھ بتا کر خاموش ہوا تو وجاہت بیگ بھی چپ ہو گئے' ان کے پاس کہنے کے لیے اب کچھ تھا ہی نہیں۔

"ٹھیک ہے' حمیدہ بانو بھی ہماری ہی بچی ہے' ماہم نہ سہی حمیدہ سہی۔" وہ بے خیالی میں بول گئے۔

"ماہم؟" اب چونکنے کی باری ذیشان کی تھی۔

"میں نے ماہم کو سوچا تھا تمہارے لیے' مگر خیر کوئی بات نہیں' جس کا جو نصیب' اللہ تم سب کو ڈھیروں خوشیاں دکھائے' آمین۔" ان کے لہجے میں تھوڑی سی مایوسی تھی۔

ذیشان کچھ احساس جرم کر رہا تھا' پاپا کے لیے یا ماہم کے لیے' وہ سمجھ نہیں سکا۔

"ماہم بہت اچھی لڑکی ہے' خدا کرے اسے بہت ہی اچھا ہم سفر اور بہت ساری خوشیاں ملیں۔" اس کے دل نے بے ساختہ چپکے سے دعا کی۔

اگلے روز ناشتے کے بعد وجاہت بیگ نے اپنے بھائی' بھاوج سے بات کی' انہوں نے دادو کی مرضی کا ذکر کرتے ہوئے مختصر لفظوں میں ذیشان اور حمیدہ بانو کے رشتے کی بات کرتے ہوئے کہا۔

"اس گھر میں حمیدہ کے بڑے ہم اور آپ ہیں' ننھیال میں ایک ماموں ہیں' میں انہیں فون کر کے بلا لیتا ہوں' ان کے سامنے باقاعدہ رسم کر دیں گے' ٹھیک ہے؟" انہوں نے فوراً" ہی پروگرام بنالیا۔

بلقیس بیگم نے ناگواری سے پہلو بدلا' ان کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ یوں جھٹ پٹ سارے فیصلے ہو جائیں گے۔

چلتر' مکار لڑکی' میں پہلے ہی جانتی تھی کہ وہ کوئی نہ کوئی گل کھلائے گی' وہ دل ہی دل میں سوچ رہی تھیں' پھر انہوں نے اسی وقت ایک فیصلہ کیا' کوئی اور حالات ہوتے تو وہ ایسا سوچتیں بھی نہیں' مگر اس وقت ان کی عزیز از جان بیٹی کے مستقبل کا سوال تھا اور پھر فواد بھی حمیدہ بانو کے معاملے کی وجہ سے ان سے موڈ خراب کیے بیٹھا تھا' وہ جو سوچ رہی تھیں' اگر وہ ہو جاتا تو کم از کم ماہم کا مستقبل محفوظ ہو جاتا اور بیٹا بھی ہاتھوں سے نہ نکلتا۔ انہوں نے ٹھان لی کہ وہ آج ہی فواد سے بات کریں گی۔

وہ تھوڑی دیر بعد وہاں سے اٹھ گئیں۔

انہوں نے فواد کو اپنے کمرے میں بلوایا تھا۔

"جی!" وہ تھوڑی دیر میں ہی آگیا' ستا ہوا چہرہ' تھکا تھکا سا وجود انہیں اپنے بیٹے کی حالت دیکھ کر ایک لمحے کو افسوس بھی ہوا۔

"کوئی کام تھا امی؟" وہ جو سوچ رہی تھیں کہ بات کہاں سے شروع کریں' فواد نے ان سے سوال کر ڈالا۔

"ہاں۔۔۔ میں کہہ رہی تھی کہ اگر تمہاری مرضی حمیدہ بانو کے لیے ہے تو یوں ہی سہی' میں تمہارے ابو سے بات کرتی ہوں' ویسے تو انہیں بھی کوئی اعتراض نہیں ہو گا' تم ایک بار اور حمیدہ کی مرضی معلوم کر لو' کہیں ایسا نہ ہو ہم رشتے کی بات کریں اور وہ انکار کر دے۔" بغیر کسی تمہید کے انہوں نے نپے تلے لفظوں میں بات کی۔

حمیدہ سے بات تو فواد کو کرنی ہی تھی' مگر امی کا یوں اچانک مہربان ہونا' اس کی سمجھ میں نہیں آیا' کہاں تو وہ اس کا نام سننے کو تیار نہ تھیں اور کہاں یوں اچانک جھٹ پٹ رشتہ کرنے پہ راضی ہو گئیں۔

"کوئی خاص بات ہے کیا؟ میرا مطلب ہے' آپ یکایک کیسے راضی ہو گئیں؟"

"فواد! تم میرے بیٹے ہو' جیسے مجھے تم پیارے ہو' ایسے ہی ماہم بھی پیاری ہے' دراصل ایک' دو روز پہلے وجاہت نے تمہارے ابو سے باتیں کرتے ہوئے اشاروں' کنائیوں میں ماہم کے لیے کہا تھا کہ وہ ذیشان کی مرضی معلوم کریں گے' اگر اسے کوئی اعتراض نہیں ہوا تو وہ ماہم کو ہی اپنی بہو بنائیں گے' انہوں نے یہ بھی کہا' ابھی یہ بات کسی سے نہ کہیں' کیونکہ وہ ذیشان کی مرضی جانے بغیر اس معاملے کو نہیں اٹھانا چاہتے تھے' آج صبح انہوں نے بتایا کہ ذیشان نے حمیدہ بانو کا نام لیا ہے۔" وہ ایک لمحے کو رکیں۔

"میں چاہتی ہوں کہ تم حمیدہ سے بات کر لو' ذیشان کے لیے وہ خود انکار کرے گی تو مناسب ہو گا' تم نے ہی کہا تھا کہ تم دونوں ایک دوسرے کو پسند کرتے ہو' تم اس سے بات کر لو' تو تمہارا رشتہ اس سے طے کر دیں گے' ذیشان کے لیے وجاہت بھائی ماہم کو مانگ لیں گے۔" انہوں نے فوراً" اپنی پلاننگ اس کے سامنے رکھی۔

فواد کچھ دیر سوچتا رہا' پھر ایک گہری سانس لے کر اس نے ہامی بھرلی۔

"ٹھیک ہے' میں بانو سے بات کرتا ہوں۔"

☼ ☼ ☼

ذیشان اپنے کمرے میں تھا' رات وہ بہت دیر سے سویا تھا' پارٹی دیر میں ختم ہوئی' پھر پاپا سے کافی دیر تک باتیں کرتا رہا' پھر سونے لیٹا تو حمیدہ بانو کو کال کر لی' اب وہ کبھی کبھی رات میں سونے سے پہلے اسے کال کر لیتا تھا۔

"ایک گڈ نیوز ہے تمہارے لیے' پاپا جھٹ پٹ مان گئے' بغیر کسی اعتراض کے۔" وہ چہکا۔

"رئیلی' مجھے یقین نہیں آرہا کہ وہ اتنی آسانی سے مان گئے۔" حمیدہ کی آواز حیرت میں ڈوبی ہوئی تھی۔

"کیوں؟"

"یوں ہی' کہاں آپ ہائی فائی قسم کے' کہاں میں ایک عام سی لڑکی' ڈر لگ رہا تھا کہ پتا نہیں کیا ہو گا۔"

"اسٹوپڈ قسم کی باتیں مت کرو' میں بھی ایک عام سا ہی انسان ہوں' مجھے سادہ سی اور اچھی سی نیچر اپیل کرتی ہے' جیسی تمہاری ہے' ویسے تم خوش تو ہو نا۔"

"بہت' بھلا یہ بھی کوئی پوچھنے کی بات ہے' مجھے تو رشک آرہا ہے خود پر۔" حمیدہ کی آواز میں کھنک تھی۔

"ایک بات پوچھوں؟" چند لمحے چپ رہنے کے بعد وہ بولی۔

"بولو۔۔۔"

"آپ نے اپنی کیریر پلاننگ کہاں کے لیے کی ہے' میرا مطلب ہے کہ یہیں پاکستان میں ہی رہیں گے یا کہیں اور۔" حمیدہ نے جھجکتے ہوئے دریافت کیا۔

"ابھی میں صرف سوچ ہی رہا ہوں' فائنل ڈیسیجن کوئی نہیں لیا' مگر کیوں' تم کیوں پوچھ رہی ہو؟" وہ محتاط ہوا۔

"یوں ہی' پورے ملک کے اور خصوصاً" کراچی کے حالات اتنے خراب ہیں کہ یہاں رہ کر زندگی گزارنا' ایک ڈراؤنا خواب لگتا ہے۔" حمیدہ بانو اپنی ازلی صاف گوئی سے کہہ رہی تھی۔

"اپنے گھر میں خدانخواستہ آگ لگ جائے تو اسے بجھانے کی کوشش کرتے ہیں' گھر کو جلتا چھوڑ کر بھاگ تھوڑی جاتے ہیں' یہ بزدلی بھی ہے' خود غرضی اور بے حسی بھی' تو فی الحال تو میرا ارادہ یہیں سیٹل ہونے کا

ہے، آگے اللہ مالک ہے، کبھی نہ کبھی تو یہاں آگ اور خون کی ہولی ختم ہو ہی جائے گی، پھول بھی کھل جائیں گے، امن بھی ہو جائے گا۔"

"اچھا، ٹھیک ہے۔" "میں تو بس یوں ہی پوچھ رہی تھی۔" حمیدہ بانو شاید اس کے تقریری لفظوں سے اکتا کر بولی تھی۔

"تم بتاؤ، ابھی تک سوئی کیوں نہیں تھیں؟"

"انتظار کر رہی تھی آپ کی کال کا۔" وہ ہنسی۔

"تمہاری ہنسی بہت اچھی ہے۔ جیسے۔ جیسے۔" وہ کوئی تشبیہ ڈھونڈ رہا تھا۔

"ہاں، ہاں جیسے؟" حمیدہ بانو کو مزا آ رہا تھا۔

"جیسے کوئی خوبصورت سی دھن، جو کانوں کو بھلی لگے۔"

"میں سمجھی آپ کہیں گے، جیسے کوئی جھرنا یا جلترنگ وغیرہ وغیرہ۔"

"بھئی ایسی شاعرانہ تشبیہات تو مجھے نہیں آتیں۔" ذیشان نے اعتراف کیا۔

"اوہ پھر؟ اس کے بغیر بھلا کیسے گزارہ ہو گا؟" حمیدہ بانو شرارت پر آمادہ تھی۔

"دیکھو، کرتے ہیں کچھ نہ کچھ، ہمارے ایک دوست ہیں نا فواد بیگ، ان سے کہتے ہیں، تھوڑی سی شاعری وغیرہ ہمیں بھی پڑھا دیں۔" ذیشان نے اس کے مذاق کا جواب مذاق سے ہی دیا۔

فواد کا نام سن کر وہ ایک دم خاموش ہو گئی۔

"کیا ہوا، چپ کیوں ہو؟"

"کچھ نہیں۔ بہت تھک گئی ہوں، نیند آ رہی ہے اب۔"

"اوکے، تم آرام سے سوؤ اور اچھے اچھے خواب دیکھنا۔" ذیشان نے تاکید کرتے ہوئے خدا حافظ کہا۔

"ٹھیک ہے، اللہ حافظ"

☼ ☼ ☼

گزشتہ رات کی پارٹی اگرچہ گھر پہ نہیں تھی، پھر بھی گھر میں ٹھیک ٹھاک پھیلاوا ہو گیا تھا۔ ماہم، ماسی سے اپنی نگرانی میں صفائی کروا رہی تھی، فواد اس کے سر پر جا پہنچا۔

"ماہم! کچھ معلوم ہے حمیدہ کہاں ہے؟ اپنے کمرے میں تو نہیں ہے، گھر میں کہیں نظر نہیں آ رہی۔"

"پتا نہیں بھائی! مجھے ابھی تک نظر نہیں آئی وہ۔" ماہم نے لاعلمی کا اظہار کیا، مگر فواد اسے دیکھ کر ٹھٹک گیا۔

"تمہاری طبیعت تو ٹھیک ہے۔"

"ہاں، کیوں، کیا ہوا؟" ماہم نے لاپروائی دکھانے کی کوشش کی۔

"ایسا لگ رہا ہے، پوری رات سوئی نہیں، آنکھیں دیکھو، کتنی ریڈ ہو رہی ہیں۔"

"ہاں، نیند پوری نہیں ہوئی، بہت دیر سے سوئی، پھر جلدی اٹھ گئی تو اس لیے۔"

"تو تم ریسٹ کرو، اور بھی لوگ ہیں گھر میں، وہ دیکھ لیں گے کام۔"

"ٹھیک ہے، میں ریسٹ کر لوں گی، آپ پریشان نہ ہوں۔" ماہم نے نرمی سے بولتے ہوئے رخ موڑ لیا، آنکھوں میں پانی جمع ہونے کو تھا اس نے بے دردی سے آنکھیں مسلیں، پوری رات آنکھوں میں نیند نہیں، آنسو تھے، خود کو سمجھایا تو بہت اس نے مگر پھر بھی نئی نئی چوٹ تھی، تکلیف بہت تھی، رونا کیسے نہ آتا۔

"اے خدا، مجھے صبر دے دے۔" وہ دعا کر رہی تھی۔

"رشیدہ! تم ذرا یہ کونا اچھی طرح صاف کرو، میں ابھی آتی ہوں۔" ماہم نے ذیشان کو آتے ہوئے دیکھا تو وہاں سے چلی گئی، وہ ذیشان کا سامنا نہیں کر سکتی تھی۔

تھوڑی دیر کی تلاش کے بعد حمیدہ مل ہی گئی، سب سے اوپر چھت پر وہ ایک کونے میں کھڑی نہ جانے باہر کیا جھانک رہی تھی۔

"بانو، تم یہاں ہو، میں کب سے تمہیں تلاش کر رہا تھا۔" فواد کی آواز پر وہ کرنٹ کھا کر پیچھے مڑی تھی۔

"کیا ہوا؟" اس کے یوں رد عمل پر فواد حیران ہوا تھا۔



"اف، آپ نے تو اک دم ڈرا ہی دیا۔"

"ڈرا تو تم نے دیا ہے بانو!" دونوں ہاتھ سینے پہ باندھے اس نے بغیر کسی تمہید کے کہا۔

"کیا مطلب؟" حمیدہ بانو نے اپنے مخصوص انداز میں بھنویں چڑھائیں۔

"مطلب! مطلب تو بہت ساری باتوں کا میری بھی سمجھ میں نہیں آ رہا۔"

"مثلاً"! وہ جان بوجھ کے انجان بن رہی تھی۔

"مثلاً" تمہارے اور ذیشان کے رشتے کی بات ہو رہی ہے بڑوں کے درمیان اور ذیشان کا دعوا ہے کہ اس میں تمہاری مرضی بھی شامل ہے۔" فواد کی نظریں اس کے چہرے پر جمی تھیں۔

"جو کچھ ہو رہا ہے، ہونے دیں، آپ کو کیا اعتراض ہے؟"

فواد کا پورا وجود شعلوں کی زد میں تھا۔ وہ بے حد تکلیف میں عالم میں اس سے مخاطب ہوا۔

"کیا اس میں تمہاری مرضی بھی شامل ہے؟"

"ہاں!" اس نے بغیر کسی لگی لپٹی کے جواب دیا۔

"کیا کہہ رہی ہو تم میری تو سمجھ سے باہر ہے، کل تک تمہاری مرضی، تمہاری چاہت کچھ اور تھی، آج کچھ اور ہے۔" فواد کے لہجے کی بے بسی انتہا کو پہنچ گئی تھی۔

"آپ میری بات چھوڑیں، اپنی بات کریں، آپ کے ساتھ کیا مسئلہ ہے؟"

فواد چند لمحے چپ چاپ کھڑا اس کی شکل دیکھتا رہا۔

"امی ایگری ہو گئی ہیں ہمارے رشتے کے لیے۔" وہ دھیرے سے بولا۔

"اچھا، مگر اب میں ایگری نہیں ہوں ویسے بھی وہ صرف اور صرف اپنی بیٹی کے لیے کڑوا گھونٹ نگلنے کو تیار ہوئی ہیں۔"

"بانو! کھل کر بات کرو، آخر معاملہ کیا ہے، تم ذیشان کے لیے ایگری نہیں تھیں، اس وقت تمہیں میں اچھا لگ رہا تھا، تمہاری پسند تمہاری محبت فواد بیگ کے لیے تھی، اور اب جب تمہاری راہ میں کوئی رکاوٹ نہیں تو تم خود ایک دیوار بن کر درمیان میں کھڑی ہو گئی ہو۔ یہ کیا مذاق ہے۔" آخر میں آ کر فواد جھنجلا گیا تھا۔

"انسان کی پسند، ناپسند بدل بھی سکتی ہے، مجھے اب آپ میں کوئی انٹرسٹ نہیں ہے، برائے مہربانی میرا پیچھا چھوڑ دیں۔" حمیدہ بانو کی باتوں میں بے رخی ہی نہیں ترشی تلخی بھی تھی، فواد کو یوں لگا جیسے اس کے آس پاس کہیں کچھ نہیں۔ بس ایک خلا ہے۔ جس میں وہ بے سمت ادھر ادھر بھٹک رہا ہے۔

"بانو، تم۔ تم میری تخلیق ہو، میں نے تمہیں کیا سے کیا بنا دیا اور تم مجھے یوں انڈر اسٹیمیٹ کر رہی ہو۔" فواد بمشکل خود کو کمپوز کر سکا تھا۔

"تخلیق؟" حمیدہ نے استہزائیہ نظروں سے اسے دیکھا۔

"تخلیق کرنا خالق کا کام ہے، بندوں کا نہیں، آپ کو یہ خوش فہمی کیونکر ہو گئی کہ آپ یہ کام بھی کر سکتے ہیں، آپ نے صرف میرا ظاہر بدلنے کی کوشش کی تھی اور شاید اس میں کامیاب بھی ہو گئے مگر مجھے اندر سے کوئی نہیں بدل سکا، میرا دل، میرا نیچر، میرا مزاج، سب کچھ وہی ہے، جو تھا، پہلے جیسا۔ اس گھر میں آنے سے پہلے جیسا، آپ کی ماں کے لیے جو نفرت اور انتقام میرے دل میں تھا، اسے آپ نہیں نکال سکے نہ ہی نکال سکتے ہیں، انہوں نے جو کچھ میری ماں کے ساتھ کیا، وہ میں مرتے دم تک نہیں بھلاؤں گی۔ ان کو بھی ایسے ہی تڑپنا چاہیے جیسے انہوں نے میری ماں کو تڑپایا تھا۔"

حمیدہ بانو کسی ناگن کی طرح پھنکار رہی تھی اور فواد اسے یوں زہر اگلتا دیکھ کر ششدر تھا، اس کے تو وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ وہ اتنا زہر لے کر بیٹھی ہے۔

"میری ماں سے کیا قصور سرزد ہو گیا، جو تم اتنی بڑی بڑی باتیں کر رہی ہو۔" فواد کے دونوں ہاتھ اس کے پہلوؤں میں گر گئے، اسے لگ رہا تھا کہ اس کے سامنے حمیدہ بانو نہیں بلکہ کوئی اجنبی لڑکی کھڑی ہے۔ بالکل انجان، جسے وہ پہلی بار دیکھ رہا تھا، پہلی بار سن رہا تھا۔

"تمہاری ماں نے میری امی کے خلاف اس گھر میں محاذ بنایا ہوا تھا، ان کے خلاف وہ سب کے کان بھرتی

رہتی تھیں۔ ابو کے انتقال کے بعد انہیں گھر سے نکلوانے میں سب سے بڑا ہاتھ تو تمہاری ماں کا تھا' انہیں بے یارو مددگار' کسی غریب کی بیوہ کی طرح سڑک پر رُلنے کے لیے چھوڑ دیا گیا۔ کتنے سارے غموں کو اندر ہی اندر پال کر وہ ایسی بیمار پڑیں کہ پھر اٹھ ہی نہ سکیں۔ وہ طبعی موت نہیں مریں تم' انہیں قتل کیا گیا ہے اور ان کی قاتل تمہاری ماں ہے۔ اگر تم....."

"اسٹاپ دس نان سینس۔" فواد کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا۔

"تمہارا کیا خیال ہے' تمہاری اس فضول بکواس پہ میں آنکھیں بند کر کے یقین کر لوں گا' حقیقت جاننا چاہتی ہو تو کسی اور سے بھی کچھ معلوم کر لو.... ضروری نہیں کہ تمہیں جو کچھ بتایا گیا ہو' وہ سب سچ ہو' مجھے یقین نہیں آرہا کہ مجھ جیسا شخص تم جیسی لڑکی کے ہاتھوں کھلونا بن گیا' شرم آرہی ہے اس وقت مجھے اپنے آپ پر۔"

وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا وہاں سے چلا گیا۔

حمیدہ بانو نے اسے جاتے دیکھا اور سر جھٹک کر استہزائیہ انداز میں مسکرا دی۔

"اب پتا چل رہا ہو گا اس کی ماں کو' ذہنی اذیت کیا ہوتی ہے۔ بڑی آئی اولاد کے سنہرے مستقبل کے سپنے دیکھنے والی۔"

حمیدہ بانو اپنی زہریلی سوچوں میں مگن یہ فراموش کر گئی کہ وہ اس سارے معاملے میں اس لڑکی کو بھی کتنی تکلیف دے رہی ہے۔ جس نے اسے سگی بہن سے بھی بڑھ کر پیار' محبت اور شفقت دی۔ کسی چھوٹے بچے کی طرح اس کا خیال رکھا' مگر حمیدہ بانو کو اس بات کا نہ کوئی احساس تھا نہ کوئی پروا جو بغض اور کینہ وہ اپنے دل میں لے کر اس گھر میں آئی تھی' اس کے بعد دل میں کہیں کسی اچھے جذبے کی کوئی گنجائش نہیں تھی۔

فواد غم و غصے کی آگ میں جھلستا ہوا سیدھا اپنے کمرے میں گیا تھا' اس وقت اسے صرف اور صرف تنہائی درکار تھی۔ ایک گہری سانس لے کر وہ کرسی پر بیٹھ گیا اور شروع سے لے کر اب تک کی ساری باتیں اور معاملات سوچنے لگا۔

"تو وہ میری ماں سے انتقام لینا چاہتی ہے' شاید اسی لیے مجھ سے محبت کا ناٹک کیا' تاکہ میں اس کے لیے اپنی امی کے مقابل آجاؤں ان سے جھگڑا کروں' وہ جانتی تھی کہ امی اسے پسند نہیں کرتیں' وہ لازمی مخالفت کریں گی اور میں اس کی حمایت' اس نے ٹھیک سوچا تھا۔ اتنے مہینے امی میری ٹینشن میں رہیں اور اب جب کہ ذیشان آگیا' حمیدہ ماہم کے معاملے میں امی کو نیچا دکھانا چاہتی ہے۔" فواد جیسے جیسے سوچ رہا تھا اس پر خیالات کے نئے نئے در وا ہو رہے تھے۔

"تمہیں کیا کہوں حمیدہ بانو! خود ہی حسد اور غصے کی آگ میں جلتی رہیں اور اس حد تک پہنچ گئیں کہ اپنے ساتھ ساتھ دوسروں کو بھی جلا ڈالا' امی ٹھیک ہی کہتی تھیں تم بالکل اپنی ماں کا پرتو ہو' خود غرض' کینہ پرور اور انتقام پسند فطرت۔ جانے کیوں میں ہی نہیں پہچان سکا' ایک پھیکی سی مسکراہٹ نے پل بھر کو اس کے لبوں کو چھوا پھر اس نے سختی سے ہونٹ بھینچ لیے۔

"اب امی سے کیا کہوں' انہیں کیا بتاؤں اور ذیشان؟" فواد سوچ سوچ کر پاگل ہو رہا تھا۔



حمیدہ بانو سبج سبج سیڑھیاں اتر کر سب سے نچلے پورشن میں آگئی' جہاں سب سے پہلے اس کا سامنا ماہم سے ہوا۔

"فواد بھائی ڈھونڈ رہے تھے تمہیں۔"

"ہاں۔ مل گئے تھے مجھے۔" حمیدہ نے جلدی سے اس سے جان چھڑائی۔

"اچھا!" ماہم نے ایک نظر اسے دیکھا۔ اس کے خوب صورت چہرے پہ بہت انوکھی سی چمک تھی' جیسے کوئی بہت بڑی جیت' بہت شان دار فتح اس کے ہاتھ لگی ہو۔

ماہم کچھ سوچ رہی تھی۔ بارہا اسے فواد بھائی اور حمیدہ بانو کے درمیان کسی ان دیکھے تعلق انجانے

رشتے کا احساس ہوا تھا۔ فواد بھائی کے رویے میں کچھ خاص محسوس ہوا تھا اسے حمیدہ بانو کے لیے۔

"شاید وہ میرا او ہم ہو۔" ماہم نے بڑی حسرت سے حمیدہ بانو کو دیکھا۔

رات ذیشان کے منہ سے اس کا نام سنا تھا' اسے دھچکا لگا تھا مگر اپنے لیے' تکلیف ہوئی تھی مگر اپنا دل ٹوٹنے کی' حمیدہ بانو سے اسے کسی قسم کا حسد یا جلن نہیں ہوئی ہاں اس پر رشک ضرور آیا تھا۔

شام ہوتے ہوتے گھر کے ہر فرد کو خبر ہو چکی تھی کہ ذیشان اور حمیدہ بانو کا رشتہ طے ہو رہا ہے۔

بڑی تائی نے اپنی کومل کو ایک نظر دیکھا اور آہ بھر کر خاموش ہو گئیں بھلا کیا کہتیں اور کس سے۔

بلقیس چچی نے فواد سے پوچھا۔

"اس نے منع کر دیا ہے۔" فواد نے سیدھا اور صاف جواب ماں کو دیا۔

"تو تم یوں ہی اتاولے ہو رہے تھے اس کے پیچھے' جب اس کی مرضی نہیں تھی تو یا پھر تم سے بہتر مستقبل نظر آ رہا ہے اسے تو تمہیں منع کر دیا۔" انہوں نے اپنی بے بسی' غصے کی صورت میں اپنے بیٹے پر ہی نکالی۔

فواد کوئی جواب دیے بغیر کمرے سے باہر نکل گیا۔ وہ کیا کہتا ابھی تک تو وہ خود بھی سمجھ نہیں پا رہا تھا کہ یہ سب کیا ہوا ہے اور کیا ہو رہا ہے۔

ذیشان دو تین بار اس سے پوچھ چکا تھا کہ آخر اس کے منہ پہ بارہ کیوں بج رہے ہیں۔ اس نے تھکن کا بہانہ کر کے اسے ٹالا تھا' مگر کب تک' حمیدہ بانو کا یہ جو نیا روپ اس کے سامنے آیا تھا' اس نے فواد کو حیران پریشان ہی نہیں بلکہ بے اعتبار بھی کر دیا تھا۔

"اب بھلا زندگی میں کبھی کسی پر بھی اعتبار آئے گا؟" اذیت ناک خیالات ــــ نے اسے اپنی گرفت میں لیا ہوا تھا۔

☼ ☼ ☼

بابا نے سب بڑوں سے باہم مشاورت کر کے حمیدہ بانو کے ماموں کو فون کر کے بلوایا تھا' وہ سب لوگ رشتوں کی اہمیت اور نزاکت کو سمجھنے والے اور انہیں فوقیت دینے والے لوگ تھے' مگر حمیدہ بانو کو جب اس بات کا علم ہوا تو وہ حواس باختہ سی ہو گئی۔

"کیا ضرورت تھی انہیں فون کرنے کی' میرا جو بھی رشتہ ہے' وہ آپ لوگوں سے ہے اور کسی کو نہ میں جانتی ہوں نہ کسی سے میرا کوئی رشتہ ہے۔" وہ ذیشان سے احتجاج کر رہی تھی۔

"کیوں غصہ کر رہی ہو بے کار میں' وہ تمہارے سگے ماموں ممانی ہیں۔ تم مانو یا نہ مانو' ان کا تمہارا رشتہ حقیقت ہے۔ آنے دو ان بے چاروں کو' تمہیں ان سے کیا پرابلم ہے ویسے بھی ہم اپنے غموں میں کسی کو شریک کریں نہ کریں مگر خوشیوں میں سب کو شریک کرنا چاہیے۔"

ذیشان نے اس کے برہم ہونے پر ایک چھوٹا سا لیکچر جھاڑ دیا مگر وہ سخت بدمزا ہو رہی تھی۔

"اب کیا کہوں میں' آپ سب لوگ بھی بس۔" وہ ہونٹ کاٹ رہی تھی۔

☼ ☼ ☼

اور پھر اگلے ہی روز اس کی پریشانی کی وجہ بھی سب کے سامنے آ گئی۔

آج ماموں کو آنا تھا۔ وہ تو بعد میں آئے مگر ان سے پہلے ان کے محلے کا ایک لڑکا آیا تھا۔

لمبا قد' صاف رنگ' گھنی مونچھوں اور چھوٹی چھوٹی آنکھوں والا یہ شخص شکل سے ہی کافی شاطر اور چالاک لگ رہا تھا۔

"میرا نام حیدر ہے۔ میں حمیدہ کا منگیتر ہوں جی' تین سال پہلے ہماری پسند سے منگنی ہوئی تھی' میں دبئی چلا گیا تھا نوکری کے سلسلے میں۔ پچھلے ہفتے ہی آیا ہوں۔" وہ ڈرائنگ روم میں بیٹھا وجاہت بیگ کو بتا رہا تھا ذیشان فواد اور بڑی تائی دم بخود بیٹھے اسے دیکھ اور سن رہے تھے۔

"آپ کے پاس کیا ثبوت ہے کہ آپ جو کچھ کہہ رہے ہیں سچ ہے؟" ذیشان نے تیزی سے سوال کیا تھا فواد چپ تھا جس حمیدہ بانو سے وہ کل ہی واقف ہوا تھا اس کے متعلق یہ سب بلکہ اس سے بھی زیادہ سچ ہو سکتا تھا۔

"آپ حمیدہ کو بلائیں' وہ خود بتا دے گی۔ میں کہہ تو رہا ہوں کہ ہماری پسند سے یہ رشتہ طے ہوا تھا۔ میرے دبئی جانے کے کچھ دن بعد اس نے فون پہ مجھے بتایا تھا کہ وہ اپنے باپ کے گھر جا رہی ہے' اپنے دادا سے جائیداد میں اپنا حصہ لینے' بشیر ماموں کو بھی یہ سارا قصہ معلوم ہے۔ یہاں آنے کے بعد دو چار بار اس کی میری بات ہوئی پھر اس نے مجھے منع کر دیا تھا کہ میں یہاں فون نہ کروں' بس آنے سے ایک مہینہ پہلے اسے بتا دوں۔ میں یہ سوچ کر چپ کر گیا کہ دوسرے کے گھر میں ہے' چلو یہ فون کا رابطہ چھوڑو' اگلے لوگ کیا سوچیں گے اس کے بارے میں' اب آنے سے پہلے کئی بار اس کا نمبر ٹرائی کیا' نمبر بند تھا' یہاں آنے کے بعد بشیر ماموں سے روز کہہ رہا ہوں کہ حمیدہ سے بات کروا دیں مگر ان کے پاس بھی حمیدہ کا نیا نمبر نہیں تھا نہ گھر کے کسی اور فرد کا۔ کل انہوں نے مجھے بتایا کہ آپ لوگ زبردستی اس کی شادی کہیں اور کر رہے ہیں تو ان سے ایڈریس لے کر بھاگا بھاگا کراچی آیا ہوں' گھر ڈھونڈنے میں بھی تین گھنٹے لگ گئے۔"

اپنی رام کہانی سناتے سناتے اس کا حلق خشک ہو گیا تھا۔ میز پہ رکھا پانی کا گلاس اٹھا کر غٹاغٹ پیا۔ کمرے میں وہ سناٹا تھا کہ سوئی بھی گرے تو آواز آ جائے۔

"تو حمیدہ بانو! کتنے رنگ ہیں تمہارے اور کتنے بہروپ۔" بے اختیار دکھتے دل سے فواد نے سوچا۔

اسی وقت حمیدہ بانو اندر داخل ہوئی۔ نو وارد کو دیکھتے ہی اس کے چہرے کا رنگ اڑ گیا۔

"تم ــــ تم تو اگلے سال آنے والے تھے؟" اس نے اٹکتے ہوئے بے ساختہ سوال کیا۔

"ہاں۔ آنے والا تو تھا مگر میرے دل نے سگنل دیا کہ تیرے ساتھ کوئی گڑبڑ ہونے والی ہے' اس لیے فوراً" چلا آیا' تیرا میرا تو دل کا رشتہ ہے نا' تجھے کوئی تکلیف ہو اور مجھے پتا نہ چلے' یہ کیسے ہو سکتا ہے۔" وہ وہاں سے اٹھ کر حمیدہ کے مقابل آ کر کھڑا ہو گیا۔

"یہ' یہ جھوٹا ہے' فراڈیا' مکار' اس نے زبردستی مجھ سے منگنی کی تھی' میں' میری مرضی شامل نہیں تھی اس میں۔" وہ تیزی سے وجاہت بیگ اور ذیشان کے پاس آ گئی' اس کے لہجے سے خوف و ہراس ٹپک رہا تھا۔

"او ــــ او چلتر باز! میرے ساتھ یہ ڈرامے بازی کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ دو منٹ میں سیدھا کر دوں گا تجھے' ساری تصویریں' مووی سب کچھ ہے میرے پاس' زبردستی کی منگنی میں کوئی اتنا خوش نہیں دکھائی دیتا' سارا محلہ جانتا ہے' تیرے میرے پیار اور پھر منگنی کے بارے میں' سارے ثبوت اکٹھے کر کے لا کر دکھا دوں گا۔" اس نے خوں خوار نظروں سے حمیدہ کو دیکھا۔

"اور تو نے تو کہا تھا کہ بڈھے سے اپنا حصہ وصول کر کے واپس ماموں کے پاس آ جائے گی' تو اتنے عرصہ سے یہاں کیا ڈرامے کرنے ٹھہری ہوئی ہے' ہیں؟ بول!"

"مجھے بچا لیں پاپا! اس شخص سے۔ میں سچ کہہ رہی ہوں' یہ جھوٹ بول رہا ہے۔ یہ مجھے برباد کرنا چاہتا ہے' تباہ کرنا چاہتا ہے۔" حمیدہ بانو وجاہت بیگ کے بازو سے لگ کر پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

"بیٹے! تمہارے ماموں کو بلا کر بات کرتے ہیں' کیا مسئلہ ہے' یہ صاحب اتنے اعتماد سے بات کر رہے ہیں' کچھ نہ کچھ بات تو ضرور ہے۔ اب کیا کہوں۔" وجاہت بیگ دائیں ہاتھ سے پیشانی مسلتے ہوئے بولے بڑی تائی حق دق سب کے چہرے دیکھ رہی تھیں' بلقیس چچی بھی اندر آ پہنچیں۔

"کیا مسئلہ ہے' کوئی مجھے بھی تو بتائے۔" انہوں نے باری باری سب کے چہرے دیکھے۔

کسی نے بھی ان کی بات کا جواب نہ دیا' سب چپ چاپ بیٹھے تھے۔

☼ ☼ ☼

"میں پہلے ہی کہہ رہی تھی یہ لڑکی بہت چلتر' بہت

مکار ہے' مگر سب کو میری باتیں بری لگتی تھیں۔ یتیم ہے ایسے نہ کہو' ویسے نہ کہو' اب دیکھا بیٹے! بڑوں کا بھی کوئی تجربہ ہوتا ہے' ضروری نہیں کہ ہم کسی برے کو برا کہیں تو خرابی ہمارے مزاج کی ہو' ہم تو اپنے بچوں کو آگاہ کرتے ہیں تاکہ وہ برے کے شر سے' اس کی برائی سے بچیں۔" بلقیس چچی بیٹھی فواد سے کہہ رہی تھیں۔

"چھوڑیں امی! اب ختم کریں یہ قصہ۔ جو برائی کرتا ہے' درحقیقت اپنے لیے کرتا ہے اللہ سب کو اپنے حفظ وامان میں رکھے۔"

فواد کا دل دکھی تھا۔ چھٹانک بھر کی لڑکی نے سب کو ہی خوب بے وقوف بنایا تھا۔ فواد کو اپنے جذبوں کی پامالی سے زیادہ دکھ اس بات کا تھا کہ وہ اچھی خاصی ذہین لڑکی تھی۔ اس کی کزن تھی' پیارے چچا کی بیٹی' اس گھر کی ایک فرد' اگر اس کی نیت میں کھوٹ اور دل میں لالچ نہ ہوتا تو فواد یا ذیشان کسی کے بھی نصیب کا تارہ بن سکتی تھی اور بالفرض یہ نہ بھی ہوتا' وہ کسی اور کے مقدر میں ہی ہوتی مگر پھر بھی عزت اور محبت کے ساتھ سب کے دلوں میں تو رہتی' ایک گھر اور بہت سارے رشتے ہوتے جو زندگی کے ہر مرحلے پر اس کے ساتھ اور اس کے پاس ہوتے' مگر اب۔۔۔ اب اس نے خود ہی اپنے پیروں پہ کلہاڑی مار لی تھی۔

حیدر نے حمیدہ بانو کا پیچھا نہیں چھوڑا تھا' وہ اگلے ہی روز حمیدہ کے ماموں کے ساتھ آگیا تھا۔ وہ ان کمزور اور کم ہمت لوگوں میں سے تھے جو لالچ میں آکر کسی برائی یا غلط کام کا حصہ تو بن جاتے ہیں مگر خود پر ذرا سی آنچ آتی دیکھ کر فوراً" پیچھے بھی ہٹ جاتے ہیں۔ حیدر کی دھمکیوں سے ڈر کر انہوں نے سب گھر والوں کے سامنے سب کچھ سچ سچ اگل دیا۔

حمیدہ بانو ان کی بھانجی تھی مگر نہ وہ اتنی مظلوم تھی اور نہ ہی ان کی بیوی اتنی ظالم' جتنا کہ حمیدہ بانو نے ظاہر کیا تھا۔ سارا مسئلہ تھا بس خوابوں کی اونچی اڑان کا' اسے آسمان چھونے کی خواہش تھی۔ اسی خواہش نے حیدر کو اپنا شکار بنایا جو محلے کے سب سے کھاتے پیتے گھرانے کا لڑکا تھا اور اس کے پیچھے پاگل بھی۔

منگنی کے بعد حیدر دبئی چلا گیا' حمیدہ بانو اپنے دادا کے گھر آگئی' ماموں کو اس نے یہی لالچ دیا تھا کہ باپ کی جائیداد میں سے جو حصہ ملے گا' اس میں سے انہیں بھی کچھ نہ کچھ دے گی' شومئی قسمت یہاں آنے کے کچھ عرصے بعد دادو کا انتقال ہو گیا اور پھر حالات نے کچھ ایسا رخ اختیار کیا کہ اس نے پہلے تو فواد کو اپنی سیڑھی بنانے کا فیصلہ کیا' بلقیس چچی کو زچ کرنے بلکہ عار دلانے کا اس سے اچھا موقع اور کہاں ملتا اور پھر اس نے حیدر اور فواد کا موازنہ کیا تو ہر لحاظ سے فواد کا پلڑا ہی بھاری تھا۔

حیدر کون سا ابھی پاکستان آرہا تھا۔ آ بھی جاتا تو حیدر آباد سے کراچی آکر اسے ڈھونڈنا آسان نہ تھا ایک بار وہ فواد کی ہو جاتی تو کچھ بھی جھوٹی سچی رام کہانی سنا کر حیدر کا معاملہ بھی نپٹا ہی دیتی' مگر پھر ذیشان کی واپسی ہوئی اور اس کی آنکھوں میں اپنے لیے نرمی اور انوکھے رنگ دیکھے' وہ تو اپنے دادو کی خواہش کا پاس رکھتے ہوئے ان کی محبت میں حمیدہ کی طرف بڑھا تھا' حمیدہ نے اس سے منہ موڑنا کفران نعمت جانا اور اس کی پذیرائی کر ڈالی' مگر عین وقت پر پوری بازی الٹ گئی۔ ساری چالیں الٹی ہو گئیں۔

اس کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ اس کے ماموں کو فون کر کے بلایا جائے گا اور اس کے رشتے کے معاملے میں انہیں بھی کوئی حیثیت اور اہمیت دی جائے گی' پھر حیدر کی پاکستان آمد۔

اس مردود کو بھی ابھی آنا تھا' رو رو کر حمیدہ بانو کی آنکھیں سوج گئی تھیں' اپنی صفائیاں پیش کر کر کے اس کی آواز بیٹھ گئی مگر وہ اپنا اعتبار کھو بیٹھی تھی۔

فیصلہ یہ ہوا تھا کہ اسے ماموں کے ہمراہ واپس بھیج دیا جائے' حیدر شادی کے ارادے اور تیاریوں سے مستقل پاکستان آگیا تھا' اسے شادی کرنی تھی اور حمیدہ سے ہی کرنی تھی۔

"بیٹی! میں ایک بات کی وضاحت کر دوں۔" ان لوگوں کے روانہ ہوتے وقت وجاہت بیگ حمیدہ سے



مخاطب ہوئے۔

"ہمارے والد اور ہم سب بھائی ملازمت پیشہ لوگ تھے' شجاعت (حمیدہ کے والد) کے انتقال کے وقت ہمارا ایک آبائی گھر تھا' یہی کل جائیداد تھی ہماری۔ ہم نے اس وقت بھی آپ کی والدہ کے حق سے زیادہ انہیں دے دیا تھا۔ ہم تو آپ دونوں کی مستقل کفالت کے لیے بھی راضی تھے مگر آپ کی والدہ ہم لوگوں سے کسی قسم کا کوئی تعلق نہیں رکھنا چاہتی تھیں' نہ انہوں نے کبھی ہم سے رابطہ رکھا اور نہ ہی ہمیں رکھنے دیا' ناچار ہم خاموش ہو گئے' شجاعت کے انتقال کے بعد میں نے اور بڑے بھائی صاحب نے مل کر کاروبار شروع کیا' اللہ تعالیٰ نے اس میں برکت اور ترقی دی۔ والد صاحب کی زندگی میں ہی ہم ماشاء اللہ مالی طور پر کافی مستحکم ہو چکے تھے' اصولاً" یہاں کی کسی قسم کی بھی پراپرٹی میں آپ کا کوئی حصہ نہیں مگر ہم نے آپ کو اپنی بیٹی کہا ہی نہیں مانا بھی ہے' آپ کے نام جو اکاؤنٹ میں نے کھلوایا تھا اس میں ایک خطیر رقم جمع کروادی ہے' آپ اسے جیسے چاہیں استعمال میں لا سکتی ہیں اور کبھی زندگی میں جب بھی ہماری ضرورت پڑے' اس گھر کے دروازے آپ کے لیے کھلے ہیں' خوش رہیں۔" انہوں نے آگے بڑھ کر اس کے سر پر ہاتھ رکھا۔

حمیدہ کا دل چاہا' دھاڑیں مار مار کر روئے۔ اس میں تو اتنا حوصلہ بھی نہیں تھا کہ ان اعلا ظرف لوگوں سے معافی ہی مانگ سکتی۔

"اور دادو نے تو اپنی سب سے قیمتی دولت تمہارے سپرد کرنے کا فیصلہ کیا تھا' افسوس تم اس جوہر نایاب کے قابل ہی نہ ہوئیں۔" فواد نے دل گرفتی سے اسے جاتے ہوئے دیکھا۔



ذیشان کچھ دن اپ سیٹ رہا' گم صم تو فواد بھی تھا' وہ ذیشان کو ساری حقیقت بتانے کا حوصلہ نہ کر سکا' بتا دیتا تو اس سے ساری زندگی نظریں نہیں ملا سکتا تھا۔ کیسے بتاتا کہ جس حمیدہ بانو پر دادو نے شان کے نام کی مہر لگانے کی خواہش کی تھی' اس کے لیے اس کا اپنا دل بے ایمان ہو گیا تھا' وہ شاید محبت نہیں بلکہ اس کی غلطی تھی اور جس غلطی پر اللہ پردہ ڈال رہا تھا اس کے بارے میں فواد نے بھی چپ سادھ لی' ایک عمر کتابیں پڑھ کر وہ کچھ نہیں سیکھا تھا جو پچھلے کچھ عرصے میں انسانوں اور زندگی نے سکھا دیا تھا اپنی صلاحیتوں اور علم دانی پر دل کے کسی کونے کھدرے میں جو نا محسوس سا تکبر چھپا بیٹھا تھا اس کا بھی خاتمہ ہو گیا۔ کیسی صلاحیت' کیسا علم' کیسی تخلیق۔ سب پر جیسے پانی پھر گیا تھا۔

زندگی کب رکتی ہے' ہمیشہ رواں دواں رہتی ہے۔ فواد کا رشتہ اس کی خالہ کے ہاں فروا سے طے کر دیا گیا ذیشان کے لیے حسب توقع ماہم کا نام تجویز ہوا۔

"میں پہلے ماہم سے بات کروں گا۔" ذیشان نے پاپا سے درخواست کی۔

"ٹھیک ہے' تم اپنی تشفی کر لو۔" انہوں نے ایک گہری سانس لی۔

ماہم وہیں تھی' اپنے گوشہ عافیت میں' جسے سب کچن کہتے تھے۔

وہ آج ماہم سے پہلی بار تو بات نہیں کر رہا تھا مگر پھر بھی جھجک گیا۔ کچھ ماہم کا رویہ بھی سنجیدہ تھا۔

"زندگی کتنی عجیب و غریب ہوتی ہے نا!" کچھ دیر ادھر ادھر کی باتوں کے بعد وہ بولا تھا۔

"جو کچھ ہم سوچتے ہیں یا چاہتے ہیں' وہ نہیں ہوپاتا تو زندگی ہمیں عجیب و غریب یا بری لگنے لگتی ہے' مگر زندگی تو بس ایسی ہی ہوتی ہے' کچھ کھٹی میٹھی سی کبھی تلخ تو کبھی خوشگوار۔"

ماہم کا فلسفہ ذیشان نے غور سے سنا اور مسکرا دیا۔

"تم اس رشتے پہ خوش تو ہو نا؟" ذیشان نے اچانک ہی پوچھا تھا مگر وہ نہیں چونکی جیسے اسے معلوم تھا کہ یہ سوال ضرور ہو گا۔

"ہاں' میرا خیال ہے۔ میں خوش ہی ہوں۔"

"خیال؟ یقین نہیں ہے؟"

"جب خیال آگیا تو یقین بھی آ ہی جائے گا۔"

"ماہم پلیز' اپنی فیلنگز مجھ سے شیئر کرو' جو کچھ تمہارے دل میں ہے کہہ ڈالو۔"

"کہہ دوں؟ برا تو نہیں مانو گے؟" ماہم نے سوالیہ نظروں سے اسے دیکھا۔

"اگر مانوں بھی تو کیا ہوا' تم برداشت کرنا' یہ تمہارا حق ہے۔"

"اچھا!" وہ پہلی بار مسکرائی تھی۔

"تھینک گاڈ! تم مسکرائیں تو تمہاری سیریس قسم کی شکل دیکھ کر میں تو ڈر رہا تھا۔" ذیشان بے ساختہ ہی بولا۔

"پتا ہے کیا؟" وہ یک بیک پھر سنجیدہ ہو گئی۔

"میرے دل میں بار بار ایک ہی خیال آرہا ہے کہ" وہ ایک لمحے کو رکی "کہ میں تمہاری سیکنڈ چوائس ہوں' بچپن سے تم مجھے جانتے ہو' سمجھتے ہو' میری پوری زندگی کھلی کتاب کی طرح تمہارے سامنے ہے۔ پھر کیا بات تھی کہ تم نے میرے مقابلے میں ایک ایسی لڑکی کو ترجیح دی جسے تم ٹھیک سے جانتے بھی نہیں تھے یا پھر تم بھی عام لڑکوں کی طرح محض شکل صورت پہ فدا ہو گئے تھے۔"

ماہم اپنے دل کی بھڑاس نکال کر اس کے جواب کی منتظر تھی۔

"بس یہی وجہ تھی جس نے تمہارے ایکسپریشن اتنے خطرناک بنا دیے تھے۔" ذیشان مسکرایا۔



"بات یہ ہے ماہم کہ حمیدہ بانو دادو کی خواہش اور پسند تھی' وہ اپنی غلطیوں کا ازالہ اور اس کی پچھلی زندگی کی تلافی کرنا چاہتے تھے' انہوں نے مجھے حکم نہیں دیا تھا نہ ہی پابند کیا تھا بس درخواست کی تھی' تم جانتی ہو نا کہ دادو کی میری زندگی میں کیا اہمیت ہے۔ ان کی اچانک ڈیتھ کے بعد میں نے فیصلہ کر لیا تھا کہ میں ان کی خواہش کا مان رکھوں گا باقی کمال تمہارے بھائی کا تھا میں فرشتہ نہیں ہوں' واپس آنے کے بعد بے شک میں اس کی خوب صورتی سے بھی متاثر ہوا تھا مگر سب سے پہلی اور اہم وجہ اسے ترجیح دینے کی وہی تھی جو میں بتا چکا ہوں۔ اگر وہ دادو کی خواہش نہ ہوتی تو میری پہلی ترجیح کبھی نہ بنتی۔"

ذیشان نے بہت نرمی سے اچھی طرح بات کی وضاحت کر دی تھی' ماہم کے چہرے پہ اطمینان کے رنگ بھی تھے اور خجالت کے بھی۔

"آئی ایم سوری۔ میں نے تمہیں ہرٹ نہیں کرنا چاہا تھا۔" ماہم شرمندگی سے بولی۔

"میں بالکل بھی ہرٹ نہیں ہوا' تم بتاؤ' اب تم مطمئن ہو؟"

"ہاں!" اس نے سر ہلایا۔

"خوش ہو؟"

"ہاں!"

"محبت کرتی ہو؟"

"ہاں!" وہ اسی ٹون اور روانی میں بولی تھی اور ذیشان کی بے ساختہ مسکراہٹ پر فوراً" ہی اس کا چہرہ شرم سے گلابی ہو گیا۔

"اب تم جاؤ۔" ماہم نے رخ موڑ لیا۔

"ٹھیک ہے' میں جا رہا ہوں اور اب سہرا باندھ کر ہی تمہارے پاس آؤں گا۔" وہ جیسے دھمکی دیتے ہوئے گیا تھا۔

ماہم بے اختیار ہنس پڑی' اس کی خدمت بے لوث اور محبت بے غرض تھی۔ کیسے نہ صلہ ملتا اچھے لوگوں کے لیے بہار وقت سے پہلے بھی آجاتی ہے۔



نگہت عبداللہ




توصیف احمد اور یاسمین کا ایک بیٹا حماد اور دو بیٹیاں سارہ اور اریبہ ہیں۔ یاسمین کی مستقل بدمزاجی اور بدزبانی سے تنگ آکر توصیف احمد نے اپنے بڑے بھائی کی سالی خالدہ سے دوسری شادی کرلی۔ اس بات پر یاسمین اپنے جیٹھ، جٹھانی سے بھی شاکی ہے۔ اریبہ ماں سے قریب ہے، جبکہ سارہ اپنے باپ سے محبت کرتی ہے۔ اریبہ کی منگنی اس کے تایازاد، اجلال رازی سے ہوچکی ہے، جو اعلا تعلیم کے لیے امریکہ گیا ہوا ہے۔ یاسمین، اریبہ کو باپ اور ددھیالی رشتے داروں کے خلاف بھڑکاتی رہتی ہے۔ اریبہ کو جب باپ کی دوسری شادی کا پتا چلتا ہے تو وہ اپنے تایا اور تائی سے بھی بدظن ہوجاتی ہے اور اجلال سے منگنی بھی توڑ دیتی ہے۔ اجلال اریبہ سے محبت کرتا ہے اور یہ رشتہ ختم نہیں کرنا چاہتا۔

وہ اس بارے میں اریبہ سے بات کرتا ہے، مگر وہ خاصی روکھائی سے پیش آتی ہے، تاہم وہ تحمل سے کام لیتا ہے کیونکہ وہ یہ مسئلہ بردباری کے ساتھ حل کرنا چاہتا ہے۔ اریبہ بے حد خودسر ہوتی جارہی ہے۔ وہ ماں کی شہ پر سب کی مرضی کے خلاف موٹر سائیکل لے لیتی ہے۔ سارہ کا کزن سمیر اس سے اظہار محبت کرتا ہے۔ سارہ بھی اسے پسند کرتی ہے مگر وہ کھل کر اپنے جذبات کا اظہار نہیں کرتی۔

شمشیر علی شہر میں ملازمت کرتا ہے۔ اسے گاؤں میں مقیم اپنی بہن تاجور کی فکر رہتی ہے۔ کیونکہ وہ وہاں سوتیلی ماں کے ظلم و ستم اور باپ کی عدم توجہ کا شکار ہے۔ وہ تاباں کو پسند کرتا ہے۔ وہ اپنے باپ کو فون کرتا ہے کہ تاباں کے باپ سے رشتے کی بات کرے تاکہ وہ شادی کے بعد تاجور کو اپنے ساتھ رکھ سکے۔



تاباں کا باپ بدلے میں اپنے لیے تاجور کا رشتہ مانگ لیتا ہے۔ شمشیر غصہ میں تاباں سے اپنا راستہ الگ کرلیتا ہے اور تاجور کو اپنے ساتھ شہر لے آتا ہے۔ تاجور کو ٹی بی ہوتی ہے۔ وہ اسے اسپتال داخل کروا دیتا ہے۔

اریبہ 'یاسمین کو شہباز درانی کے ساتھ گاڑی میں دیکھ لیتی ہے۔ اسے ناگوار لگتا ہے 'مگر یاسمین جھوٹی کہانی سنا کر اسے مطمئن کردیتی ہے۔ ٹی بی کے مریض کی کیس ہسٹری تیار کرنے کے سلسلے میں اریبہ کی ملاقات تاجور سے ہوتی ہے۔

اجلال رازی 'اریبہ سے ملنے اس کے گھر جاتا ہے۔ سارہ کو کھڑکی میں مگن کھڑے دیکھ کر شرارت سے ڈرا دیتا ہے۔ وہ اپنا توازن کھو کر گرنے لگتی ہے تو اجلال اسے بازوؤں میں تھام لیتا ہے۔

یاسمین اور شہباز درانی کی نازیبا گفتگو سن کر اریبہ غصے میں بائیک لے کر نکل جاتی ہے۔ اس کا ایکسیڈنٹ ہوجاتا ہے۔ شمشیر علی بروقت اسپتال پہنچا کر اس کی جان بچالیتا ہے۔ اسی اسپتال میں تاجور بھی داخل ہے۔ اریبہ ہوش میں آنے کے بعد اپنے رویے اور سوچ پر نادم ہوتی ہے۔ شمشیر علی 'توصیف احمد کے آفس میں کام کرتا ہے۔ توصیف احمد اسے سیف سے ایک ضروری فائل نکال کر جیلانی صاحب کو دینے کے لیے کہتے ہیں۔ بعد میں انہیں پتا چلتا ہے کہ سیف میں سے فائل کے ساتھ ستر لاکھ روپے بھی غائب ہیں۔

وہ شمشیر پر رقم چوری کا الزام لگاتے ہیں تو وہ پریشان ہوجاتا ہے۔ اریبہ 'ماں کی اصلیت جان کر بالکل بدل جاتی ہے اور مضطرب رہنے لگتی ہے۔

رازی 'اریبہ سے ملنے جاتا ہے تو اریبہ اس کی باتیں سن کر کچھ الجھ سی جاتی ہے۔ تاجور کو اسپتال سے باہر روتے دیکھ کر اریبہ اسے اپنے ساتھ گھر لے آتی ہے۔

توصیف احمد کے سابقہ چوکیدار الیاس کی نشاندہی پر شمشیر کی بے گناہی ثابت ہوجاتی ہے۔ وہ رہا ہو کر دل گرفتہ سا اسپتال جا کر تاجور کا معلوم کرتا ہے 'مگر اسے صحیح معلومات نہیں مل پاتیں۔ اسپتال کا چوکیدار فضل کریم اسے اپنے ساتھ لے جاتا ہے۔ وہاں سے شمشیر اپنے گاؤں جاتا ہے۔ مگر ابا کو تاجور کی گمشدگی کے بارے میں نہیں بتاتا۔ تاباں کی شادی ہوجاتی ہے۔

یاسمین 'اریبہ کی جلد از جلد شادی کرنے کی فکر میں پڑجاتی ہے۔ مگر اریبہ دوٹوک انداز میں منع کردیتی ہے۔ یاسمین چالاکی سے اپنے گھر تمام رشتے داروں کو دعوت پر مدعو کرتی ہے۔ اجلال مضطرب سا دعوت میں شریک ہوتا ہے۔ اسے دیکھ کر اریبہ مزید الجھن کا شکار ہوتی ہے۔

بلال اسٹڈی کے لیے امریکہ چلا جاتا ہے۔ اجلال 'اریبہ سے محبت کا اظہار کرتے کرتے اچانک گریزاں ہوجاتا ہے۔ اجلال بے حد نادم ہوتا ہے۔ سارہ اسے سب کچھ بھولنے کا کہتی ہے۔ وہ ڈھکے چھپے لفظوں میں کمیر [illegible] اس کی طرف سے سخت جواب ملتا ہے۔ شمشیر کو اسپتال میں اریبہ نظر آجاتی ہے [illegible] اور کالج سے واپسی پر اسے اغوا کرلیتا ہے۔

اریبہ کے اغوا ہوجانے پر سب پریشان ہوجاتے ہیں۔ اجلال 'ساجدہ بیگم سے کہہ دیتا ہے کہ اب وہ اریبہ سے شادی نہیں کرے گا۔ شمشیر اریبہ سے تمیز سے پیش آتا ہے۔ کچھ دن بعد اریبہ کو محسوس ہوتا ہے کہ اس نے شمشیر کو پہلے بھی کہیں دیکھا ہے۔

شمشیر علی کو اریبہ اچھی لگنے لگتی ہے۔ وہ اریبہ کو اپنا سیل فون دے دیتا ہے کہ وہ جس سے چاہے رابطہ کرلے۔ اریبہ اجلال کو فون کرتی ہے 'مگر وہ سرد مہری سے بات کرتا ہے تو اریبہ کچھ بتائے بغیر فون بند کردیتی ہے۔ شمشیر علی نے



ابراہیم نامی بچے سے اسکیچنگ سیکھ کر تاجور کی تصویر بنائی تو اریبہ اسے دیکھ کر فوراً" پہچان گئی۔ اس نے شمشیر کو بتایا کہ اریبہ اس کے گھر میں حفاظت سے ہے۔ شمشیر اب اریبہ کو واپس پہنچانا چاہتا تھا 'لیکن اریبہ نہیں چاہتی ہے کوئی شمشیر علی کو مجرم سمجھے۔ وہ ایک منصوبہ بناتی ہے۔ جس کے تحت شمشیر علی اسے اسپتال میں داخل کرا کے توصیف احمد کو اطلاع کردیتا ہے۔ توصیف احمد اس کے ساتھ اسپتال جاتے ہیں اور اریبہ کو گھر لے آتے ہیں۔

اریبہ کو دیکھ کر اجلال کو محسوس ہوا کہ وہ اس کی محبت سے کبھی دستبردار نہیں ہوسکتا مگر پھر ساجدہ بیگم سے سارہ سے شادی کرنے کی خواہش کا اظہار کردیتا ہے۔ وہ ناراض ہوجاتی ہیں۔ ثنا 'سمیر کو فون پہ بتا دیتی ہے۔ وہ سارہ سے پوچھتا ہے 'پھر جواب نہ پا کر اریبہ کو بتا دیتا ہے۔ اریبہ 'سارہ سے ناراض ہوجاتی ہے۔ اریبہ اپنے والد کے دفتر میں اجلال سے اشاروں کنایوں میں اس بات کی تصدیق کرتی ہے۔ اجلال کے چہرے کے تاثرات سے اسے جواب مل جاتا ہے۔ سارہ حالات سے خوف زدہ ہو کر خودکشی کرنے کی کوشش کرتی ہے۔

## اٹھارویں قسط

"بیٹا! تم خود کو سنبھالو۔ آؤ۔ یہاں بیٹھو۔" بی بی نے اریبہ کو صوفے پر بٹھایا پھر اس کے لیے پانی لے آئیں اور گلاس اس کے منہ سے لگا دیا۔ لیکن ایک گھونٹ ہی اس کے حلق میں اٹک گیا تھا۔ وہ گلاس دھکیل کر بی بی کو دیکھنے لگی۔ اس کی آنکھوں میں بے پناہ وحشت کے ساتھ بے شمار سوال تھے۔

"پتا نہیں بیٹا! کوئی بات بھی نہیں ہوئی تھی۔ میں کھانے کا پوچھنے سارہ کے کمرے میں گئی تو وہ......"

"زیادہ خون بہا ہے بی بی؟" اسے اپنے جسم سے روح کھنچتی محسوس ہورہی تھی۔

"ہاں! میں صاف کرتی ہوں۔" بی بی اٹھنے لگیں کہ اس نے ان کی کلائی تھام لی۔ اس کی اپنی ہمت نہیں ہورہی تھی کہ وہ جا کر دیکھے اور وہ کچھ سوچ بھی نہیں رہی تھی۔ کیونکہ ذہن بالکل ماؤف ہوچکا تھا۔

"بیٹا! اللہ خیر کرے گا۔ تم حوصلہ پکڑو۔" بی بی کو اس کی فکر لاحق ہوگئی۔ کبھی اس کی پیٹھ سہلاتیں 'کبھی کندھے دباتیں۔ پھر گلاس اٹھا کر اس کے ہونٹوں سے لگا دیا۔

"لو! پانی پیو۔ شاباش! ہمت کرو۔"

"یہ سب کیا ہورہا ہے بی بی؟" وہ یکلخت ٹوٹ گئی۔ بی بی کے کندھے پر سر رکھ کر سسک پڑی۔

بی بی نے اسے رونے دیا۔ کبھی کبھی رونا زندگی کے لیے کتنا ضروری ہوتا ہے۔ اس کے ٹھنڈے وجود میں دھیرے دھیرے حرارت دوڑنے لگی تھی۔ پھر وہ اچانک متحرک ہوگئی۔

"کہاں لے گئی ہیں مما اسے؟ میرا سیل فون۔" اس نے ادھر ادھر ہاتھ مارا اور یاد آنے پر بھاگ کر گاڑی میں سے اپنا بیگ اٹھا لائی۔ پھر سیل فون نکال کر یاسمین کا نمبر ملایا۔

دوسری طرف بیل جارہی تھی۔ لیکن کال ریسیو نہیں ہوئی۔ وہ پریشان ہوگئی۔

"مما فون نہیں اٹھا رہیں۔" اس نے روہانسی ہو کر بی بی کو دیکھا۔

"پتا نہیں بیٹا! یاسمین فون لے کر گئی ہے کہ نہیں۔ اتنی پریشانی میں گئی ہے۔" بی بی نے کہا تو اس نے یاسمین کے کمرے کی طرف دوڑ لگا دی۔

یاسمین کا سیل فون سامنے ہی رکھا تھا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آیا کیا کرے۔ توصیف احمد کو فون کرنے کا خیال آیا لیکن پھر اس نے سوچا 'پہلے سارہ کا کمرا صاف کردے۔ کیونکہ یاسمین کا پتا نہیں تھا کہ وہ کون سے اسپتال گئی

ہے اور توصیف احمد اس کی کال پر یقیناً "یہیں آتے۔ اب اس کا ذہن جس تیزی سے سوچنے لگا تھا اسی تیزی سے وہ سارہ کے کمرے میں آتے ہی پتھر بن ہو گئی تھی۔ فرش پر خون کا بڑا سا گول دائرہ بن گیا تھا۔ بیڈ کی چادر بھی رنگین ہو گئی تھی۔

"یہ تم نے کیا کیا سارہ؟" اس کا دل اب دھاڑیں مار مار کر رونے کو چاہ رہا تھا۔ بے جان قدموں کو گھسیٹتے ہوئے وہ آگے بڑھی اور بیڈ سے چادر کھینچ کر فرش پر ــــ خون پر ڈال دی اور خود پیچھے صوفے پر ڈھے گئی۔ عجیب بے بسی تھی اور بے انتہا خاموشی۔ کہیں سے کوئی آواز نہیں آرہی تھی۔ تب اچانک اس کے سیل فون نے محشر بپا کر دیا۔ اسے یہی لگا تھا وہ اپنی جگہ سے اچھلی تھی۔ پھر جھپٹنے کے انداز میں سیل فون اٹھایا۔

"ہیلو...!"

"اریبہ بیٹا! میں..." یاسمین کی آواز نے ہی اس کے اندر بجلی بھر دی تھی۔

"مما! مما! کہاں ہیں آپ؟ سارہ کیسی ہے؟ مما سارہ ٹھیک ہے نا؟ اسے کچھ ہوا تو نہیں؟" وہ ٹوٹ کر رو رہی تھی۔

"بیٹا! بیٹا، ریلیکس۔ سارہ ٹھیک ہے۔" یاسمین نے اسے تسلی دی۔

"مما! سارہ نے ایسا کیوں کیا؟"

"پتا نہیں بیٹا! تم کچھ مت سوچو۔ میں نے تمہارے ڈیڈی کو فون کر دیا ہے۔ وہ آتے ہوں گے۔ تم بس اپنا خیال رکھو۔" یاسمین اس کے رونے سے پریشان ہو گئی تھی۔

"آپ کون سے اسپتال میں ہیں مما! میں بھی آرہی ہوں۔"

"نہیں بیٹا! تم ابھی مت آؤ۔ مجھے تمہاری حالت ٹھیک نہیں لگ رہی۔ خود کو سنبھالو بیٹا۔ سارہ کے پاس میں ہوں نا اور دیکھو! حماد کو ابھی کچھ مت بتانا۔ ٹھیک ہے؟ میں پھر فون کروں گی۔"

یاسمین نے اپنی بات کہہ کر فون بند کر دیا۔ تو وہ جو چلا کر کہنا چاہتی تھی کہ میں بس ابھی آؤں گی اس کی آواز حلق میں ہی دب گئی۔



یاسمین انتہائی پریشانی کے عالم میں اسپتال کی لابی میں ٹہل رہی تھی۔ کیونکہ ڈاکٹرز نے ابھی تک کوئی امید نہیں دلائی تھی۔ اریبہ کو جھوٹی تسلی دے کر وہ اور مضطرب ہو گئی تھی۔ پھر جب توصیف احمد کو آتے دیکھا تو وہ بنچ پر ڈھے گئی۔ حقیقتاً "اس کی ہمت جواب دے گئی تھی۔

توصیف احمد تیز قدموں سے آرہے تھے۔ لیکن جب یاسمین کے ساتھ بیٹھے تو انہیں لگا کہ جیسے اب وہ اس عورت سے کوئی سوال نہیں کر سکتے، نہ اسے الزام دے سکتے ہیں۔ اریبہ کی گمشدگی کے بعد سے یاسمین میں جو تبدیلی آئی تھی، اس سے وہ خاصی سنجیدہ لگنے لگی تھی کہ توصیف احمد کو بات کرنے سے پہلے سوچنا پڑ رہا تھا۔ پھر شام میں ہی ان کی اریبہ کے ساتھ سارہ سے متعلق بات ہوئی تھی۔ اریبہ نے کہا تھا کہ سارہ سوچتی زیادہ ہے اور گھر بیٹھ بیٹھ کر خبطی ہو گئی ہے۔ اس لیے کتنی ہی دیر وہ یاسمین کو بس دیکھتے رہے۔ جس کے چہرے سے لگ رہا تھا کہ اسے ذرا بھی چھیڑا گیا تو وہ پھوٹ پھوٹ کر رو دے گی اور واقعی ایسا ہی تھا۔ یاسمین کے حلق میں گولا سا اٹکا تھا۔ جبکہ زبان خشک ہو گئی تھی۔

"سارہ کیسی ہے؟" توصیف احمد کی آواز بوجھل تھی۔



یاسمین نے بہت ہلکے سر کو یوں جنبش دی جیسے پتا نہیں۔ ساتھ ہی ایمرجنسی روم کی طرف اشارہ کیا۔ توصیف احمد اس طرف دیکھنے لگے۔

"کتنے دنوں سے سارہ ڈسٹرب لگ رہی تھی۔ پوچھنے پر کچھ بتاتی ہی نہیں تھی۔" کتنی دیر بعد یاسمین اپنی ساری توانائیاں یکجا کر کے گویا ہوئی۔ "یہ سب ٹھیک نہیں ہو رہا توصیف! میری بچیاں فالتو نہیں ہیں کہ جب جس کا جو دل چاہے کہہ دے۔"

"ہم بھی کس نے کیا کہا ہے؟" توصیف احمد نے ٹھٹک کر پوچھا۔

"میں نہیں جانتی۔ لیکن ساجدہ بھابھی کے گھر سے کوئی بات ہوئی ضرور ہے، جو اریبہ اور سارہ تک بھی پہنچی ہے اور دونوں ہرٹ ہوئی ہیں۔ پچھلے کئی دنوں سے اریبہ اور سارہ کی بات چیت بند ہے۔" یاسمین ٹھہر ٹھہر کر بول رہی تھی۔ "کوئی معمولی بات نہیں ہو سکتی۔ آپ خود سوچیں، کسی معمولی بات پر سارہ اپنی جان پر کھیل سکتی ہے کیا؟"

توصیف احمد کچھ بول نہیں سکے تو یاسمین کا ہاتھ تھپک کر اسے حوصلہ دینے لگے۔ تب ہی ایمرجنسی روم کا دروازہ کھلنے پر یاسمین ایک دم اٹھنے لگی۔ لیکن توصیف احمد نے اس کا ہاتھ دبا کر اسے بیٹھے رہنے کا اشارہ کیا اور خود اٹھ کر ڈاکٹر کے پاس چل پڑے۔

یاسمین کا دل ڈوبنے لگا۔ ہاتھوں میں چہرہ چھپا کر جتنی دعائیں یاد تھیں اس کی زبان پر جاری ہو گئیں۔ وہ بہت زور زور سے ہل رہی تھی۔ کتنی دیر بعد اپنے کندھے پر ہاتھ کا دباؤ محسوس کر کے اس نے ایک دم سر اونچا کیا۔

توصیف احمد اثبات میں سر ہلا رہے تھے۔

"ٹھیک ہے نا میری بچی؟ ٹھیک ہو جائے گی نا؟" یاسمین کے آنسو روانی سے چھلک رہے تھے۔

"ان شاء اللہ!" توصیف احمد اپنی جیب سے رومال نکال کر یاسمین کو دیتے ہوئے بولے۔ "خطرہ ٹل گیا ہے۔"

"شکر ہے۔ میں اسے دیکھ سکتی ہوں؟"

"نہیں! ابھی ڈاکٹر منع کر رہے ہیں۔ تم بیٹھو اور خود کو سنبھالو۔ میں بلڈ کا انتظام کرتا ہوں۔" توصیف احمد نے کہا تو یاسمین پھر پریشان ہو گئی۔

"بلڈ...؟"

"ہاں! کافی خون بہہ گیا ہے۔ اسپتال میں ضرورت کے مطابق نہیں ہے۔ کہیں اور سے انتظام کرنا پڑے گا۔"

"میں... میرا بلڈ چیک کرائیں۔ میں اپنا سارا خون دے دوں گی۔" یاسمین بے چین ہو گئی۔

"تمہاری اپنی حالت ٹھیک نہیں ہے۔ تم بیٹھو آرام سے اور فکر مت کرو۔ انتظام ہو جائے گا۔ ریلیکس ... ریلیکس۔" توصیف احمد نے اسے کندھوں سے تھام کر بٹھایا، پھر اسے جوس منگوا کر دیا۔

جوس پینے سے یاسمین قدرے پرسکون ہو گئی۔ تب اسے اریبہ کا خیال آیا۔ وہ بہت رو رہی تھی۔ اس نے سوچا تھا توصیف احمد آئیں گے تو وہ انہیں گھر بھیج دے گی۔



اریبہ کو اک پل چین نہیں تھا۔ کئی بار اس نے سوچا کہ وہ تمام اسپتالوں کے ایمرجنسیز میں فون کر کے معلوم کرے کہ سارہ کہاں ہے اور پھر اس کے پاس پہنچ جائے۔ لیکن رات زیادہ ہو گئی تھی۔ پھر شہر کے حالات بھی ایسے نہیں تھے کہ وہ اکیلی نکل جاتی۔ گو کہ اس کا دل یہ ہی چاہ رہا تھا اور وہ ہمت کر بھی لیتی۔ لیکن پھر یاسمین اور توصیف احمد کی ناراضی کا خیال کر کے وہ خود کو روکے ہوئی تھی... گیارہ بجے تک تو بی بی اس کے ساتھ رہیں۔ پھر اس نے خود

ہی انہیں سونے بھیج دیا اور حماد کو اس نے یہ کہہ کر اطمینان دلا دیا تھا کہ کمزوری کے باعث مما سارہ کو ڈرپ لگوانے گئی ہیں۔ کاش! ایسا ہی ہوتا۔ وہ سوچ سوچ کر پریشان ہو رہی تھی۔ پھر کوئی پاس بھی نہیں تھا کہ کچھ دیر کو دھیان ادھر ادھر ہوتا۔ اتنے بڑے گھر میں وہ اس وقت اکیلی پھر رہی تھی۔ حماد اور بی بی کا ہونا نہ ہونا برابر ہی تھا۔ دونوں سو چکے تھے اور اس کی آنکھوں میں نیند کا شائبہ تک نہیں تھا۔ ذہن اس بری طرح چیخ رہا تھا کہ لگتا تھا' پھٹ جائے گا۔ یاسمین کا دوبارہ فون بھی نہیں آیا تھا۔ وہ بار بار اپنا سیل فون اٹھا کر دیکھ رہی تھی۔ اس وقت اسے لگا کہ اگر اس نے کسی سے بات نہیں کی تو سچ مچ اس کا دماغ پھٹ جائے گا۔

پھر اس نے کچھ سوچ کر ہی شمشیر علی کا نمبر ملایا تھا۔ اس وقت رات کے دو بج رہے تھے۔ دوسری طرف بیل جا رہی تھی پھر شمشیر علی کی نیند میں ڈوبی آواز ابھری۔

"ہیلو...!"

"کتنے آرام سے سو رہے ہو تم۔ تمہیں نیند کیسے آجاتی ہے؟ میرے سامنے تو بہت بنتے ہو کہ میں بہت گلٹی فیل کر رہا ہوں۔ مجھے کسی پل چین نہیں ہے۔ جھوٹ بولتے ہو نا تم۔ ڈراما کرتے ہو میرے سامنے۔" وہ چھوٹتے ہی بلاتوقف شروع ہو گئی تھی۔ کہیں کا غصہ کہیں نکل رہا تھا۔

شمشیر علی پہلے بوکھلایا۔ پھر پریشان ہو گیا۔ نیند بھک سے اڑ گئی۔

"اریبہ! کیا ہوا ہے؟ سب خیریت ہے نا؟"

"اب تم اپنی خیر مناؤ شمشیر علی! خدا کی قسم' اگر میری بہن کو کچھ ہوا تو میں تمہارا وہ حشر کروں گی کہ تم تصور بھی نہیں کر سکتے۔" اس کا ضبط جواب دے چکا تھا۔ وہ چلا کر بات کر رہی تھی۔

"ٹھیک ہے! جان سے مار دینا مجھے۔ لیکن خدا کے لیے یہ تو بتاؤ! ہوا کیا ہے؟ تمہاری بہن کہاں ہے؟" وہ بھی چلایا تھا۔

"مر رہی ہے میری بہن اور مجھے نہیں پتا کہاں ہے۔" وہ رو پڑی۔

"اریبہ...!" شمشیر علی عاجز ہو گیا۔ "اریبہ! تم اصل بات بتاؤ گی تو میں کچھ کر سکوں گا۔ تم پلیز! رو مت۔ مجھے بتاؤ' کہاں ہے سارہ...؟"

"مجھے نہیں پتا۔ سارہ نے اپنی کلائی کی نس کاٹ لی تھی۔ مما اسے اسپتال لے گئی تھیں۔ مجھے نہیں پتا' وہ کس حال میں ہے۔" وہ روتے ہوئے بول رہی تھی۔

"اچھا! میں پتا کرتا ہوں۔ میں پتا کرتا ہوں اریبہ! تم رو مت۔ سن رہی ہو نا۔ میں تمہیں تھوڑی دیر میں فون کرتا ہوں۔" شمشیر علی نے کہہ کر سلسلہ منقطع کر دیا۔

وہ اب ہچکیوں سے رو رہی تھی۔



شمشیر علی کے ذہن میں کئی سوال اٹھ رہے تھے کہ سارہ نے ایسا کیوں کیا اور اریبہ اس کا ذمہ دار اسے کیوں ٹھہرا رہی ہے۔ لیکن یہ وقت ان باتوں کو سوچنے اور الجھنے کا نہیں تھا۔ اسے پہلے سارہ کی خیریت معلوم کرنی تھی اور اسے بھی پہلا خیال یہی آیا کہ وہ اسپتالوں کی ایمرجنسیز میں فون کر کے سارہ کے بارے میں معلوم کرے۔ لیکن اس خیال پر وہ زیادہ دیر قائم نہیں رہ سکا۔ کیونکہ اس طرح وہ سارہ تک پہنچ نہیں سکتا تھا۔ پہنچ بھی جاتا تو جواز کیا پیش کرتا کیونکہ توصیف احمد کی وہاں موجودگی یقینی تھی۔ توصیف احمد کا خیال آنے پر ہی اس کا ذہن تیزی سے سوچنے

لگا تھا اور پھر اس نے توصیف احمد کو ہی فون کر ڈالا۔

"لیس۔۔۔!" توصیف احمد کی بے دھیانی سے ظاہر تھا کہ وہ پریشان ہونے کے ساتھ کہیں مصروف بھی ہیں۔

"سر! میں شمشیر علی بات کر رہا ہوں۔" وہ بہت سنبھل کر بولا۔

"ہاں کہو۔۔۔" اب توصیف احمد کا انداز عجلت لیے ہوئے تھا۔

"ایکسکیوز می سر! میں نے کچھ دیر پہلے آپ کی گاڑی دیکھی تھی۔ سوچا، معلوم کرلوں کہ آپ۔۔۔؟" وہ اندھیرے میں تیر چلاتے ہوئے خائف ہو گیا تھا۔

"ہاں! میں ہی تھا۔ آئی مین میری گاڑی چوری نہیں ہوئی۔" توصیف احمد نے کہا تو وہ فوراً" بولا۔

"سر! میرے لائق کوئی خدمت ہو تو بتائیے۔ میں آجاتا ہوں آپ کے پاس۔۔۔"

توصیف احمد نے فوراً" جواب نہیں دیا تھا۔ غالباً" سوچ میں پڑ گئے تھے۔ جبکہ شمشیر علی کا سارا دھیان ان کی طرف تھا۔

"ہاں شمشیر۔۔۔!" چند لمحوں بعد توصیف احمد کی آواز آئی تھی۔ "آسکو تو آجاؤ۔ میں یہاں اسپتال میں ہوں۔"

"کون سے اسپتال میں سر؟" وہ الرٹ ہو گیا اور ان کی بات سن کر بولا۔

"اوکے سر! بس ابھی آرہا ہوں۔" اس نے سیل فون رکھ کر جلدی سے کپڑے بدلے پھر تاجور کو اٹھا کر اس سے کہنے لگا۔

"تاج! میں ایک ضروری کام سے جارہا ہوں۔ تم اکیلے ڈرنا مت۔۔۔"

"بھائی! اس وقت۔۔۔" تاجور پریشان ہو گئی۔

"ہاں! اسی وقت جانا ضروری ہے۔ گھنٹے دو گھنٹے میں آجاؤں گا۔ تمہیں اگر ڈر لگے تو مجھے فون کرلینا۔ چلو! دروازہ بند کرلو۔" تاجور اٹھ کر اس کے ساتھ دروازے تک آئی تو وہ اسے اپنے ساتھ لگا کر بولا۔

"ویسے ڈرنے کی کوئی بات نہیں ہے۔ تم سو جانا۔"

"آپ کسی اور شہر تو نہیں جارہے بھائی؟" تاجور کا خدشہ زبان پر آگیا۔

"نہیں! کسی اور شہر کیوں جاؤں گا۔ کہا نا ایک دو گھنٹے میں آجاؤں گا۔ چلو، دروازہ بند کر کے سو جاؤ۔ شاباش۔"

اس نے تاجور کی پیشانی چومی اور مسکرا کر اسے حوصلہ دیا۔ پھر جب دروازہ بند ہو گیا۔ تب وہ تیزی سے سیڑھیاں اترا۔

رات کے اس پہر سڑکیں سنسان تھیں۔ جب ہی وہ پندرہ منٹ سے بھی پہلے توصیف احمد کے سامنے کھڑا تھا۔

"سر! سب ٹھیک ہے نا۔۔۔؟"

"ہاں! وہ میری بیٹی۔۔۔ اس کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔" توصیف احمد شش و پنج میں تھے۔

"کیا ہوا سر! کوئی سیریس بات تو نہیں ہے؟" وہ خود کو احتیاطوں کے کڑے پہروں میں مقید کر کے آیا تھا۔

"نہیں! اب تو۔۔۔" توصیف احمد نے اس قدر کہا تھا کہ نرس ان کے پاس آکر کہنے لگی۔

"سر! مزید بلڈ کی ضرورت پڑے گی۔ صبح سے پہلے انتظام کرلیں۔"

توصیف احمد نے اثبات میں سر ہلا کر نرس کو جواب دیا۔ پھر شمشیر علی کو دیکھنے لگے۔ اصل میں انہوں نے اسی لیے اسے بلایا تھا۔ پہلے تو وہ اجلال رازی کو ہر معاملے میں اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ جس سے ان کی ڈھارس بندھی رہتی تھی۔ رازی کو وہ حقیقتاً" بیٹوں کی طرح دایاں بازو سمجھتے تھے اور اس نے بھی انہیں کبھی مایوس نہیں کیا تھا۔ لیکن یہاں وہ رازی کو بلانے سے قصداً" گریز کر رہے تھے۔ ایک تو اریبہ سے رشتہ ختم کرنے پر وہ کچھ محتاط ہو گئے



تھے۔ دوسرے ابھی یاسمین نے کہا تھا کہ ساجدہ بیگم کے گھر سے کوئی بات ہوئی ہے۔ جس سے ان کی بیٹیاں دکھی ہوئی ہیں۔ اس لیے انہیں رازی کا خیال آیا بھی تو انہوں نے جھٹک دیا تھا اور اب خود ان میں اتنی سکت نہیں تھی کہ وہ مزید بلڈ کے لیے بھاگ دوڑ کرتے۔

"آپ بیٹھیں سر! میں دیکھتا ہوں۔"

شمشیر علی نے خود ہی ان کا مسئلہ اور ضرورت سمجھتے ہوئے انہیں لے جا کر یاسمین کے ساتھ بٹھایا پھر پہلے ڈاکٹر سے مل کر سارہ کی حالت معلوم کی۔ سارہ کا بلڈ گروپ، جو اتفاق سے اس کے بلڈ گروپ سے مل گیا تو پھر اس نے کچھ نہیں سوچا۔ فوراً" خون دینے کے لیے تیار ہو گیا۔ جب بیڈ پر لیٹا تو جیب سے سیل فون نکال کر اریبہ کا نمبر ملایا۔

"ہاں شام۔۔۔!" ادھر اریبہ جیسے منتظر بیٹھی تھی۔

"ڈونٹ وری! سارہ ٹھیک ہے۔" اس نے اتنے آرام سے کہا کہ وہ سلگ گئی۔

"تمہیں کیسے پتا۔۔۔؟"

"میں اسپتال میں موجود ہوں اور ڈاکٹر سے ساری رپورٹ لے کر تمہیں بتا رہا ہوں۔ خود سے نہیں کہہ رہا۔ چاہو تو اپنے ڈیڈی سے پوچھ لو۔" وہ ابھی بھی آرام سے بولا۔

"شٹ اپ۔۔۔!" اریبہ نے لائن کاٹ دی تو وہ ہنسنے لگا۔ سامنے سے توصیف احمد آرہے تھے۔ انہیں دیکھ کر بھی اس نے اپنی ہنسی چھپانے کی کوشش نہیں کی یا شاید بھول گیا تھا۔

"کیا ہوا شمشیر علی۔۔۔؟" توصیف احمد نے دور ہی سے اس کی رگوں سے خون بوتل میں منتقل ہوتے دیکھ لیا تھا جب ہی اس کے ہنسنے پر متعجب تھے۔

"کچھ نہیں سر! بس عادتاً" ہنس رہا ہوں۔" وہ بے ساختہ کہہ گیا۔

"عادتاً"۔۔۔؟" توصیف احمد کے ایک لفظ میں سوالیہ نشان موجود تھا۔ اب وہ بوکھلا کر بات بنانے کی کوشش کرنے لگا۔

"سر! وہ۔۔۔ بچپن میں جب مجھے چوٹ لگتی تھی اور کہیں سے خون نکل آتا تھا تو میں اپنی ماں کو پریشانی سے بچانے کی خاطر ہنسنے لگتا تھا۔ کیونکہ سر میری ماں خون دیکھ کر بہت پریشان ہو جاتی تھیں۔"

"لیکن تم۔۔۔ آئی مین! تمہیں بلڈ بینک سے معلوم کرنا چاہیے تھا۔" توصیف احمد نے اس کی بات پر کوئی توجہ نہیں دی تھی۔

"سر! آپ معلوم کر چکے تھے نا! جب آپ کو نہیں ملا تو پھر مجھے کہاں سے ملتا؟ پھر یہ تو اچھا ہے سر! کہ میرا گروپ مل گیا۔ ورنہ جانے کہاں کہاں بھاگنا پڑتا۔"

توصیف احمد اس پر سے نظریں ہٹا کر اس بوتل کو دیکھنے لگے جس میں اس کا خون جمع ہو رہا تھا۔ ان کے پاس اس کا شکریہ ادا کرنے کے لیے الفاظ نہیں تھے۔ لیکن ان کے چہرے پر احسان مندی کا تاثر شمشیر علی واضح دیکھ رہا تھا۔

☼ ☼ ☼

اریبہ اب اپنے آپ پر جھنجلا رہی تھی کہ اسے پہلے ہی توصیف احمد کو فون کرنے کا خیال کیوں نہیں آیا۔ وہ بس یہ ہی سوچتی رہی کہ یاسمین اپنا سیل فون گھر چھوڑ گئی ہے۔ لیکن اس میں اس کا قصور بھی نہیں تھا۔ پریشانی میں کچھ سجھائی نہیں دیتا۔ بہرحال جب توصیف احمد سے بات کر کے اور ان کے اطمینان دلانے پر اس کا تڑپتا مچلتا دل ٹھہر گیا۔ تب اسے چائے کی شدید طلب ستانے لگی۔ ذہن سے بوجھ اترا تو سر میں درد کی ٹیسیں اٹھنے لگی تھیں۔

اس نے پہلے منہ پر پانی کے چھینٹے مارے۔ پھر کچن میں آگئی۔ چائے بنانے تک اس کا ذہن بالکل خالی تھا۔ چائے پیتے ہی ذہن مختلف سوچوں کی آماجگاہ بن گیا۔ لیکن کسی ایک سوچ پر اس کی گرفت نہیں ہو پا رہی تھی۔ اسے لگا جیسے ہر بات اس کے لیے معمہ ہے۔ جسے حل کرتے کرتے اس کی زندگی تمام ہو جائے گی۔ پھر بھی وہ اندھیرے میں رہے گی۔

کوئی ایسی بات ہے جو رشتوں کا تقدس پامال کر رہی ہے اور وہ شاید سارہ جانتی ہے۔ لیکن وہ راز کیوں بن گئی ہے۔ اس کے ساتھ شیئر کیوں نہیں کرتی۔ سوچتے ہوئے وہ پھر الجھنے لگی تو اس نے سر جھٹک دیا اور وضو کر کے جاء نماز بچھالی۔ فجر کی اذان ہو رہی تھی۔

نماز سے جہاں اسے سکون ملا۔ وہیں نیند بھی مہربان ہو گئی۔ رات بھر کی جاگی ہوئی تھی۔ وہیں جاء نماز پر ہی سو گئی۔

پھر بی بی نے اسے اٹھایا تھا۔ وہ اسے بیڈ پر سونے کا کہہ رہی تھیں۔ لیکن وہ یکلخت بیدار ہو گئی۔

"نہیں بی بی! مجھے اسپتال جانا ہے۔ آپ جلدی سے چائے بنا دیں۔"

"بیٹا! سارہ کیسی ہے؟" بی بی بہت فکر مند تھیں۔

"پتا نہیں بی بی! جا کر دیکھوں گی تو پتا چلے گا۔" اس نے کہتے ہوئے وارڈ روب کھول لی اور اپنا سوٹ نکال کر واش روم میں بند ہو گئی۔

پھر تقریباً" آدھے گھنٹے بعد وہ سارہ کے پاس پہنچ گئی تھی۔ سارہ آنکھوں پر بازو رکھے جانے سو رہی تھی یا جاگ رہی تھی۔ یاسمین نے اشارے سے اسے سارہ کو چھیڑنے سے منع کیا تو وہ یاسمین کا ہاتھ پکڑ کر کمرے سے باہر آگئی۔

"ہوش آیا سارہ کو۔۔۔؟"

"ہاں! صبح ہوش میں آئی ہے۔ لیکن بیٹا! ڈاکٹر نے اس سے کوئی بھی بات کرنے سے منع کیا ہے۔ تم ابھی اس سے کچھ مت پوچھنا۔" یاسمین نے کہا تو وہ فوراً" بولی۔

"میں سمجھتی ہوں مما! اور اب مجھے سارہ سے کچھ پوچھنا بھی نہیں۔" اس کے لہجے میں کچھ ایسا تھا کہ یاسمین ٹھٹک گئی۔

"بیٹا۔۔۔!"

"آپ گھر جائیں مما!" اس نے یاسمین کو بولنے نہیں دیا۔ "بہت تھک گئی ہوں گی آپ اور ہاں! ڈیڈی کہاں ہیں؟"

"تمہارے ڈیڈی کو میں نے ابھی گھر بھیجا ہے۔" یاسمین نے بتایا تو وہ کہنے لگی۔

"آپ بھی ڈیڈی کے ساتھ چلی جاتیں۔ میں آ تو رہی تھی۔ خیر! اب میں سارہ کے پاس ہوں۔ آپ جائیں مما! دو تین گھنٹے کی نیند لے لیں۔ ورنہ بیمار پڑ جائیں گی۔"

"نہیں پڑتی بیمار اور میں صبح یہاں دوسرے بیڈ پر سو گئی تھی۔ البتہ تمہارے ڈیڈی نہیں سوئے تھے۔ جب ہی میں نے زبردستی انہیں بھیجا ہے۔ میں ٹھیک ہوں بیٹا!" یاسمین کسی طرح جانے پر آمادہ نہیں ہوئی تو وہ خاموش ہو گئی۔ پھر کمرے میں آکر چپ چاپ سارہ کو دیکھے گئی۔ سارہ کا ایک بازو ہنوز آنکھوں پر دھرا تھا۔ دوسرے ہاتھ پر ڈرپ لگی تھی۔ عقب سے یاسمین نے آہستہ سے اس کے کندھے پر ہاتھ رکھا تب اس نے چونک کر یاسمین کو دیکھا تھا۔



"میں ابھی آتی ہوں مما۔۔۔!" وہ یاسمین کا بیٹھنے کا اشارہ نظر انداز کر کے بولی اور تیزی سے باہر نکل آئی۔

اس وقت وہ کچھ نہیں سوچ رہی تھی۔ اس کی نظروں میں سارہ کی آنکھوں پر رکھا بازو تھا جس کی صرف کلائی پر بندھی بینڈیج پر سرخ خون نظر آ رہا تھا۔ باقی رنگت سفید لٹھے کی مانند ہو رہی تھی۔ جس نے اس کی آنکھوں میں مرچیں بھر دی تھیں۔ اس نے ٹائم دیکھ کر ہی گاڑی ساجدہ بیگم کے گیٹ پر روکی تھی۔ اس وقت صبح کے نو بج رہے تھے اور اجلال رازی کچھ دیر میں آفس کے لیے نکلنے والا تھا۔ اس نے رازی کے نکلنے کا انتظار نہیں کیا اور سیدھی اندر چلی آئی۔

کچن سے نکل کر آتی ثنا نے اسے دیکھا تو اس کی پیشانی پر بل پڑ گئے۔ حد درجہ ناگواری کا اظہار تھا۔

"رازی کہاں ہے؟" اس نے ثنا کی سکڑی پیشانی دیکھ کر ہی تیکھے لہجے میں پوچھا تھا۔

"کیوں۔۔۔؟" ثنا بھی کم نہیں تھی۔

"یہ تم رازی سے پوچھنا کہ اریبہ کیوں آئی تھی۔ تمہارے کیوں کا جواب وہ دے گا۔" وہ زہر خند سا کہہ کر تیزی سے رازی کے کمرے کی طرف بڑھی اور پھر دروازہ دھکیل کر اندر داخل ہوئی تو اجلال رازی جو آفس جانے کے لیے تیار ہو رہا تھا۔ اسے دیکھ کر حیرت میں گھر گیا۔

"تم۔۔۔ میرا مطلب ہے سب ٹھیک ہے نا؟"

"ٹھیک۔۔۔!" اس کے لہجے میں حد درجہ کڑواہٹ گھل گئی تھی۔ "جو گیم تم کھیل رہے ہو رازی! اس میں سب ٹھیک کیسے ہو سکتا ہے۔ میں یا سارہ ہم دونوں میں سے کسی ایک کو تو مرنا ہی ہے۔ تم بتاؤ۔ کسے مرنا چاہیے۔ مجھے یا سارہ کو۔۔۔؟"

"یہ تم کیا کہہ رہی ہو اریبہ! ہوش میں تو ہو۔۔۔؟" رازی نے بہت ضبط سے اسے ٹوکا۔

"میں غلط نہیں کہہ رہی رازی! جب ایک شخص ایک ہی وقت میں دو سگی بہنوں کے ساتھ فلرٹ کر رہا ہو تو پھر وہ یہی چاہتا ہے کہ دونوں میں سے ایک مر جائے تاکہ دوسری کے ساتھ وہ دنیا دکھاوے کو شادی کر لے۔ کیونکہ یہ تو ممکن ہی نہیں ہے کہ تمہیں اریبہ اور سارہ ایک ساتھ مل جائیں۔" اریبہ اب چوہے بلی کا کھیل ختم کرنا چاہتی تھی۔

رازی کا چہرہ سرخ ہو گیا۔ پھر اس کی پیشانی پر گہری لکیر کھینچ گئی تھی۔

"میں تمہاری بات کا کیا جواب دوں اریبہ۔۔۔! اگر تم اپنی حیا نیلام کر آئی ہو تو اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ دوسروں کی غیرت کو للکارتی پھرو۔۔۔"

"تم۔۔۔!" وہ سناٹے میں آگئی۔

"ہاں میں اور صرف میں ہی نہیں سارا زمانہ تھوک رہا ہے تم پر۔ اتنے دن جانے کس کس کے ساتھ رہی ہو' کیا کرتی رہی ہو۔ اس کے بعد بھی آفرین ہے تم پر کہ ہاتھ میں آئینہ لیے پھرتی ہو۔ ارے پہلے اپنی صورت دیکھو پھر کسی اور کو آئینہ دکھانا۔۔۔ سمجھیں تم۔۔۔"

اجلال رازی نے ایک جھٹکے میں اسے پاتال میں دھکیل دیا تھا۔ وہ کتنی دیر نفی میں سر ہلاتی رہی پھر اس کی آواز پاتال سے ہی آئی تھی۔

"نہیں۔ کیسے سمجھ سکتی ہوں میں۔ کھرے کھوٹے کی پہچان ہوتی تو سمجھ پاتی کہ تمہارا اصل چہرہ کیا ہے۔ تم جو محبت کے صرف دعوے کرنا جانتے ہو۔ تمہاری لغت میں لفظ بھروسا اور اعتماد ہے ہی نہیں اور اعتماد نہیں ہے تو محبت کیسے ہو گی۔ واقعی تف ہے مجھ پر لیکن تم سن لو رازی!"

اس کی آواز اچانک تیز ہو گئی۔
"تم سارہ کی گرد کو بھی نہیں پا سکتے۔ سارہ میری بہن ہے، میں اسے تمہارے ہاتھوں کھلونا نہیں بننے دوں گی۔ سمجھے تم۔"
وہ اپنی بات کہہ کر جس تیزی سے آئی تھی اسی تیزی سے پلٹی تھی کہ رازی نے ایک ہی جست میں اس کا راستہ روک لیا۔
"رکو اریبہ! تم بھی سنتی جاؤ۔ سارہ اور میرے بیچ مت آؤ۔ تم اگر اسے اپنی ضد بناؤ گی تو بہت بڑی غلطی کرو گی۔"
"شٹ اپ رازی۔!" وہ پوری قوت سے چیخی تھی۔ "یہ میری ضد نہیں اپنی ماں جائی کے ساتھ محبت ہے، جو میں اسے تم جیسے شخص سے دور رکھنا چاہتی ہوں۔ آئندہ اپنی زبان پر سارہ کا نام مت لانا۔ ہٹو سامنے سے۔"
"تم کیا سمجھتی ہو۔ جو تم چاہو گی ہمیشہ وہی ہو گا۔ نہیں اریبہ! تم اپنا وقار، اپنا اعتبار اور اپنی بات منوانے کا حق سب کھو چکی ہو۔ تمہارے لیے اب یہی بہتر ہے کہ تم خاموش تماشائی بن جاؤ۔ ورنہ ہر قدم پر منہ کی کھاؤ گی۔"
"یہ تو وقت بتائے گا کہ کون منہ کی کھاتا ہے۔" وہ اسے دھکیل کر نکلنا چاہتی تھی لیکن رازی نے اس کی کلائی پکڑ کر پیچھے کی طرف موڑ دی یوں کہ اس کی پشت رازی کے سینے سے جا لگی تھی۔
"کوئی بھی مرد ایک مشکوک کردار لڑکی کو بیوی نہیں بنا سکتا، ہاں وقت گزاری کی بات الگ ہے۔" اس نے نفرت انگیز مسکراہٹ کے ساتھ کہا تھا۔
"اف۔!" اس نے پورا زور لگا کر خود کو اس کی گرفت سے نکالا اور اس کی طرف گھوم کر انتہائی تاسف سے بولی۔
"تم اتنا گر سکتے ہو۔" وہ تنفر سے بولی۔
"ٹھیک کہا تھا سارہ نے تائی امی کی اولادیں وہ نہیں ہیں، جو نظر آتی ہیں اور تم۔ تم کبھی میرے قابل تھے ہی نہیں۔ نفرت ہے مجھے تم سے۔ شدید نفرت۔ سنا تم نے میں تم سے نفرت کرتی ہوں۔" وہ غصے سے کانپ رہی تھی۔
رازی نے ایک دم پورا دروازہ کھول دیا۔
"تم جا سکتی ہو۔"
"ہونہہ۔!" وہ انتہائی تنفر اور حقارت سے سر جھٹک کر کھلے دروازے سے نکل آئی اور تیز قدموں سے باہر کی طرف بڑھی عقب سے ساجدہ بیگم پکارتی رہ گئیں۔
"اریبہ۔ اریبہ رکو بیٹا۔"
وہ اب کہاں رکنے والی تھی۔ اسے تو یہ بھی پتا نہیں تھا کہ اسے رکنا کہاں ہے۔



رازی جانتا تھا کہ وہ کمرے سے نکلے گا تو ساجدہ بیگم اس کے انتظار میں کھڑی ہوں گی۔ صرف یہ پوچھنے کے لیے کہ اریبہ آئی تھی۔ کیا کہہ رہی تھی اور وہ ان سوالوں کے لیے تیار تو تھا لیکن جواب نہیں دے سکتا تھا اور کمرے میں بند رہ کر منہ چھپانا بھی نہیں چاہتا تھا جس سے ساجدہ بیگم کے شک کو تقویت ملے۔ اس لیے خود کو نارمل ظاہر کرنے کے ساتھ اس نے خود پر عجلت بھی سوار کر لی تھی اور یوں کمرے سے نکلا جیسے بہت لیٹ ہو رہا ہو۔
"رازی!" واقعی ساجدہ بیگم موجود تھیں اسے دیکھتے ہی پکارا۔
"امی! میں پہلے ہی بہت لیٹ ہو گیا ہوں۔ واپس آ کر بات کروں گا۔" وہ کہتے ہوئے رکے بغیر سیدھا باہر نکل



آیا۔ پھر آفس پہنچتے ہی اس نے سارہ سے بات کرنے کی غرض سے توصیف ولا فون کیا تو ادھر سے بی بی نے فون اٹھایا تھا۔
"بی بی! سارہ کو فون دیں۔" اس نے بی بی کی آواز سنتے ہی کہا۔
"سارہ تو ابھی اسپتال میں ہی ہے۔" بی بی نے بتایا تو وہ چکرا گیا۔
"اسپتال میں؟ خیریت؟ کیا ہوا ہے بی بی؟"
"آپ کو نہیں پتا؟ سارہ نے کل اپنی کلائی کی نس کاٹ لی تھی۔ تب سے اسپتال میں ہے۔ میں تو خود بہت پریشان ہوں۔ پتا ہی نہیں چل رہا کیا حال ہے بچی کا۔" بی بی بولے جا رہی تھیں اور وہ جیسے سن کر بھی نہیں سن رہا تھا۔ اس کی آنکھوں کے سامنے دائرے بننے لگے۔ جن میں کبھی اریبہ کا چہرہ ابھرتا تھا اور کبھی سارہ کا۔
"او مائی گاڈ!" اس نے ریسیور رکھ کر دونوں ہاتھوں میں سر تھام لیا۔
"جو گیم تم کھیل رہے ہو رازی! اس میں سب ٹھیک کیسے ہو سکتا ہے۔ میں یا سارہ۔ ہم دونوں میں سے کسی ایک کو تو مرنا ہی ہے۔ تم بتاؤ! کسے مرنا چاہیے؟ مجھے یا سارہ کو؟"
اریبہ کی آواز کی بازگشت اس کے کانوں کے پردے پھاڑے دے رہی تھی۔ وہ گھبرا کر اٹھ کھڑا ہوا اور اسپتال جانے کا سوچ کر گاڑی کی چابی اٹھائی تو سمجھ میں نہیں آیا کہ کہاں جائے۔ سارہ جانے کون سے اسپتال میں تھی۔ بی بی سے پوچھنا فضول تھا اور توصیف احمد کا خیال آنے پر وہ خائف ہو گیا تھا کہ انہوں نے اسے بتانے کی ضرورت ہی نہیں سمجھی۔ ایسا تو کبھی نہیں ہوا تھا۔
"کہیں سارہ نے تو۔" وہ سوچتے ہوئے دہل گیا۔ حقیقتاً" اس کی ٹانگیں کانپنے لگی تھیں۔ تقدیر نے پانسا پلٹ دیا تھا۔ ایک بار اریبہ انگوٹھی واپس کر گئی تھی۔ تب سب اس کے ساتھ تھے اور اب وہ تنہا تھا۔ شاید قدرت نے اس کے لیے یہ ہی سزا منتخب کی تھی۔ سزا کاٹے بنا اس کا گناہ معاف ہونے والا نہیں تھا۔ وہ یہ ہی سوچ رہا تھا۔ پھر ساری ہمتیں یکجا کر کے بھی توصیف احمد کو فون کرتے ہوئے اس کا ہاتھ کانپ رہا تھا۔
"یس۔!" توصیف احمد کا "یس" بے دھیانی لیے ہوئے تھا۔
"چچا جان! آپ کہاں ہیں؟" اس نے خشک ہونٹوں پر زبان پھیر کر پوچھا۔
"کیوں؟ کیا بات ہے؟" توصیف احمد کے لیے دیے انداز پر وہ مزید کمزور پڑ گیا۔

"وہ۔ میں نے ابھی گھر فون کیا تھا تو معلوم ہوا سارہ۔۔۔"

"ہاں! سارہ ٹھیک ہے۔" توصیف احمد نے اسے بات پوری نہیں کرنے دی۔

"کون سے اسپتال میں ہیں آپ؟ میں آرہا ہوں۔"

"نہیں بیٹا! ہم تھوڑی دیر میں یہاں سے نکلنے والے ہیں۔"

"اچھا! میں پھر گھر آجاؤں گا۔" اس نے ہمت کرکے کہا۔ لیکن ادھر سے سلسلہ منقطع ہوچکا تھا۔ اس نے ڈھیلے ہاتھ سے ریسیور چھوڑ دیا۔ اب اسے کچھ بجھائی نہیں دے رہا تھا۔ یوں لگ رہا تھا جیسے کچھ دیر پہلے اریبہ پر اچھالا جانے والا کیچڑ خود اس پر آن گرا ہو۔ اسے اپنے وجود سے گھن آنے لگی تھی۔



شمشیر علی اتنا کمزور نہیں تھا کہ دو بوتل خون دے کر نڈھال ہو جاتا۔ بس کچھ کمزوری محسوس ہو رہی تھی۔ بہر حال رات خون دینے کے بعد وہ تاجور کی وجہ سے گھر چلا آیا تھا۔ پھر صبح تگڑا ناشتا کرکے آفس بھی آگیا۔ لیکن اس کا کسی کام میں دل نہیں لگ رہا تھا۔ بہت مشکل سے اس نے کچھ ضروری کام نمٹائے۔ پھر سارہ کی خیریت معلوم کرنے اسپتال چلا آیا۔ اصل میں تو اس کا دھیان ادھر ہی لگا ہوا تھا۔ یہ خیال بھی تھا کہ اگر مزید خون کی ضرورت ہوگی تو وہ کہیں سے انتظام کردے گا۔ کیونکہ رات اس نے توصیف احمد کو خاصا کمزور دیکھا تھا اور وہ ان کی ذہنی کیفیت کا اندازہ بھی کرسکتا تھا۔

"تم کیسے ہو شمشیر علی؟ ابھی تمہیں آرام کرنا چاہیے تھا۔" توصیف احمد نے اسے دیکھتے ہی کہا تو وہ مسکرا کر بولا۔

"میں بالکل ٹھیک ہوں سر! اور اس لیے آیا ہوں کہ اگر مزید بلڈ کی ضرورت ہو تو۔۔۔"

"او نو نو۔۔۔ اللہ کا شکر ہے، میری بیٹی اب کافی بہتر ہے۔"

"سر! کچھ اور چاہیے تو بتائیے میں لا دیتا ہوں۔"

"ہاں!" توصیف احمد سوچنے لگے۔ اسی وقت اس نے یاسمین کو کمرے سے نکلتے دیکھ کر چہرہ دوسری طرف موڑا تھا کہ ٹھٹک گیا۔ ادھر سے اریبہ آرہی تھی۔ اس نے دور ہی سے دیکھ لیا۔ اریبہ کا چہرہ دھواں دھواں ہو رہا تھا۔ اس کے قدم ڈگمگا رہے تھے پھر بھی وہ تیز چل رہی تھی اور اسی تیزی سے آکر وہ توصیف احمد کے سینے میں منہ چھپا کر رونے لگی۔

"اریبہ!" توصیف احمد پریشان ہوگئے۔ "کیا ہوا بیٹا؟"

"کیا ہوا میری بچی کو؟" یاسمین جو شمشیر علی کی وجہ سے کمرے سے نکلتے ہی رک گئی تھی تیزی سے آگے آئی۔

"اریبہ! کیا ہوا بیٹا؟ کہاں چلی گئی تھیں تم؟" یاسمین اریبہ کو اپنی طرف کھینچنے لگی۔

شمشیر علی کو اپنی وہاں موجودگی کھلنے لگی تو وہ غیر محسوس طریقے سے دھیرے دھیرے پیچھے ہٹتا چلا گیا۔ پھر دیوار سے لگ کر اسے دیکھنے لگا۔ وہ جو بہت مضبوط نظر آتی تھی اس وقت بچوں کی طرح رو رہی تھی۔ جانے بہن کی وجہ سے رو رہی تھی یا کوئی اور بات۔

"کوئی اور بات۔" شمشیر علی کے دل پر بوجھ آن گرا۔ اور جو بھی بات ہوگی اس کا ذمہ دار وہ ہوگا۔

اس لڑکی پر ساری قیامتیں میری وجہ سے ٹوٹ رہی ہیں اور شاید اب اس کی ہمت جواب دے گئی ہے، جو دھڑلے سے کہتی آرہی تھی کہ میرے ساتھ جو بھی مسئلہ ہوگا، میں خود نمٹ لوں گی، لیکن اب یہ تھک گئی ہے

شاید۔ کیا میں نے اس کے ساتھ اتنا برا کیا ہے؟ وہ اریبہ کو دیکھتے ہوئے دل ہی دل میں خود سے بولے جا رہا تھا۔

توصیف احمد اریبہ کو اپنے ساتھ لگائے کمرے میں لے گئے۔ پھر کمرے کا دروازہ بند ہو گیا تو اسے وہاں رکنا مناسب نہیں لگا۔ دل پر ایک اور بوجھ لیے وہ اسپتال سے نکل آیا۔ آفس میں پہلے ہی کسی کام میں دل نہیں لگ رہا تھا' اس لیے اس نے گاڑی گھر کے راستے پر ڈال دی۔ اسے اریبہ کا رونا بری طرح محسوس ہو رہا تھا اور وہ سوچے بغیر نہیں رہ سکا کہ اب جب اس کی بہن کافی بہتر ہے تو پھر وہ کیوں رو رہی تھی۔ اسے گزری شام یاد آئی۔ جب وہ شاپنگ مال میں اس کے ساتھ بیٹھا چائے پی رہا تھا۔ اس وقت اریبہ نے بتایا تھا کہ اس نے ساری شاپنگ اپنی بہن سارہ کے لیے کی ہے۔ سارہ اس سے ناراض ہے اور یہ اسے منانے کے جتن ہیں۔

"ایسی بھی کیا ناراضی کہ سارہ نے اپنی جان پر کھیلنے کی سعی کر ڈالی۔" وہ سوچتے ہوئے الجھنے لگا اور ایسے ہی الجھے ذہن کے ساتھ اس نے کمپاؤنڈ میں گاڑی پارک کی' پھر اترتے ہوئے اس نے دیکھا تاجور بالکونی میں کھڑی تھی۔ اس نے زیادہ دھیان نہیں دیا' لیکن جب سیڑھیاں چڑھتے ہوئے اس کی نظر سامنے والے اپارٹمنٹ کی بالکونی میں کھڑے لڑکے پر پڑی تو اس کے پیروں تلے سے زمین نکل گئی تھی۔ وہ لڑکا اشاروں میں بات کر رہا تھا اور اس طرف تاجور تھی۔

"یا اللہ!" اس نے دیوار کا سہارا نہ لیا ہوتا تو یقیناً ''ڈھے جاتا۔ اسے اب پتا چلا تھا' دوسروں پر ٹوٹنے والی قیامتوں کا درد سننا کتنا آسان ہوتا ہے۔ خود پر بیتے تو سہا نہیں جاتا۔ ابھی کچھ دیر پہلے اس نے دیکھا تھا' اریبہ کے قدم ڈگمگا رہے تھے' پھر بھی وہ تیز چل رہی تھی اور وہ مرد تھا۔ اس کے قدم اٹھ کے نہیں دے رہے تھے۔ بمشکل ایک ہاتھ سے دیوار اور دوسرے ہاتھ سے ریلنگ کا سہارا لے کر وہ خود کو گھسیٹتے ہوئے اوپر آیا تو دل چاہا ماسٹر کی سے دروازہ کھول کے ایک دم تاجور کے سر پر جا کھڑا ہو۔۔۔ مگر اس کے بعد سر اٹھا کر چلنا اتنا ہی مشکل ہوتا۔

قدرت بھی انسان کو کیا' کیا دکھاتی ہے۔ تاجور کی جگہ کوئی اور ہوتی تو یہ نظارہ اس کے لیے دلچسپ ہوتا۔ اب تو روح پر آریاں چل رہی تھیں۔ چابی جیب میں رکھ کر اس نے بیل کے بٹن پر انگلی رکھ دی۔ دروازہ کھلنے میں زیادہ دیر نہیں لگی لیکن اس پر صدیاں بیت گئی تھیں۔

"بھائی! آپ جلدی آ گئے؟" تاجور اپنی فطری معصومیت سے بولی۔

"کیوں' نہیں آنا چاہیے تھا؟" وہ بے اختیار کہہ گیا۔

"کیوں نہیں بھائی! میں تو دعا کر رہی تھی کہ آپ آ جائیں' میں نے آپ کی پسند کا لوکی گوشت پکایا ہے۔" تاجور نے کہا تو وہ کوشش کے باوجود اس کا چہرہ نہیں دیکھ سکا۔ معصومیت مسخ ہو کر کتنی بھیانک ہو جاتی ہے' اس میں دیکھنے کا یارا نہیں تھا۔

"کھانا نکالوں بھائی؟" تاجور نے اس کی خاموشی محسوس نہیں کی۔

"ابھی نہیں۔" وہ کہہ بالکونی میں آ گیا۔ سامنے اب وہ لڑکا موجود نہیں تھا۔

"کیا ہوا بھائی؟" تاجور کی اب سہمی ہوئی آواز آئی تھی۔ وہ جواب دیے بغیر پلٹ کر اپنے کمرے میں آ گیا۔ اس کے بدن میں شرارے بھر گئے تھے۔ لیکن ہمیشہ سے اس کی عادت تھی کہ وہ غصے میں بات نہیں کرتا تھا۔ اس لیے اس نے کچھ بھی کہنے سے گریز کیا تھا۔



اجلال رازی ساجدہ بیگم کو خالدہ کے پاس چھوڑ کر چلا گیا تھا اور جانے اس نے سارہ کے بارے میں انہیں کیا بتایا تھا کہ وہ پریشان ہو گئی تھیں۔ دل کے ہاتھوں مجبور تھیں۔ گھریلو رنجشیں اور ناچاکیاں اپنی جگہ' وہ کسی کا برا



نہیں سوچتی تھیں۔ اس لیے سارہ کا سن کر وہ رازی سے یہ تو نہیں کہ سکیں کہ انہیں اسپتال لے جائے۔ اس لیے نہیں کہ توصیف احمد نے انہیں اطلاع نہیں دی تھی' بلکہ انہیں یہ خیال تھا کہ شاید توصیف احمد اس واقعے کو چھپانا چاہتے ہیں' جب ہی وہ خالدہ کے پاس آ گئی تھیں کہ توصیف احمد سے بھی یہیں ملاقات ہو جائے گی۔

"کیا ہوا ہے سارہ کو؟" انہوں نے خالدہ سے پوچھا تو اس کی تشویش الگ تھی۔

"پتا نہیں آپا! رات توصیف بس اتنا کہہ کر گئے تھے کہ سارہ کی طبیعت ٹھیک نہیں ہے۔ پھر صبح گھنٹے دو گھنٹے کے لیے آئے تھے' پھر وہیں چلے گئے' مجھے تو لگ رہا ہے آپا! یاسمین اب ان ہی بہانوں سے توصیف کو اپنی طرف کھینچنا چاہ رہی ہے۔"

"ہو سکتا ہے' لیکن یہ بھی سچ ہے کہ سارہ کو کچھ ہوا ہے' وہ اسپتال میں ہے۔" ساجدہ بیگم نے کہا تو خالدہ ناگواری سے بولی۔

"اچھا' ان لڑکیوں کو اسپتال راس آ گیا ہے کیا' کبھی ایک جاتی ہے' کبھی دوسری۔"

"بس اللہ رحم کرے۔" ساجدہ بیگم نے خالدہ کی کیفیت سمجھتے ہوئے مزید کچھ کہنے سے گریز کیا۔

"آپ اسپتال سے آ رہی ہیں کیا؟" خالدہ نے پوچھا۔

"نہیں۔۔۔ اب اسپتال جانے کی میری ہمت نہیں ہے۔ مریضوں کو دیکھ دیکھ کر میری اپنی حالت غیر ہو جاتی ہے اور توصیف ولا میں جانا نہیں چاہتی' اس لیے تمہارے پاس آئی ہوں کہ توصیف سے یہیں سارہ کی خیریت معلوم کر لوں گی۔" ساجدہ بیگم نے طریقے سے بات بنا دی تھی۔

"دیکھیں توصیف کو کب فرصت ملتی ہے۔" خالدہ بہت شاکی ہو رہی تھی۔

"اچھا۔۔۔ تم نہ دل برا کرو۔ یاسمین کچھ بھی کرے' کوئی بھی حربہ استعمال کرے' توصیف اس کی طرف لوٹنے والے نہیں ہیں' بس بچیوں کی وجہ سے مجبور ہیں۔ ظاہر ہے اولاد ہے وہ بھی بیٹیاں' جب تک اپنے گھر بار کی نہیں ہو جاتیں توصیف آرام سے نہیں ہو سکتے۔" ساجدہ بیگم نے خالدہ کو تسلی دیتے ہوئے سمجھایا تو وہ جل کر کہنے لگی۔

"اپنے گھر بار کی۔۔۔ آپا! اب کون کرے گا ان لڑکیوں سے شادی۔ مشکل ہی نہیں ناممکن ہے۔ دیکھیے گا' بیٹھی رہیں گی ساری زندگی ماں کے کلیجے سے لگ کر اور نہ خود چین سے رہیں گی' نہ ہمیں رہنے دیں گی۔"

"اللہ سے خیر مانگو خالدہ! لڑکیوں میں خدانخواستہ کوئی عیب نہیں ہے۔" ساجدہ بیگم نے ٹوک کر کہا۔

"عیب نہیں ہے' عزتیں گنوا بیٹھی ہیں۔ اس سے بڑا عیب اور کیا ہو گا۔"

"اچھا بس چپ ہو جاؤ۔ کم از کم تمہیں ایسی باتیں نہیں کرنی چاہئیں۔" ساجدہ بیگم نے ٹوک کر کہا۔ ساجدہ بیگم پریشان ہو گئی تھیں' شاید اس لیے کہ رازی ابھی بھی سارہ سے شادی پر بضد تھا۔

"مجھے تو اب اپنے بچوں کی فکر ہو رہی ہے آپا! پتا نہیں یاسمین۔۔۔" خالدہ جانے کیا کہنے جا رہی تھی کہ توصیف احمد کو آتے دیکھ کر ایک دم خاموش ہو گئی۔ جبکہ توصیف احمد' ساجدہ بیگم کو دیکھ کر ٹھٹکے تھے۔

"السلام علیکم!" خاصا نروٹھا انداز تھا۔

"کیسی طبیعت ہے سارہ کی؟" ساجدہ بیگم سلام کا جواب دینا بھول گئیں۔

"جی۔۔۔ اب تو بہتر ہے۔" توصیف احمد کو جیسے ناچار وہیں بیٹھنا پڑا تھا۔

"شکر ہے۔۔۔ ابھی کہاں اسپتال میں ہے؟"

"نہیں۔۔۔ دوپہر میں ہی گھر آ گئی تھی۔" توصیف احمد جیسے بادل نخواستہ جواب دے رہے تھے۔

"تو مجھے پتا ہوتا تو میں وہیں چلی جاتی' تم نے بتایا بھی نہیں۔" ساجدہ بیگم نے طریقے سے شکوہ بھی کر ڈالا۔

"بس بھابھی جان! اس وقت کچھ سمجھ میں نہیں آیا۔ پھر کوئی اتنی بڑی بات بھی نہیں تھی۔ آپ ناحق پریشان

ہو تیں۔" توصیف احمد ان پر اپنی پریشانی ظاہر نہیں کرنا چاہ رہے تھے۔
"ہوا کیا تھا؟"
"بس وہ کچن میں سبزی کاٹ رہی تھی تو نس پر چھری لگ گئی۔ نس کٹنے سے کافی خون بہہ گیا تھا۔"
"اوہ۔۔۔!"
"خالدہ چائے۔۔۔ میں فریش ہو کر آتا ہوں۔" توصیف احمد غالباً" اس موضوع سے بچنے کی خاطر اٹھ کر چلے گئے۔
"بس آپا! اب کوئی بات مت کیجئے گا۔" خالدہ نے بھی توصیف احمد کا نروٹھا انداز محسوس کر کے کہا' پھر کچن میں جانے لگی تھی کہ ساجدہ بیگم اسے روک کر بولیں۔
"خالدہ! ڈرائیور سے کہو مجھے گھر چھوڑ آئے۔"
"کیوں آپا! رات کا کھانا کھا کر جائیے گا۔"
"نہیں۔۔۔ گھر میں ثنا اکیلی ہے' رازی بھی پتا نہیں کب آئے گا۔" ساجدہ بیگم اب یہاں آکر پچھتا رہی تھیں۔ انہیں ہر گز امید نہیں تھی کہ توصیف احمد اس طرح ملیں گے۔
"پھر بھی آپا! چائے تو توصیف کے ساتھ پی لیں' نہیں تو وہ برا مانیں گے۔" خالدہ کی بات ٹھیک تھی۔ ساجدہ بیگم خاموش ہو گئیں لیکن جب توصیف احمد نے چائے اپنے کمرے میں ہی منگوالی' تب انہوں نے خالدہ کا بھی خیال نہیں کیا اور چائے پیئے بغیر ہی چلی آئیں۔
ادھر رازی ان کے فون کے انتظار میں بیٹھا تھا' انہیں دیکھ کر اچنبھے میں گھر گیا۔
"آپ کیسے آئی ہیں امی؟"
"خالدہ کا ڈرائیور چھوڑ گیا ہے۔" ساجدہ بیگم رازی کی طرف دیکھنے سے گریز کر رہی تھیں۔
"کیوں۔۔۔ میرا مطلب ہے آپ مجھے فون کر دیتیں۔ میں تو انتظار میں بیٹھا تھا۔"
"ہاں مجھے پتا ہے' تم اسی انتظار میں بیٹھے تھے' لیکن کوئی ضرورت نہیں تھی وہاں جانے کی' توصیف کو بلانا ہوتا تو رات میں ہی نہیں بلا لیتے۔ جب وہ نہیں چاہ رہے تو۔۔۔" ساجدہ بیگم مزید منہ ہی منہ میں بڑبڑانے لگیں۔
"کیا نہیں چاہ رہے چچا جان! کچھ کہا ہے انہوں نے آپ سے' بتائیں نا امی؟" رازی ان کے پاس بیٹھ گیا۔
"کیا بتاؤں' تمہیں خود سمجھ لینا چاہیے' ہر معاملے میں سب سے پہلے تم ہی بلائے جاتے تھے' اب نہیں بلائے گئے تو سمجھ لو کہ صرف تمہارا اور اریبہ کا رشتہ ہی ختم نہیں ہوا' باقی رشتے بھی ختم ہو گئے۔"
ساجدہ بیگم نے ناراضی سے کہہ کر ایک طرح سے رازی کو یہ بھی باور کرانا چاہا کہ وہ سارہ کا خیال دل سے نکال دے اور وہ نادان نہیں تھا' ان کا اشارہ سمجھ کر ہونٹ بھینچ گیا' کیونکہ یہ بحث کا وقت نہیں تھا۔



"تمہیں تو پتا ہے سارہ! میں کتنی پاگل ہوں' ہمیشہ سے' غصے میں میری مت ماری جاتی ہے' پھر میں کچھ نہیں دیکھتی' کچھ نہیں سوچتی' ایسے ہی عالم میں' میں نے تمہیں جانے کیا کچھ کہہ دیا تھا' مجھے معاف کر دو۔" اریبہ' سارہ کے پاس انتہائی نادم بیٹھی تھی۔
"لیکن تمہیں یہ بھی تو پتا ہے کہ میں تم سے کتنا پیار کرتی ہوں' جان دیتی ہوں تم پر' پھر تم نے ایسی حرکت کیوں کی؟ قسم سے تمہیں کچھ ہو جاتا تو تم سے پہلے میں مر جاتی۔" سارہ کی آنکھیں نمکین پانیوں سے بھر گئیں تو وہ اس کا ہاتھ چوم کر بولی۔

"رونا مت ورنہ میں تم سے زیادہ رووں گی۔" سارہ پلکیں جھپکنے لگی۔

"میں سمجھ گئی ہوں سب کو پورے خاندان کو ہمارا گھرانہ کھٹکتا ہے۔ اس لیے جس کا بس چلتا ہے یہاں چنگاری پھینک دیتا ہے کہ ہم میں باہمی محبت اور اتفاق نہ رہے' ایسا ہی ہے نا؟" اس نے اپنی بات کی تصدیق چاہی تو سارہ نے آہستہ سے اثبات میں سر ہلا دیا۔

"اور تم نے ٹھیک کہا تھا' تائی امی کی اولادیں وہ نہیں ہیں جو نظر آتی ہیں' بالکل ٹھیک کہا تھا تم نے' پتا نہیں میں کیوں نہ سمجھی رازی' رازی' رازی' اف' مجھے اب اپنے آپ پر غصہ آرہا ہے' میں اس شخص کے خواب دیکھتی تھی جو سچ تو یہ ہے میری نفرت کے قابل بھی نہیں۔ یہ محبت کے بلند بانگ دعوے کرنے والا کہتا ہے کہ میں اتنا عرصہ جانے کس کس کے ساتھ رہی ہوں' یہ ہے اس کی سوچ۔" اریبہ کیونکہ جذبات میں مسلسل بولے جارہی تھی' اس لیے وہ بات بھی کہہ دی جو اگر وہ اپنے آپ میں ہوتی تو کبھی نہ کہتی۔

"یہ۔۔۔ یہ تم سے رازی بھائی نے کہا؟" سارہ کو اس کی آخری بات سے شدید دھچکا لگا تھا۔

"ہاں۔۔۔ اور بھی بہت کچھ کہا۔" وہ آزردگی میں گھر گئی تھی۔ "اور اس کی دیدہ دلیری دیکھو' اس کے بعد بھی وہ اس گھر سے ناتا جوڑنا چاہتا ہے۔ میں نہیں تو تم' نہیں سارہ! تم اتنی ارزاں نہیں ہو کہ رازی کی خواہش کی بھینٹ چڑھ جاؤ' ایسا تو میں کبھی ہونے نہیں دوں گی۔"

"اریبہ۔۔۔!" سارہ نے پریشان ہو کر اس کا ہاتھ تھام لیا۔ "ایسی باتیں مت کرو' تم اگر چاہتی ہو میں زندہ رہوں تو بھول جاؤ سب اور یہ یقین رکھو کہ میں بھی رازی سے اتنی ہی نفرت کرتی ہوں جتنی کہ تم' بلکہ شاید تم سے بھی زیادہ۔"

اریبہ نے سارہ کا ہاتھ دبا کر اثبات میں سر ہلایا' پھر اس موضوع سے ہٹتے ہوئے اپنے لہجے میں اشتیاق سمو کر کہنے لگی۔

"اچھا ہاں سارہ! تمہیں پتا ہے' تمہاری رگوں میں کس کا خون دوڑ رہا ہے۔"

"کیا مطلب؟" سارہ بالکل نہیں سمجھی تھی۔

"مطلب یہ کہ اسپتال میں جب تمہارے لیے بلڈ کی ضرورت پڑی تو شمشیر علی نے اپنا خون دیا تھا۔" اریبہ نے بتایا تو سارہ کو نام سے یاد نہیں آیا۔

"شمشیر علی!" وہ سوالیہ نظروں سے اریبہ کو دیکھنے لگی تھی۔

"تاجور کا بھائی۔"

"اوہ۔۔۔ وہ وہاں کیسے آگیا؟" سارہ نے اب سمجھتے ہوئے پوچھا۔

"وہ ڈیڈی کے آفس میں ہوتا ہے نا' تو شاید ڈیڈی نے ہی اسے بلایا ہوگا' مجھے بھی مما سے پتا چلا ہے۔" اریبہ نے بتایا تو سارہ مسکرا کر رہ گئی۔

"ویسے سارہ! ایک بات ہے' تمہیں بہت شوق تھا نا کہ تمہارا بڑا بھائی ہوتا' جسے تم بھائی جان کہتیں' تو اللہ نے تمہاری خواہش پوری کردی ہے' شمشیر علی سے تمہارا خون کا رشتہ بن گیا ہے' اب اسے بھائی جان کہہ کر اپنا شوق پورا کرلینا۔" اریبہ بہت محظوظ ہو کر بول رہی تھی' سارہ کو ہنسی آگئی۔

"میں غلط نہیں کہہ رہی' چلیں گے تاجور کے پاس' شمشیر علی کا شکریہ بھی ادا کریں گے اور تم تاجور سے بھی مل لینا۔"

سارہ نے ہنس کر سر ہلایا۔

"گڈ۔۔۔ ایسے ہی ہنستی رہا کرو۔" اریبہ نے پیار سے اس کا چہرہ ہاتھوں میں لیا تو وہ اس کے گلے لگ گئی۔



"تم بہت اچھی ہو اریبہ!"



شمشیر علی سچ مچ ڈھے گیا تھا۔ اس کے لیے یہ صورت حال ناقابل برداشت تھی' تین دن ہوگئے تھے' وہ آفس بھی نہیں جارہا تھا اور مستقل تو وہ تاجور کے پہرے پر نہیں بیٹھ سکتا تھا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا' وہ کیا کرے' تاجور کو واپس ابا کے پاس چھوڑ آئے' لیکن وہاں بھی تو وہ محفوظ نہیں تھی۔

"پھر کیا کروں؟" سوچ سوچ کر اس کا دماغ شل ہوگیا تھا اور اسے تاجور کی اب ہر حرکت مشکوک لگنے لگی تھی۔ اچھا بھلا انسان شک میں مبتلا ہو کر کیا سے کیا ہو جاتا ہے۔ پھر یہاں محض اس کا شک نہیں تھا۔ وہ اپنی آنکھوں سے دیکھ چکا تھا۔ اس کے بعد آنکھیں بند نہیں کرسکتا تھا۔ اس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ تاجور کو تنبیہہ کیسے کرے' اس مقام پر اسے اپنی اماں شدت سے یاد آنے لگی تھی۔ مائیں ہی بیٹیوں کی محافظ ہوتی ہیں۔ وہ یہ ذمہ داری نہیں اٹھا سکتا تھا۔

"میں اپنے ہاتھوں سے تاجور کا گلا دبادوں گا۔" اس کا ڈپریشن حد سے سوا ہوگیا تھا' تین دنوں سے وہ مسلسل ایک ہی بات سوچ رہا تھا اور اب اسے لگا جیسے اس کا یہی حل ہے۔

"ہاں۔۔۔ میں تاجور کو بے آبرو نہیں ہونے دوں گا۔ مار ڈالوں گا اسے۔" اس کی آنکھوں میں خون اتر آیا تھا' تب ہی تاجور آکر بولی تھی۔

"بھائی! آٹا ختم ہوگیا ہے۔"

اس نے سن کر بھی جیسے نہیں سنا تھا' سرخ آنکھوں سے تاجور کو دیکھے گیا۔

"بھائی۔۔۔!" تاجور اس کی سرخ آنکھوں سے ڈر گئی۔ "کیا ہوا ہے بھائی' آپ کی طبیعت زیادہ خراب ہو رہی ہے۔"

"ہاں۔۔۔ ادھر آؤ۔" اس نے بلایا تو تاجور اس کے پاس آگئی۔

"سر دبادوں بھائی!"

"نہیں' بیٹھو۔" اس نے تاجور کا ہاتھ پکڑ کر اپنے سامنے بٹھا لیا اور دوسرا ہاتھ پہلے اس کے سر پر رکھا' پھر آہستہ آہستہ گردن تک لے آیا۔

تاجور کچھ الجھ کر اسے دیکھ رہی تھی۔

"تمہیں مرنے سے ڈر تو نہیں لگتا۔" اس نے پوچھا تو تاجور روہانسی ہوگئی۔

"لگتا ہے بھائی! بہت ڈر لگتا ہے۔"

"کیوں۔۔۔ مرنا تو ہے' سب کو مرنا ہے' میں بھی مرجاؤں گا۔"

"اللہ نہ کرے بھائی! اللہ آپ کو میری عمر لگادے' آپ ہمیشہ جئیں۔" تاجور رونے لگی۔

تب ہی ڈور بیل جھنجھنا اٹھی' تو وہ ایک دم تاجور کو چھوڑ کر اٹھ گیا اور جا کر دروازہ کھولا تو اریبہ اور سارہ کھڑی تھیں' وہ پریشان ہوگیا۔

"آپ۔۔۔؟"

(باقی آئندہ ماہ ان شاء اللہ)

آسیہ رزاقی



پرانے زمانے میں اردو ادب کے رسیا مصنف حضرات اپنے دور کے ہم عصروں کے تذکرے لکھا کرتے تھے۔ پھر پطرس بخاری نے دوستوں کے واقعات لکھ کر سب کو محظوظ کیا۔ خیر۔۔۔ ہم تو ان ادیبوں کے پیروں کی دھول بھی نہیں۔ (ادب کے لحاظ سے) مگر شوق کی کیا کہیے۔ کچھ نہ کچھ اوٹ پٹانگ لکھنے سے غرض 'پھر یہ کہ بذات خود ہمیں اس شوق نے اس لیے بھی اکسایا کہ چند نادر و نایاب ہستیوں سے واسطہ پڑ گیا۔ ان کے بارے میں اظہار کرنے کو دل بے چین سا ہو گیا۔ فکاہیہ ادب' مزاحیہ ادب' ہم اس میں کورے سہی' مگر شوق کا کوئی مول نہیں۔ یہ خطرہ بھی درپیش ہے کہ ہم سے پہلے کوئی اور انہیں اپنا موضوع بنا کر محفل ہی نہ لوٹ لے اور ہم ہاتھ ملتے رہ جائیں۔ ہم اناڑی سہی' مگر جن کو موضوع بنا کر سامنے لانا ہے' وہ ضرور اس قابل ہیں کہ ان کا تعارف ہو۔

جی ہاں۔۔۔ یہ ذکر خیر ہماری بھانجیوں کا ہے۔ (اور ان کی اولادوں کا بھی) (کہ اولادیں بھی ان سے کم قابل ذکر نہیں۔) اللہ کے فضل و کرم سے سب ایک سے بڑھ کر ایک منفرد کردار ہیں۔ نہ صرف بھانجیوں' بلکہ ان کی اولادوں کی بھی ہم خالہ جان ہیں۔ (خوش قسمتی سے)

بچپن میں بزرگوں کی زبانی کہانیاں سنی تھیں۔ ان کہانیوں میں غصیلا جن' یا ستم گر دیو بھی ضرور ہوتا تھا۔ شہزادی کی تلاش میں آنے والا آدم زاد جب جن یا دیو کے قبضے میں آجاتا' وہ انہیں "ماموں" کہہ کر خطاب کرتا' دیو یا جن بے چارگی سے کہتا۔

"اب تجھے کیا سزا دوں۔۔۔ تو' تو بھانجا ہے' لے جا شہزادی کو۔"

اس طرح شہزادی کی گلوخلاصی اس رشتے کے احترام میں ممکن ہو جاتی اور دشمنی رشتے کے تقدس میں تبدیل ہو جاتی۔

کاش! کبھی کسی دیونی' یا جننی نے بھی کہا ہوتا۔

"اے آدم زادی! اب تجھے کیا کہوں کہ میں تیری خالہ جان ہوں۔" اور دوستی پکی۔

دوستی تو یوں بھی ہماری اپنی سب بھانجیوں سے ہے' مگر۔۔۔ نہ ہم دیونی' نہ وہ۔۔۔ خیر! وہ بھی ہماری جیسی آدم زادیاں ہیں۔ اختلاف اپنی جگہ اور اس اختلاف کا تقاضا ہے کہ تعارفی مضمون کا عنوان ہونا چاہیے۔

"نادر و نایاب و عجیب۔"

تو شروع کرتے ہیں 'اللہ تعالیٰ کے بابرکت نام سے' جو بڑا مہربان اور رحم کرنے والا ہے۔

اس مضمون کے بعد جو ہوگا' اس کے ذمے دار قارئین ہوں گے' جن کی تفریح طبع اور دلچسپی کے لیے یہ منظر عام پر آنے والا ہے۔ (اللہ ہم پر مزید رحم کرے۔ آمین) اپنی معلومات دوسروں تک پہنچانا چغلی یا غیبت ہرگز نہیں' پھر بھی اللہ معاف کرے۔ اب ذرا ذکر ہو جائے بھانجی نمبرون (کہ ہر معاملے میں نمبرون ہیں) ان کو بچپن سے گم شدہ ہو جانے کا بہت شوق

ہے۔

عرصہ گزرا، ہم ایک جننگ فیکٹری میں تھے، جہاں ہمارے میاں صاحب مینجر تھے۔ یہ صاحبہ اپنی والدہ کے ہمراہ ہمارے گھر آئیں۔ ہمارے گھر کے سامنے ہی کپاس کے ڈھیر پہاڑ کی صورت میں موجود تھے۔ جیسے کے ٹو برف کے انبار میں ڈھکی ہوئی۔ ہم بہنیں باتیں کرنے لگیں۔ یہ محترمہ کھیلتے کھیلتے باہر نکل گئیں۔ کافی دیر بعد بہن کو خیال آیا کہ یہ خاموشی معنی خیز ہے۔ ضرور کسی تخریب کاری میں مصروف ہوں گی یہ صاحبہ مگر۔۔۔ وہ تو گھر میں تھیں ہی نہیں۔ اب پریشانی اور اماں جان کے آنسو۔

ہمارے میاں کو خبر ہوئی۔ انہوں نے پہلا کام فیکٹری بند کروانے کا حکم دیا کہ بچی کسی خطرناک جگہ پہنچ کر نقصان نہ اٹھا بیٹھے۔ (یا کر بیٹھے۔)

پھر مزدوروں سے کہا۔ "کپاس کے پہاڑ کھود کر بچی کو برآمد کرو۔" مزدور بیلچے لے کر آئے۔ کئی پہاڑ تھے۔ ایک ایک کر کے کھودے گئے فرہاد نے تو پتھر کے پہاڑ کھود کر دودھ کی نہر برآمد کی تھی یہ تو نرم روئی تھی۔

مزدور پہاڑوں سے نامراد اتر آئے بچی ہوتی تو ملتی۔ وہ تو ایک برقعہ پوش خاتون کے ہمراہ ان کے پیچھے چلتی ہوئی گیٹ سے نکل گئی تھی۔ یہ بات گیٹ کیپر نے حلیہ یاد آنے پر بتائی۔

اب اور فکر۔۔۔ بارے اعلان کروایا گیا، نتیجہ خاطر خواہ نکلا۔ شام کو ایک تانگے والا انہیں لے کر آیا۔ یہ محترمہ تفریح کی شائق تانگے میں جا کر بیٹھ گئیں۔ وہ پریشان انہیں لیے لیے پھرا۔ (سیر مفت کی) چھوٹا شہر تھا اور شرافت کا زمانہ، اس نے اعلان سنا اور فیکٹری کے گیٹ پر لا کر گیٹ کیپر سے سوال کیا۔

"یہ بچی کس کی ہے؟" غرضیکہ اندر گھر میں آئیں تو ایک ہاتھ میں برفی، دوسرے ہاتھ میں گڑ کی ڈلی، خوش بخوش۔

تانگے والے نے خاصی مدارات کی تھی، بسکٹ بھی کھلائے تھے، ان کی برآمدگی پر اماں جان مزید زار و قطار روئیں لپٹا کر۔

دوسری بار دودھ والا دودھ دے کر جا رہا تھا۔ یہ اس کے پیچھے بھی چلی گئیں۔ وہ تو سائیکل پر تھا۔ یہ جا، وہ جا، یہ سڑک پر سیدھی چلتی گئیں، بارے جلد ہی گمشدگی کی خبر مل گئی اور یہ مترگشت کرتی مل گئیں۔

اب تو وہ خاصی بڑی ہو گئی ہیں۔ (خاصی) نگران کا دل اب بھی کہیں بھی جانے کو ہمکتا ہے، ہر جگہ جانے کو تیار، فراخ دل، ذمہ دار۔ تحائف دینے کی شوقین مشورے دینے کی بھی، زندہ دل، ہنگامہ پسند، ہر محفل میں نمایاں (ویسے تمام بھانجیاں ہی مختلف خوبیوں کی بدولت ہر محفل میں نمایاں ہی رہتی ہیں، ماشاء اللہ) وسیع حلقہ احباب، فیشن سے گہرا شغف، بچپن سے سوئی دھاگے کے استعمال کا شوق تھا، علاوہ گم ہونے کے، اب اسی شوق کی بدولت ایک درزی خانہ چلا رہی ہیں۔

ہمیں ہر سال دو سوٹ اور چپل تحفے میں دیتی ہیں، سردی، گرمی کے الگ الگ، ہم کہتے ہیں بھئی پچھلے سال تم نے جو چپل دی تھی، ابھی وہ موجود ہے، اچھی حالت میں، دو، چار دفعہ ہی پہنی ہے۔ (مہنگی جو ہے)

وہ منہ سکوڑ کر کہتی ہیں، انتہائی حیرت اور پریشانی سے "ہائیں۔۔۔ خالہ جان، پھینکیں اسے، پرانی ہو گئی ہے، اب یہ نئی پہنیں۔"

پھینکنے میں شاید ہی ان کا کوئی ثانی ہو گا، کیونکہ ان کی دانست میں ہر چیز جو پرانی ہو، پھینک دینی چاہیے، یا کسی کو دے دینا چاہیے، وہ گھر کے پرانے برتن، دیگچیاں، پلیٹیں، کپڑے، غرض جو چیز دل سے اتر جائے، گیٹ کے باہر رکھ دیتی ہیں، خالی ڈبے، کشن وغیرہ تک رات کو رکھے، صبح گیٹ خالی۔

ان کی امی جب کراچی اپنے بیٹوں کے پاس جاتی ہیں، واپس آ کر اپنی "بیش قیمت" اشیا اور ضروری سامان کی تلاش کرتی ہیں۔

"وہ بڑی دیگچی نظر نہیں آ رہی، جس میں حلیم وغیرہ پکتا تھا۔"

"وہ۔۔۔ پھینک دی، پرانی ہو گئی تھی، کون رگڑتا۔"

"کروشیے کی بیڈ شیٹ کیا دھوبی کو دھلنے دے دی، غارت کر دے گا۔"

"اتنی پرانی تھی، بدرنگ، پھینک بھی دی۔"

"ائے ہئے۔" تعجب، مگر معلوم ہے۔

"اور وہ دیکھنا بادامی سلک کا کڑھائی والا سوٹ، اور وہ چھتی کے بکس میں تو نہیں رکھ دیا، الماری میں نظر نہیں آ رہا۔"

"امی! اتنے دنوں سے اسے پہنا نہیں تھا آپ نے، پرانا دھرا تھا۔"

"تو وہ اتنی مہنگی کڑھائی کا سلک کا سوٹ، خاص موقع پر ہی پہنا جاتا ہے۔"

"وہ میں نے شمیم کو دے دیا، بے چاری۔ اس کی نند کی شادی تھی، پہن لے گی۔"

"اے لو، ہائیں، وہ میری مسہری کہاں رکھ دی بھئی۔"

"ٹیلر ماسٹر کو دے دی، اسے ضرورت تھی، پرانے فیشن کی۔"

"پائپ کا پلنگ دھوپ میں بیٹھنے کے کام آتا تھا، چھت پر ہے؟"

"وہ۔۔۔ دھوبی کو دے دیا، اس کے کئی بچے ہیں، پلنگ دو ہی تھے۔"

"کچن میں فریزر تھا، اب تو جگہ بھی ہو گئی ہے، اسے کدھر رکھا۔"

"فلاں صاحب کو دے دیا۔"

"ائے ہئے پورا فریزر؟" انتہائی حیرت کا اظہار تھا۔

"تو آدھا کیسے کرتی؟" ادھر بھی حیرانی "نہیں ضرورت تھی، یہاں تو بس جگہ ہی گھیر رکھی تھی، بجلی بہت کھاتا تھا، سب نے اسے میز بنا رکھا تھا، ہر چیز الا بلا اس پر لاد دی جاتی تھی، نرا کباڑ۔"

گھر صاف ستھرا رکھنے کے شوق میں ہر چیز کی چھانٹی ہوتی رہتی، مگر پھر بھی، کوئی جگہ خالی نظر نہ آتی، لاؤنج میں، سیڑھیوں پر، ڈائننگ ٹیبل پر، صوفوں پر، بیڈ پر، سلے، ان سلے کپڑوں کا ڈھیر، شاپر بھرے ہوئے رکھے رہتے ہیں۔ (درزی خانہ)

ایک بار یہ اپنے بچوں کو لے کر لبرٹی گئیں۔ اتوار کا دن تھا۔ درزیوں کی چھٹی تھی، شام ہونے والی تھی، گھر بند کر کے احتیاطاً" دروازے پر چینی بڑا تالا بھی لگا دیا۔ دونوں لاک بند، پورچ کی لائٹ جلا کر گئیں، گیٹ بھی لاکڈ کر دیا، مگر لبرٹی جس خاص چیز کے لیے گئی تھیں، وہ ملی نہیں تو جلدی واپسی ہو گئی، ورنہ کھانے پینے اور شاپنگ میں دیر ہو ہی جاتی تھی، مگر اس دن بچوں کو گھر پر کچھ کام تھا، میچ دیکھنے یا ٹی وی پر کسی پروگرام دیکھنے کا۔ اپنے گیٹ کے قریب ایک لینڈ کروزر کھڑی دیکھ کر سوچا، پڑوس میں کوئی آیا ہو گا، بیٹے کو چابی دی کہ گیٹ اور پھر اندر کا لاک کھولے، پورچ کی لائٹ بند تھی، گیٹ کھلا تو گاڑی اندر لائیں، بیٹا دروازہ کھول رہا تھا، گھبرا کر بولا۔

"اماں۔۔۔ دروازے کا لاک تو ٹوٹا ہوا ہے۔"

چینی تالا لگا ہوا تھا، مگر عین نیچے چھینی، ہتھوڑی بھی پائی گئی، کوئی چوری کی نیت سے آیا، مگر چینی لاک نہ کھل سکا، پچھلی دیوار پھاند کر بھاگ گیا، اسی دوران لینڈ کروزر بھی بھاگ گئی۔ مارے ڈر کے باہر کھڑے کھڑے ریسکیو کو فون کیا، پندرہ منٹ میں پولیس آ گئی، ہم لوگ بھی آ گئے تھے، پولیس نے معائنہ کیا پھر چابی مانگی، دروازہ کھول کر اندر داخل ہوئے، ہم سب پیچھے تھے۔

وہی عام نظارہ، جو لاؤنج میں دیکھا جاتا تھا، یعنی صوفے پر، کپڑوں کے ڈھیر، ہر طرف کپڑے ہی کپڑے، پولیس نے ہر کمرا جھانکا، باتھ روم اسٹور کا جائزہ لیا، اوپر جا کر بھی سیر کی، نہیں کوئی چور نہ تھا، پولیس والے حیران تھے۔ اگر چور اندر نہیں آیا تو پھر یہ شاپر، پوٹلیاں، سلے ان سلے کپڑے، کمروں میں، بیڈ پر بھی کپڑے، آخر کس نے الماریوں سے نکال کر جگہ جگہ جمع کیے اور اگر آیا تھا۔ (خواہ مکھی بن کر ہی) تو مال کے کر گیا کیوں نہیں۔

"ہم نے "چوری نہیں ہوئی" کی یقین دہانی کرائی، شکریہ ادا کیا۔ بے یقینی اور حیرانی ان کی آنکھوں سے ظاہر ہو رہی تھی، انہوں نے ایسا گھر اب تک کہاں دیکھا ہو گا، جہاں کپڑے، الماریوں، سوٹ کیسوں کے

بجائے، صوفوں، میزوں اور پلنگوں پر رکھے جاتے ہوں۔"

ہماری ان بھانجی کو بلند آواز میں بولنے کی عادت ہے، کوئی ڈھکی چھپی راز کی بات ان کو بتادی جائے، وہ راز نہیں رہتی، محلہ بھراس سے واقف ہوجاتا ہے کہ وہ اس خفیہ بات پر جو رائے زنی کرتی ہیں، وہ آس پاس کے گھروں میں بخوبی سنی جاتی ہے، ایک بار گلے میں تکلیف ہوئی، ڈاکٹر کے پاس گئیں، انہوں نے معائنے کے بعد ہدایتیں جاری کیں۔

"آپ کو کم بولنا، آہستہ بولنا چاہیے، ورنہ مستقل گلے کی خرابی کا شکار ہوں گی، اس تکلیف کا، یعنی ایسی گلے کی خرابی کا شکار عموماً" گلوکار ہوا کرتے ہیں، آپ بھی کم گایا کریں۔"

ان کے بیٹے کو اسکول میں ایک جملہ بنانے کے لیے لفظ دیا گیا۔ "بلند پایہ"

اس نے جملہ بنایا "میری اماں کی آواز بہت بلند پایہ ہے۔"

ان کا بیٹا کچھ بڑا ہوا تو اسے موسیقی سے دلچسپی ہوگئی، ماموں نے گٹار دلوادیا، اب ان کے کمرے سے کبھی مغربی موسیقی کی چیخ و پکار، کبھی مشرقی کلاسیکل گانوں کی آوازیں آتی ہیں، کبھی کبھار تو جنگ و جدل شمشیر و سناں کی جھنکاریں، درد انگیز فریادیں اور کبھی غصیلی چیخم دھاڑ بھی سنائی دیتی ہے۔ ایک بار ہم تو ڈر گئے کہ نہ جانے کس سے کشتم کشتا ہورہی ہے، یا کے بازی کے دور چل رہے ہیں۔ پتا چلا بیٹا مقابلے کے لیے پریکٹس کررہا ہے۔ لمز میں موسیقی کا پروگرام ہے، اسی سلسلے کی تیاری کررہا ہے، زور و شور سے۔

نتیجہ یہ کہ مغربی موسیقی کے مقابلے میں فرسٹ آئے اور مشرقی کلاسیکل پروگرام میں بہترین گلوکار کا انعام ملا۔ پھر وہ اولیول کے امتحان کی تیاری میں شدومد سے جت گئے۔ بند کمرے سے گٹار کے ساتھ دھینگا مشتی، چیخیں، ہاؤ ہو کی دہاڑیں، والدہ نیچے سے ہی چلائیں۔

"ارے کچھ پڑھ لے، نمبر کم آئے تو دیکھنا، گھر میں گھسنے نہیں دوں گی۔"

اور کبھی چند ایسی گالیوں سے بیٹے کو نوازا جاتا، جیسے صاحبزادے کسی الو گدھے کے خاندان سے تعلق رکھتے ہوں۔ جب گالیوں سے منع کیا جاتا، تو عذر پیش کرتیں۔ "پڑھتا ہی نہیں ہے۔"

"نماز تو پڑھتا ہے۔" نانی فوراً" نواسے کی گواہی دیتیں۔ (جاء نماز ان ہی سے تو مانگنے آتا تھا۔)

ان صاحب زادے کی ایک بڑی بہن ہیں، بے حد معصوم، نرم دل، رحم دل، بلیاں گھر میں گھس کر کچن کی راہ لیں، دودھ یا گوشت چٹ کر جائیں، مارنا بھگانا درکنار، روکتی بھی نہیں، کھڑی دیکھتی رہتی ہیں۔

"بے چاری بھوکی ہیں۔" کہہ کر سب سے ہمدردی کی خواہش، حالانکہ ان کی اماں نے باقاعدہ بلیوں کا راشن مقرر کیا ہوا ہے۔ بازار سے روز مرغی والے سے درجن بھر سریاں (مرغی کے سر) لے کر آتی ہیں اور گیٹ کے پاس رکھ کر آواز لگاتی ہیں۔

"بلی... آجاؤ۔" بلی ایک نہیں، دس بارہ ہیں، جو خوب مزے کرتی ہیں۔ تو ذکر تھا بھانجی کی صاحب زادی کا، ایک زمانے میں (بچپن میں) یہ صاحبہ شرٹ پینٹ پہنا کرتی تھیں۔ ہم نے انہیں دوپٹے کے تحفے دینے شروع کیے، کبھی کامدانی کا دوپٹا، کبھی حیدر آبادی چنری، معصومیت سے پوچھا۔

"خالہ جان! آپ مجھے دوپٹے ہی کیوں دیتی ہیں۔"

ہم نے کہا "اس لیے کہ تم اوڑھنا شروع کرو، دوپٹا ہمارے معاشرے میں حیا کی علامت ہوتی ہے۔"

خیر اب تو وہ دوپٹا خوب لپیٹ کر اوڑھنے لگی ہیں۔

ویسے ان منحنی صاحب زادی کو لیڈری کا بھی شوق ہے، بچپن میں جس اسکول میں یہ پڑھا کرتی تھیں ——— وہاں ہماری چار عدد بھتیجیاں بھی پڑھتی تھیں، ان میں سب سے بڑی بہن تو واقعی سب کی لیڈر تھیں، اپنے بڑے پن کا فائدہ اٹھا کر ظاہری رعب داب سے چھوٹی بہنوں کا خوب دفاع کیا کرتی تھیں، کسی کی مجال نہ تھی کہ ان کی چھوٹی بہنوں کو کچھ کہہ سکے۔ بلکہ ان دونوں بہن بھائی کی بھی بزرگ بہن گئی تھیں۔ اگر کبھی کسی نے ان کو چھیڑا تو دوسرا فوراً" ڈراتا۔

"نوین آپی کو خبر ہوئی تو خیر نہیں، دوستی کرلو فوراً" وہ سب کی دھنائی کریں گی۔" اب یہ دونوں بہن بھائی رہ گئے۔ اسکول کے بچوں کو اب کسی آپی کا ڈر نہ رہا، ان کے بھائی کو کسی لڑکے نے مارا، یہ محترمہ فوراً" ان کی کلاس میں پہنچیں، کمر پر ہاتھ رکھ کر ایک پیر زور سے زمین پر پٹخا، آواز میں رعب اور زور پیدا کرکے چیخیں۔

"اوئے... کس نے مارا ہے میرے بھائی کو اور کس نے اس کا لنچ ٹھونسا ہے؟"

کلاس کے بچوں کو وہ منحنی وجود، جاہ و جلال کے تمتمایا چہرہ، معصوم چہرہ گنڈاسے والے سلطان راہی جیسا لگا، سب پر سکتہ طاری ہوگیا۔

"اوئے!" گردن پھلا کر چلائیں۔ "نوین آپی چلی گئی ہیں، مگر میں موجود ہوں، کسی نے میرے بھائی کو ہاتھ لگایا، یا جھگڑا کیا، یا اس کے بیگ سے پنسل چرائی، میں چھوڑوں گی نہیں، اوئے۔" کہہ کر دوسرا پیر پٹخا، کمر پر ہاتھ رکھا۔ "میں اکیلی تم سب کے لیے کافی ہوں۔"

کہہ کر دوسرا پیر پٹخا، مکا ہوا میں لہرایا اور سب کو حیران اور خوف زدہ کرکے آگئیں، کلاس پر امن ہوگئی اور ان کو اسکول کے ڈراموں میں جگہ ملنے لگی، ولن کی۔

بھائی نے اولیول کا امتحان دیا اور فوراً" کراچی ماموں کی پناہ میں چلا گیا۔ اماں رزلٹ لینے گئیں، اسکول میں ٹائپ کیا ہوا کارڈ ملا، پڑھ کر کمپیوٹر کے سامنے بیٹھے نوجوان سے بولیں۔

"میرا خیال ہے رزلٹ بدل گیا ہے، پھر سے چیک کریں۔" اس نے کمپیوٹر کو ادھر سے ہلایا، ادھر سے کچھ کیا، از سر نو جائزہ لے کر وثوق سے بولا۔

"میڈم! یہی رزلٹ ہے آپ کے بیٹے کا۔" حیرت بے یقینی، سات A ایک B ناقابل یقین، فوراً" وہیں سے کراچی فون کیا، اسے رزلٹ بتایا، ادھر سے ایک چیخ کے ساتھ آواز آئی۔

"اماں... پتا نہیں کس کا رزلٹ لے آئی ہیں آپ، میرا کیسے ہوسکتا ہے۔"

اب انہیں موسیقی سے روکنے کی ضرورت نہیں۔

اور اب ذکر ہوجائے بھانجی نمبر دو کا، اعلا تعلیم یافتہ، مدبر، سنجیدہ، اردو ادب سے گہرا شغف، گھر سے نکلنے والے دستی ماہنامہ "دستک" کی ایڈیٹر رہ چکی ہیں۔ (ویسے سب بھانجیاں اللہ کے فضل سے اعلا تعلیم یافتہ ہی ہیں۔ ایم اے سے کم کوئی نہیں۔)

بچپن ان کا بھی خاصا ہنگامہ خیز گزرا (خاصا نہیں، کافی) گود میں ان کو لینے والیاں بازو کے نرم حصے میں نیلاہٹ دیکھ کر حیران رہ جاتیں۔ اتنی باریکی سے چٹکیاں کاٹتیں کہ کسی کو احساس نہ ہوتا۔ قرآن پاک پڑھانے والی استانی جی نے انہیں شلوار اور دوپٹا پہن کر آنے کی تاکید کی، تو دوپٹا گول کرکے بغل میں دبا کر ان کے گھر جاتیں، اوڑھتے ہوئے شرم آتی تھی، لوگ کیا کہیں گے، اتنی سی عورت۔

پھر یہ بڑی بھی ہوگئیں، ایک بار امتحان کے زمانے میں پڑھائی میں منہمک تھیں، تو ان کی والدہ کو ان سے ہمدردی ہوئی، وہ ان کے لیے چائے لے کر آئیں اور اپنی چائے لے کر اوپر چلی گئیں، یہ بھی فوراً" دندناتی ہوئی ان کے پیچھے اپنا مگ لے کر پہنچ گئیں اور بولیں۔

"ماما! آپ نے بتایا ہی نہیں کہ ہماری چائے میں آپ نے چینی ڈالی کہ نہیں اور اوپر آگئیں۔"

ماما بے چاری حیران ہوگئیں، انہوں نے کہا۔ "تم چکھ کر دیکھ لیتیں۔"

یہ بھی حیران ہوئیں اور ماما کی عقل کو داد دیتی ہوئی عش عش کرتی نیچے آئیں۔

یہ تو طالب علمی کا دور تھا، پھر وہ اور بڑی ہوئیں اور انہیں یک لخت خیال آیا کہ وہ پھیل رہی ہیں، موٹاپے کے تدارک کے لیے انہوں نے سارے گر آزمانے شروع کیے، ماڈل ٹاؤن پارک میں روزانہ جوگنگ، کھانے پینے میں احتیاط، ابلی ہوئی مونگ کی دال، کچی سبزیاں اور قہوہ، ان کی خوراک بن گیا، جم جوائن کیا، ہفتوں یہ سلسلہ جاری رہا، سب منع کرتے رہے کہ زیادہ ڈائٹنگ کمزور کردے گی، مگر انہیں اپنے پتلی ہونے کا احساس تب ہی ہوا، جب نقاہت سے

لڑکھڑانے لگیں۔

اب وہ خاصی سمجھ دار ہوگئی ہیں' ایک مشہور اسکول میں ٹیچر ہیں' ان محترمہ کے بھی' نمبرون بھانجی کی طرح دو بچے ہیں' لڑکی' لڑکا' لڑکی جب بہت چھوٹی تھی' پوت کے پاؤں پالنے میں ہی نظر آنے لگے تھے۔ جو بات منہ سے نکل جائے اُسے پورا کروانے کا مادہ بہت کم سنی میں ہی نظر آنے لگا۔

ایک بار یہ بچی اپنے والدین اور دادا' دادی کے ہمراہ کھاریاں سے لاہور آرہی تھی' سب اپنی مختلف باتیں کررہے تھے۔ یہ بے چاری بور ہورہی تھیں۔ ذہن رسا نے اس کا توڑ "فوراً" دریافت کرلیا اور زور سے کہا۔

"آلو کھانا ہے۔"

دادی کی گود میں تھیں' انہوں نے بہت پیار سے کہا۔ "ہاں' ہاں' میرا بیٹا لاہور جاکر آلو کھائے گا۔"

وہ پھر باتوں میں لگ گئیں' مگر یہ موصوفہ اپنا مشن نہیں بھولیں۔

"آلو کھانا ہے۔"

دادی نے چپس دیے۔ "یہ آلو کے ہیں۔" جو انہوں نے منہ بنا کر ریجیکٹ کردیے۔

"نا... آلو کھانا ہے۔"

اب دادا نے بھی تسلی دی۔ "ہاں بیٹا' بس ابھی کچھ دیر بعد۔"

تالیاں وی گئیں' یہ رشوت نامنظور۔

"آلو کھانا ہے۔"

ماں نے جوس پلایا' بسکٹ دیے' تکرار قائم رہی۔

"آلو کھانا ہے۔" اور ہر قسم کی کوشش کے باوجود ایک ریکارڈ مستقل بجتا رہا "آلو کھانا ہے" دادا کے سر میں درد ہوگیا' دادی عاجز آگئیں' ماں' باپ پریشان' لیکن شاباش مستقل مزاجی کے۔ لاہور آہی گیا' کار رکتے ہی دادا نے انہیں گود میں دبوچا اور نیچے اتر کر گھر میں گھسے' سلام دعا تو بعد میں' پہلے بچی کو ان کی نانی کی گود میں پٹخا اور بال نوچ کر بولے۔

"بھئی لبنیٰ! اسے آلو کھلادو۔"

لیکن اب وہ آلو سے بے نیاز نانی کی گود میں کھلکھلا رہی تھیں' ان کو نانی نے اہمیت بھی تو دی تھی۔

کچھ بڑی ہوئیں' تو اماں کو ان کے ننگے کان برے لگنے لگے' کان چھدوائے گئے۔ چاندی کی بالیاں پہنا دی گئیں' پھر اسکول جانا شروع ہوا تو بالیاں اتاری گئیں' کچھ عرصہ بعد کان بند ہوگئے' اتفاق سے ایک قریبی عزیز کی شادی کا کارڈ ملا۔

ہائے ہائے' بچی بے چاری بغیر بالیوں کے ننگے کانوں سے جائے' یہ نہیں ہوسکتا' لبرٹی میں ایک بورڈ دیکھا۔

"بغیر تکلیف کان چھدوایئے۔" ماں' نانی بچی کو وہاں لائیں' سوراخ کرنے والے "ڈاکٹر" کو صورت حال بتائی' اُس نے کہا۔

"کوئی مسئلہ نہیں۔" اور پستول اٹھایا۔ (سوراخ کرنے والا) بچی کھڑی ہوگئی۔ آج کل کے بچے پستول کی خونریزی سے واقف ہیں۔ خوف زدہ تھی' نانی نے اسے پچکار کر بٹھایا۔ مگر... بچی زور آور تھی' کسی طرح قابو میں نہ آئی۔ اماں' نانی' ڈاکٹر مل کر زور لگاتے رہے کہ کسی طرح بچی چین سے بیٹھے۔ بچی میں جن کی طاقت آگئی تھی۔ اماں کا اسکارف کھسک گیا' بلکہ اتر گیا' نانی ہانپ گئیں' لوگوں کا ٹھٹھ کا ٹھٹھ جمع ہوگیا۔

مفت کا تماشا دیکھنے والوں کی کمی نہیں اور ایسی ریسلنگ.....

"ہائے بچی کس طرح تڑپ رہی ہے' آپا جی! رحم کرو اس پر۔" ہمدرد تماش بین۔

"باجی جی! جان دیو' بچی بڑی ہو جان دیو' فیر کان چھدوا لینا۔" ہمدرد مشورے۔

ڈاکٹر بھی شاید ڈر گیا۔ "چھوڑیں آپا جی' پھر سہی۔"

مگر' اب یہ انا کا سوال تھا' ضد بھی' تماش بین خواتین کے سامنے شرمندگی' ہارنے کی ذلت' نانی نے بازوؤں میں جکڑ لیا' اماں نے پیر قابو کیے' بارے اس چھوٹے پستول نے کام دکھایا۔ مگر... ایک کان کے سوراخ نے جو ڈیڑھ گھنٹہ ضائع کیا تھا۔ اس نے ڈاکٹر کو تھکا دیا۔ اس تماشے کے بعد اب کوئی اور کسٹمر آئے گا؟ اتنے لوگ گواہ ہیں' وہ تھک کر بیٹھ گیا' ایک کان کا

سوراخ لے کر ہاں بیٹی گھر آگئیں۔

رات کو نانی بازو دباتی رہیں۔

"نہ جانے کیا ہوا ہے' اتنا درد تو میرے بازو میں کبھی نہیں ہوا۔"

ماسی کو بلایا گیا' اس نے مالش کی' دبانے کے دوران انکشاف کیا۔

"باجی! آپ کے بازو میں تو کھلیاں پڑ گئی ہیں۔"

ہولناک انکشاف' بہت غور کرنے پر یاد نہ آیا کہ کون سا بھاری کام کیا ہے' تب بیٹی نے یاد دلایا۔

"ماما۔۔۔ آپ نے عفی کے کان چھدوانے پر کتنا زور لگایا تھا' پکڑم پکڑائی کی وجہ سے۔"

ان عفی صاحبہ کو بھی گم شدہ ہونے کا اتفاق ہوا' آس پاس بہن' بھائیوں کے ہی گھر تھے' ہر جگہ وہ آزادانہ چلی جاتی تھیں۔ مگر۔۔۔ تلاش کے باوجود کسی گھر میں نہ ملیں۔ اب پریشانی شروع' کوئی ادھر بھاگا' کوئی ادھر' پھر کچھ دیر بعد ایک اجنبی لڑکا ان کو کندھے پر بٹھائے بلند آواز میں پکارتا نظر آیا۔

"یہ بچی کس کی ہے۔" اتفاق سے درزی نے دیکھ کر پہچانا۔

"ارے۔۔۔ یہ تو ہماری میڈم کی رشتے دار کی بیٹی ہے۔"

بچی کو دیکھ کر سب نے سکھ کا سانس لیا' ان صاحبہ کو دوست بنانے کا بھی شوق ہے' جس کو بیسٹ فرینڈ کا درجہ دیتی ہیں' زمین آسمان کے قلابے تعریف کے ملاتی ہیں' کوئی پوچھے' بیسٹ فرینڈ کا نام کیا ہے؟ کندھے اچکا کر لاعلمی کا اظہار ہوتا ہے' دوستی میں نام کی اہمیت نہیں' ثابت ہوا ان کا چھوٹا بھائی بھی ہے' سادہ طبیعت' نمازی' ڈسپلن کا پابند' فوجی کا بیٹا ہے آخر۔

اب جگر تھام کر بیٹھو' بھانجی نمبر تین کا ذکر خیر ہو جائے۔

یہ صاحبہ گوناگوں خصوصیت اور خوبیوں کی مالک ہیں' ان کے لیے ہمارا تجویز کردہ نام' عملی تفسیر کہا جاسکتا ہے' یعنی نادر و نایاب و عجیب۔

ذہین' سمجھ دار (ایک ہی بات ہے) دور کی کوڑی لانے والی۔ (ان کے اپنے بارے میں ان کے خیال میں۔) بہت زیادہ بولنے کا شوق' اونچی آواز میں رائے زنی کا بھی شوق ہے۔ (اپنی کزن' نمبر ایک بھانجی کے مانند) اعلا تعلیم یافتہ' بچوں کی تربیت کا منفرد انداز اختیار کرتی ہیں۔

پلنگ پر آلتی پالتی مار کر بیٹھتی ہیں۔ اسی حالت میں تربیت شروع ہوتی ہے' فل آوازیں' ہدایتیں' **نصیحتیں**' غصہ' گرمی' یہ نہ کرو' وہ نہ کرو' وہاں کیوں گئے' پردہ چھوڑو' پھٹ جائے گا' تمیز سیکھو' میز پر نہ چڑھو' شیشہ ٹوٹ گیا تو زور سے چبھے گا' خون نکلے گا' پھر ڈاکٹر انجکشن لگائے گا' کتنی زور کی تکلیف ہوتی ہے۔

یہ سب کچھ ایک جگہ بیٹھے بیٹھے تقریر ہوتی ہے' بچہ خواہ کسی خطرے سے دوچار ہونے والا ہو' اٹھ کر ہاتھ پکڑ کر روکنے کی ضرورت بھی کیا ہے۔ جب دبنگ آواز میں ماں تربیت کر رہی ہے' تو بچہ اس آواز سے ڈر ہی جائے گا' بچہ ڈر تو جاتا ہے۔ مگر جو کر رہا ہے وہ کرتا رہتا ہے' اسے علم ہے' ماں اپنی جگہ سے ہلنے والی نہیں' اس لیے چیخ و پکار کی پروا کیے بغیر اپنے شغل میں لگا رہے گا' یہ اپنا کام کرتی رہیں گی' چیخنے چلانے کا' ان کو میزبانی کا بھی شوق ہے' ایک بار ہمیں بھی مہمان بنانے میں کامیاب ہو گئیں۔

"خالہ جان! بہت سارے کپڑے لے کر چلیں' ہم آپ کو کراچی کی سیر کرائیں گے' سمندر کی' سب رشتے داروں سے ملوائیں گے' کئی دن رہیں گی آپ' ہاں۔"

"تمہارے گھر میں تو دو بیڈ ہیں' ایک تمہارا' ایک بچوں کا' ہمیں کیا زمین پر سلاؤ گی؟"

"آپ ہامی تو بھریں' سب کچھ ہو جائے گا' سیر و تفریح' ہوٹلنگ' مزے کریں گے۔" (لالچ)

سیر و تفریح کا ہمیں زیادہ شوق نہیں اور کراچی میں تو لے دے کے ایک سمندر ہی ہے سیرگاہ اور ہمیں سمندر سے خوف آتا ہے' لاہور میں تو بے شمار تفریح گاہیں ہیں ——— بارہ دری' شالیمار باغ' مقبرہ جہانگیر' مینار پاکستان' قلعہ' شاہی مسجد' نور جہاں کا مقبرہ' شملہ پہاڑی' باغ جناح' گلستان فاطمہ' گلشن اقبال' ریس کورس پارک' ماڈل ٹاؤن پارک۔

لیکن خیر ان کی محبت سے مجبور ہو کر ان کے گھر گئے' معہ بہت سے کپڑوں کے' کراچی میں رشتے دار بھی تو بہت ہیں' گھر جا کر دیکھا' ایک نیا بیڈ موجود' واہ بھئی' قدر کرنی چاہیے' اتنا خیال' اتنی محبت۔

"میاں کے کان کھا لیے ہم نے کہ خالہ جان کے لیے بیڈ لا کر دو۔" فخریہ بتایا۔ (واقعی کان کھا ہی لیے ہوں گے۔)

وہ کچن میں مصروف ہو گئیں' ہم نے بچوں کی فرمائش پر کارٹون دیکھے' خوف ناک۔ ریسلنگ دیکھی' ہولناک' پھر ملازمہ لڑکی نے آکر کہا۔

"باجی! کھانا لگا دوں' باجی کسی کام سے چلی گئی ہیں۔"

"اچھا بھئی!" ہم نے بچوں کے ساتھ کھانا کھا لیا' کھانے کے بعد ان کی بیٹی آم کے اچار کی گٹھلی چوستی چٹخارے لیتی رہی۔

"رات کو اچار نہیں کھانا چاہیے' گلا خراب ہو جاتا ہے' بچوں کو تو بالکل بھی تیل اور تیز مسالے کی کھٹی چیزیں نہیں کھانی چاہئیں' گلا بند' آواز بند' کل سے اچار بند۔"

ہم نے بچی کو نصیحت کی' وہ تکلفاً "چپ ہو گئی۔

اب پھر' لی وی' ہم اور بچے' دیر ہو گئی تو ہم بچوں کے ساتھ ان کے بیڈ پر ہی لیٹ گئے' انہیں کہانی سنائی' ایک کے بعد دوسری' تیسری' پھر تینوں سو گئے' نیا بیڈ نیا ہی رہا۔

صبح وہ بچوں کو لے کر اسکول گئیں' اسکول سے واپسی پر انہیں کسی کو کہیں پر لے کر جانا تھا۔ اس طرح کی ڈیوٹی انہوں نے خود لی ہوئی ہے' کوئی عزیز دوسرے شہر یا دوسرے ملک سے آرہا ہو' اسے لینے ایئرپورٹ جائیں گی' جانے والوں کو ایئرپورٹ یا اسٹیشن پہنچانے بھی جائیں گی۔

بالآخر دوپہر کو بچوں سمیت آئیں' کھانا کھایا' بستر پر گر کر خر خر کی موسیقی نشر کی۔

سہ پہر کو اٹھیں' نہا دھو کر تیار ہو کر نکلیں۔ دائیں طرف والی پڑوسن آگئی' اس کی فرمائش پر اسے لے کر شاپنگ کے لیے چلی گئیں۔

رات میں تھکی ہوئی آئیں' دوسروں کو شاپنگ کرانا آسان تو نہیں' خاصی مشقت ہے۔ آرام کر کے اٹھیں' افراتفری میں کھانا کھایا۔

سامنے والی بلڈنگ میں ان کے ساس سسر رہتے ہیں' دن بھر اتنی مصروفیت رہی' ان کی خیریت کو جانہ سکیں۔ ہر روز حاضری بھی ضروری تھی' اطلاع دے کر چلی گئیں' ہم بچوں کو کہانیاں سنا' سنا کر ان کے ساتھ ان کے بیڈ پر سو گئے' نیا بیڈ' نیا کا نیا۔

اگلے دن ناشتے پر انہوں نے آج کا پروگرام نشر کیا۔

"کھانا تیار کر کے بائیں طرف والی پڑوسن کے ساتھ بھی شاپنگ کے لیے جانا ہے' کل وہ دائیں طرف کی پڑوسن کو ہمارے ساتھ دیکھ چکی تھی' اب اگر ہم نہ گئے یا کوئی بہانہ کیا' تو وہ بے حد ناراض ہو جائے گی' اس کے بھائی کی شادی ہے' اس کی شاپنگ بہت ضروری ہے' وہاں سے آکر پھر اسپتال جانا ہے' نند داخل ہے' اگر اس کے ساتھ رہنے کے لیے کوئی وہاں نہ آیا تو ہمیں ہی مجبوراً رہنا پڑے گا' پھر کل صبح ہم آئیں گے' خالہ جان! ہم کل آپ کو گھمانے لے چلیں گے۔"

"تم۔۔۔ ہمیں کلفٹن ہی چھوڑ آؤ۔" پروگرام سن کر ہی گھبراہٹ ہونے لگی۔

بہت برا مانیں۔ "واہ' بہن کے گھر تو خوب دل لگتا ہے' بھانجی کیا چٹکیاں کاٹتی ہے؟ کہ دو دن میں اکتا گئیں۔"

"دراصل ہمیں وہاں کام ہے۔" ہم نے بہانا کر دیا' بارے مان گئیں۔

جلدی جلدی کھانا تیار کیا' بائیں ہاتھ والی پڑوسن کے ہمراہ ہماری بھی روانگی عمل میں آئی۔ (معہ ان بہت سارے کپڑوں کے) راستے سے اسکول سے بچوں کو لیا۔ پیٹرول پمپ سے پیٹرول لیا' موبائل کارڈ لینے اسٹور میں جا گھسیں' بچی ان کے ساتھ ہی گئی تھی' واپس آئی تو چیونگم کے پیکٹ ہاتھ میں' ببل گم منہ میں بھری ہوئی تھی' چیونگم اس نے بھائی کو دیے' ہماری

بھی خاطر کی۔

"توبہ' توبہ' یہ تو بہت گندی چیز ہے۔" ہم نے انہیں سمجھایا۔ "نہ تم کھایا کرو' نہ بھائی کو دو' آنتوں میں چپک کر سخت خرابی کرتی ہے' بچے بیمار ہو جاتے ہیں' تمہاری ماما منع نہیں کرتیں؟"

بچی نے شدومد سے انکار میں سر ہلایا۔ "بالکل نہیں' وہ خود ہمیں دیتی ہیں اور اچار بھی کھلاتی ہیں' بہت مزے کا ہوتا ہے۔" وہ ہمیں سمجھانے لگی۔

"تمہاری ماما کو آنے دو' ابھی ہم ان سے پوچھیں گے' اتنی خراب چیز کھلاتی ہیں۔"

بچی نے سر اٹھا کر ہمیں دیکھا۔ "خالہ جان! آپ تمہ کے گھر کب جائیں گی۔"

دیکھا۔ پابندیاں بچوں کو بالکل پسند نہیں' بچے ہمارے دور کے ہشیار ہو گئے۔ ہمیں کلفٹن چھوڑ کر چلی گئیں' مگر شاید گھر میں ان کا دل نہیں لگتا' اگلی صبح وہ بچوں کو اسکول چھوڑ کر کلفٹن آگئیں۔ "خالہ جان' جلدی کریں' بولٹن مارکیٹ جانا ہے۔" مختصرا" بتایا۔

"بولٹن مارکیٹ میں ایک دکان دار فون پر آرڈر لے کر مطلوبہ اشیا گھر پہنچا دیتا ہے' ہم نے اس سے پیمپر منگائے تھے۔ (یقینا" کسی پڑوسن کی فرمائش ہوگی) وہ دے کر چلا گیا' بعد میں دیکھا تو چھوٹے سائز کے تھے۔ اس سے فون پر کہا کہ اس بار بڑے پیمپر لاکر اپنے چھوٹے لے جاؤ' وہ بہت مصروف ہے' اس نے کہا' باجی آپ خود آخر مرضی کے پیمپر لے جائیں۔ اب مجبوری یہ کہ ہم کبھی بولٹن مارکیٹ گئے نہیں۔ (تعجب' کوئی ایسی بھی مارکیٹ ہے' جو ان کے دیدار سے محروم ہے۔) اکیلے جانے کی ہمت نہیں۔"

خیر' ہمارے انکار کرنے پر وہ ہماری چھوٹی بہن (جن کے گھر ہم مہمان تھے۔) اپنی چھوٹی خالہ تمہ کو لے کر چلی گئیں' اب ذرا تمہ کی زبانی احوال سن لیں' بولٹن مارکیٹ پہنچنے تک گاڑی کا شیشہ بار بار اتار کر ہر کس و ناکس سے بولٹن مارکیٹ کا پتا پوچھتی رہیں۔ خیر' وہاں پہنچ کر گاڑی پارک کی' گلی میں گاڑی نہیں جا سکتی' گلی میں داخل ہوتے ہی ایک مزدور کو دیکھا جو دکان کی سیڑھی کی مرمت کر رہا تھا' یہ رک کر اس سے پوچھنے لگیں۔

"بھائی! پیمپر کی دکان کہاں ہے؟"

مزدور کندھے اچکا کر لاعلمی کا اظہار کرنے لگا۔ آگے بڑھے تو ایک ہتھ ریڑھی والے بوڑھے بابا ملے' ان کی ریڑھی کپڑوں کے بنڈل سے بھری ہوئی تھی' بے چارے بمشکل اسے گھسیٹ رہے تھے۔ انہوں نے اس سے بھی پوچھ لیا۔

"بھائی جان' پیمپر کی دکان کا پتا ہے؟"

وہ پسینہ پونچھ کر بولے "آگے دیکھ لو۔"

کپڑے کی دکان پر خواتین کا رش تھا۔ دکان کے اندر جھانک کر انہوں نے پوچھا۔

"بھائی صاحب۔ پیمپر کی دکان کا پتا بتا دیں۔" سیلز مین مصروف' وہیں سے بولا۔ "کی پتا۔" اور پھر مصروف ہو گیا۔ آگے ایک بڑھئی ملا' خاصا عمر رسیدہ تھا' اس سے پوچھا۔

"بھائی جی' پیمپر کی دکان کہاں ہے بھلا؟"

وہ منہ اٹھا کر حیرانی سے دیکھ کر بولا۔ "اس جی!" دراصل بابا' چاچا کہنے کے بجائے ایک جوان لڑکی بھائی کہہ کر مخاطب کرے' حیرانی تو ہوگی۔

ہم نے انہیں ٹوکا۔ "اُفوہ۔ آگے چلو' مل جائے گی دکان' بھاگ نہیں جائے گی۔"

"اے ہے۔ تو پوچھنے میں حرج کیا ہے؟ ذرا جلدی پہنچ جاتے۔"

یہ نیا نسخہ معلوم ہوا' خیر ایک دکان پر سیلز مین کو پہچان کر اندر گھسیں۔

"اتنی دور اندر جا کر دکان لینے کی کیا ضرورت تھی' کتنی مشکل سے پوچھ پوچھ کر پہنچے ہیں۔" شکوہ کیا' پیمپر تبدیل کیے' واپسی ہوئی' سب سے پہلے بوڑھا بڑھئی ملا' بڑے اشتیاق سے پوچھنے لگا۔

"ادی! پیمپر کی دکان مل گئی؟"

"اے ہے' بڈھے کا نخا پن دیکھو' بیٹی' نہ کاکی' ہمیں ادی کہہ رہا ہے۔"

کپڑے کا سیلز مین بھی اب خالی بیٹھا تھا' اندر سے



پکار لیا۔ "باجی! دکان مل گئی؟"

ہتھ ریڑھی والا' ایک اسٹول پر بیٹھا سستا رہا تھا۔

"آپا جی' دکان ملی؟"

"توبہ' کتنے کیچڑ لوگ ہیں' ہر کسی کو ہماری فکر ہے' ہاں بابا مل گئی۔" گلی سے باہر نکلے' مزدور ابھی سیڑھی پر بیٹھا کچھ کر رہا تھا' بڑے شوق سے ٹوپی اتاری' جھاڑ کر پھر پہنی۔

"ادی دکان مل گئی؟"

"ہاں بابا' مل گئی' یہ رہے پیمپر' پہنو گے؟"

کہہ کر جلدی سے آگے بڑھیں کہ کہیں وہ مانگ ہی نہ لے' نتیجہ یہ کہ راستے بھر پھر تمہ کی ڈانٹ سنتی رہیں اور اکثر سنا کرتی ہیں کسی نہ کسی معاملے میں۔ ان کی شاپنگ کا قاعدہ یہی ہے کہ سارا بازار جان لے' یہ محترمہ آئی ہیں۔

ایک بار لاہور آئیں' شوق کا بھلا ہو' حسب معمول شاہ عالم مارکیٹ کے دورے پر گئیں' وہاں پارکنگ نہیں ہے' ایک پلازے کی چوتھی یا پانچویں منزل پر پارکنگ ہے' گاڑی اوپر چڑھا کر لے گئیں' سیڑھیوں سے اتر کر نیچے آئیں' کچھ خریداری کی' پھر فٹ پاتھ پر پٹھان کے سامنے رنگ برنگی چپلیں دیکھ کر مچل گئیں' اپنی ایک چپل اتار کر ہر چپل پہن کر دیکھی' پھر واپس آگئیں' اگلے دن ہمارے پاس دوڑی آئیں۔

"خالہ جان! بھیا کہاں ہیں؟" پتا چلا کہ جس پٹھان کی دکان پر چپل اتاری تھی' وہ وہیں رہ گئی' اس کی پرانی چپل پہن کر چل پڑی تھیں' ہمارے چھوٹے بیٹے بھی شاہ عالم مارکیٹ کے رسیا ہیں' انہوں نے حجت کی' تو فرمایا۔

"بھئی' جلدی میں کچھ نظر نہیں آیا' اپنی سمجھ کر اس کی پہن لی' اب وہ ہماری نازک اندام چپل پہن کر گھر گیا ہوگا' اتنا چوڑا پنجہ تھا اس کا' ستیاناس کر دی ہوگی۔"

غرضیکہ پٹھان کی پرانی چپل ایک شاپر میں' اپنی نمونے کے طور پر دوسرے شاپر میں رکھ کر بھیا کو دی۔

"جا کر اس پٹھان سے بدل لیں' رات بھر ہمیں نیند نہیں آئی کہ بے چاری ہماری نازک اندام کے تو چیتھڑے اڑ گئے ہوں گے۔" (چپل کے) بارے ان کے بھیا صاحب کہ وہ بھی اس دشت کے پرانے سیاح ہیں' شاہ عالم مارکیٹ گئے اور ان کی چپل لے آئے۔

"پٹھان بہت ہنس رہا تھا' تم نے یقینا" اوٹ پٹانگ باتیں کی ہوں گی حسب معمول۔"

"بھئی ہنستا نہ' تو کیا روتا' اس کی مسٹنڈی پشاوری پرانی چپل نے مفت میں کار کی سیر کر لی' شاہ عالم کی تنگ گلی سے نکل کر ماڈل ٹاؤن تک۔"

ہم نے ان کو ایک بار بہت خوب صورت پرنٹ کا سیاہ رنگ کا سوٹ دیا' ان کی بہن' یعنی بھانجی نمبر 2 کے لیے آتشی گلابی رنگ کا' دیکھتے ہی بھڑک گئیں۔

"اچھا جی۔ ہمارے لیے کالا' آپی کا آتشی گلابی' اتنا فرق کیوں؟"

"ان کے گورے رنگ پر گلابی رنگ اچھا لگے گا۔" ہم نے سادگی سے کہہ دیا' تلملا گئیں' چراغ پا ہو کر بولیں۔

"ہاں جی' وہ تو گوری ہیں' کالے تو ہم ہیں' اس لیے ہمارا سوٹ کالے رنگ کا لیا ہے' وہ جو گوری ہیں' وہ اس لیے کہ ہمیشہ اے سی کمرے میں رہتی ہیں' آرام سے۔"

"اوہو۔ بھئی' وہ اسکول میں بچوں کے ساتھ دماغ کھپاتی ہیں' صبح گھر سے نکلتی ہیں' شام کو گھر آتی ہیں' تھکی ہوتی' آرام نہ کریں۔" ہم نے صفائی پیش کی' جو انہیں پسند نہ آئی۔

"جی۔ اے سی والے کمرے میں ہی پڑھاتی ہیں' انہیں ہماری طرح کچن میں کھڑا نہیں ہونا پڑتا' انہیں پکا پکایا مل جاتا ہے' ہر کام بیٹ مین کر لیتا ہے' انہیں بازاروں کے چکر نہیں لگانے پڑتے۔ ان کے بچوں کے بنیان' انڈر ویر تک ہم خرید کر بھیجتے ہیں' ان کے سوٹ ہم درزی سے سلوا کر بھیجتے ہیں' درزیوں کے چکر کون لگاتا ہے' ہم۔ ہم تو کالے ہوں گے ہی' اچھا خالہ جان' کل ہم آتشی گلابی سوٹ پہن کر تارو کے ولیمہ میں آئیں گے' پھر فیصلہ ہوگا۔"

اف... ایسی دھواں دار تقریر، جیسے قومی اسمبلی میں اپوزیشن لیڈر جوش میں آکر خطابت کے جوہر دکھاتا ہے۔

"بھئی... اب تمہیں بازاروں میں پھرنے کا شوق ہی اتنا ہے، پڑوسیوں تک کے لیے ماری ماری پھرتی ہو۔"

ہم نے بھی جلے دل کے پھپھولے پھوڑے۔ مگر بھئی اگلے دن ولیمہ کی تقریب میں آتشی گلابی رنگ کا سوٹ پہنے بجلیاں گراتی پھر رہی تھیں، انصاف کا تقاضا تھا کہ...

"ہاں بھئی، تم تو واقعی گلابی رنگ کی ہو، مگر بہن سے کچھ سیکھ بھی لو، جاگنگ کرو، جم جاؤ، کھانے پینے میں احتیاط کرو، ورنہ تھوڑے دن کے بعد توپ بن جاؤ گی۔"

"ہائے... ہم کھاتے ہی کیا ہیں؟" وہ معصوم بن گئیں۔

تینوں بھانجیوں میں اتحاد بہت ہے، تینوں کی دو، دو اولادیں ہیں، بیٹی بڑی، بیٹا چھوٹا، تینوں کزنز، ایک محفل میں ہوں تو کسی چوتھے کا چراغ نہیں جلتا، زبانیں نہیں ہلتیں، اس لیے کہ یہ تینوں ہی بولتی ہیں، زور و شور سے، میزبان بیچارا گونگے کا گڑ کھائے بیٹھا ان کے منہ تکتا رہتا ہے۔

نمبر 3 کی بیٹی کو سوال کرنے کا بہت شوق ہے، ایک بار انہیں لفٹ میں ایک صاحب ملے، ان سے پوچھنے لگیں۔

"انکل... آپ کی عمر کتنی ہے؟"

انہوں نے کہا "میں ستر سال کا ہوں۔"

"ہو لیں... پھر تو آپ میری ایج کے ہی ہوئے، میں بھی سیونٹی کی ہوں۔"

انہوں نے کچھ حیران ہو کر دیکھا، تو بولیں۔ "بس یہ ہے کہ میں اپنا بہت خیال رکھتی ہوں۔"

وہ مزید حیران ہو کر بولے "بھئی تم تو کوئی چیز ہو۔"

"انکل! میں کوئی چیز نہیں ہوں، بہت شریف لڑکی ہوں، آپ میرے گھر آکر دیکھیں، ہر وقت سفید ساڑھی پہنے پوجا کرتی رہتی ہوں۔" (ہائے، یہ انڈین ڈرامے)

ہماری ایک خالہ پنڈی میں ہیں، انہوں نے فون کیا، یہ صاحب زادی ریسیور اٹھا کر بولیں۔ "جی... السلام علیکم، آپ کون؟"

انہوں نے کہا۔ "میں ہوں تمہاری ماما کی نانی کی بہن۔"

حیرت سے کہا۔ "ارے، آپ ابھی زندہ ہیں؟"

بازار میں گداگری کے خلاف مہم نے زور پکڑا ہوا تھا، اعلان ہو رہا تھا کہ گداگری کے معاملے میں نرمی نہیں ہوگی، سب گرفتار کیے جائیں گے، ہماری نمبر چار بھانجی پریشان ہو گئیں۔

"ماں... تو پھر بے چارے کمائی کہاں سے کریں گے۔ ان کے پاس گدھا گاڑی ہی آمدنی کا ذریعہ ہے۔"

ہماری عادت ہے کہ کوئی بچہ، بچی اچھا کام کر کے دکھائے، ہم فوراً" اعلان کرتے ہیں "دس روپے انعام" اکثر تو یہ اعلان زبانی کلامی ہی رہتا ہے، کچھ دینے کی نوبت نہیں آتی، بچیاں اسی اعلان سے خوش ہو جاتی ہیں، ان صاحبہ نے چنے کی دال کا حلوہ بنا کر ہمیں پیش کیا، حسب عادت ہم نے فوراً" خوشی کا اظہار کیا۔

"دس روپے انعام۔"

سن کر منہ بنا لیا۔ "لو جی، دس روپے کا فائدہ؟"

ہم نے شرمندہ ہو کر رقم بڑھائی۔ "پچیس روپے انعام۔"

"... پچیس روپے میں تو آرٹی فشل ٹاپس بھی نہیں آتے۔"

لو جی، آدھی چھٹانک دال کا حلوہ کھلا کر وہ کسی جاگیر کی توقع کر رہی تھیں۔

ایک بار انہوں نے گلاب جامن بنائے، بہت عمدہ، ہم نے ان کے حسب منشا انعام دیا، وہاں چند اور رشتے دار بھی تھے، سب نے ایک ایک گلاب جامن کھائی، تعریف کے ساتھ سو سو روپے ان کی نذر کیے، حوصلہ افزائی۔ کچھ دیر بعد ان کا بھائی گھر آیا، میز پر ڈش دیکھ کر



خوش ہوا۔

"اوہو گلاب جامن۔" وہ آگے بڑھا، یہ فوراً" سد راہ ہوئیں۔

"بھائی جان! سو روپے نکالیں پہلے، کیونکہ ان کی یہی قیمت ہے، پوچھ لیں خالہ جان سے۔"

کبھی کبھی ڈان میں کالم بھی لکھتی ہیں، اسپورٹس کے بارے میں، فوٹو گرافی بہترین کرتی ہیں، چونکہ یہ سب سے چھوٹی بھانجی ہیں، ہمیں لازم ہے ان کی قدر و عزت کریں، پچھلی بار ہم کراچی گئے۔ ان کے لیے چھوٹی موٹی چند چیزیں لے لیں، ان کے گھر اس دن عیشہ صاحبہ موجود تھیں، نمبر تین بھانجی کی بیٹی، سوالوں کی شوقین، دیکھتے ہی بولیں۔

"اچھا خالہ جان! ببا کے لیے بھر بھر کے تحفے لاتی ہیں اور میں آپ کو نظر نہیں آتی۔"

ہم شرمندہ تو ہوئے، مگر ہم بھی ان کی ماما کی خالہ جان ہیں، واپس آکر ان کی عمر اور پسند کے مطابق کچھ چیزیں لیں اور تمہ کے پتے پر کراچی روانہ کیں، تمہ وہ پارسل لے کر ان کے گھر گئیں، خوشی خوشی پارسل کھولا گیا، ان کا چھوٹا بھائی بھی آخر ان ہی کا بھائی ہے، سخت ناراض ہوا کہ اس کے لیے کچھ نہیں ہے، اس نے فوراً" تمہ سے شکوہ کیا کہ عیشہ کے لیے اتنی چیزیں میرا کچھ نہیں، انہوں نے کہا "بھئی یہ تو خالہ جان نے عیشہ کو بھیجا ہے۔" وہ خالہ جان کو خالو جان سمجھا اور کلفٹن فون کر کے تمہ کے شوہر سے کہا۔

"اچھا خالو جان، آپ سے کٹی، آپ عیشہ کو پارسل بھیجتے ہیں، مجھے کچھ نہیں۔" خالو جان حیران۔

یہ صاحبزادے بھی کسی سے کم نہیں، لاہور آئے ہوئے تھے، تو ہم نے دیکھا کہ ایک مرغے کے پیچھے دوڑیں لگا رہے ہیں، آگے آگے بے چارا مرغا ٹانگیں اچھالتا چیختا ہوا، بھاگ رہا تھا، جب بہت دیر ہو گئی تو ہم نے کہا۔

"بھئی... اسے روکو، تھک جائے گا اور رات کو اس کی ٹانگوں میں درد ہوگا، آخر چھوٹا سا بچہ ہی ہے۔"

"اسے کچھ نہیں ہوگا، مرغا ہی تھک کر گر جائے گا اور مر جائے گا، ایسا ہو چکا ہے۔"

ان کی خالہ نے ایک بار مرغی کے نیچے انڈے بٹھائے، چھبیس دن بعد چوزے نکل آتے ہیں۔ یہی سب کو بتایا گیا تھا، مگر انتظار کون کرے، ایک ہفتے بعد ہی مارے شوق کے اس بچے نے مرغی کے شور و غوغا کے باوجود کئی انڈے نکالے، توڑ توڑ کر دیکھا، پھر اعلان کیا۔ "کسی میں بھی بچہ نہیں ہے، انڈے گندے ہیں۔"

بمشکل سمجھایا گیا، مگر ذوق تحقیق کا بھلا ہو، سب کی آنکھ بچا کر انڈے نکالے، دھو کر پھر رکھ دیے، ان کے خیال میں سب انڈوں پر گندگی لگی تھی، نتیجہ صاف ظاہر ہے، بیس انڈوں سے تین بچے ہی نکلے، شاید یہ وہی انڈے تھے جو ان کی دست برد سے بچ گئے تھے۔ نہ جانے پھر ان چوزوں کا کیا ہوا۔

کمپیوٹر نے تعلیم و تربیت کی ذمہ داری لی ہوئی ہے، ٹی وی اور کمپیوٹر بہت سی خرابیوں کا موجب ہے، مگر اس دور کی ضرورت بھی، اس کا بے جا استعمال نقصان دہ بھی ہے، شکر ہے کہ ہمارے گھرانے میں ابھی تک کمپیوٹر تعلیم حاصل کرنے کے کام آرہا ہے۔ تربیت کے لیے گھر کا ماحول ہی بہترین استاد ہوتا ہے، جہاں امن، یگانگت ہو، محبت، خلوص، ہمدردی اور رواداری ہو، بچپن سے ذہنوں میں نقش ہو جائے، پھر بگڑنے کے مواقع کم ہوتے ہیں۔



نگہت سیما

# حورعین کے آنسو



ایبک فلک شاہ کو خوابوں میں اکثر ایک خوب صورت اور نشیلی آنکھوں والی لڑکی روتے ہوئے نظر آتی ہے۔ اس نے اسے فرضی نام "حورعین" دے رکھا ہے۔ وہ اس پر کچھ تحریر کرنے کا ارادہ رکھتا ہے۔

"الریان" کے سربراہ عبدالرحمٰن شاہ ہیں۔ مصطفیٰ، مرتضیٰ، عثمان اور احسان (شانی) ان کے بیٹے ہیں۔ عمارہ (عمو) اور زارا ان کی بیٹیاں ہیں۔

"مراد پیلس" کے سربراہ مراد شاہ کے بیٹے سلجوق، عبدالرحمٰن کے گہرے دوست ہیں۔ سلجوق کے انتقال کے بعد ان کے بیٹے فلک شاہ (مومی) "الریان" آجاتے ہیں۔ وہاں ان کی سب سے دوستی ہو جاتی ہے۔ احسان سے ان کی دوستی زیادہ گہری ہو جاتی ہے اور عمارہ سے محبت کا تعلق قائم ہو جاتا ہے۔ فلک شاہ کالج میں سیاسی سرگرمیوں میں بھی حصہ لینے لگتے ہیں۔ فلک شاہ کو سلجوق کے انتقال کے بعد ان کی ماں زریں جائیداد کے چکر میں لے جاتی ہے مگر وہاں اس کا شوہر فیروز فلک





سے چڑنے لگتا ہے۔ سلجوق کے انتقال کی وجہ سے جائیداد کے شرعی حق سے محرومی کے بعد وہ فلک شاہ کو واپس مراد شاہ کے پاس چھوڑ جاتی ہے اور چھ ماہ بعد فوت ہو جاتی ہے۔

عبدالرحمٰن شاہ کی بہن مروہ کی سسرالی رشتے دار مائرہ سے ملاقات میں احسان اسے پسند کرنے لگتے ہیں۔ عبدالرحمٰن، فلک شاہ سے اپنے بیٹوں کی طرح محبت کرنے لگتے ہیں اور اپنی بیٹی عمارہ کی شادی کر دیتے ہیں۔ ایک جھگڑے میں فلک شاہ "الریان" والوں سے ہمیشہ کے لیے قطع تعلق کرکے بہاول پور چلے جاتے ہیں۔ بہت عرصے بعد ان کے بیٹے ایبک کی "الریان" میں آمد ہوتی ہے۔ احسان کی بیوی مائرہ اور بیٹی رابیل کے علاوہ سب ایبک کی آمد پر خوش ہوتے ہیں جبکہ عمر احسان تو ایبک کا فین ہے۔ "الریان" میں رہنے والی اریب فاطمہ، جو کہ مروہ پھپھو کے شوہر کی رشتے کی بھانجی ہے، ایبک سے کافی متاثر ہے۔



عمارہ اور فلک شاہ "الریان" آنے کے لیے بہت تڑپتے ہیں۔

احمد رضا اور سمیرا، حسن رضا اور زبیدہ بیگم کے بچے ہیں۔ احمد رضا بہت خوب صورت اور ہینڈسم ہے۔ وہ خوب ترقی، کامیابی اور شہرت حاصل کرنا چاہتا ہے۔ رضا کا دوست ابراہیم اسے ایک بزرگ اسماعیل خان سے ملواتا ہے۔ ان سے مل کر رضا کو حسن بن صباح کا گمان گزرتا ہے۔ اسماعیل خان سے ملنے جلنے کی وجہ سے احمد رضا مشکوک ہو جاتا ہے۔ اسے ایک مرتبہ پولیس بھی پکڑ کرلے جاتی ہے مگر حسن رضا اسے چھڑا لاتے ہیں۔

احسان شاہ، فلک شاہ کو مائرہ سے اپنی محبت کا احوال سناتا ہے تو وہ پریشان ہو جاتے ہیں۔ کیونکہ مائرہ ان سے کھل کر اظہار محبت کر دیتی ہے جبکہ ان کا رشتہ عمارہ سے طے ہو چکا ہے اور وہ عمارہ سے بے حد محبت کرتے ہیں۔

ہمدان کو عمارہ پھوپھو کی بیٹی انجی بہت پسند تھی، لیکن گھر والوں کے شدید رد عمل کے بعد وہ خاموش ہو جاتا ہے۔ نئی نسل

میں سے کوئی نہیں جانتا کہ عمارہ پھوپھو پر الریان کے دروازے کیوں بند ہیں۔

مائرہ کو فاطمہ کا الریان میں رہنا سخت ناپسند ہے۔ عمارہ اپنے بابا عبدالرحمٰن کو دیکھنے اسپتال جاتی ہیں۔ اسپتال میں عمارہ کو دیکھ کر سب بہت خوش ہوتے ہیں، مگر مائرہ اور رابیل انہیں تنفر اور سخت تنقیدی نظروں سے دیکھتی ہیں۔ مائرہ عمارہ سے کافی بدتہذیبی سے پیش آتی ہے جبکہ احسان شاہ غصے سے منہ موڑ کر چلے جاتے ہیں۔

فلک شاہ حق نواز کی پارٹی باقاعدہ طور پر اختیار کرلیتے ہیں۔ مائرہ اور احسان کی شادی کے بعد ایک جھگڑے میں فلک شاہ کبھی بھی "الریان" میں قدم نہ رکھنے کی قسم کھاتے ہیں، بصورت دیگر ان کی طرف سے عمارہ کو طلاق ہوگی، جبکہ احسان شاہ کہتے ہیں کہ "الریان" سے اگر کوئی "مراد پیلس" گیا تو وہ خود کو گولی مارلیں گے۔

اسماعیل خان احمد رضا کو ورلڈ سوسائٹی آف مسلم کمیونٹی کا اہم کارکن بنا کر اس سے الٹے سیدھے بیان دلوا دیتا ہے۔

حسن رضا یہ خبر پڑھ کر احمد رضا کو گھر سے نکال دیتے ہیں۔

ایبک کی پیدائش کے بعد مائرہ نے احسان کے ساتھ منگنی کرتے ہوئے فلک شاہ کو دھمکی دی تھی کہ وہ اپنی بے عزتی نہیں بھولی ہے اور وہ اس بات کا بدلہ ضرور لے گی۔ ایبک، اریب، فاطمہ سے اظہار محبت کرتا ہے۔

حسن رضا، احمد کو گھر سے نکال کر دکھی ہو جاتے ہیں۔ تاہم انہیں احمد کی حرکت پر ملال بھی ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ سے اس کے لیے معافی مانگتے ہیں اور اس کے دوست ابراہیم کے ساتھ اسے ڈھونڈتے ہوئے طیب خان کی کوٹھی جا پہنچتے ہیں، مگر وہ لاعلمی کا اظہار کر دیتا ہے۔ احمد رضا، الوینا کے ساتھ رہنے لگتا ہے۔ وہ اکثر گھر جانے کی خواہش کرتا ہے۔ مگر الوینا مختلف حیلے بہانوں سے اسے روک لیتی ہے۔ ایک پریس کانفرنس میں طیب خان اور رباب حیدر مدہوشی کی کیفیت میں احمد رضا سے اسماعیل خان کی نبوت کا بیان دلوا دیتے ہیں۔ ہوش میں آنے کے بعد وہ اس بیان کی تردید کرتا ہے، مگر رچی اسے سختی سے جھٹلا دیتا ہے۔

عمارہ اور ایبک کے ساتھ عبدالرحمٰن شاہ کے مراد پیلس آنے کی خوشی میں فلک شاہ خوب تیاری کرتے ہیں۔ وہ اپنے ماضی میں کھو جاتے ہیں۔ فلک شاہ، مائرہ کا ذکر شیر دل سے کرتے ہیں۔ شیر دل انہیں تسلی دیتے ہیں کہ وقتی جذباتیت ہے۔ ختم ہو جائے گی۔ ان کی پارٹی نے بہت جلد شہرت حاصل کرلی۔ حق نواز کی صحافی دوست کو چند اہم شخصیات اغوا کرکے قتل کروا دیتی ہیں جس کی وجہ سے حق نواز پارٹی چھوڑ دیتا ہے۔

ایک ایک ماہ کا ہوا تو دادی کا انتقال ہو گیا۔ حق نواز نے دوسری پارٹی اختیار کرلی۔ فلک شاہ ان کے ساتھ تھے۔ فلک شاہ الریان کے برابر والے مکان میں رہتے تھے اور اکثر الریان جاتے رہتے تھے۔ داداجان کا انتقال ہو جاتا ہے۔ عبدالرحمٰن شاہ نے احسان کی شادی کا فیصلہ کیا۔ مائرہ نے عین وقت پر شادی سے انکار کر دیا۔ یہ بات مروہ پھپھو اور فلک شاہ جانتے تھے۔ رحیم یار خان میں مائرہ اچانک فلک شاہ کے کمرے میں داخل ہوتی ہے اور پرانی باتیں دہراتی ہے تاہم آخر میں احسان سے شادی پر راضی ہو جاتی ہے۔ ان دنوں ملک دشمن عناصر کی بڑھتی ہوئی سرگرمیوں کی وجہ سے حق نواز بہت پریشان رہتا تھا۔ اس کی جان کو بھی خطرہ تھا۔ دوسری طرف مائرہ، عمارہ سے بدتہذیبی سے پیش آتی تھی۔ پھر حق نواز کہیں لاپتا ہو گیا۔

کافی دنوں بعد شیر دل فون پر بتاتے ہیں کہ حق نواز زخمی حالت میں اسپتال میں ہے اور فلک سے ملنا چاہتا ہے۔ فلک پریشانی کے عالم میں تیز بخار میں تھکتے ایبک کو الریان چھوڑنے جاتے ہیں تو ملازمہ کی اطلاع پر وہ احسان کے کمرے میں جاتے ہیں۔ مگر کمرے میں قدم رکھتے ہی مائرہ ان پر غلط الزامات کی بوچھاڑ کر دیتی ہے۔ احسان شاہ، مائرہ کی بات پر یقین کرلیتا ہے۔ فلک شاہ کو صفائی دینے کا موقع نہیں ملتا۔ انہیں حق نواز کے پاس جانے کی جلدی ہوتی ہے۔ وہ نیچے آتے ہیں تو بابا انہیں ڈانٹنا شروع کر دیتے ہیں۔ انہیں علم ہو جاتا ہے کہ وہ کسی سیاسی پارٹی سے منسلک ہیں۔ غصے کی کیفیت میں فلک شاہ کے منہ سے نکل جاتا ہے کہ آئندہ اگر وہ الریان آئے تو عمارہ کو تین طلاق۔ حق نواز ان سے ملے بغیر مر جاتا ہے۔ جنازے میں انہیں محسوس ہوتا ہے کہ کوئی ان پر نظر رکھے ہوئے ہے۔ وہ کئی مفتیوں اور علماء سے فتویٰ لیتے ہیں۔ ان سب کے مطابق الریان جانے کی صورت میں عمارہ ان پر حرام ہو جائیں گی۔ وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے مراد پیلس چلے جاتے ہیں۔

عبدالرحمٰن شاہ تڑپ کر فلک شاہ سے ملتے ہیں اور انہیں وہیل چیئر پر دیکھ کر بہت دکھی ہو جاتے ہیں۔ حق نواز کے بعد فلک شاہ بھی گرفتار ہو گئے تھے۔ شیر دل کی کوششوں سے مخالفین انہیں زخمی حالت میں شیر دل کی کوٹھی کے باہر پھینک جاتے ہیں۔ اس تشدد میں ان کی ٹانگیں ضائع ہو گئی تھیں۔ اس ملاقات میں فلک شاہ، عبدالرحمٰن شاہ کو مائرہ کے بارے میں بھی سب بتا دیتے ہیں۔ عمارہ کو بھی اس بات کا پہلی دفعہ علم ہوتا ہے۔ وہ حیران اور خفا ہو جاتی ہیں۔



حسن رضا، طیب خان کے چوکیدار کی مدد سے اس جگہ پہنچتے ہیں۔ جہاں احمد رضا چھپا ہوتا ہے۔ کانفرنس میں شرکت کے لیے جب احمد رضا باہر نکلتا ہے تو حسن رضا اس پر پستول تان لیتے ہیں، مگر ٹریگر دبا نہیں پاتے اور حسن رضا انہیں دیکھے بغیر چلا جاتا ہے۔ احمد رضا کے شدید اصرار پر الوینا اسے گھر لے جاتی ہے۔ دروازہ بجانے پر ایک اجنبی نکلتا ہے۔ وہ بتاتا ہے کہ حسن رضا یہ گھر فروخت کرکے یہاں سے جا چکے ہیں۔ وہ حیرانی کے عالم میں دلبرداشتہ ہو کر پلٹتا ہے کہ گلی کے دوسرے کونے سے حسن رضا اسے دیکھ لیتے ہیں۔ وہ اسے آواز دے کر اس کی طرف بڑھتے ہیں۔ مگر وہ سن نہیں پاتا اور گاڑی میں بیٹھ کر چلا جاتا ہے۔ اسماعیل خان کو مخبری پر پولیس گرفتار کرلیتی ہے۔ احمد رضا لندن چلا جاتا ہے۔

## آٹھویں قسط

"تو کیا وہ۔ وہ بھی تم سے؟" ایبک نے دل پر ہاتھ رکھ لیا تھا۔ اسے لگ رہا تھا جیسے ابھی اس کا دل سینے کی چار دیواری توڑ کر باہر آگرے گا۔

"وہ۔ وہ بھلا کیسے؟" ہمدان کی آنکھوں میں حیرت اتری۔ "وہ تو مجھے جانتی تک نہیں۔ میری کبھی اس سے بات نہیں ہوئی۔ میں نے اسے صرف تین یا چار بار دیکھا ہے، جب میں رینا کو لینے گیا تھا اس کے کالج اور اس نے بھی ایک سرسری سی نظر مجھ پر ڈالی تھی اور رینا کا تو پتا ہے نا تمہیں، اس نے میرا تعارف تک نہیں کروایا اس سے۔"

اور ایبک کو لگا جیسے اس کا بہت دیر سے رکا ہوا سانس بحال ہوا ہو۔ وہ کرسی کی پشت پر بازو ٹیکتے ہوئے تھوڑا سا آگے کو جھکا۔

"کون ہے؟ کیا نام ہے؟" ایبک نے اپنی آواز کی لرزش کو خود محسوس کیا۔ شاید یہ اچانک مل جانے والی خوشی تھی کہ دھڑکنیں ابھی تک بے ترتیب تھیں۔

"وہ رینا کی کوئی دوست ہے۔ بظاہر وہ گندمی رنگت کی ایک عام سی شکل و صورت کی لڑکی ہے لیکن اس کی آنکھیں۔۔۔ میں تمہیں کیا بتاؤں، اس کی آنکھوں میں کتنا سحر ہے۔ مجھے لگا میں نے پہلے بھی انہیں کہیں دیکھا ہے۔ اتنی ہی حسین اتنی ہی حزیں آنکھیں۔ تمہیں کیا بتاؤں ایبک فلک شاہ! ان آنکھوں میں کتنا حزن تھا، کتنی اداسی تھی جیسے جنوری کی سرد صبحوں میں سیاہ پانیوں والی جھیلوں پر برف جمی ہو۔ جب پہلی بار میں نے اسے دیکھا تھا تو سوچا اگر ان جھیلوں پر سے اداسی کا یہ کہر ہٹ جائے تو یہ کیسی لگیں گی۔ جھلمل کرتی، جگنوؤں کی طرح دمکتی۔ میں نے پل کے پل ان آنکھوں کو کئی رنگوں میں دیکھ لیا تھا۔ خوشی کے رنگ، ہنسی کے رنگ، مسرت کے رنگ۔

یاسین چھٹی پر تھا اور میں رینا کو لینے گیا تھا۔ وہ رینا کے ساتھ کالج گیٹ سے باہر آئی تھی، رینا نے گاڑی کے قریب آکر اسے خدا حافظ کہا اور گاڑی میں بیٹھ گئی۔ وہ مڑ کر کسی اور لڑکی کے سے باتیں کرنے لگی۔ رینا نے گاڑی میں بیٹھتے ہی ہمیشہ کی طرح کتاب کھول کر گود میں رکھ لی تھی۔ اس نے مجھے اس کے متعلق کچھ نہیں بتایا تھا تب میں نے خود ہی پوچھ لیا۔

"رینا! تمہارے ساتھ یہ کون لڑکی تھی؟"

"دوست ہے میری۔" جواب دے کر وہ پھر کتاب میں کھو گئی تھی۔"

ایک دلچسپی سے اسے دیکھتا ہوا کرسی پر بہت اطمینان سے بیٹھ گیا۔

"مرینہ اپنی دنیا میں مگن رہنے والی لڑکی ہے۔"

"ہاں، لیکن اس روز سے پہلے مجھے اس کی یہ عادت کبھی بری نہیں لگی تھی۔" ہمدان نے برا سا منہ بنایا۔

قائم کیے جاتے ہیں جبکہ سودے طے کیے جاتے ہیں۔
دعا کبھی بے کار نہیں جاتی البتہ قبول ہونے کی صورتیں مختلف ہیں۔
جن کا کوئی اپنا مر جاتا ہے ان کے پاس سوگ منانے کا واضح جواز ہوتا ہے مگر ان لوگوں کا کیا کیا جائے جو اپنی اداس صورتوں کی وضاحت نہیں کر پاتے کیونکہ ان کے زندہ بھی مردوں جیسے ہوتے ہیں۔
اگر آپ کو کوئی یاد نہیں کرتا تو کوئی بات نہیں۔ اصل چیز یہ ہے کہ وہ آپ کو فراموش نہ کر دے۔
کمزور لمحے ہر انسان پر آتے ہیں۔ اگر ہم ان کمزور لمحوں کی گرفت سے نکل جائیں تو انسانیت کی معراج کو چھو لیتے ہیں۔

فوزیہ ثمر بٹ۔ ہانیہ عمران۔ گجرات

## پریشانی،

سحر کو دفتر میں ملازمت شروع کیے صرف ایک ہفتہ ہوا تھا۔ اپنے برابر کی میز پر ساتھی کلرک کی صورت دیکھ کر اس نے ازراہ ہمدردی پوچھ لیا۔

"کیا بات ہے...؟ آپ کچھ پریشان نظر آ رہے ہیں؟"

"میں دراصل یہ سوچ کر پریشان ہو رہا تھا کہ جب ہماری شادی ہو گی تو دفتر میں میرے اور آپ کے حصے کا کام کون سنبھالے گا؟"

ساتھی کلرک نے تشویش زدہ لہجے میں کہا۔

"شادی...؟" سحر کی آنکھیں پھٹی کی پھٹی رہ گئیں۔ "ہمارے درمیان تو ابھی صحیح طرح سے بات چیت بھی شروع نہیں ہوئی ہے۔ یہ آپ نے شادی کے بارے میں کیسے سوچنا شروع کر دیا؟"

"فرض کرنے میں کیا حرج ہے...؟" ساتھی کلرک نے ذرا شرما کر سر جھکاتے ہوئے کہا۔

تحریم۔ فیصل آباد

## علم،

اندھیرا کسی چیز کا نام نہیں، اس کا کوئی وجود نہیں۔ اندھیرے کا مطلب ہے کہ ابھی تک یہاں علم کی روشنی نہیں پہنچی۔ جونہی روشنی آئے گی اندھیرے کا وجود مٹ جائے گا۔

ثمینہ گوہر۔ ڈوگہ گجرات

## قابل دید،

ایک پارٹی میں ایک لڑکی نے نہایت باریک کپڑے کا لباس پہن رکھا تھا۔ جو نوجوانوں کے دل و دماغ پر بجلیاں گرا رہا تھا۔ من چلے بہانے سے اس لڑکی کے گرد چکر لگا رہے تھے۔

ایک خاتون بڑی دیر سے یہ تماشا دیکھ رہی تھیں۔ جب ان سے برداشت نہ ہوا تو وہ اس لڑکی کے پاس پہنچیں۔

"سنو لڑکی! میں تمہارے ڈیڈی سے ملنا چاہتی ہوں۔" انہوں نے بگڑے ہوئے تیور سے کہا۔

"وہ۔ سامنے، جن کو لڑکیاں گھیرے کھڑی ہیں، وہی میرے ڈیڈی ہیں، شہر کے مشہور لیڈیز ٹیلر۔ اوہ میں سمجھ گئی کہ آپ ان سے میرے جیسا ڈریس سلوانا چاہتی ہیں۔ ہے نا...؟" لڑکی نے انداز دل ربائی سے کہا۔

نازش ریحان۔ کراچی

## سنہری باتیں،

- کسی تصویر کے اتنا قریب مت جاؤ کہ وہ دھندلی نظر آئے۔
(رابرٹ)
- نہ زیادہ خاموشی اچھی نہ زیادہ گفتگو۔
(جالینوس)
- انسان کا بہترین مطالعہ، انسان کا مطالعہ ہے۔
(پاسموا)
- طنز عینک کی مانند ہے جس کے ذریعے اپنے چہرے کے سوا ہر چیز نظر آتی ہے۔
(لنکن)
- حسن شکر میں لپٹی زہریلی گولی ہے۔
(محمود غزنوی)





امت الصبور

# خواتین کی ڈائری

امبر گل کی ڈائری سے

رضی الدین رضی کی ایک نظم "خواہش" مجھے بے حد پسند ہے۔ یہ نظم جب میں نے پڑھی تو اسی وقت اپنی ڈائری کی زینت بنا لیا۔ قارئین کی نذر کر رہی ہوں۔

## خواہش،

اُسے انجانے راستوں سے گزر جانے کی خواہش تھی
محبت میں اَمر ہو جانے کی، مر جانے کی خواہش تھی
وہ کہتا تھا جیون تیرگی ہے
اور ہمیں اس تیرگی میں رنگ بھرنے ہیں روشنی کے
اور یہ ہم کو مختصر سے چند لمحے جو میسر ہیں
یہ لمحے ہمیں محبت سے آباد کرنے ہیں
کسی کو دور سے دیکھنا اور کسی سے بات کرنی ہے
جہاں یہ دن گزر جائیں، وہیں یہ رات کرنی ہے
وہ کہتا تھا محبت کا کوئی موسم نہیں ہوتا
یہ ہر موسم کا جذبہ ہے جو کبھی بھی کم نہیں ہوتا
ادھوری سی محبت ہے ہمیں تکمیل کرنی ہے
محبت کو نئے ڈھب سے بسر کرنے کی خواہش
اُسے شب بھر جگاتی ہے
نہ جانے کون سی خواہش اسے ہر پل رُلاتی ہے
شناسا تھا پر ہر ایک سے بہت انجان رہتا تھا
اُسے ہر شخص کو حیران کر جانے کی خواہش تھی
محبت میں امر ہو جانے کی، مر جانے کی خواہش تھی

نغمانہ بٹ کی ڈائری سے

فرحت عباس شاہ کی "سرائے" کتنی ہی بار پڑھ چکی ہوں جذبات و احساسات کی ایسی شدت کہ انسان کانپ اٹھتا ہے۔

ریاضتیں ہوں یا مسافتیں
دیوانگی مانگتی ہیں
محبت عشق میں بدل جائے
تو جنوں میں بدلتے دیر نہیں لگتی

وہ سب مرحلوں سے گزر رہا تھا
اُسے چھپ کے رونا آ گیا تھا
وہ جان گیا تھا
ہمدردی چھپے بہائے ہوئے آنسو امر ہو جاتے ہیں
وہ یہ بھی جان گیا تھا
آنسو ہی صرف اپنے ہوتے ہیں
اور ہنسنا سب کا
اُسے یہ بھی معلوم ہو گیا تھا
اپنا دُکھ۔ بس اپنا دُکھ ہی ہوتا ہے

فارحہ اقبال کی ڈائری سے

شبنم شکیل اس دارِ فانی کو الوداع کہہ گئیں۔ کسی شاعر اور ادیب کے اس دنیا سے پردہ کر جانے کے بعد اس کی کچھ تحریروں کے معنی یکسر بدل جاتے ہیں اور ان میں ایک پیش گوئی کی سی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔

شبنم شکیل نے یہ غزل پتا نہیں کب اور کس لہر میں لکھی تھی مگر اس کا ایک ایک شعر آج کا بلکہ ابھی کا کہا لگتا ہے۔

اب مجھ کو رخصت ہونا ہے، کچھ میرا ہار سنگھار کرو
کیوں دیر لگاتی ہو سکھیو، جلدی سے مجھے تیار کرو

یہ کیسا انوکھا جوڑا ہے جو آج مجھے پہنایا ہے
میں حوروں جیسی دلہن بنی، اب اٹھو اور دیدار کرو

اک ہار ہے سرخ گلابوں کا، اک چادر سرخ گلابوں کی
اور کتنا روپ چڑھا مجھ پر، اس بات کا تم اقرار کرو

اک بار یہاں سے جاؤں گی، میں لوٹ کے پھر کب آؤں گی
تم آہ و زاری لاکھ کرو، تم منت سو سو بار کرو

رو رو کر آنکھیں لال ہوئیں، تم کیوں سکھیو بے حال ہوئیں
اب ڈولی اٹھنے والی ہے، لو آؤ مجھ کو پیار کرو

ہاں یاد آیا اس بستی میں کچھ دیے جلائے تھے میں نے
تم ان کو بجھنے مت دینا، بس یہ وعدہ اک بار کرو

**سندھو اجن** کی ڈائری سے

میری ڈائری میں تحریر منوّر جمیل کی یہ غزل مجھے بہت اچھی لگتی ہے۔ آپ سب بھی پڑھیے۔

کسے خبر تھی کہ دل کا یہ حال ہونا تھا
تمہیں گنوا کے ہمیں بھی ملال ہونا تھا

ہمارے واسطے رستہ کوئی بچا کب تھا
وہیں تھے زخم، وہیں اندمال ہونا تھا

میں تیرا نام لکھوں خوشبوئیں سی جل اٹھیں
یہ معجزہ بھی مرے خوش جمال ہونا تھا

کبھی گلاب سے مہکیں، کبھی چراغ جلیں
سخن کے باب میں یہ بھی کمال ہونا تھا

کمال سادہ دلی ہے کہ بدگمانی ہے
تمہارے لب پہ بھی کوئی سوال ہونا تھا

ہوائے شہر نے رکھا بہت اداس مگر
مرا یقینِ محبت بحال ہونا تھا

**سحرش یوسف** کی ڈائری سے

قتیل شفائی ایک بہت خوبصورت شاعر، کہ جن کا انداز بہت منفرد ہے۔ اپنی اس غزل میں انتہائی بے نیازی اور خوبصورت انداز میں اپنے محبوب سے شکوہ کرتے نظر آتے ہیں۔

اس ادا سے بھی ہوں میں آشنا، تجھے اتنا جس پہ غرور ہے
میں جیوں گا تیرے بغیر بھی، مجھے زندگی کا شعور ہے

نہ ہوس مجھے مئے ناب کی، نہ طلب صبا و سحاب کی
تری چشم ناز کی خیر ہو، مجھے بے پیے ہی سرور ہے

جو سمجھ لیا تجھے بے وفا، تو پھر اس میں تیری بھی کیا خطا
یہ خلل ہے میرے دماغ کا، یہ مری نظر کا قصور ہے

کوئی بات دل میں وہ ٹھان کے، نہ الجھ پڑے تری شان سے
وہ نیاز مند جو کہ سر بہ خم، کئی دن سے تیرے حضور ہے

میں نکل کے بھی ترے دام سے، نہ گروں گا اپنے مقام سے
میں قتیل جور و ستم سہی، مجھے تجھ سے عشق ضرور ہے



## سرورق کی شخصیت

ماڈل ________ مہوش
میک اپ ________ روز بیوٹی پارلر
فوٹو گرافر ________ موسیٰ رضا



خالدہ جیلانی




آسیہ بلوچ ________ نواب شاہ
حال ہمارا پوچھا ہم سے چلتے چلتے تو نے بھی
سیکھ لیے ہیں بیگانوں کے طور طریقے تو نے بھی
شکوہ شکایت کیا دنیا سے، دنیا پیار سے جینا ہے
دکھ تو فقط اس بات کا ہے الزام تراشے تو نے بھی

زنیرہ خان ________ کینرڈ کالج
دل و نگاہ کے ہر امتحاں سے گزرے ہیں
خموش رہ کے بھی حسن بیاں سے گزرے ہیں
حقیقتوں کو نہیں جانتے کہ وہ کیا ہیں
مگر وہ لوگ کہ وہم و گماں سے گزرے ہیں

آسیہ جاوید ________ علی پور چٹھہ
حالِ دل کون سنائے اسے، فرصت کس کو
سب کو اس آنکھ نے باتوں میں لگا رکھا ہے

رقیہ اسماعیل ________ بزمان
کب نکلتا ہے کوئی دل میں اتر جانے کے بعد
اس گلی کے دوسری جانب کوئی رستہ نہیں
تم سمجھتے ہو بچھڑ جانے سے مٹ جاتا ہے عشق
تم کو اس دریا کی گہرائی کا اندازہ نہیں

عائشہ ارما ________ پشاور
سارے عہد کا بوجھ تھا سر پر، دل میں سارے جہاں کا غم
وقت کا جلتا بلتا صحرا ہم نے جس دم پار کیا
جاگتی گلیوں، اونچے گھروں میں فردا فردا جھانکا ہے
جس لمحے سے ہم ڈرتے تھے، اس نے آخر وار کیا

حنا سلیم اعوان ________ آخون باندی
دیارِ دل کی رات میں چراغ سا جلا گیا
ملا نہیں تو کیا ہوا وہ شکل تو دکھا گیا
وہ دوستی تو خیر اب نصیب دشمناں ہوئی
وہ چھوٹی چھوٹی رنجشوں کا لطف بھی چلا گیا

نبیلہ خان مون ________ عبدالحکیم
رات اکثر مجھ سے یہ سوال کرتی ہے
کون ہے تیرے دل میں جو تجھے سونے نہیں دیتا

عائشہ ________ گوجرہ
وہ تجھ کو بھولے ہیں تو تجھ پر بھی لازم ہے میر
خاک ڈال، آگ لگا، نام نہ لے، یاد نہ کر

حرا شاہ ________ شجاع آباد
اس نے جب جب مجھے دل سے پکارا محسن
میں نے تب تب یہ بتایا کہ تمہارا محسن
لوگ صدیوں کی خطاؤں پہ بھی خوش بستے ہیں
ہمیں لمحوں کی وفاؤں نے اجاڑا محسن

نوشین اقبال نوشی ________ گاؤں بدو مرجان
ہمارے عجز کو سمجھا نہیں گیا محسن
اب آزما کے ہم اپنی انا کو دیکھتے ہیں

ماریہ الیاس ________ ہارون آباد
رک گئی زندگی بس اک موڑ پر
اس کے بن یونہی موسم گزرتے گئے
دل کے آنگن میں روتی رہیں حسرتیں
آنکھ زندہ رہی، خواب مرتے رہے

ثمینہ اکرم ________ کراچی
شکست و فتح تو اک عارضی حوالہ ہے
ہم اپنے ہونے کا اعلان کرنے نکلے ہیں
یہ کارِ عشق ہے ٹکڑوں میں نہیں بٹ سکتا
دل و دماغ کو یک جان کرنے نکلے ہیں

سمیرا اقبال ________ کراچی
کوچۂ عشق میں اک عمر پھرے خاک بسر
تب کہیں جل کے ہم اس آنکھ میں تصویر ہوئے



# خبریں وگیان

تبصیر نشاط

## مبارکاں مبارکاں

"اب تو عادت سی ہے مجھ کو ایسے جینے میں
زندگی سے کوئی شکوہ ہی نہیں ہے....."

زندگی سے کوئی شکوہ نہ کرنے والے اور قانع رہنے والے عاطف اسلم کو جب سارہ بھروانہ نظر آئیں تو وہ گنگنا اٹھے۔

"پہلی نظر میں تو نے ایسا جادو کیا
تیرے بن بیٹھا میرا جیا۔"

تاہم اب صرف عاطف کا "جیا" ہی نہیں، بلکہ وہ خود بھی سارہ بھروانہ کے بن بیٹھے ہیں، جی ہاں! گزشتہ دنوں خیر سے دونوں کی شادی لاہور میں انجام پا گئی ہے۔(اس شادی کے ساتھ ہی ملک میں پانی کی قلت دور ہوگئی ہے۔ کیونکہ کئی لڑکیوں نے آنسوؤں کے دریا بہا دیے ہیں۔ منصوبہ ہے کہ ان آنسوؤں سے نمک الگ کرلیا جائے گا۔توقع ہے کہ یہ نمک کھیوڑہ سے نکلنے والے نمک سے بھی زیادہ ہوگا۔)

سارہ اور عاطف کی شادی نہایت دھوم دھام سے انجام پائی۔ مایوں اور مہندی میں دونوں ہی روایتی علاقائی لباس میں بہت سج رہے تھے۔ شادی والے دن عاطف کریم کلر کی شیروانی اور سارہ روایتی سرخ لہنگا سوٹ زیب تن کیے نہایت شان دار لگ رہی تھیں۔

سارہ بھروانہ کینئرڈ کالج لاہور سے گریجویٹ ہیں۔ وہ ایتھلیٹ بھی ہیں۔(شاید اسی لیے عاطف کو پانے کی دوڑ میں باقی لڑکیوں پر سبقت حاصل کرلی ہے۔)شادی کی تقریب میں کئی نامور فنکاروں نے شرکت کی۔

اداکارہ ماہرہ خان بطور خاص مرکز نگاہ رہیں۔ کیونکہ اپنے شوہر سے طلاق کی افواہوں پر خاموشی اختیار کرنے کے بعد وہ پہلی مرتبہ اپنے شوہر کے ساتھ منظر عام پر آئی تھیں۔(ہاں بھئی! وہی پبلسٹی حاصل کرنے کے طریقے)۔

عاطف اور سارہ اپنی شادی پر بے حد مسرور ہیں۔ سب لوگ، خاص طور پر عاطف کے مداح ان کی خوش گوار زندگی کے لیے دعا گو ہیں۔

## محنت

قارئین یا ناظرین کے لیے کسی بھی تخلیق کو مسترد یا قبول ہونے کی سند عطا کرنا لمحوں کا کام ہے۔ تاہم اس تخلیق میں کتنے لوگوں کا خون پسینہ بہا ہے یا کون سا دانہ کس طرح خاک میں مل کر گل و گلزار ہوا ہے، یہ جاننے کی زحمت کوئی نہیں کرتا۔

فہد مصطفیٰ باصلاحیت باپ کے ہونہار بروا ہیں۔ مارننگ شو میں بک بک کرنا ہو یا اداکاری میں جھک مارنا ہو، ہر کام چیلنج سمجھ کر کرتے ہیں اور کیا خوب کرتے ہیں۔

"وینا" فہد مصطفیٰ کی ایک کامیاب سیریل ہے۔ اس میں فہد نے ایک خواجہ سرا کا کردار ادا کیا تھا۔ ناظرین میں تو یہ سیریل مقبول تھا ہی۔ خود فہد بھی اس سیریل کو اپنے کیریر کا ایک اہم سنگ میل سمجھتے ہیں۔ فہد کہتے ہیں کہ.....

"ڈراما سیریل "وینا" میں میرا کردار کافی مشکل تھا۔ یہ ایک ایسے لڑکے کا کردار تھا، جو تھا تو ایک نارمل لڑکا ہی۔ مگر وہ چونکہ خواجہ سراؤں کے درمیان پلا بڑھا تھا۔ لہٰذا وہ ان ہی کا انداز اپنا کر خوشی محسوس کرتا تھا۔ میں نے اس کردار کے لیے بہت محنت کی۔ خواجہ سراؤں کی بستی میں گیا۔ ان کی شخصیت اور ان کے رہن سہن کے انداز کا بغور مشاہدہ کیا۔ کچھ خاص قسم کی معلومات حاصل کیں۔ تب کہیں جاکر یہ کردار نبھا پایا۔"

(لو جی! اتنی دور جانے کی کیا تک تھی بھلا۔ یہ جس چینل کی ڈراما سیریل تھی تو بیگم نوازش علی..... اوہ! اپنے علی سلیم بھی تو وہیں ہوتے ہیں۔ ان ہی سے مل لیتے۔)



## عبادت

کہتے ہیں کہ دوسروں کو ہنسانا کسی عبادت سے کم نہیں۔ بقول شاعر.....

"بہت دور ہے گھر سے مسجد، چلو! یوں ہی کرلیں
کسی روتے ہوئے بچے کو ہنسایا جائے۔"

معروف مزاحیہ فنکار افتخار ٹھاکر ایک طویل عرصے سے یہ علامتی عبادت کررہے ہیں۔ تاہم اب ان کا رجحان حقیقی عبادت کی طرف بھی ہو چلا ہے۔ کچھ عرصہ قبل ان کے بارے میں اطلاع آئی تھی کہ بیرون ملک کے ایک دورے کے دوران انہوں نے ایک غیر ملکی جوڑے کو مشرف بہ اسلام کیا۔(سبحان اللہ) افتخار ٹھاکر گزشتہ دنوں نیوزی لینڈ کے دورے پر تھے۔ وہ ایک قدیم تاریخی چرچ دیکھنے گئے، تو اسی دوران نماز کا وقت ہوگیا۔ افتخار ٹھاکر کے جی میں نہ جانے کیا سمائی کہ انہوں نے چرچ انتظامیہ سے وہاں اذان دینے کی



اجازت طلب کی۔ اب یہ پتا نہیں کہ انتظامیہ کی سمجھ میں ان کی بات آئی یا نہیں' انہوں نے افتخار ٹھاکر کو اذان دینے کی اجازت بہر حال دے دی۔ اس وقت وہاں ڈھائی سو افراد موجود تھے۔ افتخار ٹھاکر نے اذان دی تو ان تمام لوگوں نے ہاتھ باندھ کے اور کھڑے ہو کر ان کی اذان نہایت عقیدت سے سنی۔ افتخار ٹھاکر کی آنکھوں سے آنسو رواں ہو گئے۔ وہ کہتے ہیں کہ یہ ان کی زندگی کے یادگار ترین لمحات ہیں۔ اللہ کی طرف سے ملنے والی اس سعادت پر وہ جتنا بھی شکر ادا کریں' کم ہے۔

(بلاشبہ افتخار جی! ہمیں بھی آپ پر بے حد فخر ہے۔ پڑوسی ملک کے اداکاروں اور اداکاراؤں کو اپنا آئیڈیل بنانے والے ہمارے بچے اور نوجوان آپ کو بھی اپنا آئیڈیل بنالیں۔۔۔ اے کاش!)

## یہ بیان کالمانہ

سابق جنرل مشرف' ڈاکٹر عبدالقدیر خان کو امریکیوں کے حوالے کرنے پر راضی تھا۔ وہ اس وقت کے وزیر اعظم میر ظفر اللہ جمالی سے یہ کام کرانا چاہتا تھا' لیکن غیور بلوچ سردار نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا۔

(قانون دان ایس ایم ظفر کی سوانح میں انکشاف)

☆ گیلانی ریسرچ فاؤنڈیشن کے ایک حالیہ سروے کے مطابق 71 فیصد پاکستانیوں کے مطابق وہ اپنی شادی شدہ زندگی سے بہت زیادہ خوش ہیں۔ صرف 2 فیصد اپنی شادی شدہ زندگی سے بہت ناخوش ہیں۔ دلچسپ بات ہے کہ 77 فیصد دیہی علاقوں میں رہنے والے اپنی شادی سے بہت زیادہ خوش ہیں' جبکہ شہری علاقوں میں اس کی شرح 56 فیصد ہے۔

(اسلام آباد۔۔۔ آن لائن)

☆ ریمنڈ ڈیوس جس کے لیے امریکا نے اپنا سب سے عسکری اور سفارتی اتحادی ناراض کر دیا تھا۔ جسے بچانے کے لیے امریکا کو نیٹو سپلائی کی قربانی دینا پڑی۔ وہ ریمنڈ ڈیوس آج امریکا میں ایک معمولی جرم پر جیل میں پڑا ہے۔ امریکا اپنے پاگل شہری کے لیے ہر قسم کی قربانی دینے کے لیے تیار ہو جاتا ہے' مگر وہ اپنے ملک میں اس شخص کا معمولی سا جرم بھی برداشت نہیں کرتا۔

(جاوید چوہدری۔۔۔ زیرو پوائنٹ)

☆ آسان زبان بولنے والوں کو بلڈ پریشر کے خطرات کم ہوتے ہیں۔ مشکل زبان بولنے والوں کی صحت جلد خراب ہو جاتی ہے۔

(نیٹ نیوز)

☆ پانچ برس کی جمہوریت میں کراچی میں ایک سو پچاس تاجر قتل اور سو ارب سے زائد بھتہ لیا گیا۔ پندرہ سو ارب کا نقصان پہنچا۔ تاجروں نے ٹیکس سے زائد تاوان ادا کیا۔

(آل کراچی تاجر اتحاد کے چیئرمین عتیق میر کا بیان)

☆ آج مشرف جو پاکستان بچانے کا نعرہ لگا رہا ہے۔ اس کے حامیوں سے کوئی پوچھے کہ جب امریکی وزیر دفاع کے ایک فون پر انہوں نے امریکا کی افغان جنگ میں امریکی اتحادی ہونے کا اقرار کیا تھا تو اس وقت وہ پاکستان بچا رہے تھے یا اسے پتھر کے دور میں دھکیل رہے تھے۔

(زاہدہ حنا۔۔۔ نرم گرم)

نادرہ خاتون

خط بھجوانے کے لیے پتا
خواتین ڈائجسٹ، 37-اردو بازار، کراچی۔
Email: info@khawateendigest.com
khawateendigest@hotmail.com



### مائرہ چوہدری۔۔۔ صادق آباد

اس ماہ کا شمارہ ملا۔ تو پہلے سرورق پہ نظر دوڑائی، اچھا لگا ٹائٹل، اب جب خط لکھ ہی لیا ہے تو عنیزہ سید کے ناول "جو رکے تو کوہ گراں تھے ہم" کی تعریف نہ کرنا زیادتی ہوگی۔ اب اصل بات جس کی وجہ سے خط لکھا وہ یہ کہ نازیہ جمال کا ناولٹ "محبت معتبر میری" دراصل شازیہ چوہدری کے ناولٹ "دیوار کے اس پار" کی نقل تھی جو کہ جولائی 1999ء کے خواتین میں شائع ہوا۔ تقریباً وہی اسٹوری اور وہی سین تھے۔

ج ۔ پیاری مائرہ! کبھی کبھی کہانی میں اتفاقیہ مماثلت ہو جاتی ہے۔ کچھ واقعات اور کہانی ایک جیسی ہوتی ہے، لیکن اگر ڈائیلاگ اور الفاظ بھی ملتے جلتے ہوں تو کہانی کو نقل کہا جا سکتا ہے۔ ہمیں اس سلسلے میں اور بھی خطوط موصول ہوئے ہیں۔ اس کی وضاحت نازیہ جمال ہی کر سکتی ہیں۔

### مدثرہ فردوس قریشی۔۔۔ جہلم

"یقین کامل" نے بہت متاثر کیا۔ سلسلہ وار ناول "زمین کے آنسو" بھی بہت اچھا جا رہا ہے اور نمرہ حیات کے کردار نے تو ہنسی سے لوٹ پوٹ کر دیا۔ رشک حبیبہ کا ناولٹ "خمیازہ" بہت زبردست تھا۔ باقی تمام ناولٹ اور افسانے بھی بہت پسند آئے۔ ناولٹ یا افسانہ لکھ کر بھیجوں تو پہلے کس شمارے میں بھیجوں؟

ج ۔ مدثرہ! آپ ناولٹ یا افسانہ خواتین ڈائجسٹ کے نام پر بھجوائیں۔ افسانہ لکھنے کے لیے کوئی شرط نہیں ہے۔ ایک سطر چھوڑ کر صفحے کے ایک جانب لکھیں، اپنی شاعری بھی بھجوا دیں، قابل اشاعت ہوئی تو ضرور شائع ہوگی۔

### شاہدہ ظفر۔۔۔ گاؤں ڈیرہ مستی راولپنڈی

سب سے پہلے "کرن کرن روشنی" پڑھتی ہوں کہ اس میں قرآنی آیات اور مستند احادیث کے حوالے سے ہر موضوع پر روشنی ڈالی جاتی ہے۔ فیورٹ ناول "میرے خواب لوٹا دو" اس دفعہ غائب، عنیزہ سید جی بہت اچھے طریقے سے کہانی کو آگے لے جا رہی ہیں۔ "زمین کے آنسو" موضوع کے اعتبار سے زبردست ہے۔

اس دفعہ سائرہ رضا کے بیاسی صفحات پر مشتمل ناول پر جس نے طوالت کے باوجود دلچسپی برقرار رکھی، خوب صورت الفاظ اور برجستہ جملوں کا استعمال اتنی روانی سے لگتا تھا الفاظ مصنفہ کے قلم کے آگے بھاگ رہے ہیں۔ لفظوں کا استعمال ایسے کہ بات بات اقوال کے اقوال جو یقیناً "مصنفہ کے اپنے تھے کچھ فقرے، جو بہت پسند آئے۔

جو دعا کرتا ہے وہ خدشہ نہیں پالتا۔

ہر انسان کے پاس اچھائی و برائی کا تناسب کم و بیش ہوتا ہے۔

بیٹیاں کوکھ سے نکل جائیں تو پٹتی رہتی ہیں، ہاتھوں سے، جملوں سے اور تقدیر کے فیصلوں سے۔

55 صفحات پڑھ لیے کہ مصنفہ کے ایک فقرے نے۔

"آپ نے مجھ سے شادی کیوں کی ماموں؟" ایک دم چونکا دیا اور یہ رائٹر کے قلم کا خاصہ ہوتا ہے۔ ویل ڈن سائرہ جی، منفرد موضوع کے ساتھ اتنی اچھی کہانی لکھنے پر بہت مبارک باد، ہم کتنا ہی اچھا کام کریں اس کے رزلٹ کے لیے متزلزل کیفیت کا شکار رہتے ہیں، کہانی کا نچوڑ یقین کامل ہو تو ان شاء اللہ رزلٹ مثبت آتا ہے۔

ج ۔ شاہدہ! بہت اچھا خط لکھا آپ نے بہت شکریہ!

### تہنیت احمد۔۔۔ غازی پور

صغیرہ نذر کا خط پڑھ کر حیرت ہوئی کہ خواتین ڈائجسٹ کی اتنی پرانی قارئین بھی ہیں جو مسلسل اس کی ساتھی رہی ہیں اور اس کے ہر اتار چڑھاؤ سے واقف ہیں۔

صغیرہ نذر کی "موسم کے پکوان" کے بارے میں جو رائے ہے، میں یہ کہوں گی کہ ستر فیصد قارئین جو ہماری طرح دیہات میں رہتی ہیں۔ وہ کھانوں کی تراکیب ان ہی رسالوں سے سیکھتی ہیں۔

سائرہ رضا کا ناول دل کو چھو گیا، لیکن ایک بات کا مجھے یقین نہیں آتا کہ اولاد جیسی بھی ہو کیا باپ اولاد کے لیے اتنا سخت ہو سکتا ہے؟ ماموں کو اپنے بھائی کے بارے میں کچھ معلوم نہ ہوا، یہ تھوڑی کمی سی لگی۔

فی الحال افسانہ لکھا ہے، اگر آپ کے معیار پر پورا اترا تو ان شاء اللہ ناول لکھوں گی۔

ج ۔ پیاری تہنیت! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ سائرہ رضا کے ناول میں ایک وضاحت ضروری ہے۔ ابصار کا طریقہ کار غلط تھا، لیکن وہ ظالم نہیں تھا مونس کو ادارے میں بھجوانا غلط نہیں تھا لیکن اسے مریم کو اعتماد میں لینا چاہیے تھا اور پھر کسی اچھے ادارے کا انتخاب کرنا چاہیے تھا۔ اسپیشل بچوں میں کچھ بچے تو بے ضرر ہوتے ہیں، لیکن کچھ بچوں کی ذہنی کیفیت ایسی ہوتی ہے کہ وہ دوسرے لوگوں کو نقصان پہنچا سکتے ہیں۔ اس طرح کے بچوں کو گھر میں رکھنا گھر کے دوسرے افراد کے لیے خطرہ کا باعث بن سکتا ہے۔ مونس بھی گھر کے دیگر لوگوں کے لیے خطرہ بن چکا تھا۔ جہاں تک اور بچے نہ چاہنے کا تعلق ہے مریم کے دو بچے ابنارمل ہو چکے تھے۔ اس لیے ابصار مزید بچے نہیں چاہتا تھا۔ ایک باپ کے نظریہ سے سوچیں تو وہ بار بار معذور بچوں کی اذیت کا سامنا کرنے سے ڈرتا تھا۔ مریم نے یہ تصور کر لیا کہ وہ ظالم ہے اور اس نے ماموں کے ذہن میں بھی یہ بات راسخ کر دی۔ جس نے ماموں کے ذہن پر غلط اثرات مرتب کیے۔

### سمیرا انور۔۔۔ جھنگ

خوب صورت لفظوں کے پیراہن میں لپٹا "خواتین ڈائجسٹ" ہاتھ آیا، تو خوشی کی انتہا نہ رہی۔ سائرہ رضا میری فیورٹ رائٹر نے "یقین کامل" میں واقعی یہ ثابت کر دیا کہ یقین سے انسان اپنی تقدیر بدل سکتا ہے۔ ہمارے معاشرے میں "مونس اور عون" جیسے بچوں کو وہ اصل مقام نہیں دیا جاتا، جس کے وہ حق دار ہوتے ہیں۔ ایسے بچوں میں بہت سی ایسی خوبیاں بھی ہوتی ہیں جو دیگر بچوں میں نہیں پائی جاتیں۔ اگر انہیں مناسب توجہ ملے تو وہ اپنے قدموں پر کھڑے ہو کر معاشرے میں اپنا نام اور مقام بنا سکتے ہیں۔ میں نے ایک ٹی وی پروگرام میں دیکھا کہ ایک بچہ جس کے ہاتھ بالکل معذور تھے لیکن وہ اپنے پاؤں کی انگلیوں سے کمپیوٹر پر کام کر رہا تھا۔ ایسے والدین کی ہمت کو داد دینی چاہیے کہ وہ اپنے ذہنی صلاحیتوں سے محروم بچوں کو احساس کمتری کا شکار نہیں ہونے دیتے۔ سائرہ رضا تھینکس آپ نے ایک اہم موضوع کی طرف لوگوں کی توجہ مبذول کروائی۔

اب آتے ہیں نگہت سیما کا "زمین کے آنسو" کی طرف احمد رضا کے بارے میں بہت مختصر لکھا شانی کو اتنا سخت دل نہیں بننا چاہیے۔ اتنا اندھا یقین بھی اچھا نہیں ہوتا۔ "دل کے آس پاس" میں عنادل کی بہادری اور اعتماد اچھا لگا۔ "رشک حبیبہ" کا خمیازہ پسند آیا۔ افسانے سب اچھے اور بہترین تھے مگر "آج کے بعد" افسانہ بہت اچھا تھا۔ پلیز "توثیق حیدر" کا انٹرویو شائع کریں۔

ج ۔ سمیرا! بچوں کی معذوری والدین کے لیے بہت اذیت ناک ہوتی ہے اسے برداشت کرنا بہت آسان کام نہیں ہے لیکن کوشش اور محنت سے ان کو معاشرے کا کارآمد شخص بنایا جا سکتا ہے۔ بلاشبہ ایسے والدین مبارک باد کے مستحق ہیں جو ہمت نہیں ہارتے اور اپنے بچوں پر پوری توجہ دیتے ہیں۔

### صفیہ کوکب گوندل۔۔۔ اسلام آباد

شازیہ جمال نیر کا ناولٹ "دل کے آس پاس" کا موضوع پرانا تھا لیکن کرداروں کے نام نئے تھے جیسے عنادل اور غزین وغیرہ، آپ کا باورچی خانہ میں ثمرین اکرام کی دی گئی ڈش انڈا کڑاہی پسند آئی۔
ماڈل واداکارہ یمنی جعفری سے ملاقات اچھی رہی۔
ج - پیاری صفیہ! ہمیں افسوس ہے کہ پچھلے ماہ کسی بھی سلسلے میں آپ کا نام شامل نہ ہوسکا۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### شمائلہ نصیر عاجز۔۔۔ گاؤں کرپا اسلام آباد

میرا گاؤں کرپا اسلام آباد ہر قسم کے وسائل سے مالا مال ہے، سب ہی سہولتیں موجود ہیں ماسوائے سوئی گیس کے۔
سب سے پہلے تو "یقین کامل" سائرہ رضا میں تو آپ کے سحر میں کھو گئی۔ اتنی گہرائی اور گرفت (کاش میں بھی ایسا لکھ پاؤں)۔ "زمین کے آنسو" دن بہ دن دلچسپ ہوتی جارہی ہے۔ ایک شاہ اور اریب فاطمہ کا ملن ہم سے حساس دلوں کے لیے ناگزیر ہے نگہت جی۔ ناولٹ تینوں مجھے پسند آئے۔ خاص طور پر "خمیازہ" واقعی لڑکیوں کو اتنا بے وقوف نہیں ہونا چاہیے۔ افسانے سب ہی سبق آموز تھے۔ "میں پیتل تو سونا" کا تحریری انداز بہت بھایا اور پونا عشرت مہلی کی "ہار" جانے کیوں بار بار پڑھی۔ دل سے کہہ رہی ہوں اس دفعہ میں نے کچھ نیا پن، نئی تازگی محسوس کی، بہار کی نوید ہو جیسے ٹائٹل گرل کے حسین چہرے سے لے کر بیوٹی بکس تک کچھ نیا تھا۔
ج - شمائلہ! آپ کا افسانہ ابھی پڑھا نہیں گیا۔ خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لئے شکریہ۔

### شمائلہ رحمٰن ہاشمی۔۔۔ بھاول پور

مجھے خواتین ڈائجسٹ اور شعاع بہت پسند ہیں۔ مجھے نمرہ احمد، نایاب ملک، نگہت سیما، بشریٰ رحمٰن، نایاب جیلانی، رائٹرز پسند ہیں اور ہاں عمیرہ احمد بھی۔ میری ان سب رائٹرز سے گزارش ہے کہ پلیز ایسے ناول لکھیں جو قرآن پاک اور قانون کے حوالے سے لکھے ہوئے ہوں تاکہ تفریح کے ساتھ ساتھ معلومات میں اضافہ ہو۔
ج - شمائلہ جی! خواتین کی محفل میں خوش آمدید۔ آپ کی فرمائش مصنفین تک پہنچا رہے ہیں۔

### فائزہ محمود۔۔۔ بھاول پور

خواتین بہت زبردست جارہا ہے۔ اس کے تمام سلسلے بہت دلچسپ ہیں مجھے "ہمارے نام" پڑھ کر بہت مزہ آتا ہے۔ سب لوگ بہترین تجزیے کرتے ہیں جب کوئی ہمارے دل کی بات کہہ دے تو دل کو بہت خوشی ملتی ہے (میں تعریف کے سلسلے میں کہہ رہی ہوں)۔ آپ مجھے یہ بتا دیں کہ اگر میں نے ناول منگوانا ہے تو میں پیسے اس خط والے لفافے میں رکھ کر بھیج سکتی ہوں؟ کیونکہ منی آرڈر کوئی کروا کر نہیں دے گا (مجھے تو خط پوسٹ کرنے کا بھی بہت مسئلہ ہوتا ہے) میں نے "وہ خبطی سی دیوانی سی" منگوانا ہے تو 500 بھیج دوں اس لفافے میں؟
ج - پیاری فائزہ! آپ لفافے میں پیسے ڈال کر بھجوائیں گی تو اس میں پیسے گم ہونے کا خطرہ ہے۔ آپ اپنا ایڈریس بھجوا دیں ہم آپ کو ناول وہ "خبطی سی دیوانی سی" وی پی کردیں گے۔ آپ کو ڈاکیہ کو 600 روپے دینا ہوں گے۔ ناول آپ کو گھر بیٹھے مل جائے گا۔

### عائشہ خان۔۔۔ ٹنڈو محمد خان

سرورق شاندار بلکہ بہت اعلا لگا۔ تفصیل بعد میں، پہلے بتا دوں کہ مجموعی طور پر خواتین ایک دم پرفیکٹ تھا۔ افسانے سب اچھے تھے مگر جی "میں پیتل تو سونا" کی تو کیا ہی بات ہے۔ بہت ہی گہرائی سے لکھا آئمہ نے۔۔۔ نگہت جی احمد رضا کو جلد از جلد اس دلدل سے نکال لیجیے گا۔ ناولٹ کی بات کی جائے تو جمال سسٹرز نے دھوم مچا دی۔ ہمارے نام میں مجھے صغیرہ آنٹی کا خط پسند آیا۔۔۔ "کوہ گراں تھے ہم" واہ بھئی مزہ آگیا۔۔۔ رابعہ ہی شاید سعد کی ماں شہناز ہے جب ہی تو کبھاری سعد کو دیکھ کر چونکا تھا۔۔۔ کیونکہ سعد کی شکل اپنی ماں سے ملتی ہوگی۔ یمنی جعفری کی باتیں بھی اچھی لگیں۔
نمرہ بخاری ہمیں شبلی جوادی بہت یاد آرہے ہیں۔
فائزہ، راحت پلیز کوئی ناولٹ لکھونا۔۔۔ ثروت نذیر تو ٹی وی کو پکی پکی پیاری ہوگئیں۔۔۔ ہاہاہا۔۔۔ اور رابعہ انجم کا انٹرویو شائع کریں۔ ہو سکے تو جیو اینکر ماریہ میمن کا بھی۔
ج - پیاری عائشہ! آپ کا انتخاب شائع نہ ہوسکا۔ اس کے لیے معذرت ہمیں احساس ہے کہ آپ مصروفیت میں



سے وقت نکال کر ہمیں خط لکھتی ہیں اور جب خط شامل نہ ہوں تو بہت افسوس ہوتا ہے۔ شاہین رشید قارئین کی فرمائش ضرور پوری کرتی ہیں لیکن کچھ لوگ انٹرویو دینا پسند نہیں کرتے تو مجبوری ہوتی ہے۔ خواتین کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔

### عفت فاطمہ۔۔۔ جھنگ

سب سے پہلے ادارہ خواتین ڈائجسٹ کو اس کی سالگرہ پر مبارک باد پیش کرتی ہوں۔ محمود ریاض صاحب نے جو پودا لگایا تھا وہ اب پھل پھول کر تناور درخت بن چکا ہے۔ تقریباً" 19 سال پہلے 1994ء میں جب میری شادی ہوئی تو شادی کے پانچ دن بعد میں نے اپنے شوہر سے خواتین ڈائجسٹ کی ہی فرمائش کی تھی۔ وہ دن اور آج کا دن چاند نگر سے جو رشتہ جڑا تو جڑا ہی رہا۔ زندگی میں ہزاروں نشیب و فراز آئے مگر اس ادارے کے پرچوں سے جڑا ناتہ نہ ٹوٹا۔ اس ادارے نے پاکستانی ڈراموں کو اپنا کھویا ہوا مقام دلایا۔ ایک وقت تھا کہ جب انڈین ڈراموں کا وقتی گلیمر ہمارے معاشرے کو دیمک کی طرح چاٹ رہا تھا۔ اس ادارے کے ناولز پہ بنائے جانے والے ڈراموں کی وجہ سے ڈراموں کو ایک نئی زندگی ملی۔ پچھلے دنوں ایک میگزین میں امجد اسلام امجد کا انٹرویو پڑھ رہی تھی۔ انہوں نے کہا، اب پاکستانی ڈرامہ آہستہ آہستہ اپنی اصل شکل میں آرہا ہے۔ یہ صرف چاند نگر کے ادارے کی وجہ سے ممکن ہوا ہے۔ آپ کے پرچوں کی کہانیاں اتنی سبق آموز ہوتی ہیں۔ میری سب ماؤں سے گزارش ہے کہ وہ اپنی بچیوں کو یہ رسالے پڑھانے کے لیے دیں تاکہ وہ زندگی گزارنے کے اچھے اصول سیکھیں۔ باقی آپ سے ایک گزارش ہے۔ کرکٹرز اور دیگر شعبہ زندگی مثلاً" ٹی وی رائٹرز نیوز کاسٹرز اور کھیلوں سے متعلق افراد کا انٹرویو لیں۔
ج - پیاری عفت! آپ کو بھی مبارک ہو۔ خواتین ڈائجسٹ اور ادارے سے نکلنے والے دوسرے پرچوں کی کامیابی میں آپ قارئین کا بہت بڑا حصہ ہے اور ہم اپنی قارئین کے تہہ دل سے ممنون ہیں۔ شاہین رشید تک آپ کی فرمائش ان سطور کے ذریعے پہنچائی جارہی ہے۔

### ع۔ل۔۔۔ کراچی

آپ کو ایک تجویز دینی تھی اگر اس پر عمل ہوجائے تو کتنی ہی لڑکیوں کا فائدہ ہو جائے جو اپنی پڑھائی کی وجہ سے اور کچھ کاہلی اور لاپروائی کی وجہ سے کچن سے دور ہیں اور جنہیں چائے تک صحیح بنانی نہیں آتی۔ ان میں سے ایک میں بھی ہوں کیا ایسا نہیں ہو سکتا کہ آپ ایسا سلسلہ شروع کریں جس میں کھانا پکانا سکھایا جائے بالکل اس طرح جیسے کسی اناڑی کو سکھایا جاتا ہے۔ کتنے افراد کے لیے کیا چیز، کتنی مقدار، کتنی تعداد میں ڈالنی ہے کب، کس طرح، کتنی آنچ میں پکانا ہے۔
ج - اچھی بہن! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ آپ کی تجویز سمجھ میں نہیں آئی۔ پکوان کی جو ترکیبیں دی جاتی ہیں۔ ان میں چیزوں کی مقدار اور پکانے کا طریقہ دیا جاتا ہے۔ آنچ کا صحیح پیمانہ دینا ممکن نہیں۔۔۔ یہ تو ہم بتا دیتے ہیں کہ دھیمی آنچ پر پکائیں۔

### ثوبیہ رحمٰن

تمام مصنفین بہت اچھا لکھتی ہیں۔ میں نے بھی اپنے پانچ افسانے بھیجے تھے۔ جن کا کوئی جواب نہیں ملا۔
ج - پیاری ثوبیہ! خواتین ڈائجسٹ کی پسندیدگی کے لیے شکریہ۔ آپ نے پانچ کہانیاں بھجوائی تھیں جس میں سے دو کہانیاں ناقابل اشاعت ہیں اور تین کہانیاں ابھی پڑھی نہیں گئیں آپ 32721666 پر فون کرکے اپنی کہانیوں کے بارے میں پتا کرسکتی ہیں۔

# آپ کا باورچی خانہ

عاصمہ احمد علی



ہر خاتون خانہ کی طرح مجھے بھی گھرداری سے شغف ہے۔ کیونکہ کچن کو کسی بھی گھر کا "دل" قرار دیا جاتا ہے اور اس کی دھڑکن ٹھیک رہے تو سمجھیں تمام گھر کی صحت ٹھیک ہے۔ لہٰذا ایک ماں ایک اچھی باورچن ہی نہیں آدھی پونی ڈاکٹرنی بھی ہوتی ہے اور بچیوں کی اتنی تربیت ہونی چاہیے کہ ان کو کم از کم کچن سنبھالنا آتا ہو ڈھنگ سے۔

آیئے تشریف لایئے "میرے باورچی خانے میں"

(1) سچ کہوں تو کھانا پکاتے ہوئے میں غذائیت اور پھر صحت کا خیال رکھتی ہوں۔ پسند کا نمبر آخر میں آتا ہے۔ کیونکہ میرے اور ماہرین غذا کے مطابق ہر سبزی غذائیت کا خزانہ ہے۔ متوازن غذا کو ذہن میں رکھ کر مینو بنتا ہے اور چاہے میرے گھر والے نخرے کریں، میں دسترخوان پر ہر نعمت خداوندی شامل رکھتی ہوں۔ ویسے میرے گھر والے میرے بچے سب بہت اچھے ہیں۔ ہر چیز دال ہو یا سبزی کلیجی ہو یا گوشت بغیر ناک بھوں چڑھائے کھا لیتے ہیں کیونکہ پتا ہے یہی ملے گا۔ میں نے یہ گر اپنی دادی اماں سے سیکھا تھا۔ شروع سے بچوں کو سبزی دال سلاد مٹن سب کی عادت ہونی چاہیے۔

(2) اچانک مہمان آجائیں تو سو بسم اللہ۔ ہم لاہوری کھانے پینے میں ہی تو ماہر ہیں۔ عام طور پر بھی گھر میں ماشاء اللہ ٹھیک ٹھاک دسترخوان لگا ہوتا ہے۔ گھبرائے بغیر کولڈ ڈرنک سرو کرتی ہوں پھر کچن میں آجاتی ہوں۔ سچی بات ہے کہ جب میں چکن یا مٹن منگواتی ہوں تو کچھ چکن فریز کر لیتی ہوں۔ اس کے علاوہ کچھ فریز نہیں کرتی۔ ہاں شامی کباب یا برگر پیٹز ضرور کرتی ہوں۔ یہاں میں جلد بننے والے ایک مزے دار سے کھانے کی ترکیب شیئر کرتی ہوں۔ کوکنگ ٹائم پندرہ منٹ۔

## چکن پراٹھا رول

اجزا :

| | |
|---|---|
| چکن بون لیس | آدھا کلو (کیوبز کاٹ لیں) |
| دہی | 3 چمچ بڑے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| ہلدی | آدھا چائے کا چمچہ |
| لال مرچ | آدھا چائے کا چمچہ |
| گرم مسالا | 1 چائے کا چمچ |
| اگر ہو تو تکہ مسالا | 1 چائے کا چمچ |
| تیل | تھوڑا سا |
| ہری چٹنی | 1/2 پیالی (ہرا دھنیا + پودینہ اور نمک ملا کر تیار کریں) |
| چلی گارلک ساس | 1/2 پیالی |

ترکیب :

چکن اور دہی میں سب مسالے ملا کر چولہے پر پکنے رکھ دیں۔ جب پانی خشک ہو تو اتار لیں۔ عام گوندھے آٹے کی چھوٹی چھوٹی روٹی بیل لیں۔ توے پر احتیاط سے پکائیں کہ سفید سفید ہی رہے۔ اطراف میں ہلکا سا آئل لگا کر سینک لیں۔

پراٹھے اتار کر بنا ہوا چکن اوپر پھیلائیں۔ ہر رول پر تھوڑی ہری چٹنی (ویسے یہ آپشنل ہے) اور چلی گارلک ساس پھیلا کر ٹائٹ رول کر دیں۔ یقیناً" چکن پراٹھا رول آپ کے مہمان پسند کریں گے۔ کیونکہ سالن اور چاول بنانے کی تراکیب تو بہت شائع ہو چکی ہیں۔

(3) یقیناً" کچن عورت کی سلیقہ مندی کا آئینہ دار ہے اور میں بھی اس معاملے میں بہت خیال رکھتی ہوں۔ صاف ستھرا چمکتا کچن، صاف چولہے حتیٰ کہ کچن میں استعمال ہونے والے ڈسٹر بھی صاف ستھرے ہونے چاہئیں کہیں کسی گوشے سے بو نہ آئے۔



واشنگ پاؤڈر 2 چمچ میں 2 چمچے ہی سرکہ ملا کر اس میں تولیہ بھگو لیں اور اندر سے کیبنٹس صاف کر لیں۔ اگر رات کو کچن بند کرنے سے پہلے کچن کو مکمل صاف کر لیں تو صبح خوشگواریت لیے ہوتی ہے۔ میں روزانہ ہاتھوں ہاتھ مسالوں کے ڈبے کبھی درازیں، کبھی برتنوں کی ٹوکری صاف کرتی رہتی ہوں۔

برتن دھونے کی جالی کو رات کو سرف + سرکے میں بھگو دیں۔ جالی ہو یا اسفنج صاف ہو جائے گی۔ ڈرین پائپ کو صاف رکھیں۔ کچن صاف رہے گا۔

(4) صبح کا ناشتا صحت کے اعتبار سے جتنا ضروری ہے ہمارے یہاں اس کے بارے میں اتنی ہی لاپروائی ہے۔ میرا لیکچر چلتا ہی رہتا ہے۔ ویسے ہمارے یہاں ناشتے میں زیادہ تر انڈا ڈبل روٹی اور نان چنے چلتے ہیں۔ میں اکثر بچوں کو پراٹھے اور چھٹی والے دن پوریاں گھر پر بنا دیتی ہوں۔ اب تو سینڈوچ ہی بچے زیادہ پسند کرتے ہیں۔ ویسے ہمارے بڑے کہتے ہیں کہ ناشتے میں نمکین کم اور میٹھی چیزیں زیادہ لینی چاہئیں۔ جیسے حلوہ سویاں اور فرنچ ٹوسٹ اور دہی لسی وغیرہ۔ میں یہاں آپ کو ایک روایتی میٹھی روٹی کی ترکیب بتانے جا رہی ہوں۔

امید ہے پسند آئے گی۔

| | |
|---|---|
| سادہ عام آٹا | 2 پیالی |
| انڈے | 2 عدد |
| چینی | 1 پیالی |
| میٹھا سوڈا | 2 چٹکی یا بیکنگ پاؤڈر لے لیں 1/4 چائے کی چمچی |
| گرم دودھ | 1 پیالی |
| گھی | 1/2 پیالی |

ترکیب :

آٹے میں میٹھا سوڈا یا بیکنگ پاؤڈر ملا کر چھان لیں۔ چینی اور انڈوں کو آٹے میں ملا کر ہاتھوں سے مکس کر کے پھر نیم گرم دودھ سے گوندھ لیں۔ دودھ اندازے سے لکھا ہے، کم یا زیادہ بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ اس آٹے کو بہت زیادہ نہیں گوندھنا۔ تھوڑی دیر رکھ کر چھوٹے سائز کی روٹی بیل لیں۔ ذرا سی موٹی رکھیں۔ آٹا گوندھتے ہوئے اصلی دیسی گھی 1/2 پیالی شامل کر لیں تو اور مزے دار ہو جائیں گی۔ توے پر سینک کر اطراف میں گھی لگا لیں۔ خستہ میٹھی روٹی تیار ہے۔

(5) نہیں جی، ہمارے گھرانے میں باہر جا کر کھانے کا کوئی رواج نہیں ہے۔ کیونکہ بھائی لوگ باہر سے پیک کروا کر گھر لے آتے ہیں، وہ بھی بہت کم۔ میرے میاں صاحب کی خواہش ہوتی ہے کہ میں زیادہ سے زیادہ بچوں کو گھر پر ہی سب بنا دوں۔ کیونکہ وہ باہر کا کھانا پسند نہیں کرتے۔ سو شاذ و نادر ہی باہر جا کر کھانے کا موقع ملا ہے۔

(6) جی ہاں ہمیں کھانے اور پکانے دونوں میں موسم کو مد نظر رکھتی ہوں۔ مجھے گرمیوں میں فریز شدہ سبزیاں اور سردیوں میں فریز شدہ پھل پسند نہیں ہیں۔ مجبوری کی اور بات ہے لیکن آج کل فریزر کے غلط استعمال کا رواج چل پڑا ہے۔ بھائی! اللہ پاک نے جس سبزی اور پھل کو جو موسم کا مزاج عطا کیا ہے تو آپ کیوں اسے الٹا چلاتے ہو؟ مجھے موسمی سبزیاں اور پھل پسند ہیں۔ گرمی میں ٹھنڈی سبزیاں ہیں تو سردیوں میں ڈرائی فروٹ، پائے، مچھلی، بھنے ہوئے سالن اور حلوہ جات۔ یہ سخت سردی میں ہی کھانا مناسب ہے۔ جبکہ گرمی میں جب پسینہ بہہ نکلے تو رائتہ، ہرا بھرا سلاد، نمکین ٹھنڈی لسی، گھیا توری، ٹھنڈے میٹھے پھل، جوسز، فروٹ ڈیزرٹ وغیرہ کا اپنا مزا ہے۔ سو کھانے پینے کی عادات فطرت کے مطابق اپنائیں۔ سردیوں میں فریز شدہ آموں کا ملک شیک اور گرمیوں میں فریز شدہ مٹر کا پلاؤ بہت عجیب سے لگتے ہیں۔ (معذرت کے ساتھ) اپنی اپنی پسند ہے بھئی۔

(7) بہت ساری مجھے کوکنگ کا شوق ہے اور جب کسی نئی ڈش کو بنانے کا جنون ہوتا ہے تو میں ہر چیز بھول جاتی ہوں اور میں جی جان سے جت جاتی ہوں۔ چاہے نرگسی کوفتے ہوں یا حیدر آبادی بریانی۔ زردہ ہو یا کیک اور سب سے بڑی بات جو میں بہنوں سے کہنا چاہوں گی کہ میں نے کبھی کسی چیز کو جان کا روگ نہیں بنایا۔ بیکنگ میرا شوق ہے بلکہ جنون ہے۔ لیکن میرے پاس اوون سمیت بہت سارے لوازمات نہیں تھے۔ مگر میں متبادل طریقے ڈھونڈ کر کسی بھی طرح کام چلا لیتی تھی۔ جہاں تک چل سکے۔ آہستہ آہستہ میں نے سب سامان خریدا ہے۔ محنت کا اجر تو ملتا ہی ہے۔

(8) کچن کی ٹپ تو جناب بہت سی ہیں۔ ہمارے میڈیا کی بدولت اب تو گھر بیٹھے ٹپس اینڈ ٹوٹکاز، ایک ڈھونڈ ہزار ملتے ہیں۔ مگر میں آج بہنوں کو یہ مشورہ دوں گی کہ زندگی کی شاہراہ پر اپنے لیے اپنے کچن میں دلچسپی ڈھونڈ لیں۔ جو کریں گھر والوں کے لیے محبت، اخلاص اور خوشی سے کریں۔ کام کو بوجھ نہ سمجھیں۔ جب اپنا آپ منوانا ہو تو یہ میدان بھی کچھ کم نہیں۔ اپنی ذہانت یہاں آزمائیں۔ ہر خاتون کے اندر ایک نہ ایک ٹیلنٹ چھپا ہے سو دل چھوٹا نہ کریں۔ اپنے کچن کو نئی لک دیں۔ چھوٹی چھوٹی بچت کر کے سہی کبھی گل دان تو کبھی نئے طریقے کی باسکٹ تو کبھی نیا واٹر سیٹ اور کبھی نیا ٹکور ہاٹ پوٹ سیٹ۔ خوش رہیں، خوش رکھیں۔ تندرست رہیں گی۔

اس کے ساتھ اللہ حافظ۔



# موسم کے پکوان

خالدہ جیلانی

## پائن ایپل کیک

اجزا :

| | |
|---|---|
| میدہ | ایک کپ |
| انڈے | تین عدد |
| چینی | ایک کپ |
| کریم | پانچ سو گرام |
| آئسنگ شوگر | دو سو گرام |
| پائن ایپل ایسنس | آدھا چائے کا چمچہ |
| پائن ایپل ٹن | ایک عدد |
| گھی | ایک کھانے کا چمچہ |

ترکیب :

میدے میں چینی اور انڈے خوب اچھی طرح پھینٹ کر یکجان کر لیں۔ آمیزہ جتنا اچھا پھینٹیں گی۔ کیک اتنا ہی نرم بنے گا۔ سانچے میں گھی لگا کر اسے چکنا کر لیں۔ آمیزہ سانچے میں ڈال کر اسے 80 سینٹی گریڈ پر تیس منٹ تک بیک کر لیں۔ اگر اوون نہیں ہے تو ایک بڑے پتیلے میں بہت سارے چکنے پتھر ایک گھنٹے تک دہکائیں۔ پھر کیک کا سانچہ پتھروں پہ رکھ کر ایک سے ڈیڑھ گھنٹے کے لیے پکائیں۔ کریم اور آئسنگ شوگر کو پھینٹ لیں پھر تھوڑا سا پائن ایپل ایسنس بھی ملا لیں۔ کیک پر پائن ایپل ٹن کا سیرپ ڈال کر نرم کریں اور پائن ایپل کے ٹکڑے سیٹ کریں۔ تیار کریم سے کیک پر لیپ کریں پائن ایپل کے چند ٹکڑوں سے اوپر سجاوٹ کر دیں۔ مزے دار پائن ایپل کیک تیار ہے۔



## بقیہ شنا میر

آپ کو بتاؤں کہ یہ چالیس، پچاس سال کا ریکارڈ ٹوٹا ہے۔ آج تک پاکستان نے کبھی بھی ورلڈ کپ میں انڈیا کو نہیں ہرایا تھا اور یہ اعزاز ہمیں حاصل ہوا تو آپ اس چیز کو ہائی لائٹ کیا کریں اور تنقید کے ساتھ ساتھ تعریف بھی کیا کریں۔ اس چیز کا ہمیں بہت زیادہ کریڈٹ ملنا چاہیے تھا۔ مگر اتنا ملا نہیں۔ پی سی بی کی طرف سے ہمیں شاباشی ملی۔ مگر ہم میڈیا اور عوام کی سپورٹ بھی چاہتے ہیں۔"

"صرف شاباشی ملی یا کچھ انعام و اکرام بھی ملے تھے؟"

"ہمیں انعام و اکرام نہیں ستائش، حوصلہ افزائی اور سہولیات چاہئیں۔ ہمیں پیسوں کا اتنا لالچ نہیں ہے۔"

"کچھ اپنی فیملی اور اپنے بارے میں بتائیے؟"

"میرا تعلق ایبٹ آباد سے ہے۔ میرے والد آرمی میں تھے۔ والدہ ہاؤس وائف ہیں۔ ہم تین بہن بھائی ہیں۔ میں 5 جنوری 1986ء کو پیدا ہوئی اور میں نے بی ایس سی تک تعلیم حاصل کی ہے۔"

"کیا بچپن سے ہی کرکٹر بننے کا شوق تھا؟ لڑکے تو سڑکوں پہ کھیل کے کھلاڑی بنتے ہیں اور آپ؟"

"شروع سے ہی شوق تھا کہ ملک کی نمائندگی کرنی ہے۔ نام کمانا ہے ملک کے لیے۔ اللہ کی بڑی مہربانی ہے کہ اس نے میرے خواب پورے کیے اور جناب! میں بھی سڑکوں پہ ہی کھیل کے کھلاڑی بنی ہوں کیونکہ لڑکیوں کے لیے اکیڈمیز تو تھیں نہیں اور نہ ہی اسکول میں کرکٹ تھی۔ نہ کلب لیول پہ کچھ تھا۔ جس طرح کا سیٹ اپ آج ہے، پہلے نہیں تھا تو بھائی کے ساتھ کھیلتی تھی۔ ہم کنٹونمنٹ ایریاز میں رہے ہیں۔ آرمی کی وجہ سے کافی اچھا ماحول تھا۔ جس کا فائدہ اٹھایا اور بہت زیادہ کرکٹ کھیلی۔"

"پھر سفر کیسے شروع ہوا؟ قومی کرکٹ تک کیسے رسائی ہوئی اور کیا کیا ٹورنامنٹ کھیل چکی ہیں؟"

"میں نے دو ٹرائلز دیے تھے۔ ایک کراچی میں اور ایک لاہور میں۔ جب انڈر 21 کی انڈیا کی ٹیم آرہی تھی۔ اس میں میرا اسلیکشن ہوا، ٹاپ 16 میں پورے پاکستان سے۔ پھر میں نے اپنی باؤلنگ سے ٹیم میں جگہ بنائی۔ جب باؤلنگ اچھی ہوگئی تو بیٹنگ پہ توجہ دی اور نمبر گیارہ سے بیٹنگ شروع کی۔ اب ٹاپ آرڈر میں بھی کھیلنا شروع کردیا ہے۔ میری پرفارمنس میرے پہلے ہی ٹورنامنٹ میں بہت اچھی تھی۔ ہمارا پہلا ٹورنامنٹ ایشیا کپ 2005ء میں کراچی میں ہوا تھا۔ اس میں مجھے "بیسٹ پلیئر آف پاکستان" ملا تھا۔ پھر 2008ء میں کوالیفائنگ راؤنڈ میں "پلیئر آف دی ٹورنامنٹ" تھی۔ میری پرفارمنس شروع سے ہی بہت اسٹرونگ رہی ہے۔ 2006ء سے لے کر 2009ء تک میں کراچی ٹیم کی کپتان رہی اور بغیر کوئی میچ ہارے ہم تقریباً 3 سال تک نیشنل چیمپئن رہے۔ ان ساری پرفارمنسز کو دیکھتے ہوئے 2009ء میں آسٹریلیا کے ورلڈ کپ سے پہلے پی سی بی نے مجھے کپتانی کی آفر کی تو کھلاڑی سے کپتانی کا یہ سفر ہے میرا۔ اس چار پانچ سال کے عرصے میں میں نے نئی لڑکیوں کو بھی متعارف کرایا ہے۔"

"بحیثیت وومن کرکٹر کے آپ کو کیا مشکلات پیش آتی ہیں؟ کیا مسائل درپیش ہوتے ہیں؟"

"مختلف شہروں کی لڑکیوں کے مختلف مسائل ہوتے ہیں۔ بڑے شہروں میں سہولیات ملتی ہیں۔ چھوٹے شہروں میں نہیں ملتیں۔ گراؤنڈز بالکل نہیں ہوتے۔ بہت ہی مخصوص گراؤنڈز ہوتے ہیں۔ وومن کرکٹرز کے لیے کوئی اکیڈمی نہیں ہے۔ لڑکیوں کی اپنی اکیڈمی کی بہت ضرورت ہے۔ گراؤنڈز کا ہمیں بہت مسئلہ ہے۔ جس کی وجہ سے ہمیں پریکٹس کے لیے بہت انتظار کرنا پڑتا ہے۔"



"عمر کی کوئی قید بھی ہوتی ہے کہ اس عمر تک کھیلنا ہے اور پھر ریٹائرمنٹ لے لینی ہے؟ اور میڈیا کوریج کے لیے آپ کیا کرتے ہیں؟"

"عمر کی کوئی قید نہیں ہے۔ آپ جب تک فٹ ہیں کھیل سکتی ہیں اور میڈیا کوریج بھی آہستہ آہستہ ملنی شروع ہوگئی ہے۔ ابھی جیو سپر میں ہمارا پورا ٹورنامنٹ لائیو آیا ہے۔ میڈم بشریٰ اعتزاز احسن اس پہ بہت کام کررہی ہیں۔ آہستہ آہستہ کافی بہتری آتی جارہی ہے پی ٹی وی اسپورٹس نے بھی ہمارے کچھ میچز دکھائے ہیں۔"

"میل کرکٹرز کو اچھے معاوضے، رہائش، ہوٹلز اور پلاٹ ملتے ہیں۔ آپ کو یہ سب کچھ ملتا ہے؟"

"ہمیں بھی اچھا معاوضہ، رہائش اور ہوٹلز بھی ملتے ہیں۔ مگر ہمارا اور لڑکوں کا بنیادی فرق یہ ہے کہ ہمیں انٹرنیشنل ٹورز کم ملتے ہیں۔ جس کی وجہ سے ہم تھوڑا پیچھے رہ جاتے ہیں، ہم جتنے انٹرنیشنل میچز اور ڈومیسٹک میچز کھیلیں گے، ہماری اتنی ہی اچھی کارکردگی ہوگی۔"

"کن کھلاڑیوں کو آؤٹ کرکے آپ نے شکر کیا کہ میں نے اس کو آؤٹ کرکے کمال کردیا؟"

"کھلاڑی تو ہر ٹیم میں ہی بہت اہمیت رکھتے ہیں۔ سب کو ہی آؤٹ کرنے کی خواہش ہوتی ہے۔ لیکن پھر بھی انڈیا کی ٹیم میں متالی راج (کپتان) کو آؤٹ کرکے بہت سکون ملا۔ ویسٹ انڈیز میں ڈوٹن کو آؤٹ کرکے بہت اچھا لگا اور انگلینڈ میں شارلٹ کو آؤٹ کرکے بہت خوشی ہوئی۔"

"جیت کو سیلیبریٹ کس طرح کرتی ہیں اور پاکستان کے بارے میں، حالات کے بارے میں سوالات ہوتے ہیں؟"

"شور مچا کر، ہلا گلا کرکے، دو نفل شکرانے کے پڑھ کر اور سب کے ساتھ شاپنگ کرکے اور پھر اگلے میچ کی تیاری میں مصروف ہوجاتے ہیں۔ ہم اپنے ملک کے سفیر ہوتے ہیں اور جو مشکلات ہمارا ملک فیس کررہا




ہے اس سے کہیں زیادہ مشکلات کا سامنا ہمیں باہر کے میڈیا کے سامنے کرنا پڑتا ہے۔ کافی مشکل سوالات ہوتے ہیں۔ مگر اللہ کا شکر ہے کہ ہم نے بڑا اچھا امیج پیش کیا ہے اپنے ملک کا اور ان کو یہ یقین دلانے کی کوشش کی ہے کہ ساری باتیں سچ نہیں ہوتیں۔ پاکستان میں عورتوں کو آزادی ہے اور وہ ہر فیلڈ میں آگے آگئے ہیں۔"

"گھر والے آپ پر فخر کرتے ہیں؟"

"بہت فخر کرتے ہیں گھر والے اور یہ مقام حاصل کرنے کے لیے، بہت سی قربانیاں دینی پڑتی ہیں اور اس میں ہمارے گھر والوں کا ہی ساتھ ہوتا ہے۔"

"پاکستان آکر پریکٹس پہ زیادہ زور ہوتا ہے یا دعوتیں کھانے کا؟"

"پاکستان میں ہوتی ہوں تو پریکٹس پہ ہی زیادہ زور دیتی ہوں۔ اپنوں سے ملاقات بہت کم ہی ہوتی ہے۔ گزشتہ پانچ عیدیں ہم نے اپنے گھر والوں کے ساتھ نہیں گزاریں۔ یا تو ہم ٹور پہ ہوتے ہیں یا کیمپ میں۔ خاندان میں بہت سی شادیاں ہوئیں... اور بھی بہت

سے ایسے مواقع ہوتے ہیں جن میں ہم نہیں ہوتے بہت قربانیوں کے بعد یہ مقام ملتا ہے۔ ہم گھر آ بھی جاتے ہیں تو دعوتیں نہیں اڑا سکتے کہ ہمیں روز پریکٹس پہ جانا پڑتا ہے۔"

"خاندان میں شادیوں کی بات کی تو آپ اپنے بارے میں کچھ کہیں گی؟ شادی کے بعد کرکٹ جاری رکھیں گی؟"

"جو بھی وقت مقرر ہے اس پہ شادی ہو جائے گی مجھے تو اسی پہ یقین ہے۔ بہت سی باتیں انسان پلان نہیں کرتا۔ وہ اللہ تعالیٰ ہی پلان کرتا ہے اور شادی کے بعد کرکٹ کو جاری رکھنے والی بات پہ میں کہوں گی کہ بہت سی مثالیں ہمارے سامنے ہیں جو اپنی زندگی اور اپنے پروفیشن کو ساتھ لے کر چل رہی ہیں۔"

"ڈائٹ کا خیال رکھتی ہیں؟ خواتین کو تو اپنے رنگ و روپ کا بہت خیال ہوتا ہے؟"

"ڈائٹ کے لیے تو میں آپ کے ڈائجسٹ کے ذریعے خواتین کو یہ کہنا چاہوں گی کہ دودھ اور کیلشیم خواتین کے لیے بہت ضروری ہے۔ کیونکہ عورت خواہ ہاؤس وائف ہو یا کھلاڑی اس کی لائف بہت ٹف ہوتی ہے۔ اس لیے پانی، سبزیوں اور پھلوں کا استعمال بہت کیا کریں ..... اگر رنگ و روپ کا خیال ہوتا تو کم سے کم کرکٹ تو کبھی نہ کھیل سکتی ..... اگر ملک کو ری پریزنٹ کرنا ہو تو پھر رنگ و روپ کا خیال نہیں کرنا چاہیے۔ سب لوگ یہی کہتے ہیں کہ رنگ خراب ہو جاتا ہے۔ مگر میں کہتی ہوں کہ جو رنگ خدا نے دے دیا ہے۔ اس کو کوئی خراب نہیں کر سکتا اور پھر بندے کو اچھا انسان ہونا چاہیے۔ میں رنگ کو اتنی اہمیت نہیں دیتی۔"

"لباس کے معاملے میں آپ کی کیا چوائس ہے؟"

"ہمارا آفیشل ڈریس شلوار قمیص ہے اور کرکٹ ڈریس ٹراؤزر اور شرٹ ہے جو کہ بہت ڈیسنٹ ہے۔"

"آپ اب تک کتنے "وومن آف دی میچ" حاصل کر چکی ہیں اور عالمی رینکنگ میں ہماری ٹیم کون سے نمبر پر ہے؟"

"کافی ہیں۔ بین الاقوامی طور پر پانچ چھ ایوارڈز تو حاصل کر ہی چکی ہوں اور ڈومیسٹک تو اتنے ہیں کہ اب تو مجھے یاد بھی نہیں ہیں۔ انٹرنیشنلی تو "پلیئر آف دی ٹورنامنٹ" بھی رہی ہوں "پلیئر آف دی میچ" بھی رہی ہوں اور رینکنگ میں ٹی ٹوئنٹی میں ہم نمبر سات ہیں جبکہ ون ڈے میں ہم نمبر آٹھ ہیں۔ مگر ان شاء اللہ ہم بہت جلد اپنی رینکنگ اچھی کر لیں گے۔ لیکن ایک اچھی بات یہ ہے کہ ہماری چار پلیئرز ٹاپ 20 کی ر میں ہیں۔ ان میں بسمہ معروف وائس کپتان بیٹنگ میں اور ندا ڈار، سعدیہ یوسف اور میں باؤلنگ میں ..... میرا نمبر دسواں ہے۔ سعدیہ کا چودہواں اور ندا کا پندرہواں ہے۔ پہلی مرتبہ پاکستان کی چار لڑکیاں آئی سی سی کی رینکنگ میں آئی ہیں۔"

"فیوچر پلاننگ کیا ہے؟ جب کرکٹ چھوڑیں گی تو پھر کوچنگ کرنی ہے یا کمنٹری؟"

"بہت آ گے کا نہیں سوچتی۔ ابھی تو کرکٹ کھیل رہی ہوں۔ لیکن کوشش کروں گی کہ کسی نہ کسی طریقے سے کرکٹ سے وابستہ ضرور رہوں۔ ویسے سوشل ورک کی طرف بھی میرا کافی رجحان ہے تو اس طرف آنے کا بھی ارادہ ہے۔"

"چلیں جی! کرکٹ کی تو بہت باتیں ہو گئیں۔ اب یہ بتائیں کہ مزاج کی کیسی ہیں؟ غصہ آتا ہے کہ نہیں؟ اور دوران میچ بھی غصہ آتا ہے؟"

"میں ایک نارمل انسان ہوں، اس لیے غلط بات پہ غصہ بھی آتا ہے ـــ نہ بہت کم آتا ہے، نہ بہت زیادہ آتا ہے۔ غصے میں خاموش ہو جاتی ہوں۔

اور کپتان کی جاب کافی ٹف ہوتی ہے۔ اس لحاظ سے کہ ہر کھلاڑی کو مختلف انداز میں ڈیل کرنا پڑتا ہے۔ کیونکہ سب کی نفسیات میں فرق ہوتا ہے۔ کسی کو تھوڑی سختی سے بات سمجھ میں آتی ہے۔ کسی کو پیار کی بات سمجھ



میں آتی ہے۔ کسی کو اعتماد دے کر سمجھ میں آتی ہے ... تو پچویشن کے حساب سے سب کو لے کر چلتی ہوں اور اللہ کا شکر ہے کہ کافی حد تک کامیاب بھی ہوں اور میں اس لحاظ سے خوش قسمت ہوں کہ سینئرز کی بھی مجھے سپورٹ حاصل ہے، جیسے کراچی کی نین عابدی، بتول، بسمہ معروف، ماویہ میری اچھی دوست پلیئرز ہیں۔ انہوں نے مجھے بہت سپورٹ کیا ہے۔ اس طرح میڈم بشریٰ اور ذکا اشرف صاحب یہ سب مل کر ہمیں ایسا ماحول دیتے ہیں کہ ہم اپنی پرفارمنس کو مزید بہتر بنا سکتے ہیں۔"

"کچن سے کتنی دوستی ہے؟ سب سے اچھی چیز کیا پکا لیتی ہیں؟"

"بس جی! کھانے کی حد تک لگاؤ ہے۔ پکانے کی حد تک گھر میں مدد ضرور کرتی ہوں۔ مگر سچی بات ہے کہ اتنا ٹائم ہی نہیں ملتا۔ لیکن ایسا نہیں ہے کہ بالکل کچھ نہیں آتا۔ کچھ نہ کچھ اپنے شوق کی چیزیں پکا ہی لیتی ہوں۔ میں پاستا بہت اچھا پکا لیتی ہوں۔"

"کون سے چینلز دیکھتی ہیں یا ٹی وی دیکھنے کا ٹائم ہی نہیں ملتا؟"

"ٹی وی جب دیکھنے کا ٹائم ملتا ہے تو پھر زیادہ تر اسپورٹس چینل یا پھر کوئی مووی دیکھ لیتی ہوں۔"

"جس طرح میل کرکٹرز مختلف برانڈز کے کمرشلز کرتے ہیں۔ آپ کیوں نہیں کرتیں؟ مطلب آپ اور دیگر لڑکیاں؟"

"نہیں! ہمیں ایسی کوئی آفرز نہیں آتیں۔ لیکن اگر اس طرح کی آفرز ہمیں بھی آئیں تو ہم بھی ضرور کریں گے تاکہ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو پتا چلے کہ لڑکیوں کی بھی ایک کرکٹ ٹیم ہے پاکستان میں۔"

"کرکٹ کے علاوہ کون سا کھیل آپ کو پسند ہے اور اپنے کھلاڑیوں میں کون پسند ہے؟"

"کالج لیول پہ میں نے باسکٹ بال کافی کھیلی ہے۔ ٹینس بہت پسند ہے مگر صرف دیکھنے کی حد تک۔ کھلاڑیوں میں سب اچھے ہیں۔ عمران خان تو شروع سے ہی آئیڈیل رہے ہیں۔ یونس خان بہت اچھے کپتان رہ چکے ہیں۔ ان کی شخصیت بہت اچھی ہے۔ باقی بھی اچھے ہیں۔"

"زندگی کو کس طرح دیکھتی ہیں اور کبھی کرائسز سے گزریں؟"

"زندگی کو ڈے بائے ڈے دیکھتی ہوں اور کرکٹ کے کرائسز سے بہت مرتبہ گزری ہوں۔ کبھی پرفارمنس خراب ہو جاتی ہے۔ کبھی ٹیم کی پرفارمنس خراب ہوتی ہے۔ مشکلات بھی آتی رہتی ہیں۔ کبھی کبھی کچھ رکاوٹیں بھی آتی ہیں تو بس یہی کرائسز ہوتے ہیں۔ کوشش کرتے ہیں کہ ہوم ورک کریں اور بہت اچھا کھیل پیش کریں۔ کیونکہ پورے ملک کی ذمہ داری ہم پر ہوتی ہے۔"

"گھر سے باہر کھانا کھانے جاتی ہیں تو کون سی جگہ جاتی ہیں؟ کسی اچھے ریسٹورنٹ میں، ڈھابے پہ یا سمندر کے کنارے؟"

"ہر طرح کی جگہوں پر جانے کو دل چاہتا ہے پاکستانی ڈھابوں کی بھی اپنی ہی ایک کشش ہے۔ مجھے ہر طرح کا کھانا پسند ہے۔ چونکہ ہم کشمیری ہیں تو ویسے ہی کھانے کے شوقین ہیں۔"

اور اس کے ساتھ ہی ہم نے ثنا میر سے اجازت چاہی۔

عدنان

# نفسیاتی اور ذہنی الجھنیں

ذہنی اور نفسیاتی بیماریوں کا سب سے بڑا نقصان یہ ہے کہ یہ بیماریاں یا الجھنیں انسانی جسم پر بری طرح اثر انداز ہوتی ہیں اور سب سے پہلا اثر یہ ہوتا ہے کہ بھوک نہیں لگتی یا کم لگتی ہے۔ نتیجے کے طور پر غذا یا خوراک کم ہو جاتی ہے اور غذا کی کمی کے باعث جسم کمزور ہو جاتا ہے اور جب جسم کمزور ہو جاتا ہے تو الجھنیں اور بڑھ جاتی ہیں۔ اس لیے...... میرا مشورہ یہ ہے کہ اگر خدانخواستہ آپ ذہنی اور نفسیاتی مریض ہیں یا آپ کا کوئی عزیز یا دوست مریض ہے تو اس کی خوراک پر خاص توجہ دیں۔ پوری یا اچھی خوراک سے الجھنوں میں کمی ہوگی۔ بھوک کے علاوہ قبض یا دست' آنتوں کی سوزش کا مرض بھی لاحق ہو جاتا ہے۔ خوف و ہراس کی صورت میں معدہ کی جھلی خشک ہو جاتی ہے بلکہ اگر ذہنی بیماریاں شدت اختیار کر جائیں تو السر کی بیماری بھی ہو سکتی ہے۔ دماغ میں ایک دھواں سا اور دل پر ایک بوجھ سا رہنے لگتا ہے۔ دیکھنے میں آیا ہے کہ بعض لوگوں کو دمہ بھی ہو جاتا ہے۔ ذہنی الجھنوں کا اثر دانتوں پر بھی ہو سکتا ہے۔ دانتوں کے ماہرین کے مطابق خوف' ناکامی اور فکرات کے مریض اکثر دانتوں کے امراض کا شکار ہو جاتے ہیں۔

نفسیاتی الجھنوں کی وجہ سے انسان نسیان (بھولنے کا مرض) کا شکار ہو جاتا ہے۔ طبیعت میں چڑچڑاپن آجاتا ہے۔ طبیعت میں غیر مستقل مزاجی آجاتی ہے۔ غصہ بھی جلدی آجاتا ہے۔ سستی اور کاہلی بھی آجاتی ہے۔ دوسروں سے ملنے میں ہچکچاہٹ محسوس ہوتی ہے۔

کہنے کا مقصد یہ ہے کہ ان بیماریوں سے چھٹکارا پانے کا آسان طریقہ القاء النفسی ہے کہ انسان کو جو کچھ میسر ہو اس پر اللہ کا شکر ادا کرے۔ حسد سے تو الجھنیں اور بڑھ جاتی ہیں۔ مقصد میں ناکامی کی صورت میں مقصد کا معیار کم کر لینے میں کوئی ہرج نہیں اور نہ ہی اس کا متبادل قبول کرنے میں کوئی ہرج ہے' کسی مقصد کو سامنے رکھتے ہوئے اپنی صلاحیتوں کا اندازہ بھی کر لینا چاہیے۔ اپنی ذات سے باہر نکل کر دوسروں کے ساتھ گھل مل کر رہنے سے بھی بہت سی الجھنوں سے نجات مل سکتی ہے۔

## ساجدہ صاحبہ

آپ کا خط پڑھ کر میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ آپ کے پاس بہت فالتو وقت ہے اور بیشتر اوقات خالی اور خالی دماغ رہتی ہیں اور سوچ سوچ کر خود کو خوف زدہ کرنے کا شوق ہے' ورنہ نہ آپ کو کوئی الجھن ہے اور نہ ہی کوئی پریشانی۔ بس یہ سب آپ کے شوق کی پیداوار ہے۔

آپ کی دلچسپیاں کم ہیں' ان میں اضافہ کریں۔ ڈیل کارنیگی کہتا ہے کہ پریشانیوں کا بہترین علاج مصروفیت ہے۔ آپ اپنا جائزہ لیں کہ آپ اپنے آپ کو کس قدر مصروف رکھتی ہیں۔ آپ اپنی سوچوں کا رخ پلٹیں' اپنے گھر کے لوگوں کو محبت دیں' ان میں' ان کے مسائل میں دلچسپی لیں۔ اس کے بعد جو وقت آپ کے پاس بچے' اس وقت میں اپنی ڈگری کا استعمال کریں۔ ٹیوشنز پڑھائیں اور حالات ٹھیک ہوں تو مفت پڑھائیں۔ اپنے آپ کو اتنا مصروف کر لیں کہ آپ کی الجھنیں اپنی موت آپ مر جائیں۔ باقی رہا خدا...... تو خدا تو وہی ہے جو آپ کے نہ چاہنے کے باوجود آپ کے سانس کو جاری رکھتا ہے۔

☼ ☼ ☼



## ج۔ل۔ شیخوپورہ

مجھے بچپن ہی سے پڑھنے اور نام بنانے کا شوق ہے۔ میں خود ہی پڑھائی کرتی اور اپنے پیپروں کی تیاری بھی خود ہی کرتی۔ بہت محنت کرتی' مگر ہر بار رزلٹ صفر ہی ہوتا۔ میں نے بہت ہی شوق سے سائنس لی تھی' لیکن رزلٹ میں مر کر ہی پاس ہوئی۔ پھر میں نے حوصلہ کر کے بی اے میں داخلہ لیا' وہ بھی نامکمل رہا۔ مسئلہ جو میری سمجھ میں آتا ہے وہ یہی کہ مجھ میں کانفیڈنس نہیں ہے اور یہ کہ میرے دماغ کا لیول بہت ہی چھوٹا ہے' یعنی کمزور' جو بھی یاد کروں جلدی ہوتا نہیں اور ہو بھی جائے تو رہتا نہیں۔ اب پھر بی اے کے امتحان میں انگلش کا سپلی پیپر دینا ہے۔ آپ اس سلسلے میں میری مدد فرمائیں۔ اس کے بغیر مجھے اپنی زندگی بے مقصد ہی لگتی ہے۔ اب تو مجھے شادی سے بھی ڈر لگتا ہے کہ اس کا رزلٹ بھی ایسا ہی ہوگا' شاید میں کسی چیز کے قابل نہیں ہوں۔

اک بات جو میں پڑھائی کے وقت نوٹ کرتی ہوں کہ مجھے اک دم سستی' غنودگی سی محسوس ہونے لگتی ہے' آنکھیں جلنے لگتی ہیں اور دماغ کام کرنا چھوڑ دیتا ہے۔ گردن کے پٹھے میں بھی درد ہوتا ہے اور پڑھا نہیں جاتا ہے۔ چوتھی کلاس سے ہی میں نے کچھ بننے کا خواب دیکھا۔ حالانکہ سب خواب ٹوٹ گئے' مگر پھر بھی ہمت نہیں ہارتی ہوں۔

اچھی بہن! پہلی بات تو یہ ہے کہ آپ دل سے یہ بات نکال دیں کہ آپ ذہین نہیں ہیں' آپ کے خط سے اندازہ ہوتا ہے کہ آپ ایک ذہین' سمجھ دار لڑکی ہیں۔ البتہ قوت حافظہ کم ہو سکتی ہے۔ پڑھتے ہوئے جو بے زاری ہوتی ہے۔ اس کی وجہ مضمون میں عدم دلچسپی بھی ہو سکتی ہے۔ آپ نے کبھی سوچا کہ آپ نے جو مضامین منتخب کیے تھے۔ ان میں آپ کو کتنی دلچسپی تھی۔ ممکن ہے اگر آپ اپنی دلچسپی کے مضامین لیتیں تو آپ کو اتنی مشکل نہ پیش آتی۔

اگر آپ کو یاد نہیں ہوتا یا یاد کیا ہوا بھول جاتی ہیں تو اس کا بہترین طریقہ یہ ہے کہ جو کچھ یاد کریں اس کو بار بار لکھتی رہیں۔ ذہن پر زیادہ دباؤ نہ ڈالیں' روزانہ دو یا چار صفحات پڑھیں اور انہیں یاد کر کے لکھنے کی کوشش کریں۔

شادی اور امتحان تو بالکل دو مختلف باتیں ہیں۔ شادی کی کامیابی کے لیے خلوص' محبت' ایک دوسرے کا خیال رکھنا ضروری ہے۔ اس لیے یہ بات دل سے نکال دیں کہ آپ کی شادی کامیاب نہیں ہوگی۔ آپ ایک بہترین اور خوش گوار زندگی گزار سکتی ہیں اور اچھی بیوی ثابت ہو سکتی ہیں۔ آپ میں بہت ساری خوبیاں بھی ہیں۔ آپ محنتی ہیں۔ آگے بڑھنے کی جستجو اور حوصلہ رکھتی ہیں۔ بار بار ناکامی کے باوجود آپ نے ہمت نہیں ہاری' یہ بہت بڑی خوبی ہے اور کامیابی کی اولین شرط یہی ہے کہ حوصلہ نہ ہارا جائے۔

انگلش کے پیپر میں کامیابی کے لیے ممکن ہو تو کسی کوچنگ سینٹر سے مدد لے لیں۔ دراصل امتحانی نقطۂ نظر سے تیاری بہت اہم ہے' وہ آپ کی مناسب رہنمائی کریں گے اور تیاری میں مددگار ثابت ہوں گے۔

## ش۔ ز۔ لاہور

جو صورت حال آپ نے لکھی ہے' اس کے مطابق آپ کے شوہر بے راہ روی کا شکار ہیں۔ طلاق کا مشورہ نہیں دیا جا سکتا کہ بچوں کا مسئلہ ہوگا۔ آپ اللہ سے دعا کریں کہ اللہ انہیں سیدھا راستہ دکھائے۔ لیکن آپ مایوس نہ ہوں۔ صورت حال کسی وقت بھی بدل سکتی ہے' لیکن ایک کام آپ کو بھی کرنا ہے' آپ خود کو تھوڑا سا بدلیں۔ مناسب میک اپ اور جدید فیشن کے لباس سے خود میں کشش پیدا کریں' تاکہ آپ کے شوہر آپ پر توجہ دینے کے لیے مجبور ہوں۔ اپنے شوہر کو بھرپور توجہ اور محبت دیں' گھر کے ماحول کو بہتر بنائیں' کیونکہ بعض اوقات وہ انداز' وہ برتاؤ' وہ گرم جوشی' وہ استقبال گھر پر مل جائے تو بھی بہتر نتائج سامنے آتے ہیں۔

☼



امت الصبور

# بیوٹی بکس

**فائزہ عثمان..... گوجرانوالہ**

س : میرا مسئلہ یہ ہے کہ میرے ہاتھ پاؤں تو کافی حد تک سفید ہیں مگر چہرے کا رنگ ذرا کالا ہے' بہ نسبت ہاتھ پاؤں کے اور میرے ماتھے پر چھوٹے چھوٹے دانے ہیں۔ جو بعد میں کیل بن جاتے ہیں اور بہت برے لگتے ہیں۔ مہربانی فرما کر کوئی ایسا نسخہ بتائیں کہ میرے چہرے کا رنگ کچھ ہی دنوں میں صاف نظر آئے۔

دوسرا مسئلہ یہ ہے کہ میں چاہتی ہوں کہ میری کمر بے حد پتلی ہو اور میں بالکل اسمارٹ اور صحت مند رہوں کوئی ایسی ایکسرسائز بتائیں جس سے کمر پتلی ہی رہے اور مزید نہ بڑھے۔ میری عمر اٹھارہ برس ہے۔

ج : چہرے کی خوب صورتی میں اضافہ کرنے کے لیے روزانہ دو تین چمچے شہد پانی میں ملا کر پئیں۔ اس سے چہرے کی رنگت نکھر جائے گی۔ رات کو سونے سے پہلے بلیچنگ کریم لگائیں۔ اس سے بھی چہرہ نکھر آتا ہے۔ ماتھے کے دانوں پر n - Betnovate کریم لگائیں۔

درج ذیل ورزش کے ذریعے آپ کی کمر پتلی ہو سکتی ہے۔ دونوں پاؤں ایک سیدھ میں کر کے کھڑی ہوں۔ کمر سے بائیں جانب جھکنے کی کوشش کریں۔ پھر اصلی حالت میں لوٹ آئیں۔ اس کے بعد دائیں جانب جھکنے کی کوشش کیجیے۔ پھر اپنی اصلی حالت میں لوٹ آیئے۔ اس طرح یہ عمل روزانہ دس بار کریں۔

**رانی مختار سید..... سوہاوہ ضلع جہلم**

س : میری عمر اکیس سال ہے۔ میری جلد بہت زیادہ خشک ہے۔ اس حد تک خشک ہے کہ اگر گرمیوں میں بھی کولڈ کریم نہ لگاؤں تو چہرہ اکڑ جاتا ہے۔ میک اپ صحیح نہیں کر سکتی۔ میرے چہرے پر آنکھوں کے نیچے اور ناک کے اردگرد چھائیاں ہیں۔ چہرے پر دانے اور داغ بھی ہیں۔ دانے تو چار' پانچ دنوں بعد ختم ہو جاتے ہیں۔ داغ نہیں جاتے۔ ہونٹوں کے اردگرد آنکھوں کے نیچے ناک کے پاس بہت زیادہ باریک باریک لائن یعنی لکیریں جھریوں کی طرح ہیں۔ یہ بتائیں کہ خشک جلد والے کون کون سے میک اپ لوں اور خشک جلد سے میک اپ اتارنے کے لیے کون سی کریم لگاؤں اور یہ بھی کہ چہرے کو جھریوں سے بچانے کے لیے کون سی کریم لگاؤں؟

ج : رانی بہن! آپ چہرے پر تمام چیزیں لگا کر دیکھ چکی ہیں۔ کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ اب آپ اپنی غذا پر توجہ دیں۔

خوراک میں دہی شامل کریں۔ روزانہ کم از کم آدھا کلو دہی لسی بنا کر یا کسی اور طریقے سے کھانے میں ضرور شامل کریں۔ دہی میں نمک مرچ اور زیرہ ملا کر روٹی کے ساتھ بھی کھا سکتی ہیں۔ ہونٹوں کے گرد جھریاں بھی خشک جلد کی وجہ سے ہیں۔

آپ ایک چمچہ شہد میں لیموں کے چند قطرے اور خالص عرق گلاب آدھا چمچہ ملا کر چہرے پر لگائیں اور پندرہ منٹ بعد دھو لیں۔ اس سے چہرے کی خشکی دور ہو گی اور رنگت نکھر آئے گی۔

میک اپ کرنے سے پہلے موسچرائیزر یا موسچرائزنگ لوشن لگائیں۔ یہ لوشن جلد کو نمی اور روغن فراہم کرتا ہے۔ میک اپ اتارنے کے لیے کوئی سی بھی کولڈ کریم استعمال کر سکتی ہیں۔